

# ولقد یسرنا القرآن للذکر فهل من مدکر

الحمد لولیه والصلوٰة لنبیه کہ کتاب جامع اللطائف کلام اللہ الحمید یعنی منتخب تفسیر سورۂ بقر از تالیفات افتخار المفسرین حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب قدس سرہ

# منتخب تفسیر عزیزی مسمّٰی بہ بستان التفاسیر

الحمد للہ والمنة کہ حاشیہ پر تفسیر پارہ ۱ الٓمّ از مولوی برادر عزیز حضرت ممدوح مولانا شاہ عبدالقادر صاحب نور اللہ مرقدہ مسمّٰی بہ

# موضح القرآن تفسیر پارہ ۱ الٓمّ و تفسیر جیلی پارہ ۲ الٓمّ

و دویم تفسیر پارہ ۲ الٓمّ از مولانا ابوالفضل مولانا ... فضائل آیات فضیلت کتاب سعادت نوشتہ جناب محمد ابراہیم صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ

## در مطبع فاروقی دہلی باہتمام محمد معظم ... طبع یافت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی رفع قدر العلماء فہم اعز الخلق مقاماً ونصب الفقہاء العاملین اعلاماً والصلوٰۃ والسلام علی افضل رسلہ وخاتم انبیائہ المتسل من سلالۃ عدنان المفضل بالقرآن واللسان والبیان وعلی آلہ واصحابہ اولی الایمان والعرفان اما بعد شائقین علم تفسیر واضح ہو کہ یہہ پارہ تفسیر عزیزی جسکو جناب شیخ المحدثین قدوۃ المتکلمین خلاصۃ المجتہدین آفتاب ملک تفسیر دانی مہتاب آسمان نکتہ بیانی حضرت مولانا شاہ عبد العزیز قدس سرہ العزیز نے دری زبان مین تصنیف فرمایا ہی جملہ نادر تفاسیر کا لب لباب اور عطر ہے واقعی بات تو یہہ ہے کہ تفسیر کا ہجوم لطائف کا سما بلاغت و معانی کا ازدحام مخالفین اسلام کے بیچ اعتراض اور بیجا شکوک کی دندان شکن جواب جملہ علوم منقولہ و معقولہ کا بیان ایک ایسی انوکہی اور نرالی شان کا تفسیر مین موجود ہی گویا مولانا موصوف نے جملہ معارف وحقائق اور نکات و دقائق کے بحار ذخار کو اس مختصر سے کوزہ مین بند کر دیا ہی اور فصاحت اور بلاغت کی لوٹ باندہکر اس مختصر تفسیر مین کہدی ہی زمانہ تصنیف سے لیکر ہمارے زمانہ تک ذی فہمون نے جو اسکی قدر و وقعت کی ہی وہ اظہر من الشمس اور ابین من الامس ہے مگر چونکہ اس تیرہ و تاریک زمانہ مین ہمای علم نے لوگون کے سر سے سعادت علمی کا سایہ اوٹھا لیا اور اکثر طبیعتین سہل پسندی کیطرف مائل ہو گئین نیز علم دوست لوگ مر کہپ گئے اور درسے چلے جاتے ہین لہذا ایسی وقت مین اس عزیز الوجود تفسیر کے ہندی زبان مین ترجمہ کی سخت ضرورت تہی تاکہ ادنی مناسبت کی طبیعت والی بہی اوس سے محظوظ ہون چنانچہ عالم بے بدل فاضل بے مثال وحید عصر فرید دہر مقبول الازلی جناب مولوی محمد علی صاحب چاندپوری سلمہ الولی نے نہایت جانکاہی و عرقریزی سے اردو مین اس پارہ کا ترجمہ کیا ہم مولانا ممدوح کا سب لوگون کیطرف سے تہ دل سے شکریہ ادا کرتے ہین کہ اونہون نے اپنی عزیز اور گرامی وقت کو صرف کر کے ہمارے سامنے یہہ احسان گرانبہا پیش کیا اور عوام و خواص کو سطحی نہایت آسانی کر دی اصل مطلب کو اس خوبی کیساتہ ادا کیا کہ کہین ذرہ برابر کمی بیشی نہین کی اور مشکل مقام کی تفسیر ایسا معتبر سے بڑی خوبی کے ساتہ حل کر دی زیادہ تر عمدگی کی بات یہ کی کہ نہ تو بال برابر اپنی طرف سے مداخلت جائز رکہی نہ کوئی قید فرو گذاشت کیا مگر با اینہمہ ترجمہ سے جو اصلی غرض مد نظر تہی (عام لوگون کی تفہیم) اوسمین مولانا صاحب کامیاب ہوئی بلکہ عوام اس سے اور بہی دقت اور مشکل مین پڑ گئی وجہ یہہ کہ اول تو علمی سلیس و سیدہی اردو زبان مین اسکا ترجمہ ہوا دوسرے تفسیر کے متعلقات کو وسط بیان مین ایسی طریق سی بیان کیا گیا ہی جس سے نہایت پیچدار اور مغلق عبارت معلوم ہونے لگے پس ہمنے صرف فہم کی غرض سے اول سے آخر تک غائر نظر سے دیکہا اور فاضل

وقت استعاذہ کے یہ باتین ضرور ہین کہ اپنی تئین یہ سمجھے کہ مین عاجز محض ہون نہ کسی طرح کا نفع دینی یا دنیوی ہو کر سکتا ہون اور نہ کوئی نقصان دینی یا
دنیوی اپنی سے دور کرنیکی طاقت رکھتا ہون اور یہ بھی جانے کہ ان دونون باتون کی اللہ تعالی بخوبی قدرت رکھتا ہی اور یہ بھی اعتقاد کرے کہ اللہ تعالی ہر ذرات اور احوال سے
خوب واقف ہے اسواسطے کہ اگر قدرت پایا اوسکی حال سے اور اسکو خبر نہو تو حمایت پناہ ڈھونڈنیوالی کی کیونکر کرے اور یہ بھی جانے کہ اللہ تعالی جواد ہی یعنی ہر وقت بخشش اور فیض
اوسکی جاری ہے بخیل نہین ہے اسواسطے کہ بخیل سے طلب کرنا کسی شی کا عبث ہی اور حاصل یہ ہی کہ جبتک کمال عجز و انکسار اپنا اور عزت اور عظمت اور حکمت اسکی دلمین نشین نہو
تو اوسکا اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کہنا صحیح نہوگا اور تعوذ کی عبارتین کئی طرح پر کلام اللہ اور احادیث سے سمجھی جاتی ہین امام ابوحنیفہ اور امام
شافعی رحمہما اللہ کی نزدیک یہ عبارت بہتر ہے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم اور وجہ انکی یہ ہی کہ یہ کلام اللہ کے سورہ نحل مین آیا ہی فاستعذ باللہ
من الشیطان الرجیم اور بعض حدیثون مین بھی الفاظ آئی ہین اور امام احمد فرماتے ہین بہتر اسطرح کہنا ہی اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم ان
اللہ ہو السمیع العلیم اسواسطے کہ دوسری جگہ کلام اللہ مین بعد استعاذہ کے یہ لفظ بھی آیا ہی پس اس عبارت مین دونو آیتون کے الفاظ جمع ہوگئے اور بعضے کہتے ہین
اعوذ باللہ السمیع العلیم من الشیطان الرجیم کہنا بہتر ہی کہ اسمین ہے جمع بین الآیتین پایا گیا اور بعضے حدیثون مین بھی یہی الفاظ آئی ہین اور امام ثوری
اور اوزاعی رضی اللہ عنہما فرماتے ہین بہتر یہ عبارت ہے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم ان اللہ ہو السمیع العلیم اور وجہ ذکر کرنی سمیع علیم کی بعد اعوذ
باللہ کے یہہ ہی کہ غرض استعاذہ سے بچنا برائی وسوسہ کی ہے اور وسوسہ امر پوشیدہ ہی انسان کے دلمین پایا جاتا ہی اور کوئی اوسکی اوپر مطلع نہین ہوتا پس گویا بندہ کہتا ہی
تیری ایسی ذات ہی کہ سنتا ہی ہر چیز کو گو کہ اورون کو سننا اوسکا ممکن نہو جانتا ہی ہر چیز پوشیدہ کو اور سنتا ہی تو وسوسہ شیطان کا اور جانتا ہی کہ کیا غرض ہے
شیطان کی اس وسوسہ سی اور تو قادر ہے اوپر دور کرنے اوسکی کے ساتھ فضل اپنے کی اور عاجز ہونا انسان کا بیچ تمام کام دنیا اور آخرت کے کہ اوسکی حق مین بہتر ہون ظاہر ہی حاجت
دلیل کی نہین اور دلیلین اوسکی عجز ثابت کرنیکی واسطے کتابون مین مذکور ہین سو یہ جگہہ بھی بمنزلہ نمونہ کے کچھ بیان کیا جاتا ہی جاننا چاہیے کہ جو چیز آدمی کی حق مین
بہتر ہے دو قسم ہی علم یعنی عقیدہ یا عمل اور انسان ان دونو باتون مین نہایت عاجز ہی پس عاجز ہونا عقیدہ کے سی اسواسطی ہے کہ ہر شخص قصد اسی امر کا کرتا ہی کہ دین حق
کے واسطی حاصل ہو اور اعتقاد میرا صحیح اور سچا ہو و جہل و کفر سے دور رہون اور اگر یہ بات بندہ کی بالکل اختیار مین ہوتی سب عقائد حقہ پر ہو جاتے اور واقع
مین ایسا نہین بلکہ سچے عقیدے والے نسبت جھوٹے عقیدے والون کے ایسے ہین جیسے بیل سیاہ کی جلد مین سپید بال پائے جاوین اور عمل صالح کرنے مین بھی ایسا
ہی عاجز ہی اسواسطے بدن انسان کا بمنزلہ دوزخ کی ہی اور دوزخ پر انیس فرشتے موکل ہین اور انسان کی بدن مین بھی انیس چیزین پائی جاتی ہین اور وہ
یہ ہین پانچ حواس ظاہر کے باصرہ اور ذائقہ اور شامہ اور لامسہ اور سامعہ اور پانچ حواس باطن کے حس مشترک اور خیال اور متفکرہ اور واہمہ اور حافظہ اور شہوت
اور غضب اور سات قوتین طبیعی ہین یعنی جاذبہ اور ماسکہ اور ہاضمہ اور غاذیہ اور دافعہ اور نامیہ اور مولدہ ہر چیز ان مین سے نفس کے جہت سی الیسی خواہش
کرتی ہی کہ تاریکی اوسکی اوسپر ہو مثلا آنکہ سے حرام شی کے دیکھنے کی خواہش ہوتی ہی و علی ہذا القیاس سب اور چیزین تو ان سب سے منع کرنیوالے ہین جب انسان
سست بنیان مین جب باطل حکمی موانع موجود ہوے پس بچنا اسکا بری کامون سی اور اچھے عقیدے کرنے اور نیک کام بجالانے بغیر مدد اوسکی کے ممکن نہین پس جو امر نیک انسان
شروع کری چاہیئے کہ اول اللہ تعالی سی درخواست کرے کہ پناہ پکڑتا ہون مین ساتھ تیرے سب آفتون سے اور قرات قرآن کے بھی بڑا امر نیک ہی اسواسطے جو شخص

قرآن پڑہے اور اسی طرح سے عبادت اللہ کی کا ارادہ ہو تو وہ شخص فکر کریگا درمیان معنی وعد اور وعید اوسکی کے اور غور کریگا بیچ آیتون اوسکی کی پس زیادہ ہو جاویگی رغبت اوسکی بیچ بندگیون اللہ کی اور نفرت ہو جاویگی محرمات سے اور ہر گاہ کہ پڑہنا قرآن کا بڑی عبادت ہوئی پس شیطان اس سے ہٹانے مین بہت کوشش کریگا اور بندہ کو زیادہ حاجت شر شیطان سے بچنے کی اس جگہہ ہوئی تو قرات قرآن کی اول مین اعوذ کا پڑہنا ٹہرایا گیا اور کیفیت وسوسہ شیطان کی یہ ہے کہ بیچ بعضے آثار کے ذکر کیا گیا کہ شیطان داخل ہو جاتا ہے اندر انسان کے اور رکہتا ہے سر اپنا اوپر دل اوسکے اور بری باتین سوجہاتا ہے اور آنحضرت سے روایت ہے کہ فرمایا تحقیق شیطان اسطرح آدمی کے اندر چلتا پہرتا ہے جیسا کہ خون رگون مین چلتا ہے خبردار ہو پس تنگ کرو تم راستے چلنے پہرنے اوسکے ساتہ بہوک کے اور انسان جو بصدق نیت سے اعوذ باللہ کہیگا سب مکروہات اور آفات سے اللہ کے حکم سے محفوظ ہو جاویگا اور اعوذ کا لفظ مشتق ہے عوذ سے اور عوذ کے دو معنی ہین ایک معنی التجا اور پناہ پکڑنے کی ہین اور دوسرے معنی ملنے کی پس معنے اعوذ باللہ کے باعتبار وجہ پہلی کے یہ ہین کہ پناہ پکڑتا ہون اور التجا لاتا ہون طرف رحمت اللہ کے اور باعتبار وجہ دوسری کے ملاتا ہون مین نفس اپنے کو ساتہ فضل اللہ کے اور رحمت اوسکے اور لفظ شیطان مین دو قول ہین بعضے کہتے ہین مشتق ہے شطن سے اور شطن کے معنے دور ہونیکے ہین پس ہر سرکش کو خواہ جن ہو یا انسان ہو خواہ چوپایہ ہو شیطان کہا جاویگا واسطے دور ہونے اوسکے راہ رحمت سے جیسا کہ کلام مجید مین آیا ہے وکذلک جعلنا لکل نبی عدوا شیاطین الانس والجن پس انسان کے اوپر بہی اطلاق شیطان کا آگیا اور ایک روایت مین آیا ہے کہ سوار ہوئے حضرت امیر المومنین عمر رضی اللہ عنہ ایک چارپایہ پر پس اوسنے اوچہلنا شروع کیا ہر چند کہ مارا اوسکو مگر وہ اسیطرح کودتا رہا پس حضرت عمر رض اوس چارپایہ سے اوتر پڑے اور فرمایا کہ نہ سوار کیا تمنے مجکو مگر اوپر شیطان کے اور بعضے کہتے ہین کہ شیطان مشتق ہے شیط سے اور شیط کے معنے ہلاک ہوا اور باطل ہوا کے ہین اور جو سرکش ہوتا ہے وہ بہی ہلاک اور باطل ہوتا ہے بسبب ضائع کرنے اوسکی مصالح نفس اپنے کے اور رجیم بمعنے مرجوم کے ہے اور رجم کے معنے لعنت کیا گیا چنانچہ کلام اللہ مین آیا ہے فاخرج منہا فانک رجیم وان علیک اللعنۃ الی یوم الدین اور لعنت کو رجم کہتے ہین یا مرجوم کے معنے بہگایا گیا یعنی آسمانون سے نکالا گیا طرف زمین کے یا مارا گیا ساتہ ستارون کے جب وہ کہ آسمان کی طرف آتا ہے واسطے چرانے باتین فرشتون کی اور ہر گاہ کہ آفتین دین اور دنیا کی بے نہایت ہین اور قدرت خلایق کفایت نہین کرتی اون آفتون کو دور کرنے کے واسطے لفظ اعوذ باللہ کا مقرر کیا گیا کہ مضمون اوسکا یہ ہے کہ پناہ مانگتا ہون مین ساتہ اوس ذات کے کہ قادر ہے اوپر تمام مقدورات کے اور دور کرسکتا ہے کل قسم آفتون اور خوفون سے اور بعضے نکتے (?) جو اعوذ باللہ سے تعلق رکہتے ہین بیان ہوتے ہین ایک یہ ہے کہ اعوذ باللہ مین رجوع کرنا ہے خلق سے طرف خالق کے اور ممکن سے طرف واجب کے اور اللہ کی معرفت حاصل کرنیکے واسطے اول یہی طریق مقرر ہے کہ احتیاج خلق کی دیکہکر دلیل پکڑی جاوے اوپر ایسی ذات کے کہ غنی اور قادر ہے پس یہ لفظ اعوذ کے اقرار بندہ کا اسطرح پر پایا گیا کہ مین فقیر اور محتاج ہون اسواسطے کہ پناہ وہ شخص چاہتا ہے جو ایسا ہووے اور لفظ باللہ مین دو باتون کا اقرار ہے ایک یہ کہ اللہ تعالی قادر ہے اوپر موجود کرنے تمام بہلائیونکے اور دور کرنی تمام آفتون کے دوسرے اسباب کا اقرار ہوا کہ سوا اللہ کے کوئی دور کرنیوالا حاجات کا نہیں کا ہے پس حقیقت یہ حالت بندگی مشاہدہ کی مضمون ففروا الی اللہ کا اوسکے ذہن مین جانشین ہوا اور جس وقت یہی لفظ اعوذ کی حاصل ہے بعد اوسکے جب تاثیر حق پر حاصل ہوا اور یہہ نور جلال اوسکے برق ہے پس اوس وقت اوسکے زبان سے اعوذ باللہ ظاہر ہوا دوسرا یہ ہے اعوذ باللہ سے اقرار ہوا تہا عاجز ہونے نفس کے اور عجز نفس کے سے اقرار ہوا ساتہ قدرت حق کے پس اس سے یہ بات ثابت ہوگئی کہ کوئی وسیلہ واسطے قرب الہی نہین سوا عجز اور انکسار کے جیسا حدیث شریف مین آیا ہے من عرف نفسہ فقد عرف ربہ یعنی جسنے پہچانا نفس اپنے کو ساتہ عجز اور قصور کے کہ مین عاجز اور قاصر ہون پہچانا اوسنے اپنے رب کو ساتہ جلال کے (?)

الغیاث خلق کیا گیا تاکہ جنس شیطانکے سبی بنایا گئی جاوے اسواسطی کہ شیطان بہت ہین بعضی دیکہنے مین آتے ہین اور بعضے انکو نسبی غائب ہین اب چند فضائل استعاذہ کے بیان
کیے جاتے ہین جاننا چاہیے کہ اعوذ باللہ تمام بندونکو امر ہے کہ اسطرح کہین اور خاص کسی شخص کے واسطے نہین اسواسطے کہ انبیاؤن اور اولیاؤن نے بہی استعاذہ کیا جیسا کہ حضرت نوح سے
منقول ہے کہا انہونے انی اعوذ بک ان اسألک ما لیس لی بہ علم پس جب یہ الفاظ کہی عطا ہوئین اللہ کیطرف سے دو خلعتین ایک سلام دوسری برکات جیسا کلام اللہ مین منقول
ہے یا نوح اھبط بسلام منا وبرکات علیک اور حضرت یوسف علیہ السلام سے نقل ہے جسوقت کہ حضرت زلیخا اون سے کچھ خواہش نفسانی کی تہی کہا تہا معاذ اللہ انہ ربی احسن مثوای
پس اونکو بہی اللہ تعالی نے دو خلعتین عطا کی تہین بچایا اونکا سوء اور فحشا سے جیسا کہ کلام اللہ مین کہا ہے کذلک لنصرف عنہ السوء والفحشاء اور بہی کہا تہا حضرت یوسف کو اون کے بہائیون نے خذ
احدنا مکانہ اور حضرت یوسف نے جو بین یہہ کہا تہا معاذ اللہ ان ناخذ الا من وجدنا متاعنا عندہ پس بزرگی دی اللہ تعالی نے انکو جیسا کہ کلام اللہ مین ذکر ہے ورفع
ابویہ علی العرش وخروا لہ سجدا اور حضرت موسی سے نقل ہے کہ جسوقت حکم کیا تہا اپنی قوم کو واسطے ذبح کرنے گاؤ کے اور انہونے کہا تہا اتتخذنا ھزوا اور حضرت موسی نے کہا تہا اعوذ
باللہ ان اکون من الجاھلین پس عطا کی اللہ تعالی نے دو خلعتین دور کرنا تہمت کا اور زندہ کرنا مقتول کا جیسا کہ کلام اللہ مین ہے فقلنا اضربوہ ببعضہا کذلک یحیی اللہ
الموتی اور جسوقت ڈرایا تہا انکو قوم نے ساتہ ... کے کہا تہا انی عذت بربی وربکم ان ترجمون اور دوسری آیت مین ہے انی عذت بربی وربکم من کل متکبر لا
یؤمن بیوم الحساب پس عطا کری اللہ تعالی نے مراد انکی یعنی ہلاک کیا دشمن کو اور اوسکی جگہ انکو قائم کردیا اور حضرت مریم کی مانے کہا تہا انی اعیذھا بک وذریتہا من الشیطن الرجیم
پس عطا ہوئی تہی حضرت مریم کو خدمت خدا کی گہر کی اور قبول ہونا جیسا کہ کلام اللہ مین مذکور ہے فتقبلہا ربہا بقبول حسن وانبتہا نباتا حسنا اور حضرت مریم نے جب دیکہا
تہا جبریل کو مرد کی صورت مین خلوت کے وقت اور کہا تہا انی اعوذ بالرحمن منک ان کنت تقیا پس حضرت مریم نے دو نعمتین پایا
بغیر باپ کے اور پاک کرنا اللہ کا اوسکو تہمت سے اور بہی بچہ کے کلام سے اور وہ کلام یہہ ہی تہے انی عبد اللہ اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ و
آلہ وسلم کو بہی کرات اور مرات حکم استعاذہ کا ہوا ایک جگہ کہا قل اعوذ بک من ھمزات الشیاطین اور دوسری جگہ کہا قل اعوذ
بک ان یحضرون اور اور جگہ کہا قل اعوذ برب الفلق وقل اعوذ برب الناس اور سورۂ اعراف مین فرمایا خذ العفو وامر بالعرف
واعرض عن الجاھلین ۰ واما ینزغنک من الشیطن نزغ فاستعذ باللہ انہ ھو السمیع العلیم پس ان آیات سے ثابت ہوا کہ
انبیاء علیہم السلام ہمیشہ استعاذہ کرتی تہے برائی شیاطین انس اور جن کے سے اور احادیث بہی اس باب مین بہت ہین معاذ بن جبل سے روایت ہے خصومت کی
دو شخصون نے پاس آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اور کثرت کی خصومت مین پس فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق مین جانتا ہون ایک کلمہ
اگر کہین یہہ دونو شخص وہ کلمہ البتہ دور ہوجاوی ان سے یہہ خصومت اور وہ کلمہ یہہ ہے اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم اور جس نے پڑہا تین آیتین آخر
سورۂ حشر سے مقرر کرتا ہے اللہ تعالی واوپر اوسکے ستر ہزار فرشتے کہ دعا کرتے ہین واسطے اوسکے پس اگر مرجاوے اوس دن مین مرا شہید ہو کر اور جو شخص کہے وقت شام کی
یہی حال ہے اور روایت ہے حضرت انس سے کہ روایت کی ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے تحقیق فرمایا آنحضرت علیہ السلام نے جو شخص استعاذہ کرے ساتہ اللہ کے ایک دن مین دس بار مقرر کردیتا ہے
اللہ واسطی اوسکی ایک فرشتہ کہ دور کرتا ہے اوس سے شیطانکو اور روایت ہے ابن عباس سے تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم تعویذ کرتی تہے امام حسن اور امام حسین رضی اللہ عنہما کیواسطے اور فرماتی تہے
اعیذکما بکلمات اللہ التامۃ من شر کل شیطان وھامۃ ومن شر کل عین لامۃ اور فرماتے تہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کہ تہے ابراہیم باپ میرے کہ تعویذ کرتی تہے ... کلمات سے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

شروع اللہ کے نام سے جو مہربان ہے بخشنے والا- جاننا چاہئے کہ بسم اللہ مین تین نام اسواسطے ذکر کئے گئے
تاکہ شروع ہر کار کا ساتھ استعانت ان ناموں کے پایا جاوے اور وجہ خصوصیت انہین نامونکی
باوجودیکہ اسماے الٰہی اور بھی بہت ہین یہ ہی کہ حصول ہر کام کا خواہ دنیوی ہو یا اخروی تین چیزون پر موقوف
ہی اول موجود ہونا تمام اسباب اُس کام کے اور یہ امر ساتھ اسم اللہ کے کہ تمام صفتون کمال کو متضمن ہے
مناسبت رکھتا ہی دوسرے باقی رہنا اُن اسباب کا ابتدا اُس کام کی سے تمام ہونے تک اور یہ صفت
رحمانیت کا ثمرہ ہی اسواسطے کہ بقاء عالم کی ساتھ اسی صفت کے ملی ہوئی ہی تیسرے پایا جانا فائدہ اُس
کام کا اور یہ صفت رحیمی کا کام ہی کہ اپنی رحمت سے سعی بندون کی برباد نہین کرتا ہی اور شان نزول
سورۂ فاتحہ کا اس طرح پر ہی کہ مولانا یعقوب چرخی رضنے حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ اور عبد اللہ
بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہی کہ یہ سورہ مکہ معظمہ میں اُتری اور حال اسکے اُترنے کا یہ ہی کہ رسول
علیہ السلام نے فرمایا کہ جب مین جنگل مین جاتا تھا ایک آواز میرے کان مین آتی تھی کہ کوئی شخص کہتا ہی یا محمد اور
دیکھتا تھا مین کہ ایک تخت سنہرا آسمان اور زمین مین معلق ہے اور اُس پر ایک شخص نورانی بیٹھا ہوا ہے
مین اُس آواز سے ڈر کر بھاگتا تھا جب یہ ماجرا کئی بار دیکھا ورقہ بن نوفل سے کہ چچازاد بھائی حضرت
بی بی خدیجہ رض کا تھا اور توریت اور انجیل کا عالم تھا اور علماے نصاریٰ سے بہت علم سیکھا تھا یہ حال کہ
بیان کیا اُس نے کہا آیندہ کو جو تو وہ آواز سنے نہ بھاگیو اور کان رکھیو کہ کیا کہتا ہی ایسا ہی کیا جب پھر
وہی آواز آئی مین نے کہا لبیک یعنی حاضر ہون مین تب اُسنے کہا کہ مین جبرئیل ہون اور تو نبی اس امت کا ہی

پھر مجھسے کہا کہ کہہ اشہد ان لا اله الا الله واشہد ان محمدا عبدہ ورسولہ اور بار دوسری کہا کہہ الحمد لله یعنی
تا آخر سورہ الحمد لله رب العلمین سب تعریفین الله کے واسطے ہین کہ پروردگار عالمون کا
ہے یہ سورہ الله تعالی نے بندون کی زبان سے فرمائی کہ بیچ حالت مناجات اور دعا کے چاہیئے کہ اسطرح کہا کرین
ف اگرچہ لفظ الحمد لله رب العالمین مالک یوم الدین تک کلام خدا کا ہو سکتا ہے چنانچہ اور جگہ بھی قرآن مین
اس قسم کے الفاظ الله تعالی نے اپنی تعریف مین فرمائے ہین اور وہ یہ ہین فلله الحمد رب السموات ورب الارض
رب العالمین اور دوسری جگہ فرمایا وربک یعلم ما تکن صدورہم وما یعلنون وهو الله لا اله الا هو له الحمد فی الاولی
والآخرة وله الحكم واليه ترجعون ÷ لاکن اس جگہ لفظ ایاک نعبد وایاک نستعین اور ایسی ہی اهدنا الصراط المستقیم
سے سمجھا جاتا ہے کہ یہ کلام الٰہی نہین بلکہ کلام بندون کا ہے یعنی عبادت اور استعانت اور طلب ہدایت
کی خاص انہیں کیواسطے ہے۔ اسواسطے کہا گیا ہے کہ یہ تعلیم ہے اور لفظ قولوا کا بیچ اول الحمد کے مقدر ہے یعنی
اے بندو اسطرح کہو کہ الحمد لله تا آخر سورہ معلوم کرنا چاہیئے کہ لفظ الحمد لله کا بعد لفظ رب العالمین کے ذکر کیا
فائدہ اس کا یہ ہے کہ لائق تعریف اور ثنا کے اُسی کی ذات ہے سوا اُسکے کوئی مستحق اسکا نہین اور تفصیل اس
اجمال کی یہ ہے کہ ربوبیت بمعنی پرورش کرنیکے ہے یعنی کسی چیز کو درجہ بدرجہ حد کمال کو پہنچا دینا جیسا باغبان
کہ پہلے زمین مین بیج بوتا ہے جب پودہ ہوتا ہے پانی دیکر اور شاخین کتر کر درست کرتا ہے اور سوا اسکے جو
اُسکے مناسب ہے بجا لاتا ہے تا کہ حد کمال کو پہونچے اور پھول اور پھل لاوے ایسا ہی ماباپ بیچ حق فرزندون کے
اور یہ پرورش دو قسم ہے ایک خاص دوسری عام خاص کی مثال پرورش والدین کی بیچ حق اولاد کے
کہ خاص اپنے فرزندون کے واسطے ہے خواہ ایک ہو خواہ کئی ہون اور باغبان کی پرورش بیچ حق ایک باغ کے
یا دو باغ کے بھی ایسی ہی ہے اور پرورش بادشاہ اور امیر کی بیچ حق متعلقین کے بھی اسی قبیل سے
ہے اور اس قسم کی پرورش کو کوئی باعث عبادت کا نہیں جانتا نہ موحد اور نہ مشرک اور ربوبیت عام دو طرح پر
ہے ایک یہ کہ ایک نوع یا دو نوع یا چند نوع کی پرورش ہو لاکن باوجود اسکے تمام انواع کو شامل نہو دوسرے یہ
کہ تمام انواع اور اشخاص کو وہ پرورش گھیرلے سو پہلی قسم کو ان دونون قسمون سے مشرک لوگ باعث
عبادت کا اعتقاد کرتے ہین مثال اسکی ربوبیت آفتاب اور ماہتاب یا ربوبیت عناصر یعنی پرورش روئیدنیات کے
کہ متعلق انکے ہین مانند جوالا کے کہ تعلق اُسکا آگ کے ساتھ ہے اور بھیرون کہ تعلق اُسکا پانی کے ساتھ ہے
اور بسبب اسی اعتقاد کے مشرک لوگ ان چیزون کی عبادت کرتے ہین اور اشراقی ان روئیدنیات کو ارباب

انواع کہتے ہین اور فلاسفہ ارواح اور نفوس اوکو پڑھتے ہین اور اہل دعوت اور عزیمت والے موکلات نام رکھتے ہیں اور اہل حق کے نزدیک ایسی پرورش باعث عبادت کا نہین اسواسطے کہ یہ پرورش محض بیچ بعض اشیا کے ہی مثلا ربوبیت آفتاب کی فقط بیچ عالم گرمی اور خشکی کے ہی کہ جو چیزین گرمی اور خشکی قبول کرتی ہین اُن میں یہ تاثیر کرتا ہی ایسا ہی ربوبیت ماہتاب کی فقط بیچ عالم سردی اور تری کے ہے وعلی ہذا القیاس حاصل یہ ہی کہ یہ پرورش بھی خاص ہی گو کہ بہ نسبت قسم پہلی کے عام ہی کہ وہ پرورش خاص بعض اشخاص کی تھی اور یہ پرورش انواع کی خواہ واحد ہو یا متعدد پس بسبب خصوصیت کے یہ بھی مقتضی عبادت کی نہوئی کہ خصوصیت اسکی اور کی طرف سے ہی اور جو مقتضے اس خصوصیت کا ہی وہی ہی قابل عبادت اور لائق حمد اور ثنا کا یعنی ذات باری عز اسمہ کی پرورش اُسکی اسطرح سے نہین کہ کسی شئے کیواسطے پرورش ہو اور کسیکے واسطے نہو بلکہ پرورش اُسکی تمام چیزون کو شامل ہی خواہ اشخاص ہون خواہ انواع اور ہر وقت اور ہر مکان مین موجود ہی اور اہل حق کے نزدیک ایسی ہی پرورش موجب عبادت کا ہی اسی جہت سے کہ پرورش اُسکی عام ہے جب فرعون نے حضرت موسی علیہ السلام سے سوال کیا کہ وما رب العالمین یعنی کیا ہی رب العالمین اُنھون نے بیچ جواب کے فرمایا کہ رب السموات والارض وما بینہما یعنی رب آسمانون اور زمین کا اور جو کچھ درمیان آسمان اور زمین کے ہی فرعون کو اس بات سے تعجب آیا کیونکہ اُس نے مخلوقات کی پرورش پر اُسکی پرورش کو قیاس کیا حضرت موسے نے بار دوسری فرمایا کہ ربکم ورب اٰبائکم الاولین یعنی رب تمھارا اور رب باپ دادون تمھارے کا کہ پہلے ہین اول مرتبہ فرمایا کہ پرورش اُسکی بیچ مکانات مختلفہ کے ہے اور دوسری بار ارشاد کیا کہ حق تعالی بیچ اوقات جدے جدے کے پرورش کرنیوالا ہی فرعون نے جو یہ امر مستبعد جانا کہ ایک ذات بیچ مکانون مختلف اور زمانہاے دراز مین کس قسم کی پرورش کر سکی اور حضرت موسی کے حق مین گمان کیا کہ یہ شخص سودائی ہی تیسری بار حضرت موسی نے بڑھ کر پرورش اُسکی ثابت کی اور فرمایا کہ رب المشرق والمغرب وما بینہما یعنی رب مشرق اور مغرب کا اور اُن چیزون کا کہ درمیان اُن دونون کے مطلب حضرت موسی کا یہ تھا کہ ربوبیت اُسکی جیسی مکانون اور وقتون مختلف مین پائی جاتی ہے ویسی ہی ساتھ اوضاع اور حالات غیر متناہی کے موجود ہی پس ہر گاہ کہ اقسام پرورش کی معلوم ہوئی اور یہ بھی جانا گیا کہ پرورش اللہ تعالی کی خاص کسی شئے کے ساتھ اور مقید ساتھ کسی وقت اور کسی مکان اور کسی وضع کی نہین اور اوروں کی پرورش خاص اور مقید ساتھ بعض اوقات و بعض زمان کی اور موجب اس خصوصیت کا

انواع کہتے ہین اور فلاسفہ ارواح اور نفوس اور نکو پڑھتے ہین اور اہل دعوت اور عزیمت والے موکلان نام
رکہتے ہین اور اہل حق کے نزدیک ایسے پرورش باعث عبادت کا نہین اسواسطے کہ یہ پرورش محض بیچ بعض
اشیا کے ہی مثلا ربوبیت آفتاب کی فقط بیچ عالم گرمی اور خشکی کے ہی کہ جو چیزین گرمی اور خشکی قبول کرتے
ہین اُنمین یہ تاثیر کرتا ہی ایسا ہی ربوبیت ماہتاب کی فقط بیچ عالم سردی اور تری کی ہی وعلی ہذا القیاس
حاصل یہ ہی کہ یہ پرورش بھی خاص ہی گو کہ بہ نسبت قسم پہلی کے عام ہی کہ وہ پرورش خاص بعض اشخاص
کی تھی اور یہ پرورش انواع کی خواہ واحد ہو یا متعدد پس بسبب خصوصیت کے یہ بھی مقتضی عبادت کی نہولی
کہ خصوصیت اسکی اور کی طرف سے ہی اور جو مقتضے اس خصوصیت کا ہی وہی ہی قابل عبادت اور لایق حمد اور ثنا کا
یعنے ذات باری عز اسمہ کی پرورش اُسکی اسطرح سے نہین کہ کسی شئے کیواسطے پرورش ہو اور کسی کے واسطے
نہو بلکہ پرورش اُسکی تمام چیزون کو شامل ہی خواہ اشخاص ہون خواہ انواع اور ہر وقت اور ہر مکان
مین موجود ہی اور اہل حق کے نزدیک ایسے ہی پرورش موجب عبادت کا ہی اسی جہت سے کہ پرورش اُسکی
عام ہی جب فرعون نے حضرت موسے علیہ السلام سے سوال کیا کہ و مارب العالمین یعنی کیا ہی رب العالمین
اُنہون نے بیچ جواب کے فرمایا کہ رب السموات والارض وما بینہما یعنی رب آسمانون اور زمین کا اور جو کچھ
درمیان آسمان اور زمین کے ہی فرعون کو اسبات سے تعجب آیا کیونکہ اُس نے مخلوقات کی پرورش پر اُسکی پرورش
کو قیاس کیا حضرت موسے نے بار دوسری فرمایا کہ ربکم ورب ابائکم الاولین یعنی رب تمہارا اور رب باپ
دادون تمہارے کا کہ پہلے ہین اول مرتبہ فرمایا کہ پرورش اُسکی بیچ مکانات مختلفہ کے ہی اور دوسری بار
ارشاد کیا کہ حق تعالی بیچ اوقات جدی جدی کے پرورش کرنیوالا ہی فرعون نے جو یہ امر مستبعد جانا کہ ایک
ذات بیچ مکانون مختلف اور زمانہاے دراز مین کس قسم پرورش کر سکے اور حضرت موسے کے حق مین
گمان کیا کہ یہ شخص سودائی ہی تیسری بار حضرت موسے نے بڑھکر پرورش اُسکی ثابت کی اور فرمایا کہ
رب المشرق والمغرب وما بینہما یعنے رب مشرق اور مغرب کا اور اُن چیزون کا کہ درمیان اُن دونون کے
مطلب حضرت موسی کا یہ تھا کہ ربوبیت اُسکی جیسی مکانون اور وقتون مختلف مین پائی جاتی ہی ویسی ہی ساتھ
اوضاع اور حالات غیر متناہی کے موجود ہی پس ہرگاہ کہ اقسام پرورش کی معلوم ہوئی اور یہ بھی جانا
گیا کہ پرورش اللہ تعالی خاص کسی شئے کے ساتھ اور مقید ساتھ کسی وقت اور کسی مکان اور کسی وضع
کی نہین اور اورون کی پرورش خاص خاص اور مقید ساتھ بعض اوقات اور بعض زمان کی اور موجب اس خصوصیت کا

ذات باری کی ہی تو ثابت ہوا کہ قابل عبادت اور لایق ثنا کے فقط ذات باری کی ہی کہ ہر چیز اُسکی طرف
محتاج ہی اور اُسکی پرورش مین کسی عرض یا عوض کو دخل نہین اور یہ بھی معلوم رہی کہ اگرچہ بیان کیا گیا
کہ ربوبیات خاص خاص سوائے ذات باری کے اورون مین بھی پائی جاتی ہین لاکن یہ بھی باعتبار ظاہر کے ہی
اور حقیقت مین ہر طرح کی ربوبیت خواہ خاص ہو خواہ عام اُسی کی ذات کیواسطے ہی اسواسطے کہ ربوبیت
اُسوقت پائی جاوے کہ پیدا کرے کسی شئے کو عدم محض سے اور پیدا کرے اسباب نفع لینے اور پرورش اُسکی کے
اور قدرت دیوے اوپر انتفاع کے اور دور کرے موانع انتفاع کے اور یہ سب باتین سوائے ذات اُسکی کے غیر مین
موجود نہین کیونکہ اور پرورش کرنیوالے وقت پرورش کے مخلوقات اللہ تعالی کی اپنی پرورش کے کام مین لاتے
ہین اور قدرت اوپر پرورش کرنے اُن چیزون کے کہ منبع پرورش کو کرتی ہین ایسی ہی اوپر موجود کرنے شرائط
پرورش کے نہین رکھتی نہایت درجہ یہ ہی کہ یہ ارباب منجملہ شرائط اور سامان پرورش کے ہین کسی طرح کا
استقلال انکو نہین اسی واسطے حضرت ابراہیم خلیل اللہ صلوۃ اللہ علیہ وسلامہ نے ان سب چیزون کو اعتبار سے
ساقط فرمایا اور ملت حنیفی اختیار فرمائی چنانچہ مقولہ اُنکا کلام اللہ مین منقول ہے ✦ انی وجہت وجہی
للذی فطر السموات والارض حنیفا وما انا من المشرکین۔ تحقیق مونہ پھیرا مین نے طرف اُس ذات کی کہ پیدا کیا
آسمانون اور زمین کو ایک طرف کا ہو کر اور نہین ہون مین شریک کرنیوالون مین سے اور حق تعالی نے یہ عقیدہ
اُنکا پسند کیا اور اُنکو پیشوا سب ملتون کا کیا ✦ **الرحمن الرحیم** معنی اسکے بسم اللہ مین بیان ہوئے
پوشیدہ نرہے کہ لفظ رحمن اور رحیم کا مادہ یعنی اصل انکی ایک ہی کہ لفظ رحمۃ سے بنے ہین پس ان دونون مین
فرق اسطرح ہی کہ صفت پرورش کے بعد ان دو لفظون کو بیان کیا اور پرورش کو دو قسم کی رحمت لازم ہے
ایک وہ رحمت کہ خاص حالت پرورش مین ہوتی ہی اور اگر یہ رحمت نہو پرورش پائی نجاوے اور حقیقت اس
رحمت کی یہ ہی کہ مربی بیچ روا کرنے حاجتون اپنی پرورده کے بخوب طرح مشغول ہو اور ہر وقت خبرداری ضروریات
اور جستجو ہر چیز مناسب اور غیر مناسب اُسکی کے کرتا رہے اور یہی مراد لفظ رحمن سے ہی دوسری قسم
رحمت کی یہ ہی کہ بعد پرورش اور کمال کو پہونچنے اسکے کے حاصل ہونے ثمرات اور فائدے اُسکے کے تدبیر کرے
اور اس کمال کو رائگان نکرے والا وہ پرورش صرف عبث اور کھیل ہو جاویگی اور اسکی مثال ایسی ہی کہ ایک
شخص نے ساتھ شفقت تمام کے درخت کو پرورش کیا کہ پھل اُس پر آگیا اور اپنے کمال کو پہونچا
لاکن اُس پھل سے شیرہ یا سرکہ یا مربا یا اچار وغیرہ درست نکیا کہ مدت تک فائدہ اُس کا باقی رہتا

اور اس قسم کی رحمت کو مائنتھ لفظ رحیم کے تعبیر فرمایا پس بیچ ذکر کرنے ان دونون نامونکی اسجگہ یہ اشارہ ہیکہ پرورش خدا تعالی کی بیچ حق تمام جہان کے ہمیشہ پائی جاتی ہی جبتک کہ ہئیت مجموعی اسکی موجود ہی پرورش بھی اسکی مصروف ہی اور بعد متفرق ہونے اور بکھر جانے اجزا اسکے کے بھی باقی ہے اور یہی ہی معاش اور معاد یعنی پہلی حالت کا نام معاش اور دوسری کا معاد اور اگر صاحب عقل حساب فکر کرے تو معلوم ہووے کہ بیچ ہر شئے کے اشیاؤن جہان کی سے معاش اور معاد ہی یعنی جبتک بنیاد اس شئے کی قائم ہے اسوقت مین معاش نام رکھتے ہین اور بعد برہم ہونے اسکی بنیاد کے معاد ہوتے ہین جیسے کہ کھانا کہ وقت بوے جانے دانہ کے سے تا ہضم ہونے معدے مین اسکے معاش ہے اور بعد اسکے معاد اسکی کہ کچھ اس سے خون ہوکر جزو بدن کا ہوتا ہی اور کچھ بلغم اور صفرا اور سودا ہو کر بیچ کامون ضروری کی صرف ہوتا ہی اور کچھ فضلہ ہوکر راہ بول اور براز کی سے نکلتا ہی اور کچھ سنک اور تھوک اور میل آنکھ اور بال بدن کے بنکر اور رسول اسکے نکلتا ہی اور ایسا ہی بیچ تمام اشیا کی معاش اور معاد پائی جاتی ہی اور انتظام معاش ہر چیز کا بیچ ہر عالم کے ساتھ صفت رحمانیت کے تعلق رکھتا ہی اور خوبی معاد ہر چیز کی بیچ ہر عالم کے صفت رحیمی کا تقاضا ہی **مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ** مالک دن جزا کا بیچ بعضی قرأت کی مَلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ یعنی بادشاہ دن جزا کا جانا چاہئے کہ یہ دونون صفتین یعنی مالکیت اور بادشاہت کی حقیقتاً اللہ کیواسطے ثابت ہین اور اللہ تعالی مالک اور بادشاہ تمام چیزون کا ہی اور ہر وقت ہی ایسا نہین کہ ایک وقت مین ہو اور ایک وقت مین نہو یا بعض چیز کا ہو اور بعض چیز کا نہو سو اس جگہ اللہ تعالی نے مالکیت یا بادشاہت اپنی خاص دن قیامت کے ساتھ کیون فرمائی یعنی فرمایا کہ مالک دن جزا کا اسطرح نہ کہا کہ مالک ہر شئے کا اسکی وجہ یہ ہی کہ اس جہان مین مالک ہونا اور بادشاہت باعتبار ظاہر کے اورون کیواسطے بھی ثابت ہی گو مجازاً ہو اور قیامت کے دن سوائے ذات اسی کے نہ کوئی مالک ہوگا اور نہ بادشاہ جو کچھ تصرف ہی اسکے اختیار مین ہوگا اور اس روز بیچ نظر ہر خاص و عام کے غلبہ اسکا ظاہر ہوگا اور سبب اسکا کہ دنیا مین اورون کو بھی کچھ کچھ اختیار دیا اور قیامت کے دن بالکل ہر چیز اپنے قبض قدرت مین رکھی یہ ہی کہ دنیا دار العمل ہے اور کارخانہ عمل کا بدون اختیار کے درست نہین ہوتا ہی تفصیل اس اجمال کی یہ ہی کہ آدمی کی جبلت مین استعداد تکلیف احکام شرع اور قبول کرنے حکمون الہی کی ہی اور اسی واسطے اسکو پیدا کیا ہے پس جو بعضے اشیاء اس کی ملک مین یا اختیار مین نہون اور آدمی کو غیر اپنے پر بالکل دخل نہو اعمال نیک اور بد اس سے کیون کر ظاہر ہون خاص کر

وہ اعمال کہ علاقہ ساتھ مال اور ذبح حیوانات اور دینے صدقات اور ادا کرنے نفقات کے رکھتے ہین اور
ایسے ہی وہ اعمال کہ تعلق ساتھ رعیت اور لونڈی غلامون کے رکھتے ہین کہ جب تک اختیار اور حکم آدمی کا پایا جائے
کیونکر ہوسکین پس اللہ جلشانہ نے بمقتضائے حکمت اپنی کے اس جہان مین تھوڑا سا اختیار اور تصرف
اورون کو بھی عطا فرمایا ہی تاکہ روز قیامت کے عذر بے اختیاری اور لاچاری اپنی کا پیش نکرین اور حجت اُنکی
بالکل منقطع ہوجاوے اور جبکہ دن قیامت کا روز جزا کا ہی نہ اعمال کا یعنی جو دنیا مین کارِ الٰہی کیئے ہین خواہ نیک
خواہ بد اُس دن بدلا انکا ملیگا تو اُس وقت مین اللہ تعالی نے اور کسی کو کسی طرح کا اختیار اور تصرف نہ دیا
والا جزا اعمال کی متحقق نہوا اور اسی نکتہ کے واسطے لفظ یوم الدین کا فرمایا یعنی دن جزا کا اور بجائے اُسکے لفظ
یوم القیمہ یا یوم البعث والنشور یا اور کوئی نامون قیامت کے سے ذکر نہ کیا تاکہ وجہ خصوصیت بادشاہت اور
مالک ہونے اسکے کی اُس دن مین اور نہ خاص ہونے بادشاہت اور ملکیت کے غیر اس دن مین ظاہر ہو دے اور
بھی جاننا چاہیئے کہ جناب باری عز اسمہ نے پہلے حمد کو ساتھ اسم ذات کے متعلق فرماکر پیچھے اُسکے تین صفتین
علی الترتیب ذکر فرمائی۔ پہلی صفت ربوبیت کی دوسری صفت رحمت کی تیسری صفت جزا کی اور اسطرح کی
ذکر کرنے مین ایک نکتہ باریک ہی اور وہ یہ ہی کہ دنیا مین جو کوئی مدح اور ثنا کسی کی کرتا ہے تین طور سے
خالی نہین یا یہ کہ زمانہ سابق مین نمک پروردہ اُسکا تھا اور اُس ممدوح نے اس مادح کے اوپر انعام کیا تھا
گو فی الحال اُسکو اُس شخص سے کچھ نفع نہین اور نہ آیندہ کو توقع فائدہ کی اُس سے رکھتا ہی یا بالفعل
اُسکو اُس سے فائدہ ہی گو زمانہ گذرے ہوئے مین کسی طرح کا فائدہ نہ تھا اور نہ آیندہ کو ہی یا یہ کہ فقط توقع نفع
کی رکھتا ہی گو بیچ زمانہ گذرے ہوئے اور حال کے کسی طرح کا نفع نہین ہی اور یہ تینون چیزین دنیاداری اور
دینداری مین بھی آزمائی گئی ہین جیسا کہ پوشیدہ نہین پس بیچ لانے ان تینون صفت کے اشارہ ہے کہ
خدا تعالی فرماتا ہی کہ جو بندے راہ مروت کی اختیار کرین اور اپنے خالق کی حمد بلحاظ نعمتون پہلی کے کہ اُنکے
تئین ظاہر ہوئین کرین یہی ہوسکتا ہی کہ مین صفت ربوبیت کی رکھتا ہون اور نعمتین بے شمار اُنکی
اوپر میری طرف سے ہین اور جو نظر اوپر اُن نعمتون کے کرین کہ فی الحال موجود ہیں بھی ممکن ہے کہ
رحمن اور رحیم ہون ہین اور اگر طریق دور اندیشی کا اختیار کرین بھی لایق اُسکے ہون ہین کہ کارخانہ
جزا کا میری طرف رجوع کرے گا بہر کیف لائق حمد اور ثنا کا ہون مین اِيَّاكَ نَعْبُدُ اس سے
پہلے کہ بندہ مشغول ساتھ ثنا و صفت اُسکی کے تھا اُس سے غائب تھا اسواسطے کہ نظر اُسکی طرف

نعمتون اسکی کے اور طرف دوسری اشیاؤن کے کر جائے ور و د نعمتون اسکی کے ہین بھی متوجہ تھی مگر
ہر گاہ کہ صفتین بڑی بڑی یعنی پرورش کرنی تمام جہان والون کی اور رحمت انپر اللہ تعالیٰ کی تعریف
مین ذکر کی توجہ بندہ کا طرف معبود اپنے کے بڑھتا گیا یہانتک کہ جو وقت صفت پچھلی یعنی مالک ہونا سب چیزونکا
دن قیامت کے واسطے اسکے ثابت کیا کمال توجہ اسکی ذات کی طرف ہوگئی اور رتبہ حضوری کا حاصل ہوا
سو چار ایاک نعبد ساتھ صیغہ خطاب کے اسکی زبان سے نکلا یعنی خاص تیری بندگی کرتا ہون مین
اور جیساکہ شخص حاضر کے ساتھ کلام کرتے مین ویسے ہی اللہ تعالیٰ کو اس جگہ مخاطب کیا جو کہ ذکر عبادت کا
آیا چاہئے کہ حقیقت عبادت کی بیان کی جاوے عبادت یہ ہی کہ نہایت درجہ تعظیم کا کہ بڑھ کر اس سے تعظیم نہو
بجا لاوے اور عبادت شرع شریف مین کئی اقسام پر ہی بعضی عبادت ظاہر کے ساتھ تعلق رکھتی ہے اور
بعضے ساتھ باطن کے وہ کہ ظاہر کے ساتھ علاقہ رکھتی ہی پس عبادت زبان کی ہی اور وہ یاد کرنا اسکا اور
پڑھنا قرآن کا اور تسبیح اور تہلیل اور اور دعائین پڑھنی اور دعا کرنا اور عبادت آنکھون کی ہی اور وہ
دیکھنا ان چیزون کا کہ خیر کی چیزین ہین مثل کعبہ شریفہ کے اور قرآن مجید کے اور دیکھنا صلحا کا مثل انبیا
علیہم السلام اور اولیا رضی اللہ عنہم اور زیارت کرنی قبرون شہیدون اور صالحین کی کہ ان لوگون نے
جان اپنی کو درمیان راہ خدا کے خرچ کیا ہی اور عمر اپنی بیچ یاد اسکی کے گذاری ہی اور ایسے ہی دیکھنا اور مخلوقات
جیسے کہ آسمان اور ستارہ اور دریا اور کشتی اور سوا انکے مگر اس جہت سے کہ قدرت اللہ تعالیٰ کی انمین نظر
آتی ہی اور حکمت اسکی معلوم ہوتی ہی اور عبادت کانونکی ہی اور وہ سننا کلام اللہ کا اور سننا ذکر کا اور ایسے
ہی سننا ان چیزون کا کہ محبت اللہ تعالیٰ کی ان چیزون سے بڑھتی ہے اور شوق بندگی کا ان چیزون
کے سننے سے اٹھتا ہی اور عبادت ہاتھ پاؤن کی ہی اور وہ لکھنا قرآن کا اور لکھنا اسکے نامون کا اور
جانا مسجد کی طرف اور جانا حج کیواسطے اور ایسے ہی جانا واسطے زیارت صالحین کے اور واسطے جہاد
دشمنان خدا کے اور جانا واسطے کارروائی حاجت مندون کے۔ اور وہ عبادت کہ علاقہ باطن کے ساتھ
رکھتی ہی پس منجملہ اسکی عبادت عقل کی ہی اور وہ فکر کرنا بیچ نشانیون اسکی کے اور بیچ معنی قرآن کے اور
بیچ حکم شریعت کے اور عبادت نفس کی ہی اور وہ صبر کرنا اوپر چھوڑ دینے مرغوب چیزون کے اللہ کے حکم کیواسطے
مثل روزہ کی اور اعتکاف کی اور صبر کرنا اوپر مصیبتون کے اور چھوڑنا واویلا کا وقت مصیبت کے اور روکنا
اپنے تئین حرام چیزون سے اور گناہونکی باتون سے اور عبادت دل کی ہی اور وہ محبت کرنی ساتھ دوستون اسکے

اور دشمنی رکھنی ساتھ دشمنون اسکے کے اور امید رکھنی ثواب اُسکے کی اور ڈرنا عذاب اُسکے سے اور عبادت
روح کی ہی اور وہ کوشش کرنی بیچ مشاہدہ اُسکیکے اور آرام اور لذت پانی مراقبہ اُسکے سے اور عبادت سر کی ہی اور وہ ہمیشہ
ڈوبا رہنا بیچ معرفت اُسکیکے اور بعضی عبادت مال کے ساتھ علاقہ رکھتی ہی اور وہ زکوٰۃ اور صدقہ اور خیرات ہے
وعلی ہذا القیاس اور اس جگہ سے معلوم ہوا کہ عبادت حقیقت مین مشغول کرنا ہے تمام اعضا اور قوتین ظاہر اور باطن کی
بیچ راہ اُسکیکے اور بیچ مرضیات اُسکیکے وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ یعنے تجھی ہی سے مدد چاہتے ہین ہم اس لفظ
کو اسواسطے ذکر کیا تاکہ لفظ نعبد کی سی کہ اسمین نسبت عبادت کی اپنی طرف کی ہی خود پسندی پیدا نہو پس گویا
بندہ کہتا ہی کہ عبادت تیری بغیر چاہنے مدد کے تیری ساتھ نہین ہو سکتی اور یہہ بھی وجہ ہو سکتی ہی کہ درمیان اس
عالم کے تین قسم کے آدمی ہین ایک جبریہ ہین کہتے ہین کہ کسی طرح کا ہم اختیار نہین رکھتے اور مانند پتھر اور لکڑی
کے بلا اختیار حرکتین ہم سے سرزد ہوتی ہین دوسرے قدریہ ہین وہ کہتے ہین کہ بالکل ہم کو اختیار حاصل ہی اور جو
حرکت اور فعل ہم سے صادر ہوتا ہی اُسکے پیدا کرنیوالے ہم ہین اور یہہ دونون گروہ مردود ہین اسواسطے کہ پہلا فرقہ تمام امور
شرعیہ اور تکلیفات کو باطل کرتا ہی اور فرقہ دوسرا دعویٰ شرکت کا ساتھ خالق اپنے کے کرتا ہی پس یہہ دونون لفظ واسطے
رد کرنے عقیدہ ان دونون فرقون کے لائے ہین ایاک نعبد مین رد ہی عقیدہ جبریون کا اور ایاک نستعین مین رد ہے
عقیدہ قدریون کا اور راہ راست نصیب فرقہ تیسرے کے ہی اور وہ فرقہ سنیون کا ہی وہ کہتے ہین کہ بندگی ہم کرتے ہین اور
توفیق تجھسے چاہتے ہین یعنی ہم نہ بالکل بے اختیار ہین اور نہ بالکل اختیار رکھتے ہین اور اہل باطن نے کہا ہی کہ استعانت
اسجگہ ساتھ معنی طلب عون یعنی طلب مدد کی نہین بلکہ معنی طلب معاینہ کی ہی یعنی عبادت طرف ہماری سے ہی اور
مرتبہ معاینہ کا دنیا اور عین الیقین کو پہنچانا کام تیرا ہی شیخ سفیان ثوری رحمہ اللہ ایک روز بیچ نماز مغرب کے
امامت کرتے تھے جس وقت کہ ایاک نعبد و ایاک نستعین زبان سے نکالا بیہوش ہو کر گر پڑے جب
ہوش مین آئے لوگون نے کہا اے شیخ کیا ہوا تھا۔ جواب دیا کہ جس وقت ایاک نستعین مین نے
کہا خوف میرے دل پر غالب ہوا کہ میرے تئین کہین اے جھوٹے کس واسطے طبیب سے دوا
طلب کرتا ہے اور امیر سے روزی اور بادشاہ سے مدد چاہتا ہے تو اسی واسطے بعضے علما نے
فرمایا ہے کہ آدمی کو چاہئیے کہ اپنے دل مین نادم اور شرمندہ ہو کہ پانچ مرتبہ روبرو پروردگار
اپنے کے کھڑا ہو کر جھوٹ بولون لیکن اس جگہ ایک امر جاننا ضرور ہے وہ یہہ ہے کہ مطلق
استعانت غیر سے حرام نہین بلکہ اس طرح حرام ہے کہ استعانت چاہنے والا اُسی شخص پر بھروسا

کرے اور یہ نہ سمجھے کہ حاجت روا خدا تعالے ہی اور یہ شخص سبب ظاہری ہی اور اگر ایسا اعتقاد کرکے استعانت ساتھ غیر کے
کرے اور اُس غیر کو مظہر عون الہی کا سمجھے سو ایسی استعانت شرع مین جائز اور روا ہی اور انبیا اور اولیا نے بھی اسطرح
کی استعانت ساتھ غیر کے کی ہی اور حقیقت مین ایسی استعانت استعانت بالغیر نہین بلکہ استعانت خدا کے ساتھ ہے
**اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ** دکھلا ہمکو راہ سیدھی جانا چاہیے کہ اگرچہ آدمی بیچ بعض لحظے کے راہِ راست پر ہو لاکن اسپر
بھی اُسکے تئین طلب کرنا راہِ راست کا ضرور ہی اسواسطے کہ راہِ راست کے مراتب مختلفہ مین ایک دوسرے سے کم اور
زیادہ ہین اور بعضے ادنے اور بعضے اعلے ہین پس جو کہ صاحب مرتبہ ادنے کا ہی وہ طلب کرنے والا مرتبہ اعلے کا ہی
اور جو اعلے بھی حاصل ہوا ہو پس اُس اعلے سے جو اعلے ہوگا اُسکو طلب کریگا وعلی ہذا القیاس اور استقامت اور راستی
راہ کی کئی اعتبار سے ہی اول باعتبار نزدیک ہونے کے کہ جو راہ نزدیک ہی بہ نسبت راہ دور کے راہِ راست ہی اور دوسرے باعتبار
صفائی کے کہ ایک رستہ صاف پتھر اور مٹی اور کانٹے وغیرہ سے ہی اور دوسرا خلاف اسکے پس صاف رستہ کو راہِ راست کہینگے
اسی جہت سے کسی قائل نے کہا ہی ع راہ راست برو اگرچہ دور است ۔ تیسرے باعتبار امن کے کہ ایک راہ مین امن ہے
قزاقون سے اور درندون سے اور اور تکلیف کی چیزون سے مثل نہ ملنا آب و دانہ کا اور سوا اسکے کسی طرح کی خرابی نہو
ایسا راستہ راست ہی بہ نسبت اُس راستہ کے کہ ایسا نہو اور استقامت راہ کی تینون طرح سے واسطے پہونچنے طرف مطلب
کے شرط ہی پس جو کوئی راہ راست پر باعتبار ایک معنی کے ہو اُسکے تئین لازم ہی کہ باعتبار دو معنی دوسرون کے بھی
راہِ راست طلب کرے تفصیل اس اجمال کی کہ اس سے مثالین نزدیکی اور دوری اور صفائی وغیرہ راہ کی واضح ہو
یہ ہی کہ واسطے حاصل ہونے معرفت الہی کے بھی راہین مختلف ہین ایک راہ توجہ کا ساتھ وجہ خاص کے اور دور کرنا
علاقات نفسانیہ کا ساتھ ذکر کے اور مستغرق ہونا بیچ مشاہدہ کے اور یہ راہ قریب ہی راہ عبادت اور فکر کرنے سے
بیچ نشانیون کے کہ پھیلی ہوئین ہین بیچ عالم ارواح اور اجسام کے اور راہ اتباع شریعت کا زیادہ امن رکھتا ہی محض
توجہ سے ساتھ وجہ خاص کے اور راہ شریعت کا کہ ہر طرح اُسمین اللہ تعالی نے آسانی اور تخفیف کر دی ہی صاف
زیادہ ہی راہ رہبانیت کی سے کہ انواع انواع مشقتین اور تکلیفین بیجا بعضی بیدینون اختیار کرتے ہین اور استقامت
کی اور بھی تین قسم ہین ایک استقامت اقوال کی دوسرے استقامت افعال کی تیسرے استقامت احوال کی اور جو کہ
صاحب ایک استقامت کا ہو یعنی ایک قسم کی استقامت اُسکو حاصل ہو اُسکے تئین طلب کرنا دو استقامت اور کا بھی ضرور ہے
پس ثابت ہوا کہ طلب کرنی راہ راست کی خواہ مبتدی ہو خواہ منتہی خواہ متوسط چارہ نہین اسواسطے کہ مرتبے اسکے بہت ہین بلکہ
غیر متناہی سو جو مرتبہ راستی کا اُسکو حاصل ہوگا فوق اُسکے مرتبہ دوسرا ہی اسی واسطے تعلیم بندون کو کیا کہ پانچون وقت

اس دعا کو وقت مناجات کے پڑھیں اور استقامت میں میانہ روی اور ترک کمی اور بیشی کا ہر امر میں خوب ہی مثلاً میانہ روی عقیدہ میں یعنی نہ مبالغہ تشبیہ میں کرے کہ ذات باری کو مانند مخلوقات کے سمجھے چنانچہ متمکن ہونا کسی مکان میں اور متوجہ ہونا طرف کسی جہت کے اور محتاج ہونا طرف اسباب کے ثابت کرے اور یہ مذہب باطل اور اس نے راہ تفریط یعنی گھٹا دینا حد سے اختیار کیا اور نہ مبالغہ تنزیہ میں کرے کہ اس طرح پاکی اور تنزہ اسکا ثابت کرے کہ بالکل اسکی ذات کو بیکار قرار دے اور یہ مذہب بھی باطل ہے اور اسمیں افراط ہے اور حد سے بڑھنا و علی ہذا القیاس اور عقاید میں بھی اور میانہ روی اخلاق میں یہ ہے کہ قوت نطقیہ یعنی جس قوت سے ادراک ہوتا ہے اسکو افراط اور تفریط سے نگاہ رکھے اور افراط اسکیکا نام جربزہ ہے کہ تیزی طبیعت کی حد اعتدال سے بڑھ جاوے اور تفریط اسکیکا نام غباوت اور بلادت ہے کہ بالکل قابل فہم کے نرہے اور ایسے ہی قوۃ شہویہ کے تئیں فجور سے بچاوے کہ افراط اسکا ہے اور جمود سے بھی نگاہ کرے کہ تفریط اسکی ہے اور ایسے ہی قوت غضبیہ کو تہور اور جبن سے بچاوے تہور افراط اس قوت کا ہے کہ کمال درجہ مردانگی کا ہو اور جبن کہ نامردانگی کو کہتے ہیں تفریط اسکا ہے اور اور اعمال میں بھی میانہ روی مطلوب ہے اسکے واسطے کہ کثرت اعمال کی بسبب نورانی ہونے روح اور اور لطائف کے ہے اور یہ تاثیر بدون ہمیشگی عمل کے حاصل نہیں ہوتی اور ہمیشگی اعمال کی سوائے اختیار کرنے توسط کی حاصل نہیں ہوتی اور جسوقت بندہ کو فرمایا کہ راہ راست کو طلب کرے لازم ہوا ذکر ان شخصوں کا کہ بسبب انکے راہ راست طرف اور بندوں کے پونہچے اور افعال اور اقوال انکے دیکھکر اور سنکر راہ راست دوسری راہ سے جدا ہو اور نہیں تو ہر کوئی مذاہب باطلہ سے بھی دعوے کرتا ہے کہ میں راہ راست پر ہوں پس چاہیے کہ ایک جماعت اپنے ذہن میں مقرر کرے کہ اس جماعت سے راہ راست ظاہر ہو اسی واسطے راہ راست کو ساتھ اس طریق کے تعلیم فرمایا صِرَاطَ الَّذِينَ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ یعنی راہ ان لوگوں کی جن پر تو نے فضل کیا اور اس لفظ کی اور جگہ قرآن میں تفسیر فرمائی ہے ساتھ چار گروہ کے اور وہ یہ ہیں انبیا اور صدیق اور شہدا اور صالحون اور ان چاروں کا بیان قریب آتا ہے پس معلوم ہوا کہ راہ راست راہ انہیں چاروں گروہ کی ہے اور بندے کے تئیں چاہیے کہ بیچ وقت مناجات کے ساتھ پروردگار اپنے کے ان چاروں گروہ کو اپنے ذہن میں حاضر رکھے اور راہ انہیں فرقوں کی طلب کرے جیسا کہ اللہ تعالی جل شانہ بیچ قرآن مجید کے سورۂ نسا میں فرماتا ہے ومن یطع اللہ ورسولہ فاولئک مع الذین انعم اللہ علیہم من النبیین والصدیقین والشہدا والصالحین وحسن اولئک رفیقا یعنی جو کہ اطاعت خدا اور رسول کی بجا لاوے اور موافق فرمانے ان دونوں کے کام کرے پس وہ شخص ہمراہ ان لوگوں کے راہ میں چلتا ہے کہ انعام کیا ہے اللہ تعالے نے اوپر انکے اور وہ چار قسم کے لوگ ہیں انبیا اور صدیق اور شہدا اور صالحون اور یہ گروہ اچھے رفیق ہیں پس بیچ اہدنا الصراط المستقیم کی طلب راہ حق کی ہوگئی اور بیچ صراط الذین انعمت علیہم کے طلب رفیق کی پائی گئی کہ الرفیق ثم الطریق یعنی

سفہ جمود یعنی بیوقوفی کہ کسی طرح کی شہوت نہ رہے ۱۲ جبن بہ کسر جیم خوف ۱۲ بعض کے نزدیک مردانگی کا نہ ہونا ۱۲

فائدہ انکا یہی ہے کہ اللہ تعالی نے عادت کی اندر اون چیزون کو سبب حاصل ہونے مطلب کا کر دیا ہے
جیسا کہ کھانا طعام کا پیٹ بھرنے کیواسطے عادت میں سبب ہو گیا ہے اور پینا پانی کا پیاس کی دور کرنے کا
سبب ہے پس اعتراض جبریہ اور قدریہ کا ساقط ہی دوسرا شبہ یہ ہے کہ استعانت کسی کام کے پہلے اوس کام
کے شروع کرنے سے مناسب ہی نہ پیچھے اوسکے پس چاہیئے تھا کہ استعانت کو اوپر عبادت کے مقدم کرتے جواب
اسکا یہ ہے کہ عبادت وسیلہ ہی اور استعانت حاجت ہی اور وسیلہ کو اوپر حاجت کی تقدم ہی اور یہ کاملہ استعانت
واسطے تمام کرنے عبادت کی ہے اور تمام کرنا ہر چیز کا بعد شروع کرنے اوسکے کے ہوتا ہی اسواسطے استعانت کو بھی بعد
عبادت کی لائے گویا بندہ اسطرح کہتا ہی کہ مینے عبادت تیری ساتھ حکم تیرے کے شروع کی ہی لیکن تمام کرنا اوسکا بیچ
ہاتھ میرے کے نہیں ایسا نہو کہ کوئی مانع منع کر دے اور حرج درپیش آوی پس ساتھ تیری استعانت کرتا ہوں بیچ تمام
کرنے اسکے کی فَإِنَّ قَلْبَ الْمُؤْمِنِ بَيْنَ اِصْبَعَيْنِ مِنْ اَصَابِعِ الرَّحْمٰنِ یعنے تحقیق دل مومن کا درمیان دو انگلیوں
رحمان کے ہے اور اگر مراد اس استعانت سے عام ہے کہ تمام کاموں دنیا اور دین میں ہو پس وجہ اس
اختصاص کی یہ ہے کہ جو کوئی غیر اپنے کی اعانت کرتا ہی نہایت کار اوسکے کا یہ ہے کہ اس شخص کی دل
میں داعیہ اعانت اوسکے کا ڈالا جاتا ہے یعنے یہ بات اسکے دلمیں مضبوط ہو جاتی ہے کہ میں اعانت اس
شخص کی کروں اور یہ دل میں خیال ڈال دینا اللہ تعالی کا فعل ہے پس گویا بندہ کہتا ہے کہ سوا تیرے
کسی سے اعانت میری ممکن نہیں مگر جسوقت تو اعانت اوسکی فرما دے تاکہ اسباب اعانت کا بہم پہنچا دی
پھر اوسکے دلمیں داعیہ اعانت میرے کا ڈالے تو پس میں وسائط سے قطع نظر کرتا ہوں اور سوائی اعانت
تیرے کے نہیں دیکھتا ہوں میں توضیح اس مقام کی یہ ہی کہ بندے کو ظاہر میں قدرت دی ہی کہ بسبب اوس قدرت
کے گمان کرتا ہے کہ کرنا اور نکرنا میرے اختیار میں ہی لیکن ترجیح کرنے کے اوپر چھوڑنے کے ہرگز اپنی طرف
سے اوسکو میسر نہیں اسواسطے جو مرجح بندے کی طرف سے ہو پس اوس مرجح میں کلام کی جاویگی کہ اسکے
وجود کو ترجیح اوپر عدم کے کہاں سے آئی یہانتک کہ تسلسل لازم آوے پس وہ مرجح نہو گا مگر خدا کیطرف سے
پس استعانت سوائے خدا کی کسی سے لائق نہیں اور بھی ہم دیکھتے ہیں کہ تمام مخلوقات اپنے مطلب طلب کرتے
ہیں اور اپنی قدرت اور عقل اور شعور اور کوشش میں کوئی قصور نہیں کرتا ہی اور مطلب کو نہیں پہونچتے مگر بعضے
پس حاصل ہونا مطلب کا بغیر اعانت غیبی کے ممکن نہیں اور بھی بارہا دیکھا گیا کہ ایک انسان نے دوسرے انسان سے
حاجت طلب کی اور وہ شخص مدت تک ٹالتا رہا اور لیت و لعل میں گذارتا رہا پھر دفعۃً حاجت اوسکی پوری کر دی

تفسیر خلیلی
رسمہ ارشاد الطالب
الی علم الادب مؤلفہ

اسجگہ سے معلوم ہوکہ اوسکے دلمیں خیال حاجت روائی اوسکی کا آجانا غیب کی طرف سے ہے پس مرد مومن کو
کہ شرک سے بھاگتا ہے اول ہی مرتبہ میں چاہیے کہ غیر کی اعانت کو کہ فقط ظاہر میں اعانت ہے اور حقیقت میں
کسی طرح کی قدرت نہیں رکھتا ہے نظر سے ڈال دے اور ساتھ اعانت قادر حقیقی کی کفایت کرے کہتے ہیں کہ جسوقت
حضرت ابراہیم خلیل علیہ السلام کو نمرود لعین نے ہاتھ اور پانو باندھکر آگ میں ڈالدیا حضرت جبرئیل علیہ السلام
پہنچے اور کہا اگر تم کو حاجت میرے سے ہو فرماؤ حضرت خلیل علیہ السلام نے جواب میں فرمایا کہ طرف تیری کچھ
حاجت نہیں رکھتا ہوں حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کہا کہ خدا سے التجا کر حضرت خلیل علیہ السلام نے فرمایا کہ وہ
جاننے والا پوشیدہ اور ظاہر کا ہے حاجت عرض میری کی نہیں اور ہرگاہ کہ بندہ مومن نماز میں کھڑا ہوا دونوں
پانو اوسکے چلنے پھرنے سے بند ہوئے اور دونوں ہاتھ کام کرنے سے معطل ہے اور زبان سوای قرأت اور ذکر کے
اور کچھ نہیں کہہ سکتی گویا اسباب طلب اور ہرب کی جیسا کہ حقیقت میں بیکار تھے ظاہر میں بھی بیکار دکھلائی
دئے اسوقت میں اون اسباب کو بیکار دیکھکر طرف حقیقت کام کے گیا اور کہا اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اور بعضے
علما نے کہا ہے کہ جسوقت بندہ مومن نے اِيَّاكَ نَعْبُدُ کہا اسبات کا خوف آیا کہ یہ نہووے کہ نسبت عبادت کے
صرف اپنی ہی طرف کروں اور خود پسندی میں پڑوں اسواسطے دور کرنے اس خوف کو اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ تعلیم
فرمایا اور اسجگہ سے بھید مقدم کرنے نعبد کا اوپر نستعین کے بھی ظاہر ہوا کہتے ہیں اس سورہ میں دو مقام ہیں ایک
مقام معرفت ربوبیت کا دوسرا مقام عبودیت کا اور جسوقت یہ دونوں مقام جمع ہو جاویں معاملہ بندہ کا
خدا کے ساتھ پورا پورا ہو جاوے اور معنی اَوْفُوْا بِعَهْدِيْٓ اُوْفِ بِعَهْدِكُمْ کے جلوہ گر ہوں شروع
سورہ سے مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ تک بیان مقام ربوبیت کا ہے مبدء سے معاد تک اور اِيَّاكَ نَعْبُدُ بیان شروع
مقام عبودیت کا ہے اور اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ بیان کمال اوسکی کا ہے اور جسوقت وفا دونوں عہد کی دونوں طرف سے ثابت
ہوئی ثمرہ اوسکا اوپر مترتب ہوا کہ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ہے اکثر علما نے بیچ وجہ التفات کے غیبت سے طرف حضور
کے کہ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ میں موجود ہے ایسا فرمایا ہے کہ مصلے نے وقت شروع نماز کے اجنبی کی مانند ہوکر
ہوکر ثنا خدا تعالی کی ساتھ لفظ غائب کے شروع کی یعنی اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لفظ غائب ہے اسواسطے کہ اسم
ظاہر بیچ حکم غائب کے ہوتا ہے اور جسوقت ثنا کو ساتھ کمال کے پہنچایا وہ حجاب کہ درمیان میں تھا اوٹھ گیا اور دوری
ساتھ نزدیکی کے بدل گئی اور اجنبیت ساتھ یگانگت کے بدلی پس یہ شخص قابل اسکے ہوا کہ ساتھ لفظ خطاب کے تکلم
کرے اور یہ بھی کہا ہے کہ دعا اور سوال کیواسطے حضور بہتر ہے سوال غائبانہ چنداں مفید نہیں ہوتا ہے اور ثنا

تفسیر خلیلی
کو اپنے پچھے یار کہ پکار
لفظوں میں ادا کر اور
مجھکو اسکے نفع حاصل
اجل دونوں سے بہرہ مند
فرما اور مجھکو اور میرے
ماں باپ بھائی بہنوں
اہل و عیال اوستادوں
شاگردوں اور ہمارے
کنبوں اور جمیع مومنین
و مومنات کو بخشدے
اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ
الرَّحِيْمُ مخدرات
سراپردہ ہائے قرآنی چہ
چہرہ دلبر اندکہ دل میبرند
پنہانی یہ قرآن مجید
خاص اللہ کا کلام ہے
لوح محفوظ سے اوترا
ہے آسمان سے
جبرئیل امین حضرت
محمد رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وآلہ

اور تعریف پس پشت کرنی بہتر ہوتی ہے تاکہ گمان خوشامد کا نکیا جاوے اور سمجھا جاننا چاہئے کہ مشرکین
ساتھ اہل اسلام کے برخلاف ہیں بیچ خاص کرنے عبادت اور استعانت کے کہ سوائے خدا کے اوروں کو عبادت
کرتے ہیں اور استعانت اونسے چاہتے ہیں بعضے مشرک اجسام معدنیہ کے تئیں جیساکہ بڑی بڑی پہاڑوں
اور چاندی اور سونے کی عبادت کرتے ہیں اور بعضے بعض درختوں کی پرستش کرتے جیسے کہ درخت پیپل
اور تلسی اور سوا اسکے اور بعضوں نے روحانیات غیبیہ کو مربی اپنا قرار دیا ہے بلکہ ایک جماعت نے انمیں سے
ہر اقلیم کیواسطے ایک روح کو ارواح علویہ سے مقرر کر رکھا ہے کہ اوس روح کو اوس اقلیم کا مدبر اور مربی سمجھتے
ہیں اور جتنے انواع عالم کے ہیں ہر نوع کیواسطے ایک روح کو مربی اور مدبر اعتقاد کرتے ہیں اور واسطے دور
کرنے ہر مرض کے اور واسطے حصول ہر کیفیت کے بدن میں کہ حرارت اور برودت اور رطوبت اور یبوست ہے
بھی ایک روح مقرر کی ہے کہ اوس روح سے استعانت چاہتے ہیں اور چونکہ وہ ارواح نظروں سے غائب ہیں
صورتیں اور شکلیں اونکی بناکر نہایت تعظیم اور عاجزی سے پیش آتے ہیں اور بعضے ان مشرکین سے ایسے ہیں کہ جو
انسان کامل ہیں اونہیں کی عبادت کرتے ہیں اور بعضے اجسام بسیط کی عبادت کرتے ہیں خواہ سفلیہ ہوں
مثل آگ کے کہ معبود مجوس کی ہے اور کہتے ہیں کہ یہ جسم نہایت لطیف اور نورانی ہے اور باوجود اسکے بیچ ہر صنعت
آدمی کے دخل رکھتی ہے پس ظہور ربوبیت الٰہی کا اوسمیں کامل ہے اور کسی شئی کو انواع حیوانات سے طرف
اس عنصر کے بیچ معاش اپنی کے احتیاج نہیں مگر آدمی کو پس یہ عنصر کہ خاص ساتھ نوع انسان کے ہے
اور ربوبیت خاص انسان کی نے اس عنصر میں ظہور پایا ہے قابل اس کے ہے کہ نہایت تذلل نسبت
اوسکے کیا جاوے اور ایک جماعت اجسام علویہ مثل ماہتاب اور آفتاب اور اور ستاروں کی پرستش کرتے
ہیں اور کہتے ہیں کہ تدبیر عالم کی موقوف اوپر بدلتے رہنے نور اور ظلمت کے ہے کہ دن اور رات کا انتظام اسی
سبب سے ہے اور بھی موقوف ہے اوپر بدلنے فصول اور اختلاف ہوا اور زیادتی رطوبت کے بیچ بعض وقت کے
اور قوت یبوست کے دوسرے وقتمیں اور یہ چیزیں آثار انہیں جسموں کا ہے پس بہ نسبت ان اجسام کے نہایت تعظیم
رعایت کرنی چاہئے اور باوجود اسکے ان جسموں کیواسطے ارواح بھی ہیں کہ انھوں نے کمال مناسبت اسماء الٰہی
کے ساتھ بہم پہنچائی ہے پس بالاولیٰ قابل عبادت کے ہوئی اور تمام ان مذاہب کے مرد مسلمان ساتھ ان دو کلمہ
کے رد کرتا ہے اور حقیقت ملت حنفی کی کہ مقرر کی ہوئی حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کی ہے تفصیل انہیں دو
کلموں کی ہے کہ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ باقی رہی تفصیل عبادت کی اور استعانت چاہنی غیر سے اور وہ

یہہ ہے کہ عبادت یعنی غایت تذلل واسطے نہایت تعظیم کے مطلقاً اس ملت میں خاص واسطے خدا تعالی کے ہے اور کسی ذی حق کیواسطے جیسا کہ نبی یا باپ یا اوستاد یا پیر یا آقا اور خاوند اور سوا ان کے اور جو مظاہر انعام حق کی مثل عناصر کے اور فلکیات کے اور ارواح علیہ کے جایز نہیں سواسطے کہ اسباب نہایت تعظیم کے اونمیں پائے نہیں جاتے اور جسوقت اسباب نہایت تعظیم کے متحقق نہوئی نہایت تذلل بے موقع اور بیجا ہے اور تلف کرنا حق مالک الملک علی الاطلاق کا ہے اور ظلم ہی نہایت بڑا اعاذنا اللہ منہ اور استعانت یا ساتھ ایسی چیز کے ہے کہ توہم استقلال اوس چیز کا بیچ وہم اور فہم کسی شخص کے خواہ مشرک ہو خواہ موحد نہیں گذرتا ہے جیسا کہ استعانت ساتھ اناج وغیرہ کی بیچ دور کرنے بھوک کے اور استعانت ساتھ پانی اور شربتوں کے بیچ دور کرنے پیاس کے اور استعانت واسطے راحت کے بیچ سایہ درخت وغیرہ کے اور استعانت طرف دواؤں اور بوٹیوں کی بیچ دور کرنے بیماریوں کے اور استعانت ساتھ امیر اور بادشاہ کے بیچ تعین وجہ معاش کی کہ حقیقت میں معاوضہ خدمت کا مال کے ساتھ ہے اور موجب تذلل کا نہیں اور ایسی ہی استعانت ساتھ طبیبوں اور علاج کرنیوالوں کے بسبب تجربہ اور زیادتی وقفیت کے اون سے طلب مشورہ کی ہے اور استقلال کا وہم نہیں کیا جاتا پس اس قسم کی استعانت بلاکراہت جائز ہے اسواسطے کہ حقیقت میں استعانت نہیں اور اگر استعانت ہے تو بھی استعانت بخدا ہے اور یا استعانت ایسی چیز کے ساتھ ہو کہ توہم استقلال اوس چیز کا مشرکین کے ذہنوں میں بیٹھا ہوا ہے جیسا کہ استعانت ساتھ ارواح اور روحانیات فلکیہ یا عنصریہ یا ارواح سائرہ کے مثل ہوائی و شیخ سدو زینخاں اور جو مانند انکے ہوں اور اس قسم کی استعانت عین شرک ہے اور منافی ملت حنفی کے ہے اور اگر کوئی دلیل اسکی طلب کرے کہ حصر عبادت اور استعانت کا اللہ کی ذات میں کیوں ہے کہیں گے ہم کہ تین آئینے پہلی دلیل اس حصر کی ہیں اسواسطے کہ عبادت اور استعانت یا اسواسطے ہے کہ وہ شخص کمال ذاتی رکھتا ہے اور یا اسواسطے ہے کہ انعامات اوسکا ہمیشہ سے خلق کے اوپر مبذول ہیں تا کہ اون کے مقابلہ میں شکر اوسکا ادا کرتے رہیں اور طلب زیادتی کی ہمیشہ ہوتی رہے اور اعانت اوسکی مستمر ہے یعنے ابدالاباد تک موجود ہے اور کسی پر موقوف نہیں بالسبب اسکے ہے کہ ربوبیت اوسکی شامل اور گھیرنیوالی تمام خلق کو ہے اور اعانت بھی تتمہ حق ربوبیت کا ہے یا واسطے خوف تلف ہونے کسی کمال کے یا بباعث لاحق ہونے کسی آفت اور نقصان کے ہے اور یہہ چیزیں ساتھ وصف عموم اور احاطہ کے اور باعتبار خلقت اور ایجاد کے اور اقتدار اور تمکین کے خاص اسکی ذات کے ساتھ ہیں اسیگے جاننا چاہئے کہ اس مقام میں کئی عبارتیں اس مطلب کے ادا کرنے کے واسطے ذہن میں آتی ہیں اور سب کو چھوڑکر یہہ عبارت خاص کیوں اختیار فرمائی اور نکتہ اسمیں

کیا ہی جواب اسکا یہ ہی کہ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَنَسْتَعِیْنُ نکہا بلکہ دوبار اِیَّاكَ ذکر کیا تا کوئی وہم نکرے کہ استعانت ساتھ عبادت کے ہے بلکہ بمجرد فضل آلہی کے ہی اور لَكَ نَعْبُدُ بھی نکہا تا کہ کوئی وہم نکرے کہ یہہ عبادت بندی کے اللہ تعالی کو نفع ہی اسواسطے کہ لام لغت عرب میں واسطے نفع کی آتا ہی جیسا یہہ مَالَهُ وَ مَا عَلَیْهِ کے مشہور ہے اور ایسی ہی بِكَ نَسْتَعِیْنُ نکہا تا کوئی وہم نکرے کہ حق تعالی کو واسطہ اور آلہ مقرر کیا ہی درمیان اپنے اور درمیان مطلوب اپنے کے اور لَا نَعْبُدُ اِلَّا اِیَّاكَ بھی نکہا باوجودیکہ اس عبارت میں تصریح ساتھ نفی کی تھی اسواسطے کہ خبردار کیا اوپر کم التفاتی کی طرف منقبات کی یعنی مصلے کو یہہ مقام مناجات کی التفات ساتھ نفی کی نہیں بالکل غرض ثابت کرنے مقصد اپنے سے ہی اور عِبَادِیْ لَكَ بھی نکہا تا کہ آگاہی ہو اوپر اوسکے کہ عبادت اوسکی آرام لے کر ہر وقت ہوتی رہتی ہی کہ محصل استمرار تجددی کا ہی یعنے لحظ بلحظ ہونا اور اس عبارت سی یہہ سمجھا جاتا ہی کہ برابر عبادت ہمیشہ چلی جاوی اور منقطع نہوا ور یہہ طاقت بشری سی خارج ہی اور اِیَّاكَ عَبَدْتُ اور عَبَدْنَا بھی نکہا تا کہ کوئی وہم نکرے کہ عبادت سی فراغت ہوگئی اور اوسکو چھوڑ دیا اور اِیَّاكَ اَعْبُدُ اَنَا بھی نکہا تا کہ آگاہی ہو ساتھ ضعف اوس عبادت کی گویا بسبب کمال ضعف کی قابل تاکید کی نہیں اور اِیَّاكَ نَعْبُدُ نَحْنُ بھی نکہا تا کہ آگاہی ہو ساتھ قصور عبادت تمام خلق کی حق اوسکے سی گویا ساتھ اس عبادت ناقصہ کے نہیں کہہ سکتا کہ یہہ سب عابد ہیں حاصل کلام یہ ترکیب کہ اختیار کی گئی سب کیبول سے کہ تصور اور خیال میں آتی ہیں بہتر ہے اور اَعِنَّا بھی نکہا جیسا کہ اِهْدِنَا تا کہ اطلاع کری اوپر اس بات کی کہ حاجت بندی کی حقیقت میں طلب کرنا عبادت کا ہی اور ذکر استعانت کا محض اسطے درخواست اجازت طلب حاجت کی ہے اور وہ شی کہ متعلق ساتھ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ کی ہی یہہ ہے کہ معنی ہدایت کی نشان دینا مطلب کا ہی یا ساتھ الہام کی یعنے خود بخود اللہ تعالی اوسکے دلمیں ڈالدی جیسا کہ چوسنا پستان کا بغیر سکہلانے اور سوچنے کی لڑکے کی دلمیں آجاتا ہی اور جیسا کہ ظاہر کرنا شکایت کا ساتھ رونی کے کہ ابتدا پیدا ہونے کی ماکے پیٹ سی بچہ کو تعلیم ہوتا ہی اور یا نشان دنیا مطلب کا ہی ساتھ حواس ظاہرہ اور باطنہ یا ہدایت عقل کی یا دلائل نظریہ یا ساتھ بھیجنے رسولوں کی پس مرتبے ہدایت کے علی الترتیب ہیں یعنی بعضے پہلے اور بعضے پیچھے اول ہدایت الہامی ہی کہ لڑکپن کی حالت میں حاصل ہی بعد اوس کی ہدایت احساسی کہ جسوقت حواس آدمی کی ظاہر اور باطن میں قوت پکڑتی ہیں نیک اور بد چیزوں کو پہچانتا ہی اور جس چیز کی طرف حواس نہیں پہنچتے اوسکے دریافت کرنے کے واسطے ہدایت عقل کی عنایت کی تا کہ مدرکات ظاہرہ اور باطنہ سی کلیات اون کی نکال کر کام میں لاوی اور جو چیز ہدایت عقل سی بھی حاصل نہیں

تقسیم حکایتی

ہوئی وہ اونکو دریافت کرنے اوسکے دلائل نظریہ عطا فرمائی کہ اون دلیلوں سے نتیجہ نکالکر مطلب حاصل کرے اور جو
چیزیں کہ نظر عقل سے بھی خارج ہیں اور حسن اور قبح اونکا قوت عقلیہ سے معلوم نہیں ہوتا یا اوسکے ادراک
کرنے میں وہم اور خیال اوس سے معارضہ کرتے ہیں واسطے دریافت کرنے اون چیزوں کے پیغمبروں کو بھیجا ہے اور جو
ہدایت کہ ساتھ بھیجنے رسولوں اور اوتارنے کتابوں کے پائی جاتی ہے دو قسم ہے عام اور خاص عام وہ ہے کہ راہ خیر
اور شر کی ظاہر کریں اور یہ بھی دو قسم ہے تبیانی اور توفیقی تبیانی کھول دینا اوس چیز کا کہ رسول اوسکو لایا ہے
اسطرح پر کہ کسی وجہ کا احتمال اور شک اور شبہہ سے سمجھنے مراد کے راہ نپاوے اور اسکو عرف فقہا میں ابتلا کہتے ہیں
اور توفیقی وہ ہے کہ اسباب چنگل مارنے کے ساتھ ہدایت انبیا علیہم السلام کے بیچ حق کسی شخص کے جمع کریں اور
اوپر اوس کے یہ طریق آسان فرماویں تاکہ ساتھ سعادت ہمیشگی کے پھلنے والا ہووے اور بیچ مقام اصطفائی کے
مشرف ہو جاوے اور غایت اس توفیق کی یا بہشت ہے آخرت میں یا دریافت کرنا حق کا ہے دنیا میں اور خاص
وہ ہے کہ ایک نور عالم نبوت یا عالم ولایت سے اوپر قوۃ مدرکہ اوس شخص کے روشن ہووے اور حقیقتیں جیسے کہ نفس الامر میں
ہیں اوسپر کھلجاویں اور یہ تین درجے رکھتی ہے یا من اللہ ہے جیسا کہ فرمایا ہے قُلْ اِنَّ ہُدَی اللّٰہِ ہُوَ الْہُدٰی
یا الی اللہ ہے جیسا کہ فرمایا ہے اِنِّیْ ذَاہِبٌ اِلٰی رَبِّیْ سَیَہْدِیْنِ یا باللہ ہے جیسے کہ حدیث شریف میں آیا ہے
لولا اللہ ما اهتدينا اور اسی ہدایت خاص میں داخل ہے یہ بات کہ آدمی کو درمیان سیر سلوک کے انتقال ایک
حال سے طرف دوسرے حال کے اور ایک مقام سے طرف دوسرے مقام کے کسی بندہ کی امداد سے مثل مرشد کے
حاصل ہوتا ہے اسیکو جاننا چاہیے کہ اگر ہدایت سے نشان دینا راہ کا مراد ہوتا ہے تو اوسکو ساتھ الی کے متعدی کرتے
ہیں اور اگر پہنچانا رستہ کا منظور ہوتا ہے تو ساتھ لام کے متعدی کرتے ہیں اور اگر قطع کرانا رستہ کا اور پہنچانا
طرف مقصد کو مراد ہوتا ہے تو متعدی بنفسہا ہوتی ہے پس بیچ اِہْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ کے متعدی بنفسہ
ہے ظاہر کرنا کمال عجز اور ناتوانی بندہ کا ہے کہ کفایت اوپر نشان دینے اور اوپر پہنچنے رستہ کے سری پر نہیں کرتا
اور کہتا ہے کہ راہ مطلب کی طرف نہیں لیجاتا ہے جبتک کہ دمبدم ہدایت اللہ تعالی کی دلیل راہ کی اور رفیق سفر
کی اور ہاتھ پکڑنیوالی نہو اور لانا صیغہ جمع کا بیچ اِہْدِنَا کے واسطے اوسی نکتہ کے ہے کہ نَعْبُدُ میں مذکور ہوا علی الخصوص
بیچ اسیکے کہ مقام دعا کا ہے اور دعا جماعت مسلمانوں کی قریب تر طرف قبولیت کے ہے اور بھی حمد میں شامل تمام
حمد کرنیوالوں کو کیا ہے اور اِیَّاکَ نَعْبُدُ میں بھی سبکی عبادت شامل ہے اور استعانت بھی سبکی طرف سے بیان ہوئی
لاچار طلب ہدایت کی بھی سب کے واسطے چاہیے اور بھی اگر تمام گھر والوں میں یا ایک محلہ والوں میں یا ایک شہر والوں

یا ایک ملک والوں میں سے ایک شخص کو ہدایت حاصل ہوا اور دوسرے گمراہی میں گرفتار رہیں پس اس شخص کو
نہایت مشکل پڑ جاوے اگر اون کی موافقت کرے تو دیدہ ودانستہ ہلاکت میں پڑتا ہے اور اگر مخالفت اونکی کرے
تو مسخرہ اون لوگوں کا بننا پڑتا ہے اور صحبت برے لوگوں کی اختیار کرنی پڑتی ہے اور اوقات بیچ قیل و قال
اور لڑائی اور جھگڑے کے بے مزگی سے گذرتی ہے اور علاقے قرابت اور صداقت اور عون اور نصرت کے تمام برہم
ہو جاتے ہیں ناچار اپنے تئیں اور ہمجنسوں اپنے کو ہدایت کی دعا میں شامل کرنا چاہیئے تاکہ کشاکش ان
برائیوں کی سے محفوظ رہے اور لفظ صراط کا ہم معنی طریق اور سبیل کا ہے اور ان سب کے معنی راہ کے ہیں اور اسجگہ
اس لفظ کو اسواسطے اختیار فرمایا ہے کہ مسلمانوں کو ذکر کرنے اس لفظ کے سے گذرنا پل صراط کا یاد آوے
کہ اوس میں صراط کا لفظ ہے اور یہہ جانے کہ تجکو اس راہ پر گذرنا ہے اور گذرنا اوس سے سوائے چلنے طریق مستقیم
کے ممکن نہیں اور مشہور یہہ ہے کہ طریق مستقیم پر چلنا اختیار کرنا میانہ روی کا ہے یعنے نہ افراط اوس میں ہو
اور نہ تفریط کہ یہہ دونوں مذموم ہیں مثلاً عبادت میں افراط یہہ ہے کہ جس جگہ ظہور کسی صفت کا صفات
الہیہ سے دیکھا جاوے بے اختیار پرستش اوسکی کرنے لگے جیسا کہ مذہب ہنود کا ہے اور تفریط یہہ ہے کہ کسی وقت
شغلوں دنیا اور طلب معاش سے اپنے تئیں فراغت نکرے اور عالم غیب کی طرف متوجہ نہو جیسا کہ معمول فرقہ
انگریز اور دوسرے بیدینوں کا ہے اور افراط استعانت میں یہ ہے کہ ہر چیز کے واسطے بباعث وہم کے سب
درخواست کریں اور ہر کاموں مطلوبہ کے اوسکی طرف رجوع کریں اور تاثیریں ستاروں کی اور سعادت اور
نحوست دنوں کی اور خواص پوشیدہ معادن اور نباتات اور حیوانات کے رعایت کریں اور شوم اور یمن کو
بی بیوں اور اولاد اور غلاموں اور لونڈیوں اور گھوڑوں اور حویلی اور تلوار اور اور چیزوں میں خیال میں
لاویں اور اوقات زندگی کی اپنے اوپر تنگ کریں اور مثل سودائیوں کے ہر چیز سے ڈریں اور ہر چیز سے توقع
نفع بڑی رکھیں اور تفریط یہہ ہے کہ اسباب معتبر کو بھی سوائے کو بھی مثل دوا اور غذا کے اور پرہیز کے اور مثل
صحبت نیکوں کے اور صحبت بدوں کے اور مثل دعا اور التجا کرنے جناب الٰہی میں سبکو ساقط الاعتبار جانیں
اور اسی قیاس پر میانہ روی تمام کاموں میں بہتر ہے اور بیشی اور کمی مذموم ہے جیسا کہ بالتفصیل کتابوں
علم اخلاق وغیرہ میں مذکور ہے اور طریق نمونہ کے اسجگہ کچھ ذکر کرتے ہیں کہ آدمی کیواسطے تین قوتیں ہیں ایک قوت
نطقیہ کہ اوسکو عقلیہ بھی کہتے ہیں صفت اوسکی جاننا اشیاؤں کا اور دریافت کرنا حقیقتوں کا ہے اور حقیقتیں
یا ذات اور صفتیں اللہ تعالیٰ کی ہیں یا افعال اور آثار اوسکے دنیا اور آخرت میں اور اس قسم کے علم کو علم الٰہی کہتے ہیں

اور افراط اور تفریط اس قسم میں وہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات میں تفکر کرے اور درپے دریافت کرنے بھید
اوس کے کے ہو یا صفتوںکا مطلقاً انکار کرے واسطے تنزیہ کے یا ثابت کرے صفتوں کو اوپر طریق تشبیہ کے
کہ خالق کو مخلوق کے ساتھ ہمرنگ کرے یا جن صفات کو شرع نے ثابت کیا ہے ساتھ تاویل باطل کے انکار اونکا
کرے مثل کلام کے اور سمع کے اور بصر کے اور رویت اور رضا کے اور غضب کے یا افعال اللہ تعالیٰ کے تئیں مثل افعال اپنے کے
غرضوں کے ساتھ ملی ہوئی جانے یا اصلح اور الطف کے تئیں موافق قرار داد عقل اپنی کے اوپر اوسکے واجب پہچانے اور
افعال بندہ کی طرف بندے کی نسبت کرے اور خلق اور تاثیر اللہ تعالیٰ کی کا ان فعلوں میں منکر ہو یا بندے
کو مثل پتھر کے بے دخل اعتقاد کرے اور جبری ہو جاوے اور سوا اسکے اور عقائد باطلہ کہ اہل افراط اور تفریط کی
طرف ہیں اور یا حقائق ارواح اور ملائکہ اور انبیا اور اولیا اور امام دین کے ہیں اور اس قسم کے علم کو علم نبوات
کہتے ہیں اور افراط اور تفریط اس قسم میں وہ ہے کہ بالکل ان مرتبوں و منصبوں کا انکار کرے یا انکی عصمت کا اور محفوظ
رہنے کا گناہوں سے اور خطاؤں سے اعتقاد نکرے اور مثل اپنی آلودہ ساتھ غرضوں دنیاوی اور طلب کے مطلبوں
کمینوں کے اور مغلوب حاجتوں نفسانیہ کا جانے یا رتبہ اماموں اور اولیاؤں کا برابر رتبہ انبیاؤں اور مرسلین علیہم السلام
کے مقرر کرے اور انبیا اور مرسلین علیہم السلام کے واسطے لوازم الوہیت کے جیسا کہ علم غیب اور فریاد سننے ہر کسی کی
ہر جگہ میں اور قدرت اوپر تمام مقدورات کے ثابت کرے اور ملائکہ اور ارواح اور انبیا اور اولیاؤں کے تئیں بیچ پردہ
صورتوں اور بتوں و قبروں اور تعزیوں کے معبود ٹھہراوے اور رزق اور فرزند اور خدمت اور منصب اون سے
بالاستقلال درخواست کرے اور شفاعت اور عرض اونکی اللہ تعالیٰ کی درگاہ میں واجب القبول جانے گو کہ
جناب باری کے نزدیک یہ امر مکروہ ہو یا وہ حقائق معاملات قبر کے اور دوزخ اور بہشت کے اور حساب اور میزان
اور دوسرے امور آخرت کے ہیں اور اس علم کو علم معاد اور علم سمعیات کا بھی کہتے ہیں اور افراط اور تفریط اس قسم
میں وہ ہے کہ مثلاً ایمان کو اس حد کے ساتھ موثر بیچ نجات کے پہچانے کہ بالکل خوف کو دل سے اوٹھاوے اور یہ بات
جانے کہ کوئی گناہ اگر ایمان دلمیں ہو ضرر نکریگا یا ایمان کو اس مرتبہ پر ساقط الاعتبار گردانے کہ ساتھ ہر گناہ کے
تاثیر اوسکی دور ہو جاویگی اور گناہ گار ایمان والے مانند کافروں بے ایمان کے دوزخ میں ہمیشہ رہیں گے یا اعمال نیک
اور بد کی تاثیر ذاتی آخرت میں ثابت کرے اور جانے کہ حضرت اللہ تعالیٰ بیچ مقام جزا دینے کے بے اختیار ہے اور نتائج
اعمال بندے کے سے معاف کرنا گناہوں کا یا نہ قبول کرنا طاعت کا اوس سے ممکن نہیں یا بہشت اور دوزخ
کو اور لذت اور الم اس جگہ کو مانند انقلابات دنیا کے زائل اور فانی اعتقاد کرے اور اوپر اسی کے بے قیاس اور

چیزونکا یا وہ حقائق اجسام اور اعراض وسری ہیں کہ اس علم کو علم الجواہر والاعراض کہتے ہیں اور علم طبیعی
اور ریاضی بھی نام رکھتے ہیں اور افراط اور تفریط اس قسم میں وہ ہے کہ مثلا ہیچ شرح اور بسط ان چیزوں کی
غور تمام کرے اور قوت مادرکہ اپنی کو بیچ حاصل کرنے مالا یعنی کے یعنی احوال اور خواص اور تاثیرات انکے
مصروف کرنے مثل تعمق کرنے کی علم ہیئت اور ہندسہ اور حساب اور فنون ریاضی میں اور موسیقی اور
جر الاثقال اور مناظرہ اور شعبدہ اور طلسمات اور نیرنجات اور علم فلاحت اور علم حیوان اور خواص نباتات
اور حجار اور علم طب میں اور سوا اسکے یا ان چیزونکا مطلق انکار کرے اور ان سے بے بہرہ اور بدنصیب رہے
اور جسقدر علم ان چیزونکا نافع دین اور دنیا میں ہو اوس میں بھی متوجہ نہوا اور دوسری قوت شہویہ ہے
کہ باعث کھینچنے منافع کی اور وسیلہ خواہش مرغوبات کی ہے اور افراط اسکا فجور ہے اور خلاعت
بھی کہتے ہیں یعنے ڈوب جانا لذتوں اور رغبت کی چیزونمیں زیادہ اوسقدر سے کہ حاجت ہو اور
تفریط یعنی نقصان اوسکے کو جمود کہتے ہیں یعنے سکون اور باز رہنا اوس چیز سے کہ عقل اور شرع
اوسکی طرف رغبت لاتی ہے جیسا کہ نکاح حلال اور کھانا لذیذ کہ بے شبہ کا ہو اور مرتبہ توسط کا عفت
ہے یعنی تابع کرنا شہوت کا ساتھ حکم عقل اور شرع کی تاکہ خواہش نفس سے سلامتی حاصل ہو اور اس میانہ
روی سے اخلاق پسندیدہ بہت پیدا ہوتے ہیں جیسا کہ حیا اور صبر اور قناعت اور ورع اور جوانمردی اور
سخاوت ہے اور توابع سخاوت سے ایثار اور کرم اور معاف کرنا اور مروت اور آسانی کرنی معاملات میں اور
تیسری قوۃ غضبیہ ہے کہ منشا پیش دستی کرنے کا اوپر چیزوں خطرناک کی ہے اور مقتضا اسکا تسلط اور
بلندی اور دور کرنا ضرر غیر کا ہے آپ سے اور متعلقوں اپنے سے اور افراط اس قوۃ کا تہور ہے یعنی دلیری
کرنی بیچ اوسچگہ کے اور اوپر اوس چیز کے نہیں چاہیئے اور تفریط اسکا جبن ہے یعنے ڈرنا اوس چیز سے کہ
نچاہیئے اوس سے ڈرنا اور توسط اسکا شجاعت ہے اور اس توسط سے بہت اخلاق پسندیدہ پیدا ہوتے
ہیں مثل علو ہمت اور استقلال اور حلم اور تحمل اور حمیت اور سوا اسکے اور توسط استعمال قوت نطقیہ کے
بیچ کو حکمت کہتے ہیں اور اوس سے ذکا اور سرعت فہم کی اور صفائی ذہن کی اور آسانی سے سیکھ لینا کسی
فن کا اور اچھی طرح یاد کرنا اور سمجھنا اور سوچنا حاصل ہوتا ہے اور اسکے افراط کا نام جزبزہ ہے اور تفریط
اسکے کا نام بلادت اور غباوت ہے اور جسوقت تینوں قوتوں میں توسط حاصل ہو جاوے اسکا نام
عدالت ہے اور توابع عدالت کی ہے دوستی اور الفت اور وفا اور شفقت اور یار لا دینا احسان کا

اور نگاہ رکھنا علاقوں اور حسن صحبت کا اور مشارکت کا اور توکل اور ادا کرنا حق معبود مطلق کا اور ملائکہ اوسکے کا اور پیغمبروں اوسکے کا اور اولوالامر کا اور فرمان برداری کرنے اوامر و نواہی شرع کی اور یہی ہے کمال تقوی لیکن اسجگہ ایک نکتہ ہے اوسکو بھی معلوم کرنا چاہئے اور وہ یہہ ہے کہ قوت نطقیہ انسانکی ذات میں داخل ہے کہ اسکی روح کیواسطے پہلے بدن کی آنےسے حاصل تھی اور قوت شہویہ اور غضبیہ بعد تعلق پکڑنے روح کے ساتھ بدن کے حاصل ہوئیں پس کمال توسط کا قوت نطقیہ کو اندر وہ ہے کہ استعمال اوسکا اس حد کو پہنچاویں کہ زیادہ اوس سے ممکن نہو اور کمال توسط قوت شہویہ اور غضبیہ کا وہ ہے کہ اون کے تئیں بقدر ضرورت کے استعمال کریں ساتھ اس حد کے کہ کمتر اوس سے متصور نہو لاچار طریق توسط کا دریافت کرنا بغیر ہدایت انبیا علیہم السلام کے اور رفاقت صدیقوں اور شہیدوں اور صالحین کے دشوار ہے اور اسیواسطے کہا ہے کہ صراط مستقیم پیروی کرنے ساتھ انبیا علیہم السلام کے ہے اور قدر مشترک وہ ہے کہ انسان اپنے دل کو ماسوای اللہ سے اعراض کرنیوالا ہو اور دل اور فکر اور ذکر اوسکا بالکلیہ طرف خالق اپنے کے متوجہ ہو یہانتک کہ اگر اوس جناب سے حکم پہنچے کہ بیٹے اپنے کو بیچ راہ خدا کے ذبح کر تابعداری کرے مثل حضرت خلیل اللہ علیہ السلام کے اور اگر حکم ہو کہ جان اپنی کو بیچ راہ خدا کی قربان کر ساتھ کمال رضامندی اور خوشی کے قبول کرے مثل حضرت اسمعیل علیہ السلام کے اور اگر فرماویں کہ اپنے تئیں دریائے زخار میں ڈال دے فرمان برداری کرے جیسا کہ حضرت یونس علیہ السلام نے کی اور اگر پیچھے حاصل ہونے منصب بڑے کے اور مرتبہ بلند کے اشارہ فرماویں کہ اپنے تئیں مانند شاگردوں کے آگے ایک شخص مجہول الحال کے پہنچا اور اوس سے ایک دو بات کام کی سیکھ عار نکرے اور ننگ اپنی طرف نہ آنے دے جیسے حضرت موسی علیہ السلام کہ طرف حضرت خضر علیہ السلام کے دوڑے اور شاگردی اونکی اختیار کی حدیث شریف میں آیا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے تئیں جسوقت مکہ معظمہ میں کفاروں کے ہاتھ سے اذیت بہت پہنچی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے شکایت کی جناب رسول المقبول صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کعبہ کے سایہ میں تشریف فرما تھے فرمایا کہ پیشتر تم سے ایمان داروں کو کفاروں کے ہاتھ سے بڑی بڑی مصیبتیں پہنچیں ہیں اس حد تک کہ بعضوں کے تئیں زمین میں گاڑ کے کھڑا کر دیتے اور آرہ تیز لاکر اونکے سر پر چلاتے تھے یہانتک کہ بدن اونکا دو ٹکڑے ہو جاتا تھا اور وہ لوگ ہرگز دین اپنے سے نہ پھرتے تھے اور بعضوں کے تئیں لوہے کی کنگھیوں سے پوست [illegible]

چھیلتے تھے اور ہرگز خلاف دین اپنے کوئی بات زبان پر نہ لاتے تھے کہتے ہیں کہ خط مستقیم اوس خط کا
نام ہی کہ سب خطوں سے کہ دو نقطوں بیں فرض کر سکیں چھوٹا ہو گویا بندہ کہ صراط مستقیم کی اپنے
واسطے دعا کرتا ہے عجز اور ضعف اپنا بیان کرتا ہے یعنی لائق ناتوانی میرے کچھ نہیں مگر طریق مستقیم
اور اسیواسطے جو کوئی بوڑھا یا ناتوان کسی حاجت اپنی کیواسطے جاتا ہی نزدیک رستہ تلاش کرتا
ہے اور دور کے رستہ سی بھاگتا ہے اور بھی کہا ہے کہ بندہ جبتک دنیا میں ہی بیچ کشمش مشوش
بنانیوالوں اور راہ جتانیوالوں کے ہی عورت اور فرزند ایک راہ کیطرف بلاتے ہیں اور ماں باپ
دوسری راستے کی ہدایت کرتے ہیں اور دوست اور شفیق اور راہ کی صلاح دیتے ہیں اور دشمن اور
حاسد دوسری راہ کی عقل بتاتے ہیں اور اپنا نفس اور طرف کو کھینچتا ہے اور شیطان رستہ دوسرا
سکھلاتا ہے اور شہوت اور غضب اور طریق سوجھاتے ہیں اور عقل اسکی ضعیف ہی اور عمر اسکی
کوتاہ میدان کوشش کا تنگ حیران ہو کر اپنے تئیں خداوند کے دروازہ پر لاکر فریاد کرتا ہی کہ
اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ اسجگہ بعضے جاہل شبہ کرتے ہیں کہ جسوقت مرد مسلمان کو یہ
دعا تعلیم ہوئی کہ نماز میں پروردگار سے اسطرح عرض کرے سوال کرنا ہدایت کا بموقع ہے اسواسطے کہ مومن
نمازی کو اسقدر ہدایت حاصل ہوئی ہی کہ حضور میں پہنچ گیا پھر طلب کرنا ہدایت کا تحصیل حاصل کی ہی اور اسکا
کیا فائدہ ہی جواب اسکا یہ ہی کہ مرتبہ ہدایت کی جیسے کہ ذکر بھی ہو چکا بہت ہیں پس آدمی ہر وقت میں ہدایت
کے مانگنے سی مستغنی نہیں کہ علم آدمی کا ایک ہی چیز کے ساتھ دو طرح سے ہمیشہ بڑھتا رہتا ہی اول دوام اور
علم کا یعنی برابر چلا جانا تمام وقتوں میں اور کم ہونا فترات کا یعنے درمیان میں غفلتیں آجانی دوسری ساتھ
زیادتی دلیلوں کے اسواسطے کہ جو علم ایک دلیل سی حاصل ہوا ہے اور دوسرا علم کئی دلیلوں سے حاصل ہوا ہے
دونوں علم برابر نہیں ہوسکتے اور جو چیز اقسام ممکنات سی جہان میں موجود ہی اوس میں دلالت اوپر وجود
ذات الٰہی کی اور علم اور قدرت اور کرم اور رحمت اور حکمت اوسکی کی رکھی ہوئی ہی جیسا کہ کہا ہی شعر وفی کل
شئی لہ اٰیۃ ٭ تدل علی انہ واحد ٭ فرد ہر گیاہے کہ از زمیں روید ٭ وحدہ لاشریک لہ گوید پس
علم آدمی کا ہر وقت زیادتی قبول کرنیوالا اور استعداد رکھنے والا ترقی پڑیکا ہی فرد در بند آں مباش کہ
مضموں نماندہ است ٭ صد سال میتواں سخن از زلف یار گفت ٭ مع ہذا فرماں برداری تمام اوامر اور نواہی
اوسکی کیے اور حاصل کرنا فضائل اور مرتبوں بلند کا میدان بہت بڑا ہی یعنے اسکے بہت مرتبے ہیں اور

اور سب سے اعلیٰ مقصود ثابت رہنا آدمی کا اوپر اوس مرتبہ ہدایت کی کہ اسکو حاصل ہے اسیواسطے حضرت امیر المؤمنین
علی کرم اللہ وجہہ سے منقول ہے کہ اِہْدِنَا کی تفسیر ساتھ ثَبِّتْنَا عَلَی الْهِدَایَةِ کی فرمائی ہے یعنے ثابت رکھ تو ہم کو
اوپر ہدایت کے اور کلام مجید میں گویا اسی کلمہ کی شرح کیواسطے بیچ جگہ دوسری کے ارشاد فرمایا ہے رَبَّنَا لَا تُزِغْ
قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَیْتَنَا یعنے اے رب ہمارے نہ پھیر تو دل ہمارا بعد اسکے کہ جسوقت ہدایت عطا کی تو نے
ہمکو اور بھی اسجگہ شبہ دوسرا وارد ہوتا ہے کہ سوال کرنا مطلب کا غیر سے دو وجہ سے خالی نہیں ہوتا یا یاد دلانا اوس
مطلب کا ہوتا ہے کہ وہ شخص بھول گیا ہو یا برانگیختہ کرنا بخیل کا اوپر سخاوت کے ہوتا ہے اور یہہ دو توجہیں
حکیم مطلق اور جواد برحق کی شان میں متصور نہیں ہو سکتیں پس فائدہ اس مانگنے کا اور اس دعا کا کیا ہوا
علی الخصوص کہ دعا رضا بقضا کو بھی منافی ہے ہم کہتے ہیں کبھی حکمت حکیم کی تقاضا کرتی ہے کہ مطلب طالب کا
سوائے تضرع اور زاری کے نہ دیویں تا کہ نفس اوسکا ٹوٹے اور تکبر اوسکا پست ہو پس شاید کہ مانگنا اور ذلیل
ہونا ہمارا کارگر پڑجاوے اور جو شرط کہ اللہ تعالیٰ کی حکمت میں رعایت کی گئی ہے صورت پکڑے **فرد** تا نگرید
طفل کے جوشد لبن ؛ تا نگرید ابر کے خندد چمن ؛ اور دعا منافی رضا بقضا کو بھی نہیں اسواسطے کہ جائز ہے رضا
الٰہی اس میں ہو کہ بندہ خواری اور زاری اپنی ظاہر کرے اور عطا بعد طلب اسکی سے واقع ہو اب سمجھنا چاہیے کہ
سوال ہدایت کا اوپر استعانت کے متفرع کیا ہے اسواسطے کہ ہدایت ایک قسم استعانت کا ہے اور خاص کر نا عام کے اوپر ظاہر ہے اور عبادت کے اوپر بھی بواسطہ استعانت کے متفرع ہے اسواسطے کہ عبادت جب بندہ سے
سبب کمال قبول کرتی ہے مفید اعلیٰ درجہ کی ہدایت کو ہوتی ہے قال اللہ تعالیٰ وَالَّذِیْنَ جَاهَدُوْا فِیْنَا لَنَهْدِیَنَّهُمْ سُبُلَنَا یعنے اور جنہوں نے محنت ہمارے واسطے کی ہم سوجھا دیں گے اونکو اپنی راہیں اور مجاہدہ محتاج
طرف استعانت کے ہے اور جسوقت عبادت اور استعانت ملحوظ ہوئیں تفرع ہدایت کا مَالِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ پر بھی
ظاہر ہوا اسواسطے کہ کمال نفع ہدایت کا اوس دن میں بسبب عبادت کا ملہ کے بدے اعانت اوسکی کے میسر نہیں ظاہر ہوگا اور
تفرع ان تینوں چیزوں کا اوپر رحمت عام اور رحمت خاص بلکہ اوپر رَبِّ الْعَالَمِیْنَ کے بہتر سب ترتیبوں میں سے
ہدایت ہے جو ظاہر ہے اور وہ شے کہ تعلق ساتھ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ کے رکھتی ہے وہ یہہ ہے کہ حقیقت نعمت کی کیا ہے
ایک منفعت ہے کہ بطریق احسان کے غیر کیطرف پہنچاویں اور نفع اپنا اوسمیں منظور نہو اور اسیواسطے منعم حقیقی سوا اللہ تعالیٰ کے
کوئی نہیں اسواسطے کہ مخلوقات جو انعام کرتے ہیں منافع اپنے بھی خیال میں رکھتے ہیں جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا اور کافروں اور فاسقوں کو کہ نعمتیں
دی گئیں حقیقت میں وہ نعمتیں نہیں اسواسطے کہ انعام اونکو منظور نہیں اور جو چیزیں کہ جنس منافع سے اونکو عطا ہوئے ہیں ظاہر میں نعمت ہے اور باطن

عثمان غنی نے چند شہروں میں روانہ کر دیا اور حکم دیا کہ اس قرآن کے سوا اور جو صحیفے ہیں سب جلا دیے جائیں (ب) مشہور قول یہ ہے کہ پانچ قرآن لکھے گئے ایک ایک کوفہ بصرہ شام کی طرف بھیجا گیا اور ایک کو عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے پاس رکھ لیا ۱۲ اور ابو حاتم نے کہا ہے کہ سات نسخے لکھے گئے ایک مکہ ایک شام ایک یمن بحرین بصرہ کوفہ کی طرف روانہ کیا اور ایک مدینہ میں

میں بلا اور آفت ہی پس اسکی مثال یہہ ہی کہ زہر قاتل حلوے میں یا حلوہ لذیذ اگرچہ زہر اوسمیں ہو ایک شخص مزاج بگڑے ہوئے کو
کھلاویں کہ اوسکے معدہ میں اخلاط سمیہ کیطرف مستحیل ہو کر حکم زہر قاتل کا پیدا کریں ایسی مثال ہی کہ ایک شخص کو حلوا لذیذ
دیں اور وہ شخص اوسکو بیوقت یا بھوک سے زیادہ نوش جان کرے اور باعث بدہضمی اور ہیضہ کا ہو اور اسی واسطے کلام مجید میں
فرمایا ہی وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا أَنَّمَا نُمْلِي لَهُمْ خَيْرٌ لِأَنْفُسِهِمْ إِنَّمَا نُمْلِي لَهُمْ لِيَزْدَادُوا إِثْمًا یعنے یہہ نہ سمجھیں
منکر کہ ہم فرصت دیتے ہیں اونکو کچھ بہتر ہے اون کے حق میں بلکہ ہم فقط اسواسطے اونکو فرصت دیتے ہیں تا کہ بڑھ جاویں گناہ
میں اور اسیواسطے نعمت الٰہی کو دوسری آیت میں خاص فرمایا ہی ساتھ چار گروہ کے کہ عبارت انبیاؤں اور صدیقوں
اور شہیدوں اور صالحین سے ہیں پس لفظ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ کا اگرچہ ظاہر میں شامل سبکو ہی لیکن حقیقت میں خاص
انہیں چار گروہ کے ساتھ ہی اور اسجگہہ میں مفسرین نے لکھا ہی کہ حق تعالیٰ نے صِرَاطَ الَّذِينَ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ فرمایا اوسطرح
نفرمایا صِرَاطَ مَنْ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ اسواسطے کہ لفظ مَنْ کا کبھی لغت عرب میں نکرہ موصوفہ ہوتا ہی پس مَنْ کہنے سے علم
خاص اون شخصوں کا کہ مشہور ہیں اوساتھ انعام الٰہی کے مذکور ہو چکے ہیں حاصل نہوگا اس جہت سے کہ نکرہ شی غیر معین کے
اوپر دلالت کرتا ہی اور جسوقت علم خاص اون شخصوں کا حاصل نہوا طلب کرنے متابعت مجہول کو لازم آئی اور یہہ محال ہی اور
اَلَّذِينَ موصوفہ ہی اور معرفہ او سجگہہ استعمال کریں گے کہ مدلول اوسکا معین اور معلوم ہو اور لفظ اَنْعَمْتَ فرمایا اور
نسبت انعام کیطرف ذات الٰہی کے کی تا کہ آگاہی اوپر کمال انعام کے ہو اسواسطے کہ ذات الٰہی سب طرح سے کامل
ہے اور جو چیز کامل سے حاصل ہو وہ بھی کامل ہوتی ہی اور لفظ خطاب کا اسمیں ذکر کیا تا کہ بندہ کو بعد حضور کے طرف
غیبت کے رجوع نہو کہ وہ حضور بعد کو یعنی نقصان پیچھے کمال کے ہے اور عَلَيْهِمْ کو اَنْعَمْتَ کے اوپر مقدم نفرمایا اسواسطے
کہ تقدیم کرنے سے تخصیص سمجھے جاتے یعنی انعام خاص ونہیں کیواسطے ہی اور تخصیص منع کرتی ہی طلب کرنے مثل کے سے
اور بندہ درپے طلب کے ہے مثل اونہی انعام کے ہے پس تخصیص منافی اوسکی غرض کے ہے اور اَنْعَمْتَ کو ساتھ صیغہ ماضی کے
ذکر کیا تا کہ کوئی وہم نکرے کہ وہ انعام مشکوک ہی اسواسطے کہ مستقبل محل شک کا ہی اور مفعول انعام کا حذف کیا تا کہ
انعام دنیوی اور اخروی کو شامل ہو اور اسجگہہ ایک شبہہ وارد ہوتا ہی کہ صراط مستقیم ایک رستہ ہی اور یہہ چاروں گروہ
رستہ جدا جدا رکھتے ہیں پس رستہ واحد راہ ان چاروں گروہ کا کسطرح ہو سکے اور ایسا ہی ہر نبی کا طور شریعت
اوسکی جدی جدی تھی اور ایسا ہی ہر ایک ولی اذکار اور اشغال جدے جدے طریقت میں برتتا ہی پس باوجود کثرت رستوں کے
کیہہ قول مشہور کہ اَلطَّرِيقُ إِلَى اللهِ بِعَدَدِ أَنْفَاسِ الْخَلَائِقِ مذکور ہے وحدت رستہ کی کیونکر ٹھیک بیٹھے جواب اس شبہہ کا
ساتھ ایک مثال کے ذہن نشین کیا جاوے اور وہ یہہ ہی کہ طب یونانیوں کی مثلاً ایک راہ مستقیم علاج کا ہی اور بقراط اور جالینوس

کی وقت سے علویخاں کے عہد تک برتاؤ اوسکا چلا آتا ہے باوجود اسکے معالجات بقراط اور جالینوس کے اونکے زمانہ میں اوس طرح پر تھے اور معالجات علویخاں اور حکیم علی گیلانی کے اونکے وقت میں دوسری طرح پہلے طبیب مفردات کو استعمال کرتے تھے اور تنقیہ سے کہ فصد اور اسہال سے ہو کمال احتراز رکھتے تھے اور پچھلے لوگ مرکبات معجونیں اور شربتوں وغیرہ کو کام میں لاتے ہیں اور ہر مرض میں علاج تنقیہ اور مسہل کے ساتھ کرتے ہیں آپس معلوم ہوا کہ اس طرح کے اختلافات اور کثرت راہ منافی وحدت رستہ کو نہیں ہیں اور بھی بعض اطبا یونانی قاعدوں کے چلانیوالے ہوئے ہیں اور بعضے پیروی کرنیوالے اون ہندی قاعدوں کے پس یہ اختلاف بھی موجب اختلاف راہ کا نہیں ہوتا ہے جیسا کہ ایک قافلہ ایک شہر سے دوسرے شہر کی طرف ایک ہی رستہ میں جاتے ہیں لیکن بعضے آدمی اوس قافلہ میں پیشہ تجارت کا کرتے ہیں اور بعضے بوجھ اوٹھانیوالے ہیں اور بعضے کرایہ کرنیوالے اور بعضے بدرقہ اور چوکیدار ہیں اور حال یہ ہے کہ سب ایک ہی رستہ میں چلے جاتے ہیں لیکن کام مختلف موافق خدمتوں اور منصبوں اونکے عمل میں لاتے ہیں ایسے ہی انبیا علیہم السلام اس راہ میں راہبر اور بدرقہ ہیں اور صدیق اور شہید اور صالحین مرتبہ بمرتبہ رفیق اور دست کش اور بوجھ اوٹھانیوالے اور چوکیدار ہیں یہ سب مرتبے وحدت رستہ کو منافی اور مخالف نہیں اور جو اختلاف کہ انبیا اونکی شریعت میں ہے اصل دین میں نہیں بلکہ بسبب اختلاف استعداد امتوں کے اور مختلف ہونے مصلحتیں ہر وقت کے احکام جدے جدے عوام کی نظر میں معلوم ہوتے ہیں اور گمان مخالفت کا ہو گیا ہے اور حقیقت میں منظور سب انبیا علیہم السلام کو ایک امر مشترک ہے کہ مختلف نہیں مثلاً ایک طبیب اگر کسی مریض گرم مزاج والے کو گرمی کے موسم میں آبزن میں بیٹھنا فرماوے اور ٹھنڈے پانی کے دلواوے اور دوائیں سرد اور غذائیں تر اوسکے واسطے تجویز کرے اور طبیب دوسرا واسطے مریض سرد مزاج والے کے جاڑے کے موسم میں حمام میں بیٹھنے کا حکم کرے اور دوائیں گرم اور غذائیں خشک تجویز کرے ہرگز اسمیں مخالفت نہیں اسواسطے اگر طبیب پہلا بجائے طبیب دوسرے کے یا دوسرا بجائے پہلے کے ہوتا اور مریض ایک کا دوسرے کے پاس جاتا وہی حکم بعینہ کرتا اور اسیواسطے حدیث شریف میں آیا ہے لو کان موسیٰ حیاً ما وسعہ الا اتباعی یعنی اگر موسیٰ زندہ ہوتا نہ گنجایش ہوتی اوسکو مگر میری پیروی کی اور وہ چیز کہ تعلق ساتھ غیر المغضوب علیہم کے رکھتی ہے وہ یہ ہے کہ اسجگہ ایک شبہ ہے کہ جسوقت انعام الہی دنیا اور آخرت میں نصیب ہو ہوا پس احتمال غضب اور گمراہی کا نہایت اوس بندہ سے دور ہوا حاجت احتراز کرنیکی غضب اور گمراہی سے کیا ہے جواب اسکا پیشتر ذکر ہو چکا کہ ایک جماعت اپنے تئیں طرف صاحب نعمتوں کے یعنے انبیاؤں اور اولیاؤں کی نسبت کرتے ہیں اور اپنے طریقہ کو انبیا اور اولیا کا طریقہ خیال کرتے ہیں اور حقیقت میں غضب گمراہی کی ورطہ میں گرفتار ہیں مبادا کہ وہ راہ اولیا عوام کو ذہن نشین کر آتا ہے سید صاحب نظر آوی اور دونوں راہیں آپس میں ملجاویں اور پیروان لوگوں کی پیروی

نقص جلی
حضرت [illegible] رکھا اور [illegible] وہی رسم [illegible] بلکہ برابر [illegible] اور [illegible] اوسی رسم [illegible] کے [illegible] ذکر قرآن میں [illegible] الحمد [illegible] قرآن [illegible] برس کے بعد بھی [illegible] جیسا پہلے [illegible] رسم [illegible] بھی [illegible] نہیں ہوا آسمانی کوئی کتاب [illegible]

[illegible]

انبیا اور اولیا کو گمان کریں اور اللہ کے غصہ میں اور گمراہی میں نہ جا پڑیں واسطے دور کرنے اس اشتباہ کے
یہ لفظ لائے ہیں اور اکثر مفسرین بیچ تعیین کرنے مَغْضُوْبِ عَلَیْہِ اور ضال کے اقوال مختلف لائے ہیں تھوڑے سے
ذکر کیے جاتے ہیں بیضاوی کہتا ہے مغضوب علیہ گناہگار لوگ ہیں اور ضالین سے مراد جاہل ہیں سو اسطے
کہ پورا پورا انعام الہی بندوں کے حق میں وہ ہے کہ انکو معرفت حق کی اور عمل نیک دونوں عنایت ہوں اور جس
شخص کو تئیں دونوں نصیب نہ ہوئی نعمت تمام نہ ہوئی پس اگر فقط معرفت حق کی رکھتا ہے اور عمل نیک
نہیں رکھتا ہے فاسق ہے اور محل غضب کا ہے اور جو شخص معرفت حق کی نہ رکھے گو عمل نیک کرتا ہے جاہل اور گمراہ ہے
اور پیشتر گذرا کہ مغضوب علیہ دو فرقہ ہیں ایک کافر عناد کرنیوالا کہ دیدہ و دانستہ انکار کرتا ہے اور دوسرا
گناہگار کہ قصداً گناہ کرتا ہے اور ضال بھی دو فرقہ ہیں ایک کافر کہ ساتھ تقلید کے کفر میں پڑا ہوا ہے یا بسبب قصور
نظر کے کہ حقیقت دین کی اوسکے اوپر ظاہر نہ ہوئی اور دوسرا گناہگار کہ اللہ کے کرم اور بخشش پر اعتماد اور
بھروسا کرکے گناہ کرتا ہے یا بسبب نے سوچنے اور بغیر دریافت کرنیکے اہل ذکر سے نادانستہ منہیات کو اختیار کرتا ہے
اور بعضوں نے کہا ہے مَغْضُوْبِ عَلَیْہِ کافر ہے اور ضال مبتدع اور بعضوں نے کہا ہے مغضوب علیہ وہ شخص ہے کہ
یقیناً قیامت کے دن انتقام اوس سے لیں گے اور سزا دیں گے اور ضال عام ہے احتمال عفو کا بھی رکھتا ہے اور حدیث
شریف صحیح میں بیٹے حاتم طائی کے سے کہ عدی نام رکھتا تھا اور بیچ حضور پر نور پیغمبر علیہ السلام کے پہنچا تھا روایت
ہے کہ جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے معنی ان دو لفظ کے پوچھے فرمایا مَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ یہودی ہیں اور
ضَالِّیْن نصاری اور تصدیق اسکی قرآن مجید میں موجود ہے یہود کے حق میں یہ ہے وَبَاءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰہِ اور
نصاری کے حق میں یہ ہے وَضَلُّوْا عَنْ سَوَاءِ السَّبِیْلِ اور بعضوں نے کہا ہے کہ جو کوئی اعتقاد حق اور خلق
نیک اور عمل صالح میں طرف تفریط کی گیا یعنے جو چیز چاہیے تھی اوس سے کوتاہی کی مغضوب علیہ ہے اور
جو شخص افراط کی طرف گیا وہ گمراہ ہے اور اس جگہ جاننا چاہیے کہ ظاہر میں حاجت اس لفظ کی معلوم نہیں
ہوتی ہے اگر ایسا فرماتے اھدنا الصراط الذین انعمت علیھم من النبیین والصدیقین والشہداء
والصالحین کافی اور شافی ہو جاتا اور ذکر ضلال اور غضب کا اتنا درکار نہ تھا لیکن ایمان کے دو بازو ہیں کہ مومن
کو ان دو نو بازو کے زور سے سیر و سلوک اس راہ کا میسر ہوتا ہے اور وہ بازو عبارت خوف و رجا سے ہیں
اور دونو ایسے چاہئیں کہ اعتدال پر رہیں اور اسیواسطے قرآن مجید میں جابجا وعدہ کو ساتھ وعید کے اکثر
ذکر فرمایا ہے اور صراحتاً ارشاد فرمایا ہے کہ نبئ عبادی انی انا الغفور الرحیم وان عذابی ھو العذاب

ہُوَ الْاَلِیْمُ یعنے خبردار کر دے میرے بندونکو کہ مین بخشنے والا مہربان ہوں اور تحقیق عذاب میرا عذاب دردناک ہے اور حدیث شریف مین وارد ہے کہ لَوْ وُزِنَ خَوْفُ الْمُؤْمِنِ وَرَجَاءُهٗ لَاعْتَدَلَا یعنے اگر تولے جاویں خوف اور رجا مومن کے البتہ برابر اوتریں پس ہرگاہکہ کہ ذکر انعام کے نے دلالت رجا کے اوپر کی لازم آیا کہ ذکر غضب اور ضلال کا بھی کیا جاوے تاکہ دلالت خوف کی اوپر کرے اور دو نور کن ایمان کی برابر ہیں اور یہہ بھی جاننا چاہیے کہ غضب کی ذلت حق کیطرف نسبت نفرمائی اور ایسی ہی گمراہی کو بخلاف انعام کے کہ اوسکی نسبت ذات باری کی طرف کی اسواسطے کہ انعام محض فضل اوسکا ہے بے سابق ہونے استحقاق کے اور غضب بسبب شامت اعمال بندونکے اور گمراہی بسبب کوتاہی فہم اونکی کے ہے پس گویا حق تعالی فاعل حقیقی نہیں مگر انعام کا اور غضب اور ضلال ساتھ شرکت بندون کے اور استحقاق اون کے اوس سے صادر ہوتے ہیں اور سمجھے غیر الذین غضب علیہم نفرمایا اسواسطے کہ اسصورت مین اشخاص خاص اسکے اندر داخل ہوتے اور یہہ مطلوب نہیں کہ جو شخص غضب اور ضلال کے ساتھ مشہور ہیں وہ نہیں سے احتراز ہو بلکہ جسمین غضب اور ضلال پایا جاوے کوئی ہو اور یہہ بھی معلوم ہو کہ منعم علیہ کا ایک مقابل ذکر ہو گیا کہ وہ مغضوب علیہ ہے پس ضالین کے بیچ مقابلہ مہتدین کے ہے منعم علیہ کے مقابلہ میں اسکا ذکر کرنا مناسب نہیں لیکن ہرگاہکہ منعم علیہم یقیناً مہتدین یعنے راہ پائے ہوئے بلکہ ہادین ہیں یعنے راہ بتانے والے اسواسطے کہ راہ اونہیں کی طلب کرتا ہے اور ہدایت ساتھ اونہی کے چاہتا ہے ناچار ضالین بھی بیچ مقابلہ منعم علیہم کے مذکور ہوا اور یہہ بھی جاننا چاہیے کہ مقدم کرنا مغضوب علیہم کا اوپر ضالین کے اشارہ اس امر کی طرف کرتا ہے کہ مغضوب علیہم زیادہ تر تباہ ہیں اور آخرت مین سزا انکی بہت ہے بہ نسبت ضالین کے پس ان دونوں لفظوں کی تفسیر مین مغضوب علیہم کے برائی حال کے زیادہ تر نسبت ضالین کے رعایت کرنی چاہیے تاکہ خلاف نظم قرآنی کا لازم نہ آوے اور قسم دوسری یعنے وہ چیز کہ تعلق ساتھ تفسیر تمام سورہ کے ہے یعنے ہیئت مجموعی کے ساتھ یہہ ہے کہ اس سورہ کو نماز مین واجب القراۃ مقرر کیا ہے اور اعمال محسوسہ بیچ نماز کے سات رکن ہیں اور آیتیں اس سورہ کی بھی سات ہیں ارکان سات نماز کے قیام اور رکوع اور قومہ اور سجدہ پہلا اور جلسہ درمیان دو سجدوں کے اور سجدہ دوسرا اور قعدہ ہیں پس یہہ سات فعل بغیر اس سورہ کے مثل جسم انسانی کے ہے کہ بغیر روح کے ہو اور سورہ بمنزلہ روح کی ہے اور جسوقت روح بدن کے ساتھ متصل ہووے حیات اور زندگی حاصل ہو ایسی ہی یہہ سورہ کہ سات آیتیں ہیں جسوقت نماز مین پڑھی جاوے ساتوں ارکان نماز کے کمال قبول کے پہونچیں پس گویا بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کو مقابلہ قیام کے تصور کیا چاہیے اسواسطے کہ قیام وجود ہر چیز کا ساتھ ظہور اسم الہی کے ہے اوس چیز مین اور بھی بسم اللہ واسطے ابتدا ہر کلام کے مقرر ہے اور قیام ابتدا اعمال نماز کا ہے اور اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ مقابل رکوع کے ہے اسواسطے کہ بیچ حمد کرنے

تغیر نفیعی اور کسی کی کتاب حافظ بھی نہین ساپھر بھی اختلاف تو اردو کر تمام دیا گر قرآن شریف تلبی اور چھاپے سے کر تمام ہو جائین تو کاتب حافظون کے بعضون سے بھرا قرآن لکھے گا سکتا ہے کبھی چاہا اور لفظ مین فرق کا کوئی ذکر ہے اور ایک نسخے کا بھی فرق نہ ہو گا ہے اختلاف قراءت یہ تو خدا و علم ہی کا اترا ہوا ہم کیوں نہ ہو جسکا نگہبان خود خدا ہے پاک ہی ہو

کے ساتھ اس صیغہ کو نظر حق کیطرف بھی ہے اور نظر خلق کیطرف بھی ہے اور بھی ملاحظہ منعم کا ہے اور نعمت کا بھی اسواسطے
کہ حمد اسی کو کہتے ہیں کہ ثنا کیجاوے بسبب انعام کے کہ مبذول ہے طرف بندہ کی اور بندہ اسحالت میں منعم کیطرف بھی متوجہ
ہے اور نعمت کیطرف بھی پس حمد ایک حالت متوسط ہے درمیان غفلت اور استغراق کے جیسا کہ رکوع بھی ایک حالت متوسط
ہے درمیان قیام اور سجود کے یا یہ سبب ہے کہ جسوقت حمد میں اوصاف بیشمار اللہ تعالی کے ملاحظہ کئے پشت بوجھہ کے
مارے جھک گئی اور خم ہوئی اور صورت رکوع کی نمودار ہوئی اور اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مناسب قعدہ کے ہے اسواسطے کہ جو بندہ
کہ اپنی بڑائی اور بلندی کو خدا کے واسطے عاجزی اور پستی کے ساتھ بدل کرے رحمت الٰہی اوسکو پھر بلندی کی طرف پھیر
دیتی ہے کہ مَنْ تَوَاضَعَ لِلّٰہِ رَفَعَہُ اللّٰہُ اور مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ مناسب پہلے سجدہ کے ہے اسواسطے کہ یہہ لفظ دلالت
کرتا ہے اوپر تجلی قہری جلالی کے کہ پیدا کرنیوالے خوف شدید کے اور ثمرہ دینے والے کمال خواری اور عاجزی کے ہے
اور خاک ہونا اور منہہ کو خاک پر ملنا اسکے آثار سے ہے اور بھی ابتداء یَوْمِ الدِّیْنِ کا بعد مرنے کے ہے اور موت رجوع ہونا بنیہ انسانی
کا طرف اصل اپنی کے ہے کہ وہ خاک ہے اور اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ مناسب ہے قعدہ کو کہ درمیان دو سجدوں کے ہے اسواسطے کہ اِیَّاکَ
نَعْبُدُ بیان فراغت کا پہلے سجدہ سے ہے کہ کمال ذلیل وسمیں ہوتا ہے اور اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ طلب کی مدد کو دوسرے سجدہ کے
واسطے ہے اور لفظ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ سوال بڑی مطلوب کا ہے پس مناسب سجدہ دوسرے کے ہے کہ محل اجابت کا ہے اور
صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ گویا فال ہے حاصل ہونے مطلب کے اور پہنچنے انعام الٰہی کے
پس [illegible] کے ہے اسواسطے کہ عادت مقررہ بادشاہوں و سلاطین کی اور اوسکے جاری ہے کہ جسوقت اونکے بندہ اور غلام کمال
تواضع کے ساتھہ اور تسلیمات کے ادا کرنے سے فارغ ہوتے ہیں واسطے بیٹھنے کے اونکو حکم کرتے ہیں اور اکرام اور انعام اونکو اوپر پہنچاتے
اور بیٹھنا روبرو خاوند اپنے کے کمال مرتبہ کا انعام ہے اسواسطے بعد حاصل ہونے اس مرتبہ کے تحیات کہ اوسمیں ذکر اور شکر اور ثنا منعم حقیقی کا ہے
اور درود اور سلام اوپر کبیلوں اس راہ کے اور رفیق اس طریق کے ہے مقرر ہوئی اور بعضوں نے ایسا کہا ہے کہ لفظ بسم اللہ کا مناسب
طہارت کے ہے اسواسطے کہ نور اسم الٰہی کا تاریکی حدث کو دور کرتا ہے اور لفظ حسن کا کہ بسم اللہ میں ہے مناسب استقبال قبلہ کے ہے اسواسطے
کہ رحمت ایجاد کی حاصل اوسکا متوجہ ہونا حق کا طرف اشیا کے اور متوجہ کرنا اشیا کا طرف حق کے ہے اور استقبال قبلہ میں بھی بدن
متوجہ طرف اصل اپنی کے کہ وہ مٹی کعبہ کی ہے ہوتا ہے اور جو مٹی کا زیادہ سبب عناصر سے پیدا نہیں ہے اور مٹی سبکی کعبہ کے نقطہ سے پھیلی
ہے جیسے کہ احادیث میں موجود ہے اور یہہ حالت باعث متوجہ ہونے روح کیطرف پیدا کرنیوالے اپنے کی ہوتی ہے اسواسطے کہ بعد
بنا ہونے کعبہ کے اوس جگہ مبارک میں وہ متجلی ہے پس لامحالہ ولفظونکا یعنی رحمن اور رحیم کا اشارہ ہے طرف استقبال [illegible] اور توجہ روحانی
کے اور حمد مناسب قیام کے ہے اسواسطے کہ اشارہ کرتا ہے ساتھہ قائم ہونے خلق کے ساتھ حق کے یہانتک کہ تمام بغیر مخلوقات کی

رجوع ذات باری کیطرف ہوئیں اور رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ مناسب رکوع کے ہے اسواسطے کہ شامل ہے پرورش کرنیوال اور پرورش
پائے ہوئے کو جیسا کہ رکوع شامل ہے قیام اور قعود کو معنی کو اور ذکر رحمٰن اور رحیم کا مناسب اعتدال کو ہے اسواسطے کہ بعد فنا ہونے
کے بقا لازم ہے اور بقا کو اعتدال لازم ہے اور مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ مناسب سجدہ کو ہے اسواسطے کہ تمام مخلوقات اوس دن میں
بیچ نہایت فروتنی کے ہوں گے اِيَّاكَ نَعْبُدُ مناسب جلسہ کے ہے کہ درمیان دو سجدوں کے ہے اسواسطے کہ بسبب سجدہ کے
کمال نزدیکی حاصل ہوئی اور مقرب حضور کا مستحق بیٹھنے کو ہوتا ہے اور اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ مناسب سجدہ دوسرے کو ہے
اسواسطے کہ استعانت سبب کمال عاجزی اور تذلل کا ہے کہ تکرار سجدہ کی سے لازم آتا ہے اور اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ مناسب
قعود تشہد کو ہے اسواسطے کہ آگاہی کرتا ہے اوپر بزرگی صاحب مقامات کے صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ آخر تک مناسب قراءۃ تشہد
اور درود اور دعا کو ہے جیسا کہ پوشیدہ نہیں اور ایک شبہ عوام کے ذہن میں گذرتا ہے کہ ارکان ایک ایک مرتبہ کیوں جاتی
ہیں اور سجدہ دو دفعہ کس واسطے مقرر ہوا جواب اسکا یہ ہے کہ پہلا سجدہ مناسب ازل کو ہے اور سجدہ دوسرا مناسب ابد کے
اور جلسہ کہ درمیان دونوں سجدوں کے ہے صورت دنیا کی ہے پس ساتھ ازلیت اسکی کے اس بات کو پہچانتے ہیں کہ
وہ اول ہے اور اس سے اول کوئی نہیں اس صفت کو خیال کر کے سجدہ کرنا چاہیئے اور ساتھ ابدیت اسکی کے یہ
بات معلوم ہوتی ہے کہ وہ آخر ہے اور اسکے واسطے دوسرا آخر نہیں اس صفت کا لحاظ کر کے سجدہ دوبارہ کیا گیا اور
یہ بھی اشارہ ہے کہ پہلے سجدے سے فنا دنیا کی سمجھی جاوے کہ آخرت میں ہوگی اور سجدہ دوسرے سے فنا آخرت کی
کہ بیچ جلال الٰہی کے ہوگی معلوم کیجاوے اور بھی سجدہ پہلا اشارہ طرف فنا کل مخلوقات کی ہے بیچ ذات اسکی
کے اور سجدہ دوسرا اشارہ ہے طرف تناسب کائنات کے ساتھ بقا اللہ تعالے کے اور بھی سجدہ پہلا دلالت کرتا ہے
اوپر فرمانبرداری عالم شہادت کے واسطے قدرت اللہ تعالے کے اور سجدہ دوسرا دلالت کرتا ہے اوپر فرمانبرداری
عالم ارواح کے بیچ ملاحظہ ہیبت عزت کے اور بھی سجدہ پہلا سجدہ شکر کا ہے اوپر نعمت معرفت ذات
اور صفات کے اور سجدہ دوسرا سجدہ خوف کا ہے تقصیر ادا ہونی حقوق کبریائی کیسے اور یہ بھی مشہور رہا ہے
کہ نماز بیٹھ کر پڑھنا آدھا ثواب رکھتی ہے بہ نسبت کھڑا ہو کر کے پڑھنے سے پس سجدہ ہرگاہ کہ بیٹھ کر ادا ہوتا ہے
اسواسطے دو سجدوں کو قایم مقام ایک رکوع کے کیا گیا اور بھی ہر شے کیواسطے دو گواہ درکار ہیں یہ دونوں
سجدہ بھی قیامت کے دن دو گواہ عادل ہیں واسطے بندگی بندہ کے اور بھی ابتدا وجود کا وحدت سے
طرف کثرت کی ہے اور فردیت سے طرف زوجیت کے پس مناسب وجود کی ابتدا اور انتہا کو یہی ہے کہ دو سجدے
مقرر ہوں اور بھی سیدھا ہونا قد کا صفت انسان کی ہے اور خمدار پشت ہونی صفت چارپایوں کی ہے

اور زمین کے اوپر سر رہنا صفت حشرات اور ہوام کی ہے پس رکوع مین شکستگی نفس کی ہیچ ایک مرتبہ کی ہے اور
سجدہ مین دو مرتبہ کے عاجزی ہے لاچار سجدہ کو مکرر کیا تاکہ ٹوٹنا نفس کا زیادہ حاصل ہو فائدہ دوسرا سورۂ
فاتحہ مین دس چیزین ہین پانچ چیزین صفتین ربوبیت کی اللہ رب رحمن رحیم مالک اور پانچ چیزین صفتین
بندہ کی عبادت استعانت طلب ہدایت طلب استقامت طلب نعمت کی اور پناہ غضب سے عبادت اللہ کے ساتھ
علاقہ رکھتا ہے اور استعانت رب کے ساتھ اور طلب ہدایت کی رحمن کے ساتھ اور طلب استقامت کی
رحیم کے ساتھ اور طلب نعمت کی اور پناہ غضب سے ساتھ مالک کے تعلق رکھتی ہے اور بھی آدمی مرکب
پانچ چیزون سے ہے بدن اور نفس شیطانی اور نفس سبعی اور نفس بہیمی اور جوہر ملکی کہ عقل ہے اور ذات پاک
باری کی نے اوپر ان پانچون کے تجلی فرمائی اور ثمرات انکی ان چیزون پر ظاہر ہوئے پس اطمینان جوہر ملکی کا ساتھ
تجلی اسم اللہ کے ہے اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ یعنی عارفون کے دل اللہ کی یاد سے چین پاتے ہین۔
اور نرمی اور فرمان بردار ہونا نفس شیطانی کا ساتھ تجلی اسم رب کی ہے اسواسطے کہ جب اللہ تعالی اسکی طرف ساتھ
انعام اور احسان کے متوجہ ہوا اپنی شرارت سے باز آیا اور فرمانبرداری اختیار کی رَبِّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ
هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ یعنی اے میرے رب مین پناہ چاہتا ہون تیری شیطانی وسوسون سے۔ اور اصلاح نفس
سبعی کی بسبب تجلی اسم رحمن کے ہے اسواسطے کہ یہ اسم مرکب قہر اور لطف سے ہے جیسے کہ فرمایا ہے اَلْمُلْكُ
يَوْمَئِذِ نِالْحَقُّ لِلرَّحْمٰنِ اور اصلاح نفس بہیمی کی بسبب تجلی اسم رحیم کے ہے اسواسطے کہ جب اسکے
واسطے پاک چیزین اور طرح طرح کی نعمتین عطا فرمائی نافرمانی سے بچا جیسا کہ فرمایا ہے وَمِنْ رَّحْمَتِهٖ
جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ یعنی یہ اللہ کی
محض رحمت ہے کہ تمہارے واسطے دن اور رات کو پیدا کیا تاکہ رات مین آرام کرو اور دن مین روزی
پیدا کرو اور یہ سب کچھ اسواسطے کہ شکر کرو۔ اور دور کرنا غلظت اور کثافت بدن کا ساتھ تجلی
صفت مالکیت کی ہے اسواسطے کہ بدن غلیظ اور کثیف ہے اسکے واسطے قہر بھی شدید چاہیئے اور وہ
قہر یہ ہے کہ خوف قیامت کے سے حاصل ہو جیسے کہ فرمایا ہے لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ یعنی
آج سوائے اللہ واحد قہار کے کسی کی بادشاہی نہین۔ اور ہرگاہ کہ بسبب ان تجلیات خمسہ کے آدمی
ساتھ تمام اجزا اپنے کے درست اور آراستہ ہوا پچھلے پاؤن پھرا اور راہ اطاعت کی طرف متوجہ ہوا پس
واسطے اطاعت بدن کے اِيَّاكَ نَعْبُدُ کہا اور واسطے اطاعت نفس بہیمی کے تاکہ ترک کرنا لذتون کا

خلیلی نفعہ [illegible] اور حکایت ہے [illegible] جہان [illegible] زیادہ ہوں (م) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے [illegible] قرآن شریف [illegible] نماز میں پڑھنا اس سے بہتر ہے [illegible] سر کوئی اپنے گھر [illegible] روشنیاں [illegible] صفت میں [illegible] ہوئے (م) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

فضل اور عدل کے ان دونوں صفتوں سے کہ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اور مَالِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ میں پائی جاتی ہیں اور معرفت
حکمت الٰہی کی اسجگہ سے معلوم ہوتی ہے کہ عبادت سے استقامت پیدا کرتا ہے اور استقامت سے انعام اور اوپر شقاوت اور
ضلالت کے غضب مترتب کرتا ہے اور معرفت قضا اور قدر کے ذکر عبادت اور استعانت کے سے حاصل ہوتی ہے اسواسطے
کہ اگر خلاف تکلیف کے مقدر نفرماتا استعانت کی کوئی وجہ نہو سکتی اور معرفت مبادی کے بِسْمِ اللّٰهِ سے مَالِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ
تک اور معرفت معاد کی مَالِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ سے تا ذکر کرنے انعام اور غضب کے اور علم فروع میں سے معرفت عبادات کے
ساتھ نعبد کے اور معرفت معاملات کی اور مناکحات اور حکومات کی ساتھ نستعین کے اسواسطے کہ خواہش نفسانی
برخلاف مقتضائے عقل کے معاملات میں ہوتی ہے پس واجب اور مستحب اور مباح اور صحیح کو ساتھ ہدایت کے جان
سکتے ہیں اور حرام اور مکروہ اور فاسد کو ساتھ غضب و ضلال کی پہچان لیتے ہیں اور ماخذ معاملات اور عبادات
کا کہ امر و نہی ہے ذکر عبادت اور غضب کے سے معلوم ہوتا ہے اور ثمرہ امر اور نہی کا کہ وعد اور وعید ہے ساتھ انعام
اور غضب کے منکشف ہوتا ہے اور علم طریقت کا کہ معرفت کمال قوت نظریہ اور عملیہ کی ہے ساتھ صِرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ
کے ادا کیا گیا اور نقصان ان دونو قوتوں کا ساتھ لفظ غضب اور ضلال کے ذکر میں آیا اور بیچ طریقت کے جس چیز کی رعایت
واجب ہے ابتدا سلوک میں نام اوسکا عبادت ہے اور وہ چیز کہ درمیان سلوک کی رعایت اوسکی ہے لقب اوسکا
استعانت ہے اور وہ شے کہ انتہا میں ہے استقامت کے نام سے مشہور ہے اور معرفت اوصاف نفس کی ذکر غضب اور ضلال
کے سے معلوم ہو سکتے ہیں کہ حقیقت اوسکی بیمار نفس کا طریق استقامت کے سے ہے اور معرفت اوصاف قلب کے
ساتھ استقامت اور ہدایت کی پہچان سکتے ہیں اور معرفت تجلیہ کے ساتھ عبادت اور استعانت کے اور
حصول تحلیہ کا ساتھ ہدایت اور استقامت کے اور تجلیہ میں ضرور ہے خالص ہونا دونوں شہوتوں سے
اور اوسکو تعبیر فرمایا ہے ساتھ عبادت کے کہ ضد شہوت کی ہے اور بھی ضرور ہے خالص ہونا غضب سے
اور طرف اسکے ساتھ رحمت الٰہی کے اشارہ فرمایا اسواسطے کہ جو کوئی امید وار رحمت الٰہی کا ہووے اوس کے
تئیں غصہ کرنا اوپر اون شخصوں کے کہ رحمت الٰہی جنکے حال پر ہے کیونکر جائز ہو حدیث شریف میں وارد
ہے اَلرَّاحِمُوْنَ یَرْحَمُهُمُ الرَّحْمٰنُ اِرْحَمُوْا مَنْ فِي الْاَرْضِ یَرْحَمْكُمْ مَنْ فِي السَّمَاءِ یعنے جو رحم کرنیوالے
ہیں رحم کرتا ہے اونپر اللہ رحم کرو تم اوس شخص پر کہ جو شخص زمین پر ہے رحم کریگا تم پر وہ شخص کہ آسمانوں پر ہے
اور پرہیز کرنا ہوا اور خواہش نفسانی سے ساتھ ذکر استقامت کے بیان فرمایا اسواسطے کہ خواہش نفسانی راہ
استقامت سے ڈگاتی ہے اور فروع شہوت اور غضب اور ہوا کی کئی چیزیں ہیں اول حسد اور خلاصی

سطر یعنے تو تدبیر جبر کی بھی ہے اور تقدیر کی بھی ہے اگر تقدیر میں صرف جبر ہی ہوتی حاجت استعانت کی کیا ہوتی پس واسطے حاصل کرنے جبر کے استعانت کی ضرورت ہوئی ۱۲ منہ

سطر جس شخص کے اندر عبادت اور استعانت پائی جاویگی وہ ہیں اسباب کی ہے کہ تجلیہ یعنے صفائی باطن کی اور روشنی دل کی اسکو حاصل ہے اور حاصل ہونا اسکا سبب ہدایت الٰہی اور استقامت کا ہے ۱۲ منہ

اور

اوس سے ساتھ ملاحظ معنی الحمد للہ کے ہو واسطے کہ یہ لفظ اس پر دلالت کرتا ہے کہ بندہ راضی اور خوش ہوا ساتھ
عطایا الٰہی کے بیچ حق تمام خلائق کے اور ضد حسد کی خوشنودی ہے اور دوسرے بخل ہے اور راہ خلاصی کا اوس سے
سمجھنا مضمون رب العالمین کا ہے اسواسطے کہ تمام نعمتیں جب پیدا کی ہوئی خدا کی ہیں پس بخل ساتھ اوس چیز کے کہ
مالک اسکی نہ ہو کیا وجہ رکھی یعنے اللہ تعالیٰ سب نعمتوں کا مالک ہے جسکو چاہیے اپنی شی کو دیدے غیر کی چیز میں اسکو
کیا دخل ہے اور تیسرے عجب اور خود پسندی ہے اور طریق خلاصی کا اوس سے ساتھ مضمون اِيَّاكَ نَعْبُدُ کے
ہے اور چوتھے کبر ہے اور طریق خلاصی کا اوس سے ساتھ مضمون اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ کے ہے اور پانچویں کفر اور بدعت
ہے اور طریق خلاصی کا ان دونوں سے احتراز کرنا غضب اور گمراہی سے ہے اور بھی تجلیہ کے اندر میانہ روی
بیچ اخلاق کے ضرور ہے مثل تعفف کے اور شجاعت کے اور سخاوت کے اور میانہ روی اعتقادات میں بھی چاہیے کہ
افراط اور تفریط کی طرف مائل نہو اور اعمال میں بھی میانہ روی ضرور ہے کہ حد رہبانیت سے محفوظ رہے اور مرتبہ اہمال
اور تقصیر سے تجاوز کرے اور طرف اس توسط کی اشارہ ہے ساتھ صِرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ کے اور بھی تجلیہ میں لابد ہے زہد اور
محبت اور شوق اور ان سبکو ساتھ حمد کے ادا فرمایا ہو واسطے کہ جب تمام نعمتیں اوسکی طرف سے دیکھیں اسباب
ظاہری نظر اوسکی سے گم ہوئے اور زہد اور بے رغبتی اسباب کیطرف حاصل ہوئی اور محبت اور شوق منعم کا ہر انسان
کی جبلت میں بلکہ ہر حیوان کی طبیعت میں ہے اور بھی تجلیہ میں ضرور ہے اپنی احتیاج ظاہر کرنے اور اسکا بیان
استعانت کی ساتھ ہوا اور ضرور ہے تذلل اور انکسار ہی اور وہ عبادت سے سمجھے گئے اور ضرور ہے معرفت
عزت ربوبیت اور ذلت بشریت کی اور یہ بات مجموع رَبِّ الْعَالَمِيْنَ اور اِيَّاكَ نَعْبُدُ سے ظاہر ہوتی ہے
اور تجلیہ میں معرفت بھی ضرور ہے اور معرفت کی طرف اشارہ فرمایا ساتھ بالصادق کے یعنے اتصال روحانی
کہ بندہ کو ساتھ خالق اپنے کے حاصل ہے بیت اتصالی بے تکیف بے قیاس ⁂ ہست رب الناس را با جان
ناس ⁂ اور ذکر کرنے پانچ اصول سے اس سورۃ میں اشارہ ہے طرف مقام ذکر کے اور ساتھ ذکر حمد کے اشارہ
طرف مقام شکر کے ہے اور اشارہ طرف مقام رضا کے ساتھ ذکر رحمت کے اور طرف مقام خوف کے ساتھ مالکیت
دن جزا کے اور ذکر غضب کے اور طرف مقام اخلاص کے ساتھ اِيَّاكَ نَعْبُدُ کے اور طرف مقام دعا کے
ساتھ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ کے اور طرف مقام اولیت ارواح طیبہ کے ساتھ صِرَاطَ الَّذِيْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ کے اور طرف احتراز کرنے صحبت بد اور بچنے توسل کے سے ساتھ ارواح خبیثہ کے ساتھ
لفظ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّالِّيْنَ کے بیت نخست موعظت پیر صحبتم این است بکہ از

مصاحب نا جنس احتراز کنید ہو اور علم حقیقت کہ علم مکاشفہ کا ہی اس سورۃ سے ساتھ اس طریق کے سمجھنا
چاہئے کہ معرفت سر ربوبیت کی الحمد للہ کے کلمہ سے حاصل ہوتی ہیں اسواسطے کہ سب حمد کا رجوع اوسکی طرف
اسطرح سے ہے کہ وجود کل کا اوسکے ساتھ قایم ہے اور یہی مدلول بار بسم اللہ کا اور معرفت تجلی جلالی کی ساتھ ذکر
مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ کی اور ذکر غضب کے اور معرفت تجلی جمالی کی ساتھ ذکر الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اور انعام کی اور معرفت
کمالات الٰہی کی ذکر اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ کی سے يَوْمِ الدِّيْنِ تک حاصل ہوتی ہے اور معرفت اسما الٰہی کے ساتھ
ذکر اسمار خمسہ کے اور معرفت نفس کی ساتھ ذکر ضلال کی اور معرفت قلب کی ساتھ استعانت کے اور معرفت
روح کے ساتھ ہدایت کی اور معرفت سر اور خفی اور مافوق اوسکے کی ساتھ ذکر استقامت اور انعام کے اور
معرفت سر نبوت کے ساتھ ذکر الحمد للہ کی رحیم تک اور ساتھ ذکر انعام کے اور معرفت وحی کی ساتھ لفظ یا کے
اسواسطے کہ حقیقت وحی کے اتصال بعض روحوں کا ساتھ بعضوں کی یہانتک کہ یہ سلسلۂ اتصالی طرف حق
کی پہونچ جاتا ہے اور بحث فرق کی درمیان نبوت اور ولایت کی ساتھ ذکر تابع اور متبوع کی بیچ صِرَاطَ الَّذِيْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ کی معلوم کرنے چاہئے اور بحث احوال و مقامات کی ساتھ اِيَّاكَ نَعْبُدُ اور اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ
کے اور ذکر ہدایت اور استقامت اور انعام کی سمجھنی چاہئے اور مرتبہ علم الیقین کا ساتھ ذکر الفاظ غیبت کے کہ الحمد للہ سے
مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ تک ہے حاصل ہوتا ہے اور مرتبہ عین الیقین کا ساتھ خطاب ایاک کی اور معرفت حق الیقین
کے ساتھ ذکر رحمت اور ہدایت اور انعام اور استقامت کی اور سر قضا اور قدر کا ساتھ لفظ رحیم کی کہ مفید تخصیص
ہر ایک کا ساتھ قدر اور استعداد اوسکی کے ہے اور معرفت اسرار عبادات کی تفریع ان کی ہے اوپر اسماء خمسہ ربانیات
کرنے چاہئے اور پہچاننا اسرار معاملات کا تفریع ہدایت کی سے اوپر استعانت کی ہوسکتا ہے اور اسرار اخروی ساتھ
انعام کرنیکے اوپر مستقیم کے اور غضب کرنیکے اوپر غیر مستقیم کی دریافت ہوئی اور تسخیر عالم شہادت کی واسطے عالم
غیب کے لفظ استعانت کے سے مفہوم ہوئی اور فنا ماسوا اللہ کے درمیان اوس ذات کی ساتھ مَالِكِ يَوْمِ
الدِّيْنِ کے معلوم کروائی اور معرفت بقا کے ساتھ استقامت اور انعام کی ارشاد کی اسیکی چاہئے جاننا کہ اکثر راستے
داخل ہونی شیطان کی آدمی کی دل میں حاصل ہیں تین راہ ہیں شہوت اور غضب اور ہوا شہوت کو بہیمیت
کہتے ہیں اور غضب کو سبعیت اور ہوا کو شیطانیت اور مرتبہ غضب کا بڑھا ہوا ہے مرتبہ شہوت کی سے اور مرتبہ ہوا کا
بڑھا ہوا ہے مرتبہ غضب کے سے اسواسطے کہ انسان بسبب شہوت کی اپنی جان پر ظلم کرتا ہے اور بسبب غضب کے
غیر پر ظلم کرتا ہے اور بسبب ہوا کی اوپر پروردگار اپنے کی اور اسیواسطے حدیث شریف میں وارد ہے کہ الظلم ثلثة

فظلم لا یغفر وظلم لا یترکہ وظلم عسی اللہ ان یترکہ فالظلم الذی لا یغفر ھو الشرک باللہ والظلم
الذی لا یترک ظلم العباد بعضھم بعضا والظلم الذی عسی اللہ ان یترکہ ھو ظلم الانسان
نفسہ یعنے ظلم تین قسم کا ہے ایک ظلم ایسا ہے کہ اوس کے سبب آدمی ہرگز نہ بخشا جاویگا اور ایک ظلم ایسا
ہے کہ معاف نہیں ہوگا اور ایک ظلم ایسا ہے شاید اپنی رحمت سے اوسکو معاف کردیویں وہ ظلم کہ
اوسکے کرنے سے بخشش نہیں وہ شرک کرنا اللہ کے ساتھ اور وہ ظلم کہ معاف نہیں ہوگا ظلم آدمیوں کا ہے ایک دوسرے پر اور
وہ ظلم کہ شاید معاف ہو وہ ظلم انسان کا ہے اوپر نفس اپنے کے اور نتیجہ شہوت کا آدمی میں دو چیزیں ہیں حرص اور بخل اور نتیجہ غضب کا
بھی دو چیزیں ہیں عجب اور تکبر اور نتیجہ ہوا کا بھی دو چیزیں ہیں کفر اور بدعت اور جمع ہونے ان چھ چیزوں کے سے آدمی
میں خصلت ساتویں پیدا ہوتی ہے کہ سب اخلاق ذمیمہ سے بری ہے اور اوسکو حسد کہتے ہیں حکیموں حکمت ایمانی نے
ایسا فرمایا ہے کہ مرتبہ حسد کا اخلاق ذمیمہ میں ایسا ہی جیسا کہ مرتبہ شیطان کا اور لعنت کئے ہوؤں کے اندر جب یہ تمہید
معلوم ہوئی جاننا چاہئے کہ تین اسم کہ بسم اللہ کے اندر ذکر ہوئے ہیں واسطے دفع کرنے تین اخلاق اصلیہ کے ہیں اور سات
آیتیں الحمد کے واسطے دفع کرنے اخلاق سبعہ فرعیہ کے ہیں بیان اسکا یہ ہے کہ جسنے اللہ کو پہچانا شیطان ہوا کا
اوس سے بھاگا اور جسنے رحمانیت اوسکی دریافت کی غضب سے بالکلیہ پاک ہوا اور جسنے رحیمیت اوسکی ہے اپنے دیکھی
روا نرکھے گا کہ اوپر نفس اپنے کے ظلم کرے اور ساتھ افعال بہیمیہ کے اوسکو آلودہ کرے اور جسوقت الحمد للہ کہا مرتبہ
شکر کا حاصل کیا اور جو شئے موجود ہے اوسکے اوپر قناعت کرنے نصیب اوسکے ہوئی اور تب شہوت کو توڑا اور جسنے
کہ رب العالمین کا اعتقاد کیا حرص اوسکی بالکل دور ہوئی اور بخل اوسکا بھی جاتا رہا اسواسطے کہ حرص اوس چیز میں
ہوتی ہے کہ پاس اپنے موجود نہیں اور بخل اوس چیز میں ہوتا ہے کہ پاس اپنے موجود ہے اور جو شخص سب چیزوں کو خواہ
موجود ہوں خواہ غیر موجود طرف ربوبیت اوسکی کے حوالہ کرتا ہے اور جس نے مالک یوم الدین جزا کی پہچانی بعد اوسکے
کہ رحمن اور رحیم کو جانا تھا غضب اوسکا دور ہوا اور جسنے اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ کا تلفظ کیا تکبر کو ساتھ کلمہ اول
کے اور عجب کو ساتھ کلمہ دوسرے کے جڑ سے اوکھاڑا اور جسوقت اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ کہا اور صِرَاطَ الَّذِیْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ کو آخر تک اسکے ساتھ ملاحظہ کیا کفر اور بدعت دور ہوا اور ہر گاہ کہ یہ چھ خلق بد اوسمیں نرہے حسد
خود بخود دور ہوا اور لطائف اس سورہ کے سے یہ ہے کہ اسمیں سات حرف مذکور نہیں ہیں ثا اور جیم اور خا اور زا اور
شین و ظا اور فا اور یہ سات حرف دلالت اوپر سات قسم کے عذاب جہنم کے کرتے ہیں اور ایسے ہی سات دروازے
دوزخ کے ہیں قصہ یہہ گمان مسلمان کی پڑتا ہے کہ جسوقت سورہ فاتحہ کو پڑھیگا جہنم اور طبقات جہنم اور گونا گو

عذاب دوزخ سے اور داخل ہونے دروازوں اوسکے سے خلاصی حاصل ہوگی اور حرف تا کا پس اشارہ طرف ثبور کے
کرتا ہے کہ دن قیامت کے خاص اہل دوزخ کا ہوگا قال اللہ تعالیٰ لا تدعو الیوم ثبورا واحدا وادعوا ثبورا کثیرا اور جیم
طرف نام جہنم اور جحیم کے اشارہ کرتی ہے اور خا اشارہ طرف خزی اور رسوائی کی ہے کہ دوزخیوں کو حاصل ہوگی اور ہمیشہ رہیں
گے اوسمیں رَبَّنَا إِنَّكَ مَن تُدْخِلِ النَّارَ فَقَدْ أَخْزَيْتَهُ اور زا اشارہ ہے طرف زفیر کے کہ نغمہ دوزخیوں کا ہے اور طرف
زقوم کے ہے کہ طعام اوس گروہ کا ہے اور شین اشارہ طرف شہیق کے ہے کہ لَهُمْ فِيهَا زَفِيرٌ وَشَهِيقٌ اور ظا حرف
عمدہ لظی کا ہے کہ ایک طبقہ ہے جہنم کا اور فا سر لفظ فراق کا ہے کہ دوستوں کے نزدیک فراق بدترین انواع
عذاب کا ہے اور یہی اشارہ طرف فرقت اور اختلاف کے ہے کہ بسبب دخول دوزخ کے ہے **فائدہ** ہر گاہ کہ لطائف و نکات
اس سورۃ کے سے فارغ ہوئے لازم ہوا کہ بعضے فضائل اس سورۃ کے کہ حدیث شریف میں مذکور ہیں بھی لکھیں
بخاری اور باقی صحاح ستہ اور کتب معتبرہ میں مروی ہے کہ ابو سعید بن المعلی صحابی نقل کرتے ہیں کہ میں ایکدن
مسجد مقدس میں نماز پڑھتا تھا کہ آنحضرت نے مجکو آواز دی میں بسبب مشغول ہونے کے نماز میں جواب
نہ دے سکا یہانتک کہ نماز سے فراغت کی میں نے اور آنحضرت کی خدمت میں حاضر ہو کر عذر بیان کیا آنحضرت
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یہ عذر قابل سننے کے نہیں رسول اللہ کے پکارنے کو ہر حال میں اجابت
کی چاہئے جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا ہے يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اسْتَجِيبُوا لِلَّهِ وَلِلرَّسُولِ إِذَا دَعَاكُمْ لِمَا
يُحْيِيكُمْ یعنے اے ایمان والو مانو تم حکم اللہ کا اور رسول کا جسوقت بلاوے تم کو ایک کام پر جسمیں تمہاری زندگی
ہے بعد اسکے فرمایا کہ ہمراہ میرے آؤ کہ ایک سورۃ بڑی کہ قرآن میں ہے مسجد کے نکلنے سے پہلے تجکو سکھلاؤنگا ہاتھ
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا پکڑ کر روانہ ہوا جسوقت نزدیک دروازے مسجد کے پہنچا یاد دلاتا ہوں میں کہ آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ سورۃ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ہے اور یہی ہے سبع المثانی اور قرآن العظیم
کہ حق تعالیٰ نے میرے اوپر بسبب نازل کرنے اسکے کے احسان کیا ہے جسجگہ کہ فرمایا ہے وَلَقَدْ آتَيْنَاكَ سَبْعًا
مِّنَ الْمَثَانِي وَالْقُرْآنَ الْعَظِيمَ اور بیچ مسند دارمی اور مسند امام احمد اور ترمذی اور نسائی و سنن بیہقی
اور صحیح ابن خزیمہ کے مثل اس قصہ کے سید القراء ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہوا ہے اور اس
میں یہ کلمہ بھی واقع ہوا کہ اتحب ان اعلمك سورة لم تنزل فی التوریة ولا فی الانجیل ولا فی الزبور
ولا فی القرآن مثلها قال الی نعم یعنے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ابی بن کعب سے فرمایا کہ آیا دوست
رکھتا ہے تو کہ سکھاؤں تجکو ایسی سورۃ کہ نہیں اوتری مثل اوس کے نہ توریت میں اور نہ انجیل میں اور نہ

زبور میں اور نہ قرآن میں کہا ابی نے کہ سکھلا دیجیے تب اوسکے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ سورہ
ام القرآن ہے کہ ہر نماز میں اوسکو پڑھتا ہے اور بیچ صحیح مسلم اور نسائی کے اور ابن حبان اور طبرانی اور
حاکم کے ساتھ روایت ابن عباسؓ کی آیا ہے کہ ایکدن حضرت جبرئیل علیہ السلام پاس آنحضرتؐ کے بیٹھے ہوے
تھے کہ آسمان سے آواز دروازہ کے کھلنے کی سنی اور تامل سے آسمان کیطرف دیکھا اور فرمایا کہ یہ ایک فرشتہ
ہے کہ ایسا نازل ہوتا ہے کبھی جب سے پیدایش آدم کی ہوئی ہے اس دم تک زمین کے اوپر نہیں آیا جب وہ
فرشتہ پاس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پہنچا فرمایا خوشوقت ہو تم اور دو نور کہ تجکو دیا ہے کسی نبی کو کہ پہلے
تجسے تھے نہیں دیا وہ کیا سورۂ فاتحۃ الکتاب و آمن الرسول آخر سورۂ بقرہ تک کوئی حرف تو انسے نہ پڑھیگا مگر تو
ثواب عظیم اوپر اوسکے پاویگا اور صحیح بخاری اور مسلم اور باقی صحاح ستہ میں وارد ہے کہ اصحاب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے سانپ کے کاٹے ہوے اور بچھو کے کاٹے ہوے اور صرع والوں کو اور مجنونوں کو اس سورہ کے ساتھ منتر کیا ہے
اور آنحضرت نے اوسکو جائز فرمایا ہے اور دارقطنی اور ابن عساکر نے سائب بن یزید سے روایت کی ہے کہ اوسکے
اوپر آنحضرتؐ نے ساتھ اس سورہ کے افسوں پڑھا ہے اور آب دہن مبارک کا بعد پڑھنے اس سورہ کے درد کی جگہ
اوسکے ملا ہے اور بیہقی نے شعب الایمان میں اور سعید بن منصور بیچ سنن اپنی کے لائے ہیں کہ آنحضرتؐ نے فرمایا ہے
فَاتِحَةُ الْكِتَابِ شِفَاءٌ مِنْ كُلِّ دَاءٍ یعنے فاتحۃ الکتاب شفا ہے واسطے ہر بیماری کے اور بزار مسند اپنی میں انس بن مالکؓ
سے لائے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جس کسی نے پہلو اپنا فرش پر رکھا اور فاتحہ اور قل ہو اللہ احد
پڑھکر اپنے اوپر دم کیا ہر بلا سے امن میں ہو مگر موت اگر اوسکی تقدیر میں ہو اور عبد بن حمید بیچ مسند اپنی کے ابن
عباسؓ سے مرفوعاً روایت کرتا ہے کہ فاتحۃ الکتاب برابر دو ثلث قرآن کے ہے بیچ ثواب کے اور اسمیں روایات بہت ہیں
کہ نزدیک حاکم کے صحیح ہیں اور بیہقی نے شعب الایمان میں بھی اونکو تین صحیح کیا ہے لفظ افضل القرآن آخر سورۂ البقرہ تک
اس سورہ کے حق میں وارد ہوا اور ابو الشیخ اور طبرانی اور ابن مردویہ دیلمی اور ضیاء مقدسی بیچ احادیث کے کہ نزدیک
اونکو مختار ہیں روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے چار چیز عرش کے خزانہ سے مجکو عنایت ہوئی
ہیں اور کوئی چیز سوائے ان چار چیزوں کے اوس خزانہ سے کسیکو نہیں پہنچی اور وہ چار چیزیں یہ ہیں ام الکتاب
اور آیت الکرسی اور خاتمہ سورۂ البقر کا اور سورہ کوثر اور ابو نعیم اور دیلمی نے ابوالدرداء سے روایت کی ہے کہ آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ فاتحۃ الکتاب کفایت کرتی ہے اوس چیز سے کہ کوئی چیز قرآن میں سے اوس چیز
کو کفایت نہیں کرتی ہے اور اگر فاتحۃ الکتاب کو بیچ ایک پلہ ترازو کے رکھیں اور تمام قرآن کو دوسرے پلہ میں

البتہ فاتحۃ الکتاب ساتھ قرآن کے برابر ہوگی اور ابو عبید فضایل قرآنمیں حضرت حسن بصری سے روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو کوئی فاتحۃ الکتاب پڑھے گویا توریت اور انجیل اور زبور اور فرقان کو پڑھا ہو اور یہی ہے تفسیر وکیع اور کتاب المصاحف ابن انباری کے اور کتاب العظمۃ ابو الشیخ اور حلیۃ الاولیاء ابو نعیم کی بیچ وارد ہے کہ ابلیس علیہ اللعنۃ کو بیچ عمر اپنی کے چار بار نوحہ زاری اور سر پر خاک ڈالنے کا اتفاق پڑا اول جسوقت کہ اوسکے اوپر لعنت اللہ کیطرف سے ہوئی اور جسوقت کہ اوسکو آسمانوں سے نکالکر زمین پر ڈالا اور جسوقت بعثت آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہوئی اور جسوقت کہ فاتحۃ الکتاب نازل ہوئی اور ابو الشیخ بیچ کتاب الثواب کے لایا ہے کہ جس کسی کو کچھ حاجت ہو چاہیے کہ فاتحۃ الکتاب پڑھے اور بعد ختم کے حاجت اپنی چاہے انشاء اللہ تعالی وہ حاجت حاصل ہووے اور ثعلبی نے شعبی سے روایت کی ہے کہ ایک شخص اوسکے پاس آیا اور شکایت درد گردہ کی کی شعبی نے اوس سے کہا کہ تجکو لازم ہے کہ اساس القرآن پڑھے اور اوپر جگہ درد کے دم کرے اوسنے کہا کہ اساس القرآن کیا ہے شعبی نے کہا فاتحۃ الکتاب اور اعمال مجربہ مشائخ میں مذکور ہے کہ سورہ فاتحہ اسم اعظم ہے واسطے ہر مطلب کے پڑھا کریں اور اوسکے دو طریق ہیں اول یہ کہ درمیان سنت فجر اور نماز فرض کے ساتھ ملانے میم بسم اللہ کے ساتھ لام الحمد کے اکتالیس مرتبہ چالیس روز تک پڑھیں جو مطلب کہ ہو حاصل ہو اور اگر شفا مریض کی یا تندرست ہونا جادو کیے ہوے کا منظور ہو پانی پر دم کر کے اوس مریض اور جادو کیے ہوئے کو پلاویں اور دوسرے یہ کہ نوچندی یکشنبہ کو درمیان سنت اور فرض فجر کے بے قید ملانے میم کے ساتھ لام کے ستر مرتبہ پڑھیں بعد اوسکے ہر روز اوسی وقت دس دس بار کم کر کے پڑھا کریں تا کہ ہفتہ کے دن ختم ہو اور اگر پہلے مہینے میں مطلب حاصل ہو فبہا الا دوسرے اور تیسرے مہینے میں بھی ایسا ہی کریں اور لکھنا اس سورہ کا اوپر پیالہ چینی کے گلاب اور مشک اور زعفران سے اور دھو کر پلانا اوسکا واسطے شفا بیماریوں مزمنہ کے چالیس روز تک مجرب ہے اور اوپر درد دانتوں اور سر اور درد شکم اور اور دردوں کے اوپر پڑھکر دم کرنا بھی مجرب ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سورۃ البقر یعنے وہ سورت کہ جسمیں ذکر بقرہ کا ہے مدنی ہے دو سو اور چھیاسی آیت ہیں اور چھ ہزار اور اکیس کلمے ہیں اور پچیس ہزار اور پانسو حرف ہیں اور یہ سورت سب سے بڑی سورتوں قرآن کی ہے

اور جسقدر احکام شرعیہ کہ اس سورۃ سے نکلتے ہیں اور کسی سورۃ سے اسقدر مستنبط نہیں ہوئی ہیں تفسیر کرنے
والوں نے لکھا ہے کہ پانسو حکم شرعی اس سورۃ میں مندرج ہیں اور ایک آیت مداینت کی کہ اوس میں ہے
سب آیتوں قرآن کی سے بڑی ہے اور بیس حکم شرعی پر شامل ہے اور ہر چند کہ اس سورۃ میں قسم قسم کے
امور عجیبہ اور صنف صنف کے حالات غریبہ الہیہ مذکور ہیں مگر اسکے نام میں اضافت بقرہ ہی کیطرف کی
اور کسی امر کی طرف نکی اور سورۃ البقرہ اسکا نام رکھا بسبب دو وجہ کے اول یہہ کہ ذکر بقرہ کا اسی سورۃ میں ہے
اور کسی سورۃ میں بقرہ کا ذکر نہیں پس قصہ بقرہ کا خاصہ اس سورۃ کا ہے اور امتیاز کی جگہ اضافت طرف خاص
شے کے ضرور ہے دوسری وجہ یہہ ہے کہ قصہ بقرہ کا اوپر تمام مہمات اور مقاصد دین کے دلالت کرتا ہے پس یہہ
قصہ گویا کہ خلاصہ تمام قرآن کا ہے اور علی الخصوص خلاصہ مطالب اس سورۃ کا ہے تفصیل اس اجمال کی
یہہ ہے کہ دین متین میں مطلب اعلی اور مقصد بڑا ثابت کرنا وجود صانع کا ہے اور اس قصہ سے یہہ مقصد
اسطرح سمجھا جاتا ہے کہ زندہ ہونا اوس مرے ہوئے کا اپنی ذات سے نتھا والا ہر ایک مرا ہوا زندہ ہو جاتا
اور نہ اس سبب سے زندہ ہوا کہ اعضا بقرہ کو اوس کے اوپر مارا والا ہر وقت اعضا بقرہ کی میت کے اوپر
مارنے سے میت زندہ ہو جاتی پس یہہ زندگی نتھی مگر ساتھ قدرت اللہ کے نزدیک موجود کرنے اس سبب
کے نساتھ اس سبب کے اور اس جگہ سے قدرت اللہ تعالی کی ثابت ہوئی بلکہ حکمت اوس کی بھی ؛
اسواسطے کہ زندہ کرنے اس مردہ سے اشارہ فرمایا طرف اسکے کہ دل مرے ہوئے کو بھی ساتھ ذبح کرنے
نفس امارہ کے زندہ کر سکتے ہیں پھر مقصود دوسرا ثابت کرنا نبوت کا ہے اور یہہ مقصد اوس قصہ سے
صریح ثابت ہوا اسواسطے کہ وہ قصہ معجزہ حضرت موسی علیہ السلام کا تھا اور جسوقت نبوت حضرت
موسی علیہ السلام کے ثابت ہوئی نبوت سب نبیوں کی خواہ متقدمین ہوں خواہ متاخرین ثابت
ہوئی اسواسطے کہ تمام انبیا دو حال سے خالی نہیں یا تصدیق کرنیوالے حضرت موسی علیہ السلام کے تھے
یا تصدیق کئے گئے حضرت موسی علیہ السلام کے اور مصدق اور مصدق صادق کے دونو صادق
ہیں اور بیچ ضمن ثابت کرنے نبوت کے بیچ اس قصہ کے ایک اشارہ ہے بہت مفید طرف اس بات کی
کہ اطاعت انبیا علیہم السلام کی بے تفتیش وجہ حکم کے آدمیوں کو اوپر واجب ہے تا کہ مؤنت کم ہووے اور
فضیحت واقع نہو جیسا کہ اون لوگوں کو جنھوں نے کہا تھا اَتَتَّخِذُنَا هُزُوًا رسوائی در پیش آئی پھر مقصد تیسرا
استقامت ہے اور یہہ مطالب بھی قصہ سے اسطرح سمجھا جاتا ہے کہ قاتل اوس مقتول کے نے دنیا طلبی کی اور

تتمہ پہلی
رکھی سورہ بقرہ نے
پڑھی اور پکی نمازی
نہیں رتی اور
فرمایا اللہ تعالی فرمانا

ذلیل ہوا پس معلوم ہوا کہ طلب دنیا کی ذلت ہے اور طلب ما سوائے اللہ کے خطا پھر مقصد چوتھا مجاہدہ ہے اور یہ قصہ اوپر مجاہدہ اور شرائط مجاہدہ کے ساتھ وجہ شجاع کی دلالت کرتا ہے مثلاً چاہیئے کہ مجاہدہ ساتھ قتل نفس امارہ کی بڑھاپے میں نہیں ہوتا اسواسطے کہ جب خواہش نفسانی نے قوتوں اور جوارح میں رگ اور ریشہ دوڑا کر استحکام قبول کیا ہوا وکھیڑنا اوسکا بہت دشوار ہے علی الخصوص کہ وقت ضعف اور گر جانے قوتوں کا ہے ضعیف سے نہیں ہو سکتا کہ درخت قوی کو جڑ سے اوکھیڑے اور بھی چاہیئے کہ بیچ زمانہ مستی جوانی اور شروع شباب کی بھی نہو اسواسطے کہ عقل اوسوقت میں کم اور بے تجربہ ہے طاقت محاربہ ہوا کے نہیں رکھتی ہے غالب ہے کہ مغلوب ہو جاوے اور بھی شرائط مجاہدہ کی سی زردی نیک بختی کی ہے کہ تَسُرُّ النّٰظِرِیْنَ شان اوسکی ہے اور سلامتی ہے دنیا کی کاموں میں گڑ جانے سے جیسا کہ زراعت اور تجارت اور صحت استعداد کی ہے اور بیداغ ہونا جوہر روح کا وعلے ہذا القیاس پھر مقصد پانچواں معاد ہے اور یہ مقصد بھی صراحۃً اس قصہ سے ثابت ہوتا ہے اسواسطے کہ حیات نے کہ بدن قتیل کی سے جدی ہو گئی تھی پھر طرف اوس کے عود کیا اور یہی پانچ مقصد ہیں کہ خلاصہ مطلبوں اس سورت کا ہے اور باقی امور متممات اور مقدمات ان امور پنجگانہ کے ہیں جاننا چاہیئے کہ بیچ مسند امام احمد اور اور کتابوں معتبرہ حدیث کی میں وارد ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ سورہ بقرہ بمنزلہ کوہان قرآن کے ہے ہمراہ ہر ہر آیت کی اوس سے اسی اسی فرشتہ نازل ہوتے ہیں اور آیت الکرسی کہ بہترین آیتوں قرآن کا ہے عرش کے نیچے سے لا کر اس سورۃ میں رکھدی ہے اور اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آیت الکرسی بمنزلہ دل اس سورۃ کے ہے اور واقع میں بعد تامل اور غور کرنیکے معلوم ہوتا ہے کہ تمام مطالب اس سورۃ کے گرد اگرد اسی ایت کے دوران کرتے ہیں پس وہ کہ بمنزلہ جان کے ہے لفظ الحی القیوم کا ہے کہ بیچ آیت الکرسی کے موجود ہے اور تمام آیتیں سورۃ کی شیون اور مظاہر اس کلمہ کی ہیں جیسا کہ تمام اعضا انسانی مظاہر اور شیون جان پاک کے ہیں تفصیل اس مقام کی نہایت طول رکھتی ہے کہ یہ تفسیر تحمل گنجایش اوس کی کا نہیں رکھتی ہے لیکن ساتھ حکم مالا یدرک کلہ لا یترک کلہ کے بطریق نمونہ کے لکھنا ضرور ہے غور سے سننا چاہیئے وہ چیز کہ اس سورۃ میں افادہ اوسکا منظور ہے حیات اور قیومیت اللہ تعالی کی ہے کہ ساتھ رنگارنگ

جنپر تو غصہ ہوا اور نہ بھٹکنے والوں کی راہ ۱۲ منہ

تقسیم نظمیکی

ظہور کے عالم میں جلوہ گر ہوئی ہے اول حیات ہر فرد کی افراد انسانی سے ہے کہ کنتم امواتا فاحیاکم
طرف اوسکے اشارہ فرماتا ہے پھر حیات اور قیام تمام نوع کا ہے ساتھ پیدا کرنے ابو البشر کے اور عطا کرنے
منصب خلافت کے واسطے اوسکے ٹھہرنے اور قرار پکڑنے اوسکے کے زمین میں کہ وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّیْ
جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَةً آخر قصہ تک شرح اوسکی ہے پھر حیات قیام ایک خاندان کی کہ خاندانوں اس نوع کی سے کے
مانند اسکے کوئی خاندان دوسرا بزرگی اور مرتبہ میں نزدیک اللہ کے اور دیر تک رہنے میں تا وقت
نزول اس سورۃ تک موجود نہوا تھا اور ابتدا شرح اس حیات اور قیام کی شروع رکوع یا بنی اسرائیل
سے تا انجام یا بنی اسرائیل تیسری تک کہ آخر سیپارہ میں واقع ہے چلی گئی اور منجملہ اقسام حیات کے سو
کر اس خاندان عالی میں اونہوں نے ظہور فرمایا ہے اول اوس قسم کو بیان فرمایا ہے کہ ظہور اوسکا
اوسوقت میں ہوا کہ جسوقت فرعون نے قصد دور کرنے حیات اس خاندان کا بہ سبب ذبح کرنے
بیٹوں کے اور زندہ رکھنے بیٹیوں کے کیا تھا بعد اوسکے اس خاندان کے دلوں کی حیات بسبب عطا
کرنے توریت کے باوصف اسکے کہ جاہلوں اس خاندان کے نے بسبب گوسالہ پرستی کے فکر دور کرنے
اس حیات کا کیا تھا ارشاد موسیٰ اور طریق دفع کرنے مضرت گوسالہ پرستی کا کہ ساتھ صورت قتل کی
تھا اور حقیقت میں یہ قتل نہ تھا بلکہ زندہ کرنا تھا مثال اسکی یہ ہے کہ تمام آدمی کے بدن میں سے
ایک عضو گندہ اور بوسیدہ ہو جاوے واسطے سلامتی دوسرے اعضا کے اوسکو کاٹ ڈالا کرتے
ہیں ہمراہ اسی کے ارشاد ہوا بعد اوس کے جماعت دوسری نے کہ بے ادبانہ سوال رویت کا
کیا اور حیات اپنی برباد دی بسبب دعا حضرت موسیٰ علیہ السلام کے نئی طرح سے خلعت حیات
کے پہنے پھر تمام بنی اسرائیل بسبب نافرمانی حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بیچ تیہ کے گرفتار ہوئی
اور قریب تھا کہ نقد حیات کی ہار دیں اول غیب سے اسطرح سامان زندہ رہنے اور قایم رہنے اونکی
کا کیا کہ بہایا ابر کا اون کے واسطے ظاہر کیا اور من و سلوا کھانے کے واسطے نازل فرمایا بعد اوسکے
طرف ایک گانوں کے نشان دیدیا بعد اوسکے چشمے پانی کے جاری کئے پتھر سے نکال دیے تا کہ صورت
حیات اونکی کے برہم نہو اور جسوقت ایک فرقہ اس خاندان میں سے بسبب ہتک حرمت کے مستحق دور کرنے
حیات انسانیکا ہوا اور خلعت حیات خسیسہ حیوانیت کے بدلے اوس حیات طیبہ انسانیکی پہن کر مسخ
عنایت الٰہی نے پھرا اون کے کو اور طرف جانے سے باز رکھا اور اس قصہ کو واسطے دوسروں کی عبرت کی

مقرر کیا تاکہ آیندہ کو حیات و قیام اس خاندان کا ساتھ امثال ان گنا ہوں کے مختل نہو پھر بیچ
قصہ بقرہ کی حیات عجیبہ غیبیہ نمودار کرکے دستور العمل واسطے اون کے ارشاد فرمایا اور ارشاد اس بات کا ہوا
کہ باوجود ان تمام باتوں کے سبب ہی لوں اونکے کی بسبب لڑائی اور مشغول ہونے تخالف ایک دوسرے کے
اور توڑ ڈالنے عہدوں اور پیمانوں الٰہی کی بسبب نفاق فیمابین کے اور مشغول رہنے کے بیچ فکر دور
کرنے قیام اس خاندان کے بڑھتے رہے اور اسپر بھی عنایتیں الٰہی پے درپے ظاہر ہوتے رہیں یہانتک
کہ کلام پہنچ گئی طرف بیان حرص اونکی کے اوپر حیات کے باوجود یکہ اسباب حیات کی جڑ سے اوکھیڑتے
تھے اور دواعی موت کی ہر طرف سے واسطے اپنے جمع کرتے تھے پس فعل ونکا مخالف خواہش اون کی کے
تھا اور عجیب تر یہ کہ باوجود شدت حرص کے اوپر حیات کے اور قیام خاندان اپنے کے جو فرشتہ کہ احکام
پر مقرر ہے او حیات و قیام ہر خاندان اپنے کا ساتھ امداد اور اعانت اوسکی کے ہے اوس سے دشمنی کرتے تھے
جیسا کہ بیچ آیت قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِيلَ میں مذکور ہے اور ساتھ طریق تتمہ کلام کے مشغول ہوا اس فرقہ
کا ساتھ سحر اور اور کلمات کفر کے کہ دور کرنیوالے حیات غیبیہ الٰہی کے ہیں ہی بیچ بیان کر آیا یہانتک
کہ قصہ اس خاندان کا تمام ہوا بعد اوسکے بیان زندگی و قائمی خاندان دوسرے کا نبی اسمٰعیل میں سے
شروع کیا اور ابتدا اوسکی آیت وَإِذِ ابْتَلَىٰ إِبْرَاهِيمَ رَبُّهُ بِكَلِمَاتٍ سے شروع ہوئی پہلے قیام خاندان
اسمٰعیل کا بسبب بنانے کعبہ معظمہ اور باقی رہنے اوس گھر منور کے بیچ اوسجگہ متبرک کے ارشاد ہوا بعد اوس کی
طرف امر استقبال اوس گھر کے بیچ عبادتوں کے اور تعظیم اور حرمت اوسکی کی کہ سبب قیام اوس خاندانکا
تھا اشعار فرمایا اور جب بیان حیات اور قائمی ان دونوں خاندان عمدہ سے فارغ ہوئے بعد اوسکے چند اقسام
حیات کے کہ ظاہر میں حیات کے خلاف معلوم ہوتے ہیں اور حقیقت میں خلاصہ اقسام حیات کے ہیں بطریق
تنبیہ کے شروع کئے منجملہ اون کے شہادت فی سبیل اللہ ہے کہ بمقتضاے وَلَا تَقُولُوا لِمَنْ يُقْتَلُ فِي سَبِيلِ اللَّهِ
أَمْوَاتٌ بَلْ أَحْيَاءٌ وَلَٰكِنْ لَّا تَشْعُرُونَ بہترین انواع حیات کا ہے اور اسی واسطے اوپر اسباب
اس قسم حیات کے دلیر فرمایا اور ترغیب کی اور اوپر صبر کرنے کے مصیبتوں پر وعدہ ثواب بزرگ کا کیا
اور بشارت عمدہ عنایت فرمائی اور منجملہ اون کے ہے قصاص کہ ظاہر میں دور کرنا حیات قاتل کا
ہے اور حقیقت میں سبب زندگی ایک جہان کا ہے اور منجملہ اون کے ہے حیات معنوی ہر میت کی ساتھ
جاری کرنی وصیت اوسکے کی بے تبادل اور تغیر کے اور منجملہ اون کے ہے حیات روح کی بسبب کھو کیا پیا

تفسیر خلیلی
اس سورہ شریف
میں اللہ تعالیٰ نے
بندوں کو پیش دربار
شاہی میں حاضری
کے آداب سکھائے ہیں
قاعدہ ہے کہ جب
کسیکو کوئی غرض
کسی سے ہوتی ہے
تو اہل غرض پہلے
اُسکی حمد و ثنا کرتا
ہے پھر اوس سے
اپنا تعلق بیان کرتا
ہے اور اسی سے
مدد چاہنے کا معمول
یاد دلاتا ہے پھر
اپنی غرض پیش
کرتا ہے اسیطرح
پر اللہ تعالیٰ نے
بھی اپنی جناب
میں پیشی کے

رکھنے بدن کو روزہ میں اور منجملہ اون کے ہی حیات دین کی بسبب جہاد کرنے اور لڑنے کو دین
کے دشمنوں سے حاصل ہوتی ہے کہ قصہ اوسکا بیچ آیت وَقَاتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ کے مذکور ہے اور
منجملہ اون کے ہے حیات اور قائمی ملت کی بسبب قائم کرنے شعائر حج کے اوس مکان میں کہ جائے
پیدایش اور جائے پرورش اس خاندان عالی کے ہے حج کے دنوں میں پھر متوجہ ہوتے ہیں ساتھ
حیات اور قائمی ہر ہر گھر کے ساتھ بیان کرنے آداب نکاح کے اور منع کرنے مجامعت کو حالت
حیض میں کہ موجب باقی رہنے حیات خبیثہ فاسدہ کا ہے اور منع کرنے تلف کرنے حقوق
زوجیت کو سے ساتھ بہانہ قسم کے کہ عرف میں اوسکو ایلا کہتے ہیں اور پرورش یتیموں کی اور کیفیت
نفقہ اقارب کی بھی خانہ داری کے ضمن میں مذکور ہوئی بعد اوسکے اگر نوبت ٹوٹ جانی نکاح
اور برہم ہونے خانہ داری کے واقع ہو کہ اوسکو عرف میں طلاق کہتے ہیں بیچ باقی رہنے آثار اور
نکاح کے اور قائم رکھنے حقوق اوس خانہ داری کے ساتھ محافظت عدت کو اور دینے متعہ کو اور دودھ
پلوانے اولاد کے کس کس طرح کوشش کرنی چاہیئے تا حیات اور قائمی اوس عقد کی بالکلیہ برہم نہو اور
انتے مضامین آیت اَلَمْ تَرَ اِلَی الَّذِیْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِیَارِھِمْ تک بیان ہو چکے اور جب اس سے
فارغ ہوئے چند قصے عجیبہ کہ جنمیں حیات غیبیہ بے اسباب کے پائی جاتی ہے ذکر فرمائی تا کہ معنی حَیٌّ اور
قیوم کے پہلے بھی اس کلمہ سے اور بعد کو بھی اس کے اترنے سے سننے والوں کے ذہنوں میں ٹھہر جاویں
اور وہ کہ پہلے اوترنے اس کلمہ کے ہے دو قصے میں اول قصہ حیات ایک جماعت کا بنی اسرائیل
میں سے کہ وبا کے خوف سے بھاگے تھے اور مر گئے تھے اور پھر ساتھ دعا حضرت حزقیل علیہ السلام کے زندہ
ہوئے دوسرا قصہ حضرت شمویل اور طالوت علیہما السلام کا کہ بعد زوال خاندان بنی اسرائیل کی نبی
پھر نیسے اوس خاندان کو اونہوں نے قائم کیا اور آخر میں اوسی ہاتھ حضرت داؤد علیہ السلام کے اور سبب
آنے تابوت سکینہ کے قیومیت اوسکی بدرجہ اتم ظاہر ہوئی اور وہ شے کہ بعد اوترنے اس کلمہ کے ہے
تین قصہ میں اول قصہ نمرود کا ساتھ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے کہ وہ مردود خدا کے جلانے اور مارنے
کو نہ سمجھا اور اپنے تئیں جلانے اور مارنے والا ٹھہرایا اور دوسرا قصہ حضرت عزیر علیہ السلام کا کہ اونہوں
نے زندگی اور آبادی شہر کی بعد ویران ہونے کے بعد سمجھی یہانتک کہ ساتھ مرتبہ حق الیقین کے اپنے
اوپر اور اپنی سواری پر نئے سرے سے حیات اور قیام معلوم کیا تیسرا قصہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا

تفسیر فاتحہ
آداب اس طور پر نازل ہوئی کہ جب پیغمبر میرے بندے میری بارگاہ میں حاضر ہوں تو پہلے مجھے ان لفظوں سے خوب سراہا کریں اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مَالِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ پھر میرے ان کے درمیان میں جو تعلق ہے اسے ان لفظوں سے بیان کیا کریں اِیَّاکَ نَعْبُدُ اور پکڑیں اپنی مدد نیکی کے معمول ہر کام ہر کام میں ظاہر کیا کریں وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ کے بعد اب

کہ یہ کیفیت جلانے مردوں کے کسطرح مردے زندہ ہو جاتے ہیں توقف کیا یہانتک کہ کیفیت زندہ ہوتے
مردوں کے اور جانوروں سر کٹے ہوئے اوپر او کھڑے ہو دن کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لے اور اتنے مضامین
اس آیت تک کہ مثل الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَھُمْ ختم ہوئی لیکن اوسکے نوبت ذکر حیات اور قایم رہنے بقا
مالوں کے شروع ہوئی اور یہ چیز کہ آدمی اوسکو مالوں کیواسطے نفع اور بقا سمجھتے ہیں یعنے سود لینا کہ سبب
باقی رہنے اور بڑھنے مال کا آدمیوں کی نزدیک ذہن نشین ہے اور حقیقت میں اللہ کے نزدیک باعث تلف کرنے اون
مالونکا ہے مفصل ارشاد ہوا اور بالعکس اسکی کہ خرچ کرنا اور صدقہ کرنا فی سبیل اللہ کہ آدمیوں کے ذہنوں میں موجب
تلف کرنے مالونکا ہے اور اللہ کے نزدیک سبب حیات کا اور بڑھنے مالونکا ہے تفصیل اسکی بھی ارشاد ہوئی
اور واسطے حیات اور قائمی مالوں کے بیع اور معاملات مشروعہ کا مثل خرید و فروخت کی اور ادھار کے لین دین
میں ایک دستور العمل کتابت اور استشہاد کے باب میں عنایت فرمایا اور سورت کو ختم کیا پس معلوم ہوا
کہ مطالب اس سورت کی تمام شرح اور بسط اور تقویم کی ہیں اور یہہ کلمہ بمنزلہ جان اس سورہ کے ہے اور
آیت الکرسی بمنزلہ دل اس سورۃ کے اور تمام باقی اس سورت کا بمنزلہ اعضا اور جوارح کی واللہ اعلم اور بھی
یہہ سورت بیچ بیان کرنے حدود زمانیہ اور مکانیہ شرعیہ کی ایک خصوصیت رکھتی ہے کہ دوسری سورت کو وہ
خصوصیت نہیں اول ذکر اربعین حضرت موسیٰ علیہ السلام کا ہے کہ قاعدہ مقررہ اہل خلوت اور ریاضت کا ہے
پھر ذکر ماہ مبارک رمضان کا اور مقرر ہونا روزہ فرضی کا اوسمیں پھر ذکر مہینوں حج کا کہ شوال اور ذی القعدہ اور
عشرہ ذی الحجہ اسکے اندر آیا پھر ذکر شہر الحرام کہ چار مہینے ہیں اور ابتدا قتل ان مہینوں میں حرام ہے اور نیکیاں
دوچند ہوتی ہیں اور بدیاں گھٹ جاتے والیں پھر بیان مدت ........ حیض کا کہ نزدیکی بیوی اور لونڈی
کی اوس میں حرام ہے پھر ذکر مدت ایلاء کا کہ چار مہینے ہیں پھر ذکر عدت طلاق کا کہ مدت تین حیضوں کی
یا تین طہروں کی ہے پھر ذکر عدت وفات کا کہ مدت چار مہینے اور دس دن کے ہے اور نہایت اوسکی
ایک برس تک بھی پہنچتی ہے ہوا یہہ بیان اون حدود شرعیہ کا تھا کہ تعلق زمانہ کے ساتھ رکھتی
ہیں اب پھر وہ حدیں کہ تعلق مکان کے ساتھ رکھتے ہیں پس اون میں سے ہے استقبال کہ تعلق
اوسکا ساتھ کعبہ معظمہ اور مسجد الحرام کی ہے اور حرمت تمام شہر مکہ کی اور گردو پیش اوسکی
کی کہ مراد اوس سے حرم ہے اور مقام ابراہیم مصلے بنانا توابع اسکے سے ہے اور اونہیں
میں سے ہے صفا اور مروہ کہ طواف اور سعی درمیان ان دونوں کے واجب ہے اور

اوران میں سے ہے عرفات اور مشعر الحرام اور منی کہ بیچ آیت فَمَنْ تَعَجَّلَ فِي يَوْمَيْنِ فَلَا إِثْمَ
عَلَيْهِ وَمَنْ تَأَخَّرَ فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ کے اشارہ طرف رات گذارنے کے اوس مقام میں ہے اور
بیان جزا ممنوعات احرام کا بیچ صورت نہونے استطاعت مالی کے ساتھ روزہ رکھنے تین دنکو
درمیان میں رکھا اور اوپر اسی قیاس کے تمتع کو خاص حرم کے رہنے والوں کے ساتھ کرنا
اور واجب کرنا کامل دس دن کے روزوں کا بیچ صورت نہ میسر آنے ہدے کے اوپر متمتع
کی بھی درمیان میں بیان ہے اور علم خصوصیات زمانیہ اور مکانیہ کا کہ احکام شرعیہ اون کے ساتھ تعلق
رکھتے ہیں اوس قبیل سے ہے کہ بدون وحی کے ہرگز دریافت نہیں ہوتا اور تعبدی محض ہو کہ عقل کو
کسی حیلہ سے جاننا اوسکا ممکن نہیں پس جس سورت کہ ایسے علوم کا اوسمیں بیان ہو کمال حمالت وحی
ہونے میں رکھتی ہو اور اسیواسطے اس سورت کو بواسطہ اس سبب کے خصوصیت بہم پہنچی ہو کہ کتنی چیزوں
میں سب قرآن کی سورتوں سے ممتاز ہے منجملہ اون کے وہ کہ ابن ابی شیبہ نے ابن مسعود سے روایت کی ہے
کہ من حلف بسورة البقرة فعليه بكل آية منها يمين یعنے جس کسی نے قسم کھائی ساتھ سورۃ بقرہ کے
پس اوپر ذمہ اوسکے ہے بشمار ہر آیت کے اوس سورہ سے ایک قسم ہوتی ہے پس گویا سورہ بقرہ کے ساتھ قسم
کھانے دو سو اوچھیاسی قسم کھائی ہو اور اس مضمون کو ابن ابی شیبہ مجاہد سے مرفوعا روایت کرتا ہے
قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ من حلف بسورة البقرة فعليه بكل آية منها يمين صبر
فمن شاء بر ومن شاء فجر اور منجملہ اون کے وہ ہے کہ صحیح مسلم میں انس بن مالک سے روایت
لایا ہے كان الرجل اذا قرأ البقرة وآل عمران جد فينا یعنے جسوقت کہ کوئی شخص
زمرہ ہمارے سے سورہ بقرہ اور سورہ آل عمران پڑھکر تمام کرتا تھا اوسکے واسطے درمیان
ہمارے عظمت اور مرتبہ پیدا ہوتا تھا اور اسیواسطے حدیث شریف میں آیا ہے کہ آنحضرت
علیہ السلام لشکر بھیجتے تھے اور بیچ مقرر کرنے امیر کے تردد کرتے تھے ہر ایک کو اہل لشکر
سے روبرو اپنے بلا کر تفتیش فرماتے کہ کون سے سورہ قرآن سے پڑھتے ہو تم جو
کوئی جو کچھ یاد رکھتا تھا پڑھتا تھا یہانتک کہ نوبت ایک نوجوان کی پہنچی کہ عمر میں سب سے چھوٹا
تھا اوس سے بھی پوچھا کہ تجکو کونسی سورہ قران سے یاد ہو اوسنے عرض کی کہ فلانی سورۃ اور فلانی
سورۃ اور سورہ بقر بھی آنحضرت نے فرمایا کہ آیا سورت بقر بھی یاد ہے تجکو عرض کیا کہ ہاں یا رسول اللہ

فرمایا جاتا امیر اس لشکر کا ہے اوسوقت میں ایک شخص نے بزرگوں میں سے اوس قوم کے عرض کیا
کہ یا رسول اللہ میں بھی سیکھتا تھا یاد کرتا سورہ بقرہ کا لیکن ڈرا میں کہ اگر سورہ بقر کو یاد کروں
میں پس تہجد میں بسبب بڑے ہونے اوس کے کہ ہر روز نہ پڑھ سکوں گا اس سبب سے اس سورہ
کو یاد نہ کیا میں نے فرمایا یہہ خیال نکرو اور قرآن کو سیکھو اسواسطے کہ جو کوئی قرآن سیکھے اور تہجد میں
پڑھے مثال اوسکی ایسی ہے جیسا کہ ایک تھیلا مشک سے بہرا ہے اور مونھ اوسکا کھولدیا ہے بو اوسکی
ہر مکان میں پہنچتی ہے اور جو کوئی قرآن کو یاد کرتا ہے اور پھر نہیں پڑھتا اور قرآن اوسکے
سینہ میں ہوتا ہے وہ مانند ایک تھیلہ کے ہے کہ مشک سے بہرا ہے کہ مونھ اوسکا خوب باندھ رکھا ہے
اور اس حدیث کو ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ اور بیہقی نے شعب الایمان میں ابو ہریرہ سے
روایت کی ہے اور بیہقی کتاب الدلائل میں عثمان بن ابی العاص رض روایت لایا ہے کہ میں
صغیر سن تھا اور باوجود اسکے آنحضرت نے مجھکو صوبہ داری شہر طائف کی دی تھی اس سبب سے کہ میں نے
سورہ بقر پڑھی تھی اور منجملہ اون کے وہ ہے کہ بطریق تواتر کے آنحضرت سے ثابت ہوا کہ فرماتے تھے کہ سورہ
بقرہ کو اپنے گھروں میں پڑھتے رہو اسواسطے کہ شیطان اوس گھر سے بھاگتا ہے جس گھر میں سورہ
بقر پڑھی جاوے اور ابو یعلی اور طبرانی اور بیہقی نے شعب الایمان میں سہیل ابن سعد رض سے روایت کی
ہے کہ آنحضرت علیہ السلام نے فرمایا ہر چیز کے واسطے کوہان ہے اور کوہان قرآن کا سورہ بقر ہے
جو کوئی اس سورہ کو اپنے گھر میں دن کو پڑھے شیطان تین دن تک اوس گھر میں نہ آوے اور جو کوئی
رات کو پڑھے تین رات تک شیطان اوس گھر میں نہ آوے اور منجملہ اون کے ہے وہ کہ حدیث متواتر
میں اس سورہ کی حق میں فرمایا ہے کہ لا یستطیعھا البطلۃ یعنے طاقت مقابلہ اوسکے کی نہیں رکھتے
ہیں ساحر اور یہہ بھی فرمایا ہے کہ تعلموا سورۃ البقرۃ فان تعلمھا برکۃ و ترکھا حسرۃ اور منجملہ اون کے وہ ہے
کہ حدیث مشہور میں وارد ہوا ہے کہ سورہ بقرہ اور سورہ آل عمران قیامت کے دن بیچ صورت دو ٹکڑے
ابر یا دو سایبان سیاہ کی آویں گے اور درمیان ان دونو سورہ کے ایک خط روشن ہو گا یا مانند دو قطار
جانوروں اوڑنے والوں کی جیسے کہ کبوتر اور کلنگ صف باندھکر آویں گے اور پڑھنے والے اپنے کی طرف
ہو کر شفاعت میں جھگڑا کریں گے اور اصرار کریں گی یہانتک کہ اوسکو بہشت میں لیجاویں گے اور اسواسطے
ان دونوں سورتوں کو زہراوین لقب دیا ہے اور اصبہانی بیچ کتاب الترغیب اپنی کی عبد الواحد

یعنے سیکھنا سورہ بقرہ کو بیچ برکت ہے اور چھوڑنا اوسکا افسوس ہے
تفسیر حلبی
علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو بھاری کام بسم اللہ کے ساتھ شروع نکیا گیا وہ ادھورا رہتا ہے (نی)
بسم اللہ الرحمن الرحیم کے اونیس حروف ہیں اور دوزخ کے فرشتے اونیس ہیں ابن مسعود نے فرمایا جو چاہے کہ دوزخ کے اونیس فرشتوں کے عذاب سے بچے پڑھے بسم اللہ الرحمن الرحیم

بن امین سے روایت لایا ہے کہ آنحضرت علیہ السلام نے فرمایا کہ جو کوئی سورہ بقر او رآل عمران کو
جمعہ کی رات کو پڑھے اوسکو ایسا ثواب دیتے ہیں کہ مابین بیدا اور عروبا کا پر کرتا ہے بیدا نام ساتویں
زمین کا ہے اور عروبا نام ساتویں آسمان کا ہے اور منجملہ اون کے وہ ہے کہ ابو عبید ام الدردا
رض سے روایت کرتا ہے کہ ایک شخص کہ قرآن کا پڑھنے والا تھا رات کیوقت ایک ہمسایہ
پر دوڑا اور اسکو مار ڈالا صبح کے وقت اوس شخص کو پکڑا اور قصاص میں مار ڈالا جب وسکو مدفون
کیا تمام قرآن سورۃ سورۃ سینہ اوسکے سے بھاگ کر جاتی تھی یہانتک کہ سورہ بقر او رآل عمران
ہمراہ اوسکے ایک جمعہ تک رہیں اور اوسکو عذاب سے محافظت کرتی تھیں بعد ایک جمعہ کے
سورہ آل عمران بھی بھاگ کر چلی گئی اور سورہ بقر نا ایک جمعہ دوسرے تک اوسکی نگہبانی میں رہی اور
عذاب کے فرشتوں کو آنے نہ دیا یہانتک کہ جناب رب العزۃ سے ندا پہونچی کہ مایبدل القول لدی وما
انا بظلام للعبید یعنی نہیں بدلی جاتی ہے بات نزدیک میرے اور نہ میں ظلم کرنیوالا بندوں کا ہوں یہ آواز
سنکر سورہ بقر بھی نکل گئی ام الدردا کہتے تھے جسوقت کہ یہ سورۃ آئی ایسا دکھائی دیا کہ ایک بڑا ابر آیا
اور منجملہ اون کے وہ ہے کہ بخاری نے تعلیقات اور مسلم اور دوسرں اصحاب صحاح نے ساتھ سند صحیح کے روایت
کیا ہے کہ اسید بن حضیر ایکدن رات کو وقت اپنی گھر میں سورہ بقر پڑھتے تھے اور گھوڑا اوسکا اوس مکان کے
نزدیک بندھا ہوا تھا دفعۃً گھوڑے نے کودنا پھاندنا شروع کیا اسید پڑھنے سے باز رہا بمجرد خاموش
ہونے اونکے گھوڑا بھی کودنے سے ٹھہر رہا پھر پڑھنا شروع کیا گھوڑے نے پھر کودنا از سر نو شروع
کیا پھر یہ خاموش ہو گئے گھوڑا بھی ٹھہر گیا جب چند بار اسیطرح معاملہ ہوا وہ اوٹھا اور بیٹے اپنے کو کہ یحیی
نام تھا اور اوس مکان کے پاس سوتا تھا اوٹھا کہ مبادا گھوڑا شوخی و جولانی اپنی میں کچھ زیان اوس بچے
کو پہنچاوے اس درمیان میں کہ سر اپنا آسمان کی طرف اوٹھایا دیکھا کہ ایک سائبان چراغوں سے بھرا ہوا زمین
سے آسمان کی طرف چڑھا چلا جاتا ہے جانا کہ سبب جولانی گھوڑے کا یہی روشنی تھی اوس سائبان کو اپنی نظر میں رکھا
یہانتک کہ غائب ہوا صبح کو کہ تمام ماجرا او بروا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے عرض کیا آنحضرت نے فرمایا کہ
یہ فرشتے تھے کہ بسبب پڑھنے اس سورت کے اوترے تھے اگر صبح تک تو پڑھتا جاتا تو صبح کو آدمیوں کی نظر میں آتے
اور ہرگز پوشیدہ نہوتے اور ابو عبید نے ایک سفید ریشوں مدینہ منورہ سے روایت کی ہے کہ اہل محلہ انصار کے ایکدن
وقت صبح کے نزدیک آنحضرت صلعم کے پاس آئے اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ رات کو محلہ ہمارے میں ایک طرفہ

عجوبہ نمودار ہوا کہ تمام گھر ثابت بن قیس بن شماس کا چراغوں کی روشنی سی بہر تھا سبب اسکا معلوم
نہیں آنحضرت نے فرمایا کہ شاید وہ اپنے گھر میں سورہ بقر پڑھتا ہوا وس سی پوچھو آدمی آگے ثابت
بن قیس کے گئے اور پوچھا کہ شب کو تہجد میں کیا تونے پڑھا تھا کہا کہ سورہ بقر اور بیہقی نے شعب الایمان
میں ابن عمرؓ سے روایت کی ہی کہ حضرت امیر المومنین عمر بن الخطابؓ نے سورہ بقرہ کو بارہ برس میں پڑھا
تھا تمام حقائق اور دقائق کے ساتھ اور ختم کے دن ایک اونٹ ذبح کرکے کھانا بہت آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کے یاروں کو کہلایا تھا اور ابن عمر سے بھی روایت کی ہے کہ سورہ بقرہ کے پڑھنے میں آٹھ
برس مشغول رہے بعد آٹھ برس کے ختم کی خلاصہ یہ ہے کہ یہ سورۃ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور
صحابہ کرام کے نزدیک بڑی عظمت رکھتے تھے کہ اور سورتیں اس قدر نہیں رکھتی تھیں اور خواص آزمودہ اس
سورہ کی سی یہ ہے کہ وقت نکلنے آبلہ اطفال کے کہ اوسکو چیچک کہتے ہیں وقت صبح کے نہار منھ اس سورۃ کو خوب
حرفوں کو ادا کرکے آہستہ آہستہ بچہ کے سامنے پڑھکر دم کریں اور لڑکا بھی نہار منھ ہو سانہ بفضل خدا
کے اوس برس چیچک اوس لڑکے کے نہ نکلے اور اگر نکلے تکلیف زیادہ نہو اور کچھ نقصان نہ پہونچے لیکن شرط یہ
ہے کہ وقت شروع اوسکے کہ ڈھائی پاؤ چاول شکر اور دہی کے ساتھ کہ بقدر حاجت ہو کسی مستحق کو اوس جگہ
بٹھا کر کہلا دیں اور وہ مستحق روبرو پڑھنے والے اور اوس لڑکے کے کھاوے ہی جاننا چاہیے کہ علما کو خلاف ہے
اس بات میں کہ ترتیب سورتوں قرآن کی فرمائی ہوئی شارع کی اور توقیفی ہے یا صحابیوں کے اجتہاد سے ہوئی
ہے کہ اپنی عقل سے مناسبت سورتوں کے درمیان میں دیکھکر اور دریافت کرکے ایک کو پیچھے دوسرے کے لکھا ہے
اور ہر تقدیر بیان کرنی وجہ ربط کی درمیان دو سورتوں کے ضرور ہے اسواسطے کہ اگر یہ ترتیب توقیفی ہی شارع
کی طرف سی پس شارع حکیم ہی او فعل حکیم کا خالی حکمت سی نہیں ہوتا ہی اور اگر یہ سبب اجتہاد صحابہ کے ہے پس وجہ مناسبت
اسوجہ سے ضرور ہے کہ صحابہ کو کوئی باعث ہوا کہ اس سورۃ خاص کو بعد اس سورۃ خاص کے لکھا اور افعل صحابہ
کا محمول و یہ فقط اٹکل کے ذہن کے اندر ہو جاوے اور یہ باطل ہی لان سیرتهم تشهد بخلاف ذالک اور بھی قرار
کیا ہوا یہ امر ہے کہ یہ ترتیب اجتہادی ہے جزافی نہیں یعنے بلا تامل صرف اٹکل سے کردی ہو اجتہاد کے
واسطے ماخذ چاہیے اور بیان وجہ ربط کی گویا اشارہ طرف اوس ماخذ کے ہی اور بھی جاننا کہ ترتیب آیتوں
ایک ایک سورہ کے بالاتفاق ساتھ توقیف کے اور شارع کی طرف سی واقع ہوئی اس ترتیب میں بالکل اختلاف
نہیں اور اختلاف سورتوں کی ترتیب میں ہی جس وجہ سی کہ بیچ مصحف عثمانی لکھی گئیں اور کل صحابہ نے اوسکی

۵ کیونکہ ... عادتی اس ... دیکھنے میں ... تقسیم ... تک پہونچا ... باغبان کو پہلا زمین میں بیج بونا ہے پھر وقت وقت پر پانی دیتا رہتا ہے جب درخت بڑھا تو اسکی شاخیں بھی تراشا کرتا ہے تاکہ وہ اچھا خاصہ درخت ہو جاتا ہے اور پھول پھل لانے لگتا ہے اور جیسے لڑکوں کے حق میں ماں باپ بچہ پرورش کبھی خاص ہوتی ہے ایک



اوپر اجماع کیا ہے اور نسخہ اوسی قرآن کے تمام طرف بھیجے اور تمام مجتہدین نے اوسکو قبول کیا اور جنہوں نے
مخالف اس ترتیب کے لکھا تھا جیسا کہ ابن مسعود اور ابی بن کعب بھی مخالفت سے دستبردار ہوئے طوعاً و کرہاً
تا مذہب اکثر علما مالکیہ اور حنفیہ اور شافعیہ اور اونکا یہ ہے کہ یہ ترتیب صحابہ کے اجتہاد سے واقع ہوئی اور آنحضرت
صلعم نے اسمیں کچھ نہیں فرمایا ہے بلکہ امت کے سپرد کرکے آپ نے اس جہان سے انتقال فرمایا ہے اور دلیل اس
گروہ کی یہ ہے کہ اگر یہ ترتیب توفیقی ہوتی اور آنحضرت نے اسکے واسطے ارشاد فرمایا ہوتا مخالفت اس ترتیب کی
حرام محض اور بدعت شنیعہ ہوتی اور حال یہ ہے کہ ابن مسعود اور ابی بن کعب نے کہ صحابہ جلیل القدر میں سے تھے
مخالفت اس ترتیب کی اختیار رکھی ہے اور تا دم مرگ اوسی ترتیب کی رعایت کرتے تھے اور صحابہ دوسرے جسوقت ان دو
بزرگوں سے گفتگو و مقابلہ اس امر میں کرنے لگے سوائے اجماع جمہور کے کوئی دلیل ان بزرگوں سے بیان نہ کی اور
اور یہ ذکر نکیا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم خلاف ترتیب تمہاری کے ارشاد فرما گئے تھے پس معلوم ہوا کہ یہ
ترتیب توفیقی نتھی ورنہ لا محالہ مخالفت اون دو صحابہ کی اور سکوت کرنا اور صحابہ کا ذکر توقیف کی سے بیچ مقام حجت کے
کوئی وجہ نہیں رکھتا اور ایک گروہ علما کا اسطرف گئے ہیں کہ یہ ترتیب بھی توفیقی ہے آنحضرت کے اشارہ
اور فرمانے سے عمل میں آئی ہے اور دلیل اس گروہ کی یہ ہے کہ صحابہ چھوٹی چھوٹی باتوں میں آنحضرت کے فرمانے
سے تجاوز نہیں کرتے تھے اور ہرگز اپنی طرف سے کوئی چیز پیدا نہیں کرتے تھے اسمقدمہ عمدہ میں کسطرح ساتھ
عقل اپنی کے دخل کرتے اگر فرمایا ہوا آنحضرت کا اونکے پاس نہوتا اجماع بدون اوس فرمائے ہوئے کے کیونکر متحقق
ہوتا اور فیصلہ کی بات درمیان دونو فریقوں کے یہ ہے کہ دونو فریق سچے ہیں جو لوگ کہ اس ترتیب کو صحابہ کے
اجتہاد سے کہتے ہیں اوپر اسوجہ کے ہے کہ صاحب اس ترتیب کے اور مقرر کرنے والے ہر سورہ کے
اپنے موضع میں صحابہ ہوئے ہیں اور آنحضرت نے ساتھ نفس نفیس اپنے کے یہ شغل نہیں فرمایا ہے
بلکہ بطور صحابہ مجتہدین کے چھوڑکر تشریف فرما ہوئے اور جو لوگ کہ اس ترتیب کو توفیقی کہتے ہیں وہ اس
معنی سے ہے کہ صحابہ نے بمجرد عقل اپنی کے یہ کام نہیں کیا ہے بلکہ تابعداری قولوں اور فعلوں
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اس امر میں کی ہے ساتھ اس وجہ کے کہ جمہور صحابہ کے نزدیک متیقن ہوا
تھا کہ اگر آنحضرت ساتھ نفس نفیس اپنے کے یہ کام کرتے اسی وضع پر فرماتے اسکے مخالف نفرماتے اور یہی
ہے شان اور اجماعیت صحابہ کی کہ جبتک نصوص بہت ساری کہ ایک ایک و نمیں سے موجب یقین کا
نہیں مگر سب کے جمع ہونے سے فائدہ یقین کا جاوے ملاحظہ نکر لیتے تھے جرات اوپر اجماع کے نکرتے

اور ساتھ اس فیصلہ کے حل ہو جاتے ہیں اختلافات بہت ساری کہ درمیان توفیقی ہونے اور اجتہادی ہونے بعض امور شرعیہ کے واقع ہو گئے ہیں جیسا کہ قائم ہونا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا واسطے خلافت کے کہ اجماع کے ساتھ تھا یا نص کے ساتھ و علی ہذا القیاس اور بڑے بڑے صحابہ کہ اسباب نزول کے مشاہدہ کرنے تھے اور معانی وحی کے خوب پہچانتے تھے اور بسبب طول صحبت کر بارہا سنتے رہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فلانی سورۃ بعد فلانی سورۃ کے پڑھتے ہیں اور خوب توقف اس امر پر رکھتے تھے گو کہ اوروں کو یہ خبرداری میسر نہ ہو چنانچہ مصنف ابن ابی شیبہ کے بہت آدمیوں اہل مدینہ سے روایت آئی ہے کہا حکم نے ظن کرتا ہوں کہ ابو جعفر بھی اونمیں ہیں کہ کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقرأ فی الجمعۃ بسورۃ الجمعۃ والمنافقین اما سورۃ الجمعۃ فیبشر بها المؤمنین و یحضضهم و اما سورۃ المنافقین فیؤیس بها المنافقین و یوبخهم اور خطابی نے حکایت کی ہے کہ جس وقت صحابہ کبار واسطے جمع کرنے کلام مجید کے مشغول ہوئے سورہ قدر کو بعد سورہ علق کے لکھا اور اوپر مقدم ہونے سورہ علق کے اوپر سورہ قدر کے یہ دلیل لائے کہ ضمیر انزلنا کی سورۃ قدر میں قرآن کی طرف پھرتی ہے کہ لفظ اقرأ سے سمجھا جاتا ہے اور حضرت عثمانؓ نے درمیان سورۃ انفال اور سورۃ براءۃ کے فرمایا کہ رأینا قصتها شبیهة بقصتها یعنے جانا ہمنے قصہ اوسکا مشابہ قصہ اوسکے کے اس جگہ سے معلوم ہوا کہ بعض جا ساتھ عقل اپنی کے بھی کام کیا ہے اور ظاہر ربط کا اعتبار کیا ہے چنانچہ وضوح ارتباط کا بیچ سورہ طلاق اور تحریم اور سورہ تکویر اور انفطار اور سورہ ضحی اور الم نشرح اور سورہ فیل اور لایلاف اور درمیان معوذتین کے اظہر من الشمس ہے اور اسواسطے قاضی ابو محمد عبد الحق بن عطیہ ترتیب سورتوں میں ایک بات نہیں کہتے ہیں بلکہ تفصیل کے قائل ہیں اسطرح پر کہ ترتیب اکثر سورتوں قرآن کی آنحضرت کے زمانہ میں معلوم تھی جیسا کہ سبع طوال اور حوامیم اور مفصل اور ترتیب بعض سورتوں کے بعد رحلت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ظاہر عقل کے دریافت کی اور بموجب اوسکے عمل میں لائے اور حق یہ بات ہے کہ بات اس بزرگ کی بہت محکم ہے اسواسطے کہ صحیح مسلم اور اور کتابوں معتبرہ حدیث کی میں وارد ہے یؤتی بالقرآن یوم القیامة و اهله الذین کانوا یعملون به تقدمه سورة البقرة و آل عمران الحدیث اور بیچ مصنف ابن ابی شیبہ کے سعید بن خالد سے مروی ہے کہ صلی رسول اللہ بالسبع الطوال

ترجمہ ف۱ جمعہ کی نماز میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سورہ جمعہ اور سورہ منافقین پڑھا کرتے تھے مومنوں کو باعث خوشخبری کے عمل نیک کا شوق پیدا ہوتا تھا اور منافقوں کو بسبب ناامیدی کے بد اعمالی پر تنبیہ حاصل ہوتی تھی ف۲ قیامت کے دن قرآن اور اوسپر عمل کرنے والے لائے جاویں گے اور سورہ بقرہ اور آل عمران ساری قرآن کے آگے

فی رکعۃ اور یہ بھی مصنف میں موجود ہے کہ کان یجمع المفصل فی رکعۃ اور صحیح بخاری میں
عبدالرحمن بن یزید سے روایت ہے قال سمعت عبد اللہ بن مسعود یقول فی بنی اسرائیل
و الکہف و مریم و طٰہٰ و الانبیاء انہن من العتاق الاول وہن من تلادی یعنی تحقیق
یہ سورتیں بہت جید ہیں اور پہلی ہیں اور پہلی یاد کی ہوئی میری ہیں اور صحیح بخاری میں عائشہ رض
سے مروی ہے ان النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کان اذا اوی الی فراشہ کل لیلۃ
جمع کفیہ ثم نفث فیہما فقرأ فیہما قل ہو اللہ احد و قل اعوذ برب الفلق و قل اعوذ
برب الناس الحدیث اور مصنف ابن ابی شیبہ میں مروی ہے امیر المومنین عمر رض سے قرأ
فی رکعۃ واحدۃ الم ترکیف فعل ربک باصحاب الفیل و لایلاف قریش فی رکعۃ واحدۃ اور
اگر تتبع کتابوں حدیث اور کتابوں فضائل القرآن اور کتابوں تفسیر ماثورہ کا کیا جاوے بہت کچھ
اس جنس سے نکل آتا ہے اور وہ کہ بعضے ناواقف اس فن کے گمان کرتے ہیں کہ صحابہ رضی اللہ عنہم
نے ترتیب نزول کی رعایت نہیں کی پس اسکے دو جواب ہیں ایک یہ کہ ترتیب آیتوں ہر سورہ
کے بالاجماع توفیقی ہے کہ آنحضرت علیہ السلام بموجب فرمودہ جبرئیل کے عمل میں لاتے اور اوس
ترتیب میں تقدم مدنی کا مکی پر بہت واقع ہے پس معلوم ہوا کہ ترتیب نزول کی شارع کی نظر
میں اعتبار سے ساقط ہے اور جو چیز کہ شارع کی نظر میں کسی جگہ ساقط ہوئی ہو اوسکو دوسری بار
اوسجگہ اعتبار کرنا منافی تشرع اور تدین کو ہے کا یقدم علیہ الا جاہل دوسری یہ کہ اگر ترتیب
نزول کی اعتبار کرتے طرفہ بے انتظامی سورتوں کے درمیان میں لازم آتی اور سورۃ چھوٹی
اور بہ سورہ بڑی کے مقدم ہوتی اور تین بڑی بڑی چھوٹی سورتوں کے درمیان میں آجاتیں اور
بالعکس وقوع میں آتا اور ترتیب کلام مجید کی بہت نازیبا معلوم ہوتی بلا تشبیہ ایسی مثل ہوجاتی کہ ایک شاعر
ایک دیوان جمع کرنے لگے اور جو کہ پہلے نظم کیا تھا اوسکو ترتیب میں پہلے ذکر کرے اور وہ کہ پیچھے نظم
کیا تھا اوسکو پیچھے پس اول فرد لکھی اور بعد اوسکے غزل بعد اوسکے فرد دوسری اور رباعی دوسری
بعد اوسکے قصیدہ بعد اوسکے مثنوی لیلی اور مجنوں اور قیس اور لبنی کی اور مانند اس کی بعد اوس سے
پھر فرد اور قطعہ وعلی ہذا القیاس کہ نہایت مکروہ اہل عقل و اہل طبع موزوں کے نزدیک معلوم
دیتا ہے اسواسطے شعرا وقت تالیف دیوانوں کے تقدم اور تاخر نظم اور فکر کو اعتبار نہیں کرتے

بلکہ اول قصائد کو لکھتے ہیں بعد اوسکے مثنویات کو بعد اوسکے غزلیات کو بعد اوسکے قطعوں اور رباعیوں کو اور فردوں کو اور اگر کوئی اونمیں تقدم اور تاخر نظم اور فکر کا اعتبار کرے ملامت کیا جائے اور مطعون ہوا اور اگر بے انتظامی بھی اختیار کیجائے پھر بھی تقدم اور تاخر نزولی ممکن نہیں ہوا سلئے کہ تقدم اور تاخر آیتونکا بہر طور لازم اویگا کہ آیتونکی ترتیب جیسی ہے اوس سے انفکاک نہیں ہوسکتا پس بیچ بے انتظامی مفت اختیار کرنیکا کیا حاصل تھا اور جب یہ تمہید ذہن نشین ہوئی پس وجہ ربط اس سورہ کے ساتھ سورہ فاتحہ کی سننی چاہئے سورہ فاتحہ میں اجمالا تمام قرآن کے معانی پائے جاتے ہیں اور سورہ بقرہ سے تفصیل اون معانی کی شروع ہوئی اور بھی سورہ فاتحہ میں ساتھ آیت اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ بندے کو طلب ہدایت کی تعلیم کی ہے اور سورہ بقرہ میں ساتھ آیت ہدی للمتقین تا اولئک علی ہدی من ربہم کے بیان فرمایا ہے کہ دولت اور ہدایت کسکو میسر ہوئی اور یہ نعمت کسنے پائی اور یہ سعادت کسنے پائی اور بھی آخر سورہ فاتحہ میں ذکر گروہ مسلمانوں اور دو فرقہ کافروں کا تھا اور بیچ شروع سورہ بقر کی بھی ذکر گروہ مومنین اور دو فرقہ کافرین کا یعنی مجاہرین اور منافقین کا ارشاد فرمایا اور بھی سورہ فاتحہ میں پہلا صفات الٰہیہ میں سے ربوبیت کی صفت مذکور ہے اور اس سورہ میں بھی پہلی صفت ربوبیت کا بیان ہے کہ نوع انسان میں پائی جاتی ہے کہ كَيْفَ تَكْفُرُونَ بِاللَّهِ وَكُنْتُمْ أَمْوَاتًا فَأَحْيَاكُمْ اور بیچ آیت یا ایہا الناس اعبدوا ربکم کی اس معنی کو بطور تمہید تفصیل کے پہلے ذکر کیا پھر سورہ فاتحہ میں انواع رحمت دینی اور دنیوی کے ساتھ دونو اسم رحمن اور رحیم کے ارشاد ہوئے اور اس سورہ میں تفصیل انواع رحمت دینی اور دنیوی کی ہے کہ طرف دو فرقہ بنی اسرائیل اور بنی اسماعیل کے اللہ کی طرف سے عنایت ہوئی پھر سورہ فاتحہ میں طرف مقدمہ جزا کے ساتھ لفظ مالک یوم الدین کے اشارہ کیا اور اس سورہ میں بیچ ذکر بنی اسرائیل کے مقابل ہر کفران اور عصیان کی جزا اونکی ساتھ عذابوں دنیاوی کے مذکور ہوئی اور پھر سورہ فاتحہ میں بیان عبادت اور استعانت کا ہے اور اس سورہ میں آیت فاذکرونی اذکرکم و اشکروا لی و لا تکفرون سے آخر مسائل جہاد اور حج تک انواع عبادتونکا بیان ہے یسئلونک عن الیتامی آخر مسائل صدقات اور ربوا تک تفصیل اقسام استعانت کی ہے اور بیچ آیۃ امن الرسول کے بیان صراط مستقیم کا ہے کہ حقیقت میں سورہ فاتحہ اوسیہ طلب کرلی اون مطالب کی تمام ہوئی پس یہ سورہ حکم شرح سورہ فاتحہ کی رکھتی ہے اور مرتبہ شرح کا مرتبہ متن کے بعد ہے اور اس جگہ جاننا چاہئے کہ سورہ بقر اون انتیس سورتوں میں سے ہے کہ جنکا شروع

مانند اوسکے کہ مقام مشورت مین کہتے ہین کہ جو تدبیر کوئی دوسری مانند اس تدبیر کے خاطر مین تمہاری پہونچی موافق اوسکے عمل کرو تم اور غرض وہ ہوتی ہے کہ کوئی تدبیر سوای اس تدبیر کے رہت نہ آدیگی دوم وہ کہ ما بیچ ما آمنتم کے مصدریہ ہے نہ موصولہ اور لفظ با واسطے استعانت کی ہے یعنی اگرچہ بہی ایمان مثل ایمان تمہارے کی لاوین اخلاص اور بے نفاقی مین اور ثبات اور استقرار مین البتہ راہ یاب ہون سیوم وہ کہ لفظ مثل کا اس جا واسطے تعظیم اور تفخیم کے زائد واقع ہوا جیسا کہ مثلك لا يبخل مین کہا ہے کہ معنے اسکی انت لا تبخل ہے اور موئد اس توجیہ کی ہے وہ کہ بیہقی نے کتاب الاسما اور صفات مین ابن عباس رضؓ سے روایت کی کہ کہتے تہے لا تقولوا فان امنوا بمثل ما امنتم به فان الله لا مثل له ولكن قولوا فان امنوا بالذی امنتم به یعنی معنی اس آیت کے ایسی نہ سمجہو تم بلکہ ایسا سمجہو کہ لفظ مثل زائد ہے چہارم وہ کہ مومن عبارت ہے معنے قضیہ سے کہ متعلق حکم اور تصدیق کے ہے اور معنی قضیہ کے باعتبار قیام کے ساتہ ذہنون تصدیق کرنیوالون متعدد اور متغایر کے ہوتے ہین زیرا کہ تشخص اعراض کا تابع تشخص موضوعات اونکے کا ہے پس یہ معنی قضیہ کے قائم ساتہ ذہنون مومنین کے ہے غیر اوس معنی کا ہے کہ قائم ساتہ ذہنون اہل کتاب کے ہوگا نہایت کار کا وہ کہ باعتبار اتحاد طرفین اور نسبت فیما بینہا کے مماثلت متحقق ہے پس استعمال لفظ مثل کو ساتہ نظر اس مغایرت کے محل صحیح ظاہر ہوا گو عرف مین مغائر جانین لکن حقائق لا تنتقض من العرفیات پنجم وہ کہ حرف با بیچ لفظ مثل اور ایسی ہے لفظ بہ مین واسطے ترتیب کے ہے نہ صلہ ایمان کا اسی صورت مین معنی کلام کے ایسے ہوئے کہ جو اہل کتاب ایمان لاوین بمانند اوس دلائل کے کہ تم ساتہ اوس دلائل کے ایمان لائے البتہ راہ یاب ہون اور شبہ نہین کہ ایمان ہر چند یعنی مومن بہ کے واحد ہے لیکن دلائل اوسکے بیشمار ہین جیسا کہ مومنین کو دیکہنا اور سننا احوال پیغمبر اپنے کا اور معجزات اوسکے کا دلیل ایمان کے بجمیع سمعیات سے ہے ایسے ہی یہودیون کو دیکہنا اور سننا احوال اور اوضاع پیغمبر اپنے کا اور کتاب اپنی کا دلیل ہو سکتا ہے اور ایسے ہی نصاری کو اور منظور تحصیل ایمان ہے ساتھ

پیدا ہونگا جب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بنی اسماعیل مین سے پیدا ہوے تو انکی پیروی نہ کی حسد سے جان بوجہ کر اور انکار کیا

بئسما اشتروا به انفسهم ان يكفروا بما انزل الله بغيا ان ينزل الله من فضله على من يشاء من عباده فباءو بغضب على غضب وللكافرين عذاب مهين

ان چیزون کے کہ مذکور ہوئین نہ تعین طریق اور دلیل کا بنا بر اوسکے لفظ مثل کا لانا ضرور تھا ششم وہ کہ مراد مثل سے ایک ترتیب دوسری ہے وراے اس ترتیب کے اور حاصل کلام کا وہ ہے کہ ایمان ساتھ جمیع ان چیزون کے ضرور ہے خواہ ساتھ اس ترتیب کے ہو خواہ ساتھ ترتیب دوسری کے مثلاً اگر یہود اول ساتھ توریت اور حضرت موسیٰؑ کے ایمان لاوے بعد اوسکے ساتھ انبیاؤن دوسرون کے اور شریعتون اون سکے کی بھی جائز ہے اور ایسے ہی نصاری اگر اول ساتھ عیسےٰؑ کے ایمان لاوین اور بعد اس سے ساتھ انبیاؤن دوسرے اور شریعت اونکے کے بھی جائز ہے اسجگہ جاننا چاہئیے کہ آیت مین فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللَّهُ کے وعدہ کفایت عاجلہ کا فرمایا ہے اور بعد نزول اس سورۃ سے بیچ چند سال کے موافق اس وعدہ کے متحقق ہوا بنو قریظہ کو یہودیون مین سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قتل فرمایا اور بنو نضیر کو جلا وطن فرمایا اور اہل خیبر کو بھی خراب کیا اور وہ آدمی کہ وہان رہے ساتھ کمال ذلت اور خواری جزیہ کے مبتلا ہوے یہی حال ہے یہودیون کا لیکن نصاری پس بیچ اوس وقت کے مصدر کسی کید اور شر کے ہوے تھے بلکہ بادشاہ حبش نجاشی نام مسلمان ہوا اور اہل نجران نے ساتھ صلح اور قبول جزیہ کے تن کو ساتھ اطاعت کے دیا اور قیصر بادشاہ رُوم نے بھی تکبر اور عناد سے قبول کیا اس جہت سے صدمہ قہر الٰہی مین گرفتار نہ ہوئے اور حاکم نے مستدرک مین ابن عباس رضہ سے روایت کی کہ انہون نے کہا کہ مین ایک روز روبرو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے بیٹھا تھا کہ ناگاہ حضرت عثمان رضہ آئے آنحضرت نے فرمایا کہ اے عثمان تو مارا جائیگا اوس حالت مین کہ سورۃ بقر پڑھتا ہوگا اور ایک قطرہ خون تیری سے اس آیت پر پڑیگا کہ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللَّهُ اور ابن ابی داؤد کتاب المصاحف مین اور دوسری محدثین معتبر سے روایت کی ہے کہ جب مصری لوگ گھر مین حضرت عثمان رضہ کے واسطے قتل کے آئے مصحف مجید روبرو انکے تھا اور پڑھتے تھے اول اون اشقیاؤن نے اوپر ہر دو دست انکے کے شمشیر ماری اور خون اون کے جاری ہوا اور اسی آیت پر پڑا ساتھ

فضائل قرآن
ساتھ خواص چیزون کے سودہ چیز بھی جو کا ذریعہ اسکا ہو اس چیز کے حجت بھی ہے قرآن خدا تعالیٰ سے یعنی قرآن سے حکم ہوے بسبب اس کے حد اور تعبد سے کہ جو بھی خدا تعالیٰ سے قرآن اپنے فضل سے جس پر چاہا اپنے بندون سے جسکو لائق اوسکے بنایا تھا سو یہ پھرے یہودی ساتھ غضب خدا تعالیٰ کے اور غضب کے بعض یہودی غضب کے غضب کے لائق ۔۔ دوسرے اور

اپنی ایک ہاتھ سے اوس خون کو مصحف سے دور کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ قسم بخدا کہ یہہ ہاتھ اول اوس ہاتھ کا ہی کہ لکھا ہے مفصّل قرآن کو اور ابن ابی حاتم نے نافع بن ابی نعیم سے نقل کیا کہ ایک روز مصحف عثمان رض خلفا مین سے ایک خلیفہ کے روبرو واسطے زیارت کے لائے تھے مین اوس وقت مین حاضر تھا مینؔ نے خلیفہ سے کہا کہ آدمی کہتے تھی کہ مصحف کنار مین ان کے تھا بیچ وقت شہادت کے اور خون الگا اوپر آیت فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ کے پڑا ہے اوس خلیفہ نے اس آیت کو کہولا مینے بچشم خود دیکہا کہ اثر خون کا اوپر اس آیت کے تھا اور عبداللہ بن احمد زوائد مین زید کی بیٹے عمرہ بنت ارطاۃ عدویہ سے لائے ہین کہ مینؔ ہمراہ حضرت عائشہ رض کے واسطے حج کے اوس سال مین کہ حضرت عثمان شہید ہوئے گیا تھا جو مکّہ سے مدینہ مین مراجعت کی مینے اوس مصحف کو کہ بیچ وقت شہادت کے بغل مین ان کے تھا اور اول قطرہ خون کا اوسپر پڑا تھا دیکہا مینے کہ اسی آیت پر پڑا تھا عمرہ کہتا ہے کہ اثر اس واقعہ کا ایسا ہوا کہ کوئی قاتلون ان کے سے ساتھ موت صحیح کے نہ مرا سب بُری موت سے مرے باقی رہا یہان سوال جواب طلب اور وہ یہہ ہے کہ یہی آیت کا آخر سیپارہ سوم سورہ آل عمران مین اعادہ فرمایا ہے اور دو جا مین تغیر اسلوب کا کیا ہے اول وہ کہ بجائے اِلَيْنَا عَلَيْنَا لائے ہین دوم وہ کہ لفظ وَمَا اُوتِيَ ماقبل النبیون سے حذف کیا نکتہ اس تغیر اسلوب کا کیا ہے اور مناسبت ہر کلام کی ساتھ مقام اپنے کے ساتھ کس نوع کے سمجھ سکین جواب اوس کا وہ کہ مخاطب اس آیت مین جمیع مومنین ہین بدلیل قُولُوا اور مخاطب اوس آیت مین فقط پیغمبر علیہ السلام ہین بدلیل قُلْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ اور نزول کو جو متعدی ساتھ اِلیٰ کے کرتے ہین معنے اوسکے وصول اور انتہا کے ہوتے ہین اور جو متعدی ساتھ علیٰ کے کرتے ہین معنے اوس کے وقوع بلا واسطہ ہوتے ہین اور مومنین کو قرآن نازل ہوکر بواسطہ پیغمبر ع پہونچا ہے نہ بلا واسطہ اوپر اون کے واقع ہوا اور اوپر قلب پیغمبر صلعم کے بلا واسطہ وارد ہے اس جہت سے اس آیت مین نزول حرف اِلیٰ کا کیا اور اوس آیت مین حرف علیٰ لیکن جو اول مین تعدیہ نزول کا اس

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا نُؤْمِنُ بِمَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا وَيَكْفُرُوْنَ بِمَا وَرَآءَهٗ وَهُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَهُمْ قُلْ فَلِمَ تَقْتُلُوْنَ اَنْبِيَآءَ اللّٰهِ مِنْ قَبْلُ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ

آیت مین حرف اِلیٰ کو اختیار کیا واسطے توافق نظم کلام کے ذکر مین پیغمبرون ع کے بھی ساتھ
اسی حرف کے متعدی کیا تا نسق کلام مختلف نہو باوجود صحت معنی کے کسواسطے کہ وصول اور انتہا
عام ہے اوس سے کہ بے واسطہ ہو یا بواسطہ کوئی نص بیچ ثبوت واسطہ کے نہین اور وہ کہ بعضے
اہل عربیت اوپر اس وجہ کے ایراد کرتے ہین کہ جو یہہ فرق صحیح ہوتا آیت مین وَاِذَا
قِیْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا نُؤْمِنُ بِمَآ اُنْزِلَ عَلَیْنَا استعمال علیٰ کا صحیح
نہین ہوتا ہے کسواسطے کہ یہہ کلام حکایت یہود سے ہے کہ انبیا نہ تھے اور بلا واسطہ
اون کے نزول نہوا تھا پس جواب اوسکا وہ ہے کہ یہودی اس کلام کو بیچ مقام
افتخار اور مباہات اور تعصب کے کہتے تھے پس مراد اون سے اس کلام مین نزول
بلا واسطہ تھا یعنی انبیاءنا و آبائنا بیچ مثال اس مقام کے مناسب آیا اور اسلاف اپنے کو
طرف اپنی نسبت کرنا مجاز متعارف ہے جیسا کہ بیچ قول بعضے کے سادات کے واقع
ہے ع فینا النبوة والمعراج والکرم اور جو مخاطب آیت سورہ آل عمران مین پیغمبر ع
مین پس حاجت تفصیل اور اشباع کے نتھے کسواسطے کہ قوت ایمان اون کے اور استیعاب
اعتقاد اون کا ساتھ جمیع معتقدات ایمانی کے معلوم ہے ناچار کلام کو اوس جا مبنی
اختصار پر کیا اور لفظ مَآ اُوْتِیَ کو بار دگر نہین لائے اور اوپر حرف عطف کے اکتفا کیا بخلاف
اس آیت کے کہ منظور اوس مین تلقین ایمان تفصیلی ساتھ مومنون کے ہی اور ہنوز یہہ طفل
نو آموز اس دبستان کے ہین اشباع اور اطناب مناسب حال ان کے کی ہے اور یہی ماسبق سورہ
آل عمران مین وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِیْثَاقَ النَّبِیّٖنَ لَمَآ اٰتَیْتُکُمْ مِّنْ کِتٰبٍ وَّحِکْمَةٍ گذرا
ہے اور جو ساتھ جمیع انبیاء ع کے دیا گیا ہی اجمالا اوس سے معلوم ہوا پس اعادہ اوس مطلب کا
پھر بیچ مقام اجمال کے تکرار محض ہوتا تھا ہان بیچ مقام تفصیل اور تخصیص بعضے انبیاؤن ع
کے ذکر اوسکا مفید ہے بخلاف اس آیت کے کہ سیاق مین اوس کے وہ چیز کہ مشعر ساتھ
دینے کتاب اور حکمت جمیع انبیاء ع کے اجمالا ہو مذکور نہین پس اجمال اور تفصیل مین ہر دو
کے ذکر مَآ اُوْتِیَ ضرور پڑا آئے ہم اوپر اوسکے کہ ذکر مین آنحضرت صلعم اور حضرت
ابراہیم ع اور اولاد انکی کے لفظ نزول کا ورود فرمایا ہے اور ذکر مین موسیٰ ع

**موضح القرآن**
اور جب کہیے یہودون کو کہ ایمان لاؤ اوس پر جو بھیجا ہے خدا تعالی نے یعنی انجیل اور قرآن تو کہتے ہین کہ ہم ایمان لاتے ہین اوسپر جو اترا ہے ہم پر یعنی توریت کو مانتے ہین اور نہین مانتے جو سوائے توریت کے ہے اور اسپر کہ وہ یعنی انجیل اور قرآن سچ اور درست ہے خدا تعالے کے پاس سے اور سچا کرنے والے ہین توریت کو جو انکے پاس ہے

اور عیسیٰ کے لفظ ما اُوتی لائے یہہ فرق کس راہ سے ہی جواب اوسکا وہ کہ اوپر حضرت
ابراہیمؑ اور اولاد اونکی کے طریق القاے احکام غیب سے نزول ملک حامل وحی تھا پس
جیساکہ اوپر آنحضرتؐ کے بھی ساتھہ اسی طریق کے القای علوم ہوتا تھا جیساکہ سیر سے
معلوم ہے اور ساتھہ موسیٰ کے دو طریق اسباب مین سلوک تہی اول دینا الواح منقوشہ
زبرجد سے کہ اوپر اوسکے توریت لکہی ہوئی تہی دوم کلام سننا بلاواسطہ فرشتہ کے نازل
ہوتا تھا جناء المحضر مین کہ خیمہ اور بارگاہ تجلی الہٰی تھا ان دونو طریق مین نزول عروج تھا
اور ایسی ہی ساتھہ حضرت عیسیٰ کے بہی دو طریق سلوک تھے اول دینا انجیل کا دوسرے
روح القدس کا اون کے سینہ مین پھونکنا اور تکلم ساتہ زبان انکی کی اور ان دو طریق مین
بھی نزول محسوس نہین ہوتا تھا بلکہ یہہ معاملہ قبیل داد وستد سے تھا بنا بر تفاوت اس طریق
کے ذکر مین حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰؑ کے لفظ مَا اُوتِیَ کو لائے ہین اور جو اس لفظ
کو ذکر مین انکی استعمال کیا اجمال انبیا مین بھی اسی لفظ کو کار مین لی گئی کہ رجوع متروک
لفظ کی طرف نہوا اور انتشار نظم کلام کا حاصل نہو ساتھہ صحت معنے کے اس جا تک کہ مذکور
ہوا ارکان ایمان اور واجبات اعتقادی تھا اب فرماتے ہین کہ مومنین کو چاہیئے ہے کہ
اوپر اسیقدر کے قناعت نکرین اور اس مرتبہ سے بالاتر ترقی ڈھونڈین اور کہین کہ ہمنے
اختیار کیا صِبْغَةَ اللّٰہِ یعنی رنگ خدا کو اور اپنے کو ساتھہ رنگ اوس کے کے رنگین کیا ہمنے
جیساکہ رنگ ظاہر اور باطن جامہ مین نفوذ کرتا ہے اور سبب اوسکے وہ جامہ جامون دوسرے
سے ممتاز ہوتا ہے ایسے ہی توحید الہٰی رگ اور پوست ہمارے مین پیٹہہ گئے اور جوارح
اور اعضا ہمارے کو اوسنے پکڑ لیا پس ظاہر اور باطن اور قلب اور قالب ہمارا املاک اوسکی سی ہوا
جیساکہ نصاری جب کسیکو اپنے دین مین داخل کرتے تھے یا کوئی فرزند نو پیدا ہوتا تھا اوسکو
نصرانی کرتے تھے رنگ زرد کہ اوسکو معمودیہ نام کرتے ہین ایک طرف مین ڈالتے تھے
اور اوس نوآموز کو اوس مین غوطہ دیتے تھے اور کہتے تھے کہ اب یہہ شخص نصرانی ہوا
اور ادیان دوسرے سے پاک ہوا لیکن رنگ اونکا دو تین روز مین بسبب غسل اور
ہونے کے زائل ہو جاتا ہے کیونکہ ظاہر جلد پر ہے فقط اور رنگ ہمارا رنگ خدا کا ہے

موضح القرآن
جسنے موافقت ہے
محمد صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم اور سب
نبیون سے سو حکم
سب نبیون کے ایمان
سب پر یہی نبی
محمد کا ہے اور کہیں
نہ اسکے سوا
جو سب سے الگ
پہلے اسلام کی
شریعت سے
بیان اون کی افنا
توریت میں موسیٰ
جامہ دیکر
الکتٰب
تبیینات
من بعد الفحال
فی الحمد
من یتعاملی
ابنی بنیان
ابن عبدالسلام
موسیٰ علیہ السلام

کہ تہ دل سے جوش کرتا ہے اور ظاہر و باطن کو رنگین کرتا ہے وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰہِ صِبْغَۃً
اور کون ہے خوبتر خدا سے رنگ کرنے مین کس واسطے کہ رنگ مخلوقات کو نہ احاطہ ہی نہ بقا
کسواسطے کہ جو رنگ ظاہر ہے محض پوست بدن پر ہے اور جو رنگ باطنی ہے پس نیز
مخصوص ساتھ ایک قوت کے ہے قوتون باطنہ سے مگر رنگ فلسفیہ محض اوپر قوت عقلیہ
کے ہے اور رنگ بدعت محض اوپر قوت وہمیہ کے ہے کہ مرکب شیطان ہے اور منسوخ
ملتون کا رنگ محض اوپر عادت اور رسم کے ہے اور رنگ محبت دنیا کا محض اوپر قوت
شہویہ کے ہے اور رنگ حکومت اور سلطنت کا محض اوپر قوت غضبیہ کے ہے اور تمام
یہہ رنگ ساتھ ادنی صدمہ کے کہ اوپر ان قوی کے پہونچتا ہے زوال قبول کرتے ہین اور ساتھ
غلبہ رنگ کے دوسرے کے مغلوب ہوجاتے ہین بخلاف اس رنگ جدائی کے کہ نہ ساتھ
اپنے شبہون اور حوادث اور مصائب کے تغیر قبول کرتے ہین اور نہ رنگ دوسرا اوپر
اوسکے غالب ہوتا ہے مانند اوسکے کہ رنگ صناعی رنگریزون کا ساتھ آب و آفتاب کے
اور دود اور غبار کے متغیر ہوتا ہے اور رنگ دوسرے بہی تبدیل اونکا کرسکتے ہین
اور رنگ خلقی کہ جانب خدا سے ہے جیسے یاقوت کی سرخی مرجان کی زردی سنگ موسے
کی سیاہی اور سنگ مرمر کی سفیدی اور علی ہذا القیاس رنگین نباتات اور فواکہ اور ریاحین
اور حیوانات چرندہ اور پرندہ کے تغیر اور تبدیل نہین قبول کرلیتے جیساکہ ضیاء مختارہ بروایت
ابن عباس رض آنحضرت ع سے لائے کہ ان بنی اسرائیل قالوا یا موسیٰ ھل یصبغ
ربك فقال اتقوا اللہ فنادٰہ ربہ یا موسیٰ سالوك ھل یصبغ ربك فقل نعم
انا اصبغ الالوان الاحمر والابیض والاسود والالوان کلھا فی صبغی و
انزل اللہ علی نبیہ صبغۃ اللہ ومن احسن من اللہ صبغۃ پس قسم یہ رنگ
باطن ہمارا کہ رنگ خدا ہے زائل ہوسکیگا حال آنکہ ہم ہمیشہ فکر مین باثبات اور دوام
اوس رنگ کے ہین اور دائما بیچ علاج بقاے اوسکے کے اور جلا اوسکے کے کوشش کرتے
ہین ہم وَنَحْنُ لَہٗ عَابِدُوْنَ یعنی اور ہم محض اوسکو عبادت کرنیوالے ہین اور عبادت
رنگ باطن کو دور کرتی ہی اور قلب و جوارح کو تصقیل و تصقلہ کرتی ہی پس وہ رنگ ہمیشہ بارونق

رہتا ہی بلکہ روز بروز ترقی پر ہے علی الخصوص جو عبادت بروجہ اخلاص ہو بے آمیزش ریا اور عجب
اور تعصب قومیت اور محافظت ہر اسم کی کہ چھلنے مین زنگ کے آئینہ باطن سے تریاق
مجرب ہے آگے ہم اسبات کی تحقیق پر کہ یہہ خدا کا رنگ جسکی ساتہ مومنونکو اختیار کیا ہی اس سے مراد
کیا ہی اصح وہ ہے کہ وہ رنگ ملکہ انقیاد اور اطاعت اور اطمینان ساتہ اوامر اور نواہی اوسکی کی ہے
غرضانہ کہ بیچ ہر حکم اوسکے کی باعث اوپر امتثال کی ساتہہ کمال نشاط اور رغبت کے ہوتا ہی
اور تعصب اور سخن پروری اور حفظ وضع اور آئین اپنی کے ساتہ رسم اور آئین آبا اور اجداد اپنی کے
یا سستی یا تحمل مشقت سی ساتہہ قبول خلاف وضع اور گرانی غیر مالوف باقی نہین چہوڑتے اور یہہ ملکہ
غیر ایمان سے ہی بسبب ورزش اور کمال ایمان کی حاصل ہوتا ہی اور طاعات اور عبادات اور حالات
محمودہ خوف اور حیا اور محبت اور شوق اور انکسار اور تواضع اور دوام حضور اور نگرانی اور تورع اور
تقوی تمام آثار اسکے سی ہے اور قلب سے قالب تک کو محیط ہوتا ہے اور واسطے اسیکے اوسکو تشبیہ
ساتہ رنگ کے دی ہی اور اسی سے ہی کہ جو کوئی ساتہ اس حد کے تابع مرضی کسی کا ہوتا ہے کہتے
ہین کہ فلانا ساتہ رنگ فلانی کے رنگین ہوا ہی اور دوسرے مفسرین نے اس رنگ کی تفسیرین
رنگا رنگ اور گوناگون کے ہین بعضے نے کہا ہی کہ قبول دین اسلام کو بنا بر مشاکلت فعل نصاری کے
کہ لڑکون اور اولاد اپنی کو ساتہ آب زرد کے رنگین کرکے کہتے تہے کہ الآن صار نصرانیا حقا اس عبارت
مین رنگ خدا نام کیا ہی اور بعضے نے کہا ہی کہ مراد صبغۃ اللہ سے فطرت اللہ ہے کہ ہر فرد انسانی کو
اوپر اوسکے پیدا کیا ہی جیسا کہ جاے دوسری مین ارشاد ہوا فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِيْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا
لَا تَبْدِيْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ اور فطرت جو مقرر کی ہوئی خدا کی ہے بے صبغ آدمیون کے مشابہت
ساتہ رنگ طبع کے رکہتی ہے اور مذہب اور ملل متصرفہ مثل یہودیت اور نصرانیت اور مجوسیت
یا ساتہ القای شیطانی کے بیچ نفس کے جا پکڑتی ہے یا ساتہ اغوای مادر اور پدر کے اور قوم اور قبیلہ
کے حدیث شریف مین وارد ہی کل مولود یولد علی فطرۃ الاسلام فابواہ یہودانہ وینصرانہ و
یمجسانہ اور بعضے نے کہا ہی کہ مراد اوس سے ختنہ ہی کہ اثر ظاہر انقیاد دین الہی کا بدن پر بمنزلہ رنگ کے
اوپر جامہ کے ہی اور بعضے نے کہا ہی صبغۃ اللہ عبارت ہے کیفیت نفسانیہ سے کہ بندہ کو
ساتہ خالق کے بہم پہونچتی ہے اور بسبب دوام فراولت کے حکم رنگ کا پکڑتی ہے باطن اور ظاہر مین

سرایت کرتی ہی مثل دوام حضور ساتھ شوق کے اور وجد کے نہایت صفا اور طہارت کی ساتھ انکسار اور فنا ہے نفس کے اور عرف صوفیہ مین اوس کیفیت نفسانیہ کو نسبت الی اللہ نام کرتے ہین بلکہ ایک جماعت نے اونمین سے نسبت ہر لطیفہ کو رنگ جداگانہ یعنی سفیدی اور سرخی اور سیاہی اور زردی اور سبزی سے ثابت کیا ہی اور جو اہلکتاب کہین کہ جو تم فی الحال اپنے کو برنگ خدا رنگین کرتے ہو اور ساتہ عبادت اوسکی کے مشغول ہوئے ہو تو ہم ہزارہا سال اور قرنون سی ساتھ رنگ خدا کے رنگین ہین ہم اور ساتھ عبادت اوسکی کی مشغول اور دین ہمارا اقدم دین تمہارے سے ہی اور کتاب ہماری قبل کتاب تمہاری سے آئی اور درمیان ہماری نبوت اور رسالت مستمرہ رہی اور مرتبہ نبوت اور محبوبیت خدا واسطے ہماری ہے نہ تمہارے نَحْنُ اَبْنٰٓؤُا اللّٰہِ وَاَحِبَّآؤُہٗ جس طرح کہ ہم واقف مرضی اوسکی کے ہین تم نہین ہوسکتے پس جواب مین اونکی قُلْ یعنی کہہ اَتُحَآجُّوْنَنَا فِی اللّٰہِ آیا تم مکابرہ اور مجادلہ کرتے ہو تم ساتہ ہمارے بیچ مقدمہ خدا کے کہ وہ تعالی ملک کسکی سے ہی ہماری سے ہے یا تمہارے سے مانند مکابرہ اہل دنیا کے بیچ کسی باغ یا کسی زمین کے پس یہہ مکابرہ اور مجادلہ محض بیجا ہی کسواسطے کہ وہ تعالی جیسا کہ تمہارا ہی ویسا ہی ہمارا ہی ہے وَهُوَ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ یعنی اور وہ تعالی پروردگار ہمارا اور تمہارا ہی برابر کسواسطے کہ ربوبیت اوسکی عام ہی تمام مخلوقات کے ساتہ ہر ذرہ ذرات عالم سے پیدا کیا ہوا اور پرورده اوسکا ہی اور جو کہین کہ عبادات اور طاعات ہمارے اوسکی درگاہ مین مقبول ہے اور عبادات اور طاعات تمہاری درگاہ مین اوسکی مقبول نہین پس یہہ نزاع بہی محض بے معنی ہے ہوسطے کہ جو عبادت اور طاعت موافق فرمودہ اوسکی کے کیجاتی ہی درگاہ اوسکی مین مقبول ہے وَلَنَآ اَعْمَالُنَا اور واسطے ہمارے ہین اعمال ہمارے کہ بموجب فرمودہ اوسکی کے اسوقت مین کرتے ہین ہم وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ اور واسطے تمہارے ہین اعمال تمہارے کہ موافق فرمودہ اوسکی اوسوقت مین منسوخ ہوئے تہی عمل مین لاتے ہو تم اسقدر فرق ہے کہ اعمال تمہارے بنا بر حفظ رسم آبا اور اجداد اور تعصب کے ساتھ ملا ہوا اور نفسانیت اور اغراض دنیوی کے ساتہ تہے اور خالص واسطے خدا کے نتہی وَنَحْنُ لَهٗ مُخْلِصُوْنَ یعنی اور ہم واسطے اوس کے خالص کرنیوالی عبادت کے ہین کہ اصلا رسم آبا و اجداد اور تعصب اور نفسانیت و اغراض دنیوی کو اوس مین دخل نہین دیتے ہین ہم جو یہہ ہر دو مکابرہ تمہارے جھل سے برآئے پس آیا تم کیا کہتے ہو کہ دین و آئین ہمارا یہہ دین اور آئین ابراہیمؑ اور اسمٰعیل اور اسحٰق اور یعقوبؑ اور اولادون کی سے تہا کیا ظاہر ہے کہ وہ یہودی اور نصرانی نہوے ہین اور یہودیت اور نصرانیت بعد اونکی اور حضرت موسی اور عیسیؑ کے مقرر ہوئے

موضح القرآن ... بِئْسَمَا يَأْمُرُكُمْ بِهٖ اِيْمَانُكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِيْنَ ...

اَمْ تَقُوْلُوْنَ یعنی از کمال جہل اور سخن پروری سے کہتے ہو تم اِنَّ اِبْرٰهِیْمَ وَاِسْمٰعِیْلَ وَاِسْحٰقَ وَیَعْقُوْبَ
وَالْاَسْبَاطَ یعنی بہ تحقیق ابراہیم اور سمعیل اور اسحاق اور یعقوب اور اولاد اوسکی باوجود اوسکے کہ قبل نزول توریت
اور انجیل اور قبل تقرر یہودیت اور نصرانیت کے گذرے ہین کَانُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰی یعنی تھے یہودی
یا نصرانی اور یہہ دونون شقین باطل ہین اور جو اہل کتاب بنا بر سخن پروری اور تعصب اپنے کے اسی شق کو
باوجود ظاہر البطلان ہونے اوسکی کی اختیار کرین اور کہین کہ البتہ یہہ جماعت یہودی اور نصرانی تہی ساتھ
اوس معنے کے کہ شریعت معمول انکی موافق شریعت یہودیت اور نصرانیت کی تہی گو قبل توریت اور انجیل اور
تقرر یہودیت اور نصرانیت کے گذرین ہین پس جواب مین انکی قُلْ یعنے کہہ ءَاَنْتُمْ اَعْلَمُ اَمِ اللّٰهُ ط
یعنی آیا تم دانا تر ہو یا خدا نے ہمکو خبر دی ہے کہ مَا کَانَ اِبْرٰهِیْمُ یَهُوْدِیًّا وَّلَا نَصْرَانِیًّا وَّلٰکِنْ
کَانَ حَنِیْفًا مُّسْلِمًا ط وَمَا کَانَ مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ ط اور یہی بیچ قصہ بنا ے کعبہ کے فرمایا ہے کہ حضرت
ابراہیمؑ اور حضرت اسمٰعیلؑ نے دعا کی ہے وَاَرِنَا مَنَاسِکَنَا اور بہی خدا تعالیٰ نے ان کو فرمایا ہے
وَالرُّکَّعِ السُّجُوْدِ اور شریعت مین یہودیون اور نصرانیون کی مناسک حج خانہ کعبہ کے کہان ہین اور رکوع
نماز مین کہان بلکہ توریت اور انجیل مین نصوص جلیہ موجود ہین اس مضمون پر کہ حضرت ابراہیمؑ اور اولاد انکی
اوپر محض حقیقت حنفیت کے تہی اور حرمت سنت اور دیگر خواص یہودیت کے اوپر انکی مقرر نہتی اور علی ہذا
القیاس لوازم نصرانیت مثل تعظیم یوم الاحد شریعت مین انکی نہتی لیکن تم اوس نصوص صحیحہ کو بیچ وقت مناظرہ
اور مجادلہ کے بنا بر تعصب اور سخن پروری اپنے کی چہپاتے ہو تم اور ظاہر نہین کرتے تو خفیف اور ملزم نہو تم وَ
مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ کَتَمَ شَهَادَةً یعنے اور کون ہے ظالم تر اوس شخص سے کہ مخفی رکہے اور چہپاوے ایک شہادت
کو بہی کہ ثابت ہو عِنْدَهٗ یعنے نزدیک اوسکی کہ وہ شہادت مِنَ اللّٰهِ طرف سے خدا کے ہے اور تم ان تمام
شہادتون صحیحہ کو چہپاتے ہو اور اوپر اسیقدر کے بہی اکتفا نہین کرتے ہو تم بلکہ تحریف اور تغیر اور تبدیل
اون نصوص کا کرتے ہو تم وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ یعنی اور نہین خدا غافل اوس چیز سے کہ کرتے ہو
تم اس کتمان اور تحریف اور تغیر مین دیکہو اگر ہرکارہ بادشاہ ذی اقتدار کا تم پر نگہبان ہو اوس سے ڈر کر
ہرگز فرمان مین اوسکے جعل و تلبیس نہین کرتے ہو اور اوس بادشاہ بادشاہون سے کہ اقتدار بادشاہون
کا اوسکی اقتدار کی نسبت کچہہ نہین اور وہ آپ اوپر تمہارے نگہبان اور مطلع ہی نہین ڈرتے ہو تم اور بیچ فرمان
اوسکی کلام مین جعل و تلبیس کرتے ہو تم اور اوپر اوسکی غرہ ہوتے ہو تم کہ ہم اولاد انبیا کی ہین اور

اسلاف مین مقبولان بارگاہ ایزدی ہوئے ہین اور ہمارے فرقہ مین نبوت اور رسالت مستمرہ رہی ہے اور انکو خدا محبوب رکھتا تھا پس یہ خیال تمہارا کچھہ فائدہ نکریگا چاہیئے کہ اعمال اپنے کو موافق اعمال اون اسلاف کے کرو تم تو رستگار ہو تم تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ یعنی وہ گروہ ایک جماعت تھی جو گذری اور اعمال اپنے ہمراہ اپنے لیگئے اور واسطے تمہارے اوس اعمال کو ذخیرہ چھوڑ کر نہ گئے ہین کہ تمہارے کام آوے مانند مال و متاع دنیوی کے کہ باپ فرزندون کے واسطے چھوڑ جاتے ہین اونچہ وقت افلاس و احتیاج کام آتا ہے لَهَا مَا كَسَبَتْ یعنی واسطے اوس جماعت گذری ہوئی کے جزا ہی جو کہ کسب کیا ہے اور جو واسطے تمہارے اوس عمل کو چھوڑ کر جاتے جزای اوس اعمال کے اونکو نہ پہونچتی بلکہ تمکو پہونچتی وَلَكُمْ مَا كَسَبْتُمْ یعنی اور واسطے تمہارے ہی جزا اوس کی کہ کسب کرتی ہو تم اور جو گناہ تمہارے وہ اوٹھاتے جزا اون گناہون کی اونکو پہونچتی نہ تمکو اور جزا عمل بغیر عامل اوس عمل کے دینا نزدیک تمہارے ہی خلاف عدل اور منافی حکمت کے ہے کس طرح تم متوقع جزاے اعمال اونکی کے رہتی ہو تم وَلَا تُسْئَلُونَ عَمَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ یعنے اور نہ سوال کیئے جاؤ گے تم اوس چیز سے کہ وہ جماعت گذشتہ عمل کرتے تھے اور جزای اعمال کے نہین ہوتے مگر بعد سوال سے اور سوال شخص کا عمل غیر سے غیر معقول ہے کسواسطے کہ ہر شخص اوپر اعمال غیر اپنے کے اطلاع نہین رکھتا ہے تو کہ عہدہ جواب اوسکے سے بر آوے پس یہہ خیال تمہارا محض سفاہت اور بے عقلی ہے اور اس تقریر سے معلوم ہوا کہ تکرار اس آیت کی اس مقام مین باوجود اوسکے کہ نزدیک گذرے ہے تکرار معنوی نہین کہ مخل بلاغت ہو کسلئے کہ مقام اول مین غرض اس آیت سے وہ تھے کہ اعمال اور افعال تمہارے ساتھہ کسی وجہ کی مناسبت ساتھہ اعمال اور افعال سلف گذشتہ تمہارے کے نہین رکھتے اور وصیتین اون کے نزدیک تمہارے معمول رہنا نہین اور اوس مقام مین جو کہ اقدام اوپر کتمان شہادت اور پوشیدہ کرنے حق واضح کے اور ایسی ہے ارتکاب دوسرے اعمال قبیحہ کا ۔ ۔

## تمت

الحمد للہ کہ ترجمہ تفسیر عزیزی پارہ الم کا مطبع فاروقی دہلی مین طبع ہو کر اختتام ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## دیباچہ

الحمد للہ رب العلمین والصلوۃ علی رسولہ الامین

اما بعد جو بقیہ تفسیر پارۂ سیقول افتخار المفسرین حضرت مولانا شاہ عبد العزیز صاحب قدس سرہ کی تھی۔ اسکا ترجمہ بامحاورہ اردو مین جناب سید محمد ہاشم علی صاحب دہلوی نے بایمای سید شیر علی صاحب کے محمد حسین خان صاحب مالک مطبع مصطفائی نے کرواکے اپنے مطبع نامی گرامی مین طبع کراکے شایع کیا تھا اب وہ تفسیر نایاب ہوگئی تھی۔ اور شائقین و محبین کی طلب و خواہش بکثرت تھی لہذا اس عاجز محمد معظم مالک مطبع ہذا نے اہل علم سے صحت کرانے مین سعی بلیغ کی اور جو آیات ترجمہ سے رہ گئی تھین انکا بھی ترجمہ کراکے قالب طبع مین لایا حق تعالی اسکو مقبول اور کارگزاران اور اس عاجز کی سعی کو مشکور فرماوے آمین یا الہ العالمین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# پارۂ سیقول سورۂ بقر ترجمہ تفسیر عزیزی

جیساکہ چھپانا امر حق کا اور اعتماد کرنا اوپر اعمال صالحہ اپنے بزرگون کے تم مین بسبب بیوقوفی کے ہے ایسے ہی منجملہ تمہارے ایک ایسا گروہ ہے کہ اون کے حماقت قریب تر ظاہر ہوگی سَیَقُولُ السُّفَهَاۤءُ کہ عنقریب کہین گے چند ایسے بیوقوف اور بے عقل کہ صرف باعتبار صورت ظاہر کے مِنَ النَّاسِ آدمیون مین سے ہین ورنہ بلحاظ بے عقلی اور بیوقوفی کے آدمیت اون مین نہین ہے جب کہ دیکھین گے مسلمانون کو کہ ایک قبلہ سے دوسرے قبلہ کی طرف نماز مین پہر گئے مَا وَلّٰىهُمْ عَنْ قِبْلَتِهِمُ الَّتِيْ كَانُوْا عَلَيْهَا کہ کس چیز نے پھیر دیا انکو اوس قبلہ سے کہ جسپر اب تک تھے کیا اوس قبلہ مین کچھہ نقصان پایا ہے کیا اس دوسرے قبلہ کی انپر بزرگی اور خوبی ظاہر ہوئی ہے کہ اوسکو چھوڑ کر ادہر مڑ گئے اگر وہ قبلہ ناقص تھا اور یہ کامل تو پہلے ہی کامل کو کیون نہ پکڑا اور ناقص کو کیون نہ چھوڑ دیا سو یہہ باتین انکی ناعاقبت اندیشی کے ہین کیونکہ اگر بنا بر عداوت یہود کے قبلہ اول کو چھوڑتے اور صرف جمعیت اپنی قوم کے کہ مکہ کے ہین مکہ کو قبلہ بناتے تو دین مین تعصب اور جانب داری ثابت ہوتی نہ طلب حق اور جب اون سے یہ کلام سنو تو

موضح القرآن

یعنی یہودی اور مشرک چاہتے ہین کہ ہماری ہزار ہزار برس کی عمر ہووے اور نہ چھوٹین یا دین کے عذاب سے اگر عمر یا دین بڑی ہزار برس کی چھوٹین تب بھی عذاب مین گرفتار ہون گے اور خدا تعالی دیکھتا ہے اُن کامون کو جو یہ لوگ کرتے ہین

شان نزول

بعضے کہتے ہین کہ جبرئیل فرشتہ قرآن کو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پاس لاتے اور جبرئیل ہمارا دشمن ہے اور ہمارے ساتھ عداوت کرتا ہے

قُل کہہ دیجیو کہ ان باتون مین سے کوئی بات بہی ہماری تئین پہلے قبلہ سے منہ موڑنے کا باعث نہین
ہوئے کیونکہ ہم تابع حکم خدائتعالی کے ہین نہ اپنی عقل ناقص کے پسند کے اور نہ تعصب اور جانبداری
کے سبب اسکا حکم خدائتعالی کا ہی کہ اتنے مدت تک اوسکے استقبال کا حکم تھا اور اب اس قبلہ کا حکم ہوا ہے
اور چونکہ اصل عبادت ہمارے صرف خدائے تعالی کے لئے ہے نہ کسی مکان کیلئے اور خدائتعالی کے
لئے ایک جہت یا ایک مکان مقرر نہین ہے لِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ بلکہ سب زمین مشرق و
مغرب خدا کی ہے جدھر چاہے اودھر ہم سے اپنے تئین سجدہ کروائے اور جس جگہہ کو چاہے
قبلہ کردے اور جس قبلہ کو چاہے موقوف کردے پس ہم سے سبب اسکا پوچھنا کمال بیوقوفی
تمہاری ہے جیسا کہ بے وقوف پوچھتے ہین غلام سے کہ جو کام کہ پہلے کرتا تھا اب کیون نہین
کرتا ہے اور یہہ نہین جانتے ہین کہ غلام اپنے مولی کا تابع ہے جب تک چاہے جو کام لیوے
اور جس کام کو چاہے اوس سے لینا موقوف کردے اور اگر تم اسرار اور حکمت مالک کی مختلف
احکام کی دریافت کیا چاہتے ہو تو اول تو ہم اوسکی تمام مخفی حکمتون اور بہیدون پر مطلع ہوسکتے ہین نہ ہم
اوسکے سمجہنے کی لیاقت اور استعداد رکہتے ہو وجہ یہہ کہ اون بہیدون کے سمجہنے کیواسطے ایک حوصلہ چاہئیے پہر
واضح ہو کہ قبلہ کا مقرر کرنا صرف ظاہر کرنا راہ عبادت کا ہی نہ یہہ کہ قبلہ داخل اصل عبادت ہی اور
راہنمائی خدائتعالی کی اپنے بندونکو مختلف ہی کیسکو کسی راہ سے اور کیسکو کسی طور سے راہ نمائی ہوتی ہی يَهْدِيْ
مَنْ يَّشَآءُ جسکو چاہتا ہے اپنے بندون مین سے ہدایت کرتا ہے اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝
براہ راست کہ عبادت معرفت کیلئے بہت قریب راستہ ہی چنانچہ ہمکو بہترین قبلہ کی طرف متوجہ
کیا ہی اور تفصیل اسکی یہہ ہے کہ اللہ تعالی نے سوائے قوت عقلیہ کے کہ ذریعہ ادراک مجردات کا
ہے قوت خیالیہ بھی عنایت فرمائے کہ عالم اجسام مین بذریعہ اوسکے فکر اور سوچ کرتا ہے کہ بمدد
قوت خیالیہ کے قوت عقلیہ کو قوت اور استحکام بہت حاصل ہووے جیسا کہ مہندس جبتک کہ
صورت اور شکل اپنے خیال مین مرتب کرے تب تک مقادیر کا ادراک بخوبی ہوسکے گا اور
ایسے ہی جبتک کہ امیر اور بادشاہ کے چہرہ کا خیال سامنے نہ ہوگا تب تک قدرت
کاملہ اوسکے ثنا وصفت پر نہ ہوسکے گی اوسکا استقبال کرکے ثنا وصفت مین مشغول ہوتا ہی
اور ایسے ہی اصل عبادت کہ خشوع اور نیاز ہے جبتک کہ سکون یعنی اطمینان از جنبش اوس کے

قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِيْلَ فَاِنَّهٗ نَزَّلَهٗ عَلٰى قَلْبِكَ بِاِذْنِ اللّٰهِ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَهُدًى وَّبُشْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ

بدن کو نہوا اور دائین اور بائین التفات اوسکو نہو تب تک حاصل نہین ہو سکتا ہی اسیلئے ایک طرف کا التزام ضرور ہے کہ سوائے اُسکی اور طرف توجہ اور التفات نہوتا بتوجہ باطراف دیگر نہو منشاء کہ تلف کرنیوالا خشوع و نیاز کا ہے اور ظاہر ہے کہ ظاہر و باطن مین ایسا لگاؤ ہے کہ ایک طرف عزیمت توجہ ظاہر مین موجب اتحاد عزیمت توجہ باطنی مین ہوئی ہی اسیلئے ظاہر مین ایک طرف متوجہ ہونا نماز مین موجب توجہ باطنی و ظاہری کا ہی اور یہ بھی چاہیئے کہ تمام خلقت کا ایک قبلہ ہووے کہ جیسا اونکا ظاہر ایک چیز پر متفق ہو ویسا ہی اونکا باطن بھی متفق ہو جاوے تاکہ موجب باہمی اتفاق ظاہرا و باطنا ہووے اور تاکہ حصول انوار و برکات عبادت پر اونکا باطن متفق ہووے تو ایک روشنی کامل و سن عبادت سے دل پر پیدا ہووے جیسا کہ ایک مکان مین ایک طرف ہجوم چراغون کا موجب ازدیاد روشنی کا ہوتا ہے اور یہی حکمت جمعہ اور جماعت کے مقرر کرنے مین ہے کہ پنجگانہ نماز مین اہل محلہ جمع ہوتے ہین اور جمعہ کی نماز مین اہل شہر جمع ہوتے ہین اور حج مین تمام جہان جمع ہوتا ہے اور چونکہ ہر وقت نماز مین جمع ہونا سب خلقت کا ایک مکان مین ممکن نہین ہے اسلئے مقرر کرنا اوس مکان کا استقبال کے لئے نماز مین بجای اوس مکان کے فرضا یا مستحبا کمال مصلحت ہے اور اوس مکان اور اوس جہت مین کوئی ایسی خوبی نہو کہ جیسا اور مخلوقات مین خوبیان محسوس یا معقول ہوتی ہین مثلاً قبرین کہ اون مین انبیا اور اولیاء اور سورج اور چاند اور دریا اور آگ تا عبادت عوام کے بجانب اوس مخلوقات یا اوس کمال محسوس و معقول کے واقع نہووے اور توجہ جناب باری کی نہو مانند عینک نیلے رنگ کے کہ نظر اوسکی رنگت پر نہین پڑتی ہے فوراً شخص مقصود پر بے اوسکی رکاوٹ کے جا پڑتی ہے اور ایسے ہی قبلہ کا ہونا موقوف اوپر حکم سماوی و غیبی کے ہے عقل کو اوس مین مداخلت نہین اور چونکہ عبادت حق خدائیتعالی کا ہے اور کسی کا حق بدون اوسکے حکم کے اور کسی کام مین نہین لا سکتے ہین جیسا کہ تنخواہ بے اجازت مالک کے کسی کو نہین مل سکتی ہے اور مکہ کو کہ سب مکانات مین افضل اور تمام جہات مین اکمل ہے بواسطہ حضرت آدم عم کے کہ نوع انسان کے باپ ہین اور بواسطہ حضرت ابراہیم کے کہ سب اہل ادیان ملتین اون کے ملت کے تابع ہین علیہما و علی سیدنا الصلوٰۃ والسلام قبلہ گردانا گیا ہی کیونکہ کعبہ معظمہ مبدء

کہہ جو کوئی ہووے دشمن جبرئیل کا پس وہ جبرئیل اوتارا ہے اسنے قرآن کو تیرے دل پر اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حکم خدا سے سچا بتانے والا اس چیز کو جو آگے اسکے ہے یعنی توریت اور انجیل اور قرآن راہ دکھانے والا ہے سیدھی اور خوشخبری دینے والا ہے ایمان لانے والون کو نعمتون کی ... عدو اللہ

اور خاک پیدایشی انسان کا ہی کہ اوس سے زیادہ کسی اور مبدء کا حس معلوم نہین ہوتا ہے اور یہہ عبادت کا کام بھی حس کا کام ہے اسلئے مبدء حس کو قبلہ کا حس کا کیا گیا اور یہہ بھی ظاہر ہے کہ زمین تمام عناصر انسانی مین اصل ہے اور اسیلئے اسکو نیچے پھیلایا گیا اور بچھایا گیا اور قاعدہ ہے کہ ظاہر مین سب عالم اپنے مبدء ظاہر کے لئے متوجہ ہوئے ہین پس اس حکمت سے کہ قبلہ اوسطرف مقرر ہوا باطن عالم بھی ساتھ مبدء باطن کی متوجہ ہوا اور دونو امر مطابق ہوئے یعنی ظاہر ظاہر کے اور باطن باطن کے اور یہ بھی روایات سے ثابت ہے کہ جب حکم خداوندی آسمان و زمین پر نازل ہوا کہ ائتیا طوعا او کرھا آؤ تم خوشی سے یا لاچاری سے تب خاص اس جاے سے ذرہ حضرت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اجابت حاضری کی عرض کی اور اس جاے کی مقابل جو سات آسمان ہین وہ بھی شریک اس اجابت کی ہوکر عرض کرنے لگے اتینا طائعین حاضر ہوئے ہم خوشی سے پس جبکہ اس جگہہ نے فرمان خداوندی کی قبول مین سب پر سبقت کی ہے تو اسکو قبلہ نہ کرنا عبادت مین خلاف قدردانی اور جوہر شناسی کی ہو اسی لئی یہہ جگہ قبلہ ہوئی مگر چند دن کے لئے یعنی حضرت موسی کے زمانہ سے لیکر حضرت عیسی علیہما السلام والصلوۃ کے زمانہ تک بیت المقدس بھی قبلہ کیا گیا تھا کہ وہان ایک پتھر معلق زمین سے ہی نہایت ہولناک کہ منحرفو کے لئے گویا جلاد ہے کہ جارناچار اوسکے نیچے سر جھکا دیتے ہین اور امت موسوی محبت اور شوق الہی سے ایسی بیخبر تھے کہ بدون اس دباغت ظاہری کی عبادت نہ کرتے تھی اسلئے پیغمبرون کو کہ مقتدا اون کے تھی اوس پتھر کے استقبال کا حکم ہوا اور بیت المقدس الیا مکان بزرگ ہے کہ قیامت مین تجلی عرش الہی کی اوسپر ہوگی اور اوس کے گرد حشر ہوگا کہ اوسکی سامنے بازپرس روز حساب وزن اعمال کا ہوگا اور اسی لئے حضرت سلیمان علیہ السلام نے جو اس پتھر پر قبہ بنایا اور اوسکی گرد مسجد بنائی تو باہر مسجد کے بہشت اور دوزخ کی تصویر بنائی تاکہ قیامت کے میدان کے ہولناک واقعات یاد رہین کہ وہ یہی میدان ہے اور حضرت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم شروع رسالت سے حضرت آدم اور حضرت ابراہیم علیہم الصلوۃ والسلام کی خوبیون و صفتون کے ساتھ موصوف تھے اور کعبہ معظمہ کے اندر نشو و نما پایا اور اوسی کی تعظیم صغر سنی سے دل مین بیٹھے اسلئے اول اوسی کی استقبال کا حکم ہوا

کہ وہ سب مین افضل اور اکمل قبلہ ہے یہانتک کہ شب معراج مین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم بیت المقدس
گئے اور اوسکی جوار مین ارواح انبیا علیہم الصلوۃ سے ملاقات ہوئی اور اون کے انوار وبرکات
نبوت کے ساتھہ کمال آدمی اور ابراہیمی کے شامل ہوگئی اور وہان سے آسمان پر گئے اسلیئے
چند دن کے لئے ضرور ہوا کہ واسطے کامل کرنے آثار وبرکات مرتبون اون پیغمبرون کے
کہ انکو حاصل ہوئی اور نیز واسطے شکر اس بات کے کہ وہان معراج ہوئی بیت المقدس کا استقبال
کرنا ضرور پڑا اور اس کے بعد جب تک کہ مکہ مین رہے کعبہ کا استقبال کرکے بیت المقدس
کی طرف نماز پڑہتے رہے اور مدینہ مین آکر سولہ مہینے بیت المقدس کی طرف نماز پڑھی
پھر کعبہ کیطرف پڑہنے لگے یہہ حدیث بیہقی اور ابو داؤد اور ابن ابی شیبہ نے حضرت
عبداللہ بن عباس سے روایت کی ہے تا انوار اور کمالات انبیاء بنی اسرائیل کے بھی
حضرت مین کامل ہوجاوین کہ شب معراج مین حاصل ہوئی تھی کہ اس شب کے سبب ایک
بزرگی اور زیادتی حاصل ہوئی تھی اور اسی لئے حضرت ذوالقبلتین یعنی صاحب دو قبلہ کے ہوئے
کہ یہ خوبی حضرت کیلئے خاص ہے اور کسی کے لئے نہوئی اور ابتدائی رسالت مین تو حضرت آدمؑ اور
حضرت ابراہیمؑ کے خلیفہ ہوئے تھے اب بعد معراج انبیاء بنی اسرائیل کی بھی خلافت حاصل
ہوئی ف اور مدینہ مین استقبال مکہ باوجود استقبال بیت المقدس کی ممکن نہ تھا اسلئے
لاچار حکم استقبال بیت المقدس روز اول ماہ ربیع الاول سے کہ وہ روز خروج تہا تا نصف
رجب سال دوم ہجرت کی کہ کچھہ اوپر سولہ مہینے ہوتے ہین اور اسی لئے بعض نے سترہ مہینے بھی کہے
ہین بجالائے اور جبکہ کمال محمدی اپنی اوج پر پہونچا کہ سب انبیاء کے کمالات مجتمع ہوئے
اور غزوہ بدر بھی قریب آیا کہ یہہ موجب خلافت کبری کا ہے اور انجام رجوع ابتدا پر ہوتی
ہے تو استقبال کعبہ کا حکم پھر ہوگیا کہ اس سے کمال کا پورا ہونا ثابت ہوتا ہے کیونکہ توجہ
ظاہری ساتھہ توجہ باطنی کے موجب توجہ بخدا ہے کہ اوپر ثابت ہوا اور ذکر معراج بر وقت
استقبال وعبادت سبب یاد دہی کا ہے کہ وہ موجب یاد جدائی اور مسافت کا ہوتا
ہے اب یہان چند سوال ضروری الجواب تحریر ہوتی ہے اول یہہ کہ ابھی تک تبدیل قبلہ
نہوا تھا اور آیت قد نری تقلب وجہک فی السماء کہ جس سے قبلہ ہونا

بیت المقدس کا موقوف ہوا نازل ہوئی تھی اور گفتگو چند بے وقوفون کے باب تبدیل قبلہ بھی ابھی نہین ہوئی تھی تو کس لیئے یہہ فرمایا گیا کہ عنقریب چند بیوقوف ایسا ایسا کہین گے سواسکا جواب یہہ ہے کہ اکثر مفسرین نے پہلے نازل ہونا قَدْ نَرٰی تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَآءِ کا سَيَقُولُ السُّفَهَآءُ سے لکھا ہے اور یہہ آیت سبب انکی گفتگو کی ہے اگرچہ گفتگو ظاہر ہوئی تھی اور بفور ظہور سبب دانا پر تدبیر دفع ضرور تر ہے اور اگر نزول بھی موافق قرأت کی ہو تو بھی اس پیش بندی مین چند فائدے عمدہ ہین مثلاً خبر بالغیب کہ جب تبدیل قبلہ ہوگی تب یہہ امر دربیش ہوگا کہ یہہ معجزہ اس کلام کا ہے اور یکایک ایک کام کا ان پڑنا کہ جسکے ساتھ طبع کو بظاہر انس نہ ہو بہت ناگوار ہوتا ہے اور جب کہ پہلے سے اوس کا ذکر ہولے تو وقوع اوس کا چندان ناگوار نہین ہوتا ہے کہ بسبب فکر سابق کے اوسکے خیال اور تصور کے ساتھ طبع کو الفت ہوجاتی ہے پس اسی کے موافق تجربہ ہوا کہ پہلے سی معلوم ہوگیا کہ تبدیل قبلہ ہوگی اور بے وقوف لوگ یہہ باتین بنائین گے جب یہہ سب واقعہ ہوا تو کچھہ ناگوار نہ ہوا اور جب کہ پہلے سے دشمن کی تدبیر سے واقف ہوجاوے تو تدبیر اوسکی دفع کی کرکے آمادہ رہیگا تا بروقت فوراً دفع کرسکین اور محتاج فکر کی اوس وقت نہ ہون کہ یہہ باعث ہرج اور مضرت کا ہی اور عرب مین یہہ مثل مشہور ہے کہ تیراندازی سے پہلی تیر کے ریش لگانے چاہیئے کہ اگر وقت پر ریش نہوگی تو دہوکا ہوگا دویم کونسا امر انکی بیوقوفی پر دلالت کرتا ہی جواب جانتے تھے کہ مسلمان بحکم خدا کے کوئی کام نہین کرتی پہر سبب تبدیل قبلہ کا پوچہنا اونکی کمال بے عقلی کی دلیل ہے اور سفیہ اوس شخص کو کہتے ہین کہ مال اپنا بے فائدہ آخرت کے خرچ کرے کہ اس آیت سے مفہوم ہوتا ہے وَلَا تُؤْتُوا السُّفَهَآءَ اَمْوَالَكُمُ الَّتِي جَعَلَ اللّٰهُ لَكُمْ قِيَامًا کہ تم بے وقوفون کو اپنی مال نہ دیدو پس ایسا آدمی کہ پیغمبر پر اعتراض کرکے اپنے آخرت کی مضرت کرے بالاولی بیوقوف ہوگا سوم یہہ مِنَ النَّاسِ سی کیا فائدہ ہے کہ بیوقوف اور باوقوف دونو آدمی ہوتے ہین جواب کچھہ بیان تو تفسیر مین گذرا اور یہان اتنا بیان کافی ہے کہ صفت لفظ مِنَ النَّاسِ صفت کاشفہ ہے یعنی وہ لوگ بے وقوف بجز اسکے کہ آدمی ہین اور کوئی علامت اونکی شناخت کے نہین ہے اور جب کہ بے وقوفون کے

دفعۃً القرآن ... اس ... یہودی ایمان نہین ... اسکے خلاف ... کرتے ہین

وَلَمَّا جَآءَهُمْ رَسُولٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ مُصَدِّقٌ لِّمَا مَعَهُمْ نَبَذَ فَرِيقٌ مِّنَ الَّذِينَ اُوتُوا الْكِتٰبَ كِتٰبَ اللّٰهِ وَرَآءَ ظُهُورِهِمْ كَاَنَّهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ۵

اور جس وقت کہ آیا ... اونکے پاس ... یہودیون ... بھیجا ہوا خدا ... محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سچ بتانے ... 

سوال کے جواب کے تعلیم حضرت پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کو کی گئی تو مسلمانون کو خطاب ہوا کہ جیسا ہمنے تمہارے لئے قبلہ بہت بہتر کیاہے ایسا ہی تمہاری ملت بھی سب ملتون سے بہتر کی گئی ہے اور ایسا ہی تمہارا پیمبر بھی سب پیمبرون سے بہتر اور افضل کیا گیا ہے وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا وسط چیز میانہ کو کہتے ہین جیسا کہ تمام شہر کے بیچ مین ایک حویلی ہو یا درمیان حویلی کے ایک جاے ہووے یا مجلس کے بیچ مین مسند ہو یا حلقہ مین ایک سردار ہو کہ سب اوسکی طرف متوجہ ہون پس بیچ کی چیز سب اطراف کی چیزون سے بہتر ہوتی ہے ایسے ہی ہمنے کردیا ہے تمکو امت درمیانہ کہ پیمبر اور قبلہ اور امت تمہارے سب پیغمبرون اور قبلہ اور امتون سے افضل ہے تاکہ لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ اس خوبی اور فضیلت کے سبب تم گواہ ہو کہ سب خلقت پر حکم خدا جاری کیا گیا یہود و نصاریٰ وغیرہ تابعین پیمبران پر اور مجوس وغیرہ تابعین پیمبران پر اور ایسے ہی دنیا مین حق تعالیٰ نے مسلمانون کو ایسی شوکت ظاہری عنایت فرمائی ہے کہ اور سب بنی آدم پر حکومت کرتے ہین اور اپنے احکام شرعیہ سے اونکی مقدمات فیصلہ کرتے ہین چنانچہ نصاریٰ وغیرہ باوجود کمال سلطنت اپنے کے چونکہ دستور القضا اون کے ہان مرتب نہین ہے فصل خصومات مین مدد ساتھ احکام شرعیہ اسلام کے لیتے ہین اور اون گروہون نے جب وسعت ذہن اور زیادتی علم اہل اسلام کے دیکھی کہ اونہون نے اونکی علوم کی حقیت یا بطلان پر گواہی دی تو وہ اپنی خطا پر متنبہ ہوئے اور اوسکی تغییر مین لگے مثلاً نصاریٰ کو تین خدا کہنا اور یہود کو اعتقاد تشبیہ کا اور ہنود کو اعتقاد حلول کا اور فلاسفہ کو اعتقاد توسیط عقول اور نفی علم جزئیات کا اور قدیم ہونا عالم کا اور فنا ہونا عالم کا بعد مفارقت کے اور مجوس کو اعتقاد حلال ہونا محرمات کا غلط ظاہر ہوا اور یہی جودت طبع بیچ نکالنے صنعتون کے اور الوان طعام کے اور استعمال لذیذ چیزون کے اور ترتیب مکانات بافضا اور آسایش اور رفاہت بوجہ حلال کے اللہ تعالیٰ نے انکو ایسی دی ہے کہ پیشوا سے سب گروہون کے ہوگئے اور بیچ عبادت اور ریاضت اور صفائی نفس اور روشنی باطن اور حصول ثمرہ مجاہدات اور کشف امور آیندہ کے ایسا رتبہ انکو حاصل ہوا ہے کہ وہ لوگ بھی انکی پیروی کرکے فخر کرتے ہین کہ ہمنے بھی یہ رتبہ حاصل کیا ہی شعر آدمی کرتا ہے جیسی حرکتین ٭

موضح القرآن
پس پشت ڈالدیا ایک قوم نے کتاب والون سے یعنی یہودیون کے عالمون نے ڈالدیا خداتعالیٰ کی کتاب کو اپنی پیٹھ کے پیچھے جان بوجھکر گویا کہ وہ نہین جانتے کچھ کلام خداتعالیٰ کا وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمٰنَ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ اور پیچھے لگے اس چیز کے جو پڑھتے تھے علم سحر جو پڑھتے تھے شیطان وقت بادشاہی سلیمان کی

سب کے سب وہ حرکتین بند رہین ہین اور یہی حکم شرعی اجماعی اس امت کا ایک ایسی حجت ہی کہ تمام
خلقت کا مقبول ہوتا ہے مثلاً گواہون سے مقدمہ مدعا علیہ پر ثابت ہو جاتا پس یہہ امت اتباع
کے لئے سب خلقت مین ایسی ہی جیسے پیغمبر اپنی امت مین واجب الاتباع ہوتا ہے اور آخرت
مین جبکہ پیغمبرون اور اونکی امتون مین مخاصمت ہوگی اور امتین اونکی تبلیغ کی انکار کرین گے
تو یہہ امت پیغمبرون کے لئے گواہی دیگی اور یہہ گواہی اسلئے قبول ہوگی کہ بہ نسبت اور امتون کے
اس امت نے بہت جلد خدای تعالی اور سب انبیاؤن کی تصدیق کی انکو بہ نسبت اورون کے
متقی اور عادل کیا گیا اور اورون کو فاسق و دروغگو پس گواہی عدول کی مقبول ہوتی ہے
نہ فاسق اور دروغگو کی اور یہہ امت سب کے بعد ہی اسلئے بلحاظ خبر وہی خدایتعالی اور رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم کے سب احوال گذشتہ پر انکو علم حاصل ہوا اور گذرے ہوؤن کو آیندہ
کا حال معلوم نہین ہو سکتا ہی اسی لئے انکی شہادت سلف پر ممکن ہے اور سلف کی شہادت
خلف پر نا ممکن اور جبکہ سلف انپر اعتراض کرینگے کہ تم اوسوقت پر نتھے کہ سوقت کی گواہی دیتی ہو
تو یہہ جواب دین گے کہ گواہی کچھہ معائنہ پر موقوف و منحصر نہین بلکہ جب کسی وجہ سے علم اس امر کا حاصل
ہو تو گواہی کے لئے کافی ہوگا ہمکو خدا تعالے انکے معلوم کرانے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ
سے یہہ علم حاصل ہو گیا اسلئے گواہ ہین کہ تمہارے انبیانے تبلیغ کی ہی چنانچہ امام بخاری نے یہہ حدیث بیان
کی ہی کہ قیامت کے دن حضرت نوح علیہ السلام بلائے جائین گے کہ تم نے تبلیغ کی تھی وہ کہینگے کہ ہان
پھر اونکی امت سے پوچھا جائیگا تو وہ کہین گے کہ ہمارے پاس تو کوئی ڈرانے والا نہین آیا پھر حضرت نوح
سے کہین گے کہ تمہارا گواہ کون ہے وہ عرض کرین گے کہ محمد اور اون کی امت علیہم الصلوۃ والسلام
تب یہہ لوگ بلائے جاوین گے تو یہہ گواہی دین گے کہ حضرت نوح نے اس امت پر تبلیغ کی تھی
اور یہی معنے ہین قول اللہ تعالی کی کہ کیا ہمنے تمکو اُمَّۃً وَّسَطًا یعنی صاحب عدل امام احمد اور
نسائی اور ابن ماجہ کی روایت مین یہہ ہے کہ ان سے پوچھا جاویگا کہ تمکو کیونکر علم ہوا کہ تم گواہی
دیتے ہو تو یہہ عرض کرینگے کہ ہمارے پیغمبر نے آنکر ہمکو خبر دی تھی کہ سب پیغمبرون نے تبلیغ
کی ہے اور منجملہ اس شہادت کے ایک شہادت یہہ ہے جیسا کہ حدیث شریف مین آیا ہی
د بخاری و مسلم حضرت انس سے روایت کرتے ہین کہ حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے

روبرو کسی کا جنازہ لئے جاتے تھی کہ اوسپر لوگ خوبیان اوسکی کہتے تھی تو حضرت نے فرمایا کہ واجب ہوئے
پھر دوسرا جنازہ گذرا کہ اوسپر برائی کہتے جاتے تھے حضرت نے فرمایا کہ واجب ہوئی حضرت عمرؓ
نے عرض کیا کہ کیا واجب ہوا حضرت نے ارشاد فرمایا کہ اوّل کے لئے بہشت اور دوسرے
کے لئے دوزخ کیونکہ تم خدای تعالی کے گواہ ہو جیسے تم گواہی دیتے ہو ویسا عمل مین آتا ہے اور
حضرت نے یہہ بہی فرمایا ہے کہ اگر کسی مُردہ پر اوسکی چار آدمی ہمسایہ ذکر خیر و نکوئی کرتے ہین
کہ ہمارے دانست مین تو نیک تھا تو خدای تعالی فرماتا ہے کہ ہمنے تمہاری گواہی قبول کی اور
اسکو بخشدیا اور جو کچھہ کہ تم کو اسکے حال کی خبر نہین ہے وہ سب معاف کیا اور یہہ گواہی اون
لوگون کی مقبول ہوگی کہ محفوظ اللسان ہون گے اور تین امر خاص اس امّت کے لئے ہین
کہ اور امتون مین نہین ہین جیساکہ انبیاء کے لئے تبلیغ مین حرج نہین ہے ایسی ہے ہمارے
دین مین بھی حرج نہین ہے اور جیساکہ انبیا شاہد ہین ویسا ہی یہہ امّت بھی گواہ ہے اور جیسا
کہ انبیاء کو حکم عام دُعا کا ہے کہ وہ کرین تو قبول ہوگی ویسا ہی اس امّت کو حکم عام ہے کہ
دُعا کرتے رہو تو قبول ہوتی رہے گی اور جب پہلی اُمتین تمہارے عدالت پر انکار کرین گے تو وَ
يَكُونَ الرَّسُولُ عَلَيْكُمْ شَهِيدًا اور ہوویگا یہہ رسول تمہارے لئے گواہ کہ تم عادل ہو کہ
گواہی تمہاری قبول کیجاوے کیونکہ رسول بسبب نور نبوت کے ہر شخص کی دیانت اور امانت
کا درجہ بخوبی جانتا ہی کہ کس درجہ تک نور ایمان ان کا پہونچا ہے اور کونسا امر یعنی پردہ ترقی
سے مانع ہوا ہی اسی لئے جو مناقب کہ صحابہ کرام اور بعض تابعین اور امام مہدی وغیرہ حاضرین
وغائبین کی فرمائی ہین اور جو معائب بعضی حاضرین وغائبین کے فرمائی ہین وہ سب واجب
الیقین ہین اور یہہ ہی سبب ہے کہ ہر فرد امت کے اعمال حضرتؐ پر پیش ہوتے ہین کہ فلانے
آج یہہ کیا اور فلانے نے آج وہ کیا تاکہ حضرت گواہی دے سکین پس جب کہ ایسی پیغمبر
صلے اللہ علیہ وسلم تمہاری عدالت پر گواہی دین تو تمکو اونکی انکار سے کیا ڈر ہے اور یہان
چند امور واجب الاظہار ہین اوّل یہہ كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ یہہ امت باعتبار
درجہ اور رتبہ کے سب سے بہتر ہے اور باعتبار پیدائش کے سب سے پیچھے پس متوسط ہونا اسکا
کیا معنے سو جواب اس کا یہہ ہے کہ توسط طبع یا توسط زمانہ یہان مراد نہین ہے

بلکہ مراد توسط وضع ہی اور توسط وضعی بہتر ہے اور برتری کو ضرور لازم ہے کہ یہہ عین خیریت ہی اور اسکا بیان گذرا کہ جو سب سے عمدہ ہے وہ بیچ مین ہوتا ہے اور باقی ادہر اودہر تا عمدہ محفوظ رہے کیونکہ مثل مشہور ہے بہتر بیچ مین ہے اور اطراف مین بدتر اور وضع ہو کہ بہتری اور برتری وسط کو لازم ہے اسلیئے کنایۃً یہہ معنے لئے گئے ہین اور معنی صراحۃً ترک کہ وہ بسبب اسکے فصیح ہوتے ہین اور بعض مفسرین نے وسط کے یہ معنی لئے ہین کہ یہہ امت بسبب عقائد اور اعمال کے اور اخلاق کے میانہ رو ہے کہ صفات کمال مین نہ اسقدر زیادتی ہے کہ افراط ہو جاوے نہ اسقدر کمی ہے کہ تفریط ہو جاوے برخلاف یہود کے کہ اسقدر بیباکی کی کہ حضرات انبیا کو مرتکب گناہ کا جانا اور عصمت کو اون سے منتفی ہی نہین بلکہ اونکو قتل کیا اور برخلاف نصاریٰ کے کہ اونہون نے اپنے پیغمبر کو مرتبہ بندگی سے بدرجۂ فرزندی پہونچایا پس یہ توسط خاص قسمت اسی امت کی ہے اب یہ شبہ ہے کہ کمال کے لئے علو درجہ ہے تو صفت ساتھ علو اور برتری کے چاہئیے نہ ساتھ توسط اور درمیانگی کے جواب یہہ ہے کہ علو درجہ اور کمال صفت توسط اور میانہ روی کو لازم ہے مثلاً شجاعت کہ درجہ متوسط اور کمال ہے ہے اور جرأت درجہ ادنیٰ ہے اور تہور درجہ اعلیٰ ہے پس تہور مین کمال نہین ہے جیساکہ شجاعت مین ہے اور مثلاً پیغمبر کا درجۂ توسط یہ ہی کہ بندگی مع کمال رسالت کے ہے نہ یہہ کہ اس قدر اوس کو برتری ہو کہ خدا کا فرزند کیا جاوے اور نہ اس قدر ذلت ہو کہ قتل کیا جاوے اور بعض نے وسط کے معنے عدالت کے لئی ہین کہ حاکم اور پنج مدعی اور مدعا علیہ دونو رعایت کیا کرتے ہین تو ایک امر درمیانہ نکالکر فیصلہ کیا جاتا ہے جیساکہ ایلچی اور وکیل کہلاتا ہے بحث دوم یہہ روایت حضرت عبداللہ بن المبارک اور اور روایات صحیحہ مین یہہ ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ روز قیامت جب سب جمع ہونگے اول حضرت اسرافیل بلائے جاوینگے اور اون سے خطاب ہوگا کہ تمنے ہماری فرمان کو کیا کیا پہونچایا یا نہین وہ عرض کرینگے کہ ہان پہونچایا جبرئیل پر پہر جبرئیل بلائے جاوینگے اور پوچھے جائینگے کہ تمکو اسرافیل نے ہمارا حکم پہونچایا وہ کہینگے کہ ہان پہونچایا تھا تب رہائی اسرافیل کی ہوگی پہر اون سے خطاب ہوگا کہ تمنے ہمارا فرمان کیا کیا وہ عرض کرینگے کہ آپکے پیغمبرون پر پہونچایا پہر پیغمبر بلائے جائینگے اور پوچھے جائینگے کہ تمکو ہمارا فرمان جبرئیل نے پہونچایا یا نہین وہ سب عرض کرینگے کہ ہان پہونچایا اور ہمنے اپنی امتون پر پہونچایا تب امتین بلائی جائینگے اور

پوچھے جاینگے کہ تمہارے حکم ہمارے پیغمبروں نے پہونچایا یا نہین پس بعضے جھوٹ بولین گے کہ نہین پہونچایا اور بعض سچ کہین گے کہ ہان پہونچایا پھر سب پیغمبر کہین گے کہ ہمارے پہونچانے کے گواہ ہین حکم ہوگا کہ وہ کون ہین عرض کرین گے کہ حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم اور اونکی اُمت پس یہہ اُمت طلب ہوگی اور پوچھے جائیگی کہ تم گواہ ہو کہ ان پیغمبرون نے ہمارا حکم اپنی امتون پر پہونچایا وہ عرض کرین گے کہ ہان ہم گواہ ہین تب وہ اُمتین کہین گے کہ یہہ لوگ ہماری بعد تھی انہون نے ہمکو نہین دیکھا یہہ کیونکر گواہ ہین یہہ عرض کرین گے کہ آپ کا رسول ہمپر آیا اور آپ کے وحی ہمپر اوتری کہ جس مین یہہ لکھا ہی کہ تمام پیغمبرون نے اپنی اپنی امت پر حکم خدا پہونچایا پس گواہ ہین پھر ارشاد ہوگا کہ یہہ لوگ سچے ہین اور یہی معنے وکذلک جعلناکم امۃ وسطا لتکونوا شھداء علی الناس کے ہین پس گواہی انکی امتون کے حق مین صحیح ہوئی اور بسبب اسکی کہ یہہ اُمت شہادت کے موجب ذکر قرآن شریف کے ہوئی ہے اب کیا حاجت ہے کہ رسول انپر گواہ ہوا اور یہہ سب مخصوص ذرقیامت ہے اگر دنیا مین بھی مقصود ہو تو کیونکر ہوسکتا ہے اسلئے کہ انہون نے نہ سلف کو دیکھا اور نہ ان کے رسول نے اپنی سب اُمت کو دیکھا جواب دنیا اور آخرت مین دونو جاے گواہی مراد ہے آخرت مین بوسیلہ جناب حضرت رسالت مآب کے کہ اون کے ذریعہ سے علم حاصل ہوا اور اونکی روبرو گواہی دینگے کہ اونکا سننا انکی صداقت پر دلیل کامل ہوگا اور دنیا مین یہہ معنی ہین کہ سب اُمتون کے احوال اور عقائد اور رسوم دیکھکر جسپر غلطی کا حکم لگا دیا وہ غلط ہے بحث سیوم یہہ ہے کہ بموجب آیۃ کریمہ کے ثابت ہوا کہ یہہ اُمت برتر ہے کہ سب پر گواہ ہوگی اور رسول ان پر گواہ ہوگا انکا گواہ ہونا تو موجب انکی برتری اور بہتری کا ہوسکتا ہی اور رسول کا گواہ ہونا ان کے لئے موجب انکی برتری اور بہتری کا کیونکر ہوسکتا ہی اسلئے کہ گواہ برتر اور بہتر ہونا چاہیئے کہ اوسکی گواہی مقبول ہوتی ہی نہ صاحب گواہی جواب ظاہر ہے کہ اگر یہ برتر اور بہتر نہون اور گواہی اورون کے حق مین بخوبی نہ بیان کرین تو رسول معصوم انکی تصدیق کیونکر کریگا اور جبکہ رسول نے انکی تصدیق کی تو برتر اور بہتر ہونا انکا بخوبی ظاہر ہوا اور ایک بیان عجیب یہہ ہے کہ حکم اس آیت کا خاص اون پر ہے کہ جو صاحب قبلتین ہین یعنی مہاجرین اولین اور انصار بالیقین ان پر رسول گواہ ہے کہ ان کے احوال و مناقب کی خبر دی ہے اور یہہ لوگ اپنی تابعین پر واقف ہوئے اور انکی تابعین اپنی تابعین پر واقف ہوئے اسلئے درجہ

موضح القرآن

اور جاننے کو کہ اس کو ہر ایک کو بتایا خدا تعالیٰ کی بناوٹ ہر دو دو فرشتے دن کو خلقت سے عمل لکھنے اور عبادت کرنے اور رات کو آسمان پر جاتے ہین خداتعالیٰ نے ان دونون فرشتون پر جادو اُتارا اسواسطے کہ اس وقت جادو گری پیغمبری کا دعوی کرتے تھے تو یہہ دو فرشتے زمانے کے عقلمندون کو سکھا دیتے پھر وہ عقلمند جادو جان کر اسکا بھید جانکر اور دعوی کرنیوالون کو

بدرجہ یہہ سلسلہ قیامت تک جاری رہا پس انکا گواہ ہونا سب لوگون پر بدرجات ثابت ہوکر موجب
انکی برتری اور بہتری کا ہوا پس گواہی رسول کی ان کے لیئے اور ان کی گواہی اورون کے لئے
موجب انکی برتری کا کیا گیا بحث چہارم واضح ہو کہ لفظ علی عرب مین مضرت کی جا استعمال ہوتا ہے
تو اس آیت کے یہہ معنے ہونی چاہئین کہ تم اورون کی مضرت پر اور رسول تمہاری مضرت پر
گواہ ہوگا یعنی اس گواہی سے نقصان اونکا ہوگا نہ فائدہ اور حقیقت یہہ ہے جیسا کہ روایت
سے ثابت ہی کہ بعض کو منفعت اور بعض کو مضرت اس گواہی سے ہوگی تو صرف مضرت
کا لفظ کہنا کیا فائدہ دیتا ہی جواب اسکا یہہ ہے کہ گواہی اس امت کی اور لوگون کے حق مین
تو صرف مضرت کی ہے کیونکہ وہ بمقابلہ انبیا کے جہوٹے کئے جاوینگے اسلئے علی کا لفظ
وہان ظاہر ہے اور اگرچہ ضمناً منفعت انبیا کی حاصل ہوتی ہے مگر اصل مقصود یہہ ہے کہ امتین
بمقابلہ انبیا کے جہوٹ کہتے ہین اسلئے باعتبار غلبہ کے علی کا لفظ لایا گیا اور یکون الناس
علیکم شہیدا مین علی بمعنے لام کے ہے کہ اوس کے معنے منفعت کی ہین یا یون کہو کہ معنی
اس آیت کے یہہ ہین کہ رسول گواہ ہے تمہارے لئے اس طور پر کہ واقف ہے تمہارے
احوال پر یا یہہ کہ رسول تمہارے احوال پر مطلع ہے کہ اول مین رقیبا اور دوم علیکم
شہیدا کے ساتھ لگتا ہے کہ دونون کے معنے ایک ہین ف مترجم کہتا ہے کہ علیکم
متعلق الرسول کے ہی اور سیاق کلام ظاہر اور صاف اسکی دلیل ہے اب بلا تکلف یہہ معنے
درست ہین کہ جو شخص تمہارے اوپر رسول ہوکر آیا ہے وہ تمہارا گواہ ہوگا فقط بحث پنجم
علی الناس کو شہدا سے کیون مؤخر کیا ہے اور علیکم کو شہیدا پر کیون مقدم کیا ہے جواب
مقدم ہونا ایسی چیزون کا تخصیص پر دلالت کرتا ہے یعنی تم گواہ ہو سب پر بے
تخصیص کسی خاص قوم کے اور رسول تمہارا خاص تم پر ہی گواہ ہے نہ اورون پر بحث
ششم اس حکم سے کہ ہمنے تم کو امت وسط کیا تاکہ تم گواہ ہو لوگون پر مراد تمام امت
اسلام کی ابتدا سے لیکر حشر کے دن تک نہین ہے ورنہ اگر ایسا ہو تو حکم کسپر نازل ہو
کیونکہ یہہ سب امت تو عادل ہولی احکام کی تکلیف لغو ہوتی ہے تو صاف ظاہر ہوا کہ مراد
سب امت نہین ہے بلکہ بعض امت مقصود ہے کہ وہ عادل ہین یعنی منجملہ مسلمانان ہر وقت کے

جند ایسے ہونگے کہ اونکی دلالت پر اتباع کیا جاویگا کہ وہ علماء مجتہدین متدین ہین کہ اونکا فرمانا عوام پر ایسا مقبول ہوگا جیسا ارشاد حضرت رسول کا ان سب پر اور اس سے صاف ثابت ہوا کہ اجماع مجتہدین ہر زمانہ کا خطا پر ممکن نہین ہے ورنہ عادل نہ ہون گے واضح ہو کہ اس سب تقریر سے کامل ہونا اس امت کا ثابت ہوا اور مسلمانون کو بشارت ہوئے کہ وے کامل ہین کیونکہ اون کے لئے اونکا قبلہ کامل کیا گیا اور یہہ بھی خطاب حضرت پر ہوا کہ تمہارا اور تمہاری امت کا کامل ہونا دلالت اسپر کرتا ہے کہ کعبہ تمہارا قبلہ کامل ہووے کہ ایک فائدہ خاص کے لئے چند دن کو بیت المقدس تمہارے لئے قبلہ کیا گیا تھا جب وہ فائدہ حاصل ہوا تو پہر وہ کعبہ قبلہ اصلی تمہارا ہی تمہارا قبلہ کیا گیا وَ مَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِیْ كُنْتَ عَلَیْهَاۤ اور نہین کیا تہا ہمنے قبلہ تمہارے لئے وہ قبلہ یعنی بیت المقدس کہ جس طرف تم چند روز نماز ادا کرتے تھے اِلَّا لِنَعْلَمَ مگر اسلئے کہ جان لین ہم کہ مَنْ یَّتَّبِعُ الرَّسُوْلَ کون تابع اور پیرو رسول کا ہے اور کون کامل سے طرف ناقص کے رجوع کرنا معقول جانتا ہے مِمَّنْ یَّنْقَلِبُ عَلٰى عَقِبَیْهِ جدا اوس شخص سے کہ متوجہ جانب رسول کی ہوکر اولٹی قدمون پھرے یعنی اصل اسلام اور ایمان پر قایم رہے اور تصدیق حضرت رسول سے برگشتہ ہو مگر کچہہ شبہہ اوس کو پیدا ہو کہ چند یہود کی خاطر کے لئے کعبہ چہوڑا گیا تا وہ دین اسلام مین اس لحاظ سے داخل ہون یہہ بات دانائی سے بعید ہے رسول کہ نہایت اعلی درجہ کے دانا کیون ایسا کرتے ہین اور خدائے تعالی بھی اس رسول کو اون کی متابعت سے کیون باز نہین آتا ہے کہ اسپر چند مہینے گذرے اور ایسی شبہات صرف جہالت کا سبب ہوتے ہین کفر پر نوبت نہین پہونچتی ہے اور حقیقت تو یہہ ہے کہ بسبب بندگی خدایتعالے کے اور پیروی رسول کے لازم یہہ تھا کہ کچہہ شبہہ دل مین نہ گذرے اور ہرگز خدایتعالے سے اور اوس کے رسول سے سبب اس کا نہ پوچہین اور اس قدر جان لین کہ جو کچہہ ارشاد خداوندی ہے یا جو کچہہ کہ رسول اپنی رائے سے کرتا ہے اور خدائے تعالی سے اوس پر کچہہ عتاب اور بازپرس نہین ہوا بلاشبہ موافق حکمت کے ہے اگرچہ ہمکو اوس کے حکمت معلوم نہین اور واضح ہو کہ اگرچہ مسلمانون کے

نزدیک چند یہود کے مسلمان ہونیکی کچھ حقیقت نہین ہی مگر رسول کو اونکی دلداری کرنی نہایت عبادت ہی اور یہہ ہی بڑا کمال ہے کیونکہ اونکا تو کام یہہ ہے پس فائدہ یہہ ہی تھا کہ کعبہ کا قبلہ ہونا ترک کرکے جانب بیت المقدس کیا گیا تا معلوم ہووے کہ تمام مسلمانون مین سے مخلص کون ہی اور مترد کون اور وجہ اسکی یہہ ہے کہ تابعان حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم اوس وقت اکثر عرب قریشی یعنی حضرت اسمٰعیل کی اولاد تھی کہ نسلا بعد نسل تعظیم کعبۃ اللہ کی خو گرفتہ تھے اور اوسکو حضرت ابراہیم علیہ السلام کا قبلہ کہتے تھے اور اوسکی مجاورت اور خدمتگزاری پر فخر کرتے تھے اور اور عرب سوای قریش کعبے کو بھی مقتدا اسی قبلہ کے تھی اور بسبب اپنی حسد کے بیت المقدس کو قبلہ بنی اسرائیل کہتے تھے اس لئے بیت المقدس کے قبلہ ہونے سے نہایت نفرت اونکو تھی پس اسلئے بیت المقدس قبلہ کرکے امتحان ان مسلمانان قریش کا کیا گیا تا معلوم ہووے کہ اخلاص کے ساتھ کون مسلمان ہوا ہے اور اپنی قوم کی حمیت کی رعایت کون کرتا ہی اور ترقی دولت جاہ کی کون اسلام لایا ہے اور اگرچہ باری تعالی کو سب علم حاصل ہے حاجت امتحان کی نہین ہی مگر کاربرداران ملک و ملکوت محتاج اس امتحان کے ہین کہ بعد امتحان کے جیسا درجہ ایمان متحقق ہو گیا ویسا اوسکی موافق اوسکی ساتھ عمل کیا جاویگا اور صرف علم الٰہی موجب جزا اور ثنا کا نہین ہے اسلئے ظاہر مین بھی موجب امتحان کا موجود ہونا ضرور ہے اور قاعدہ ہے کہ امتحان اوس چیز سے کیا جاتا ہے کہ طبیعت کو ناگوار ہو تو لہے وَاِنْ کَانَتْ لَکَبِیْرَۃً اور حقیقت یہہ ہے کہ قبلہ بیت المقدس نہایت بھاری اور ناگوار اون پر قریش کے تھا کہ وہ اپنی کو اور اپنی رسول کو اولاد اسمٰعیل ابن ابراہیم علیہما السلام سے جانکر اونہی مکہ کو اپنا قبلہ گردانتے تھی اور کہتے تھی کہ بیت المقدس قبلہ موسی و عیسی و انبیاء بنی اسرائیل کا ہی اور اہل دانش یہہ کہتے تھی کہ مکہ بیت المقدس سے افضل ہے اور افضل کو چھوڑکر غیر افضل کا قبلہ بنانا موجب تنزل کا ہی اور بعد ترقی کے تنزل سی سب پناہ مانگتے ہین اِلَّا عَلَی الَّذِیْنَ ھَدَی اللّٰہُ مگر اون لوگون پر ناگوار نہین ہے کہ اللہ تعالی نے اونکو حکمت اور بھید سے آگاہ کر دیا کہ کیون مکے سے بیت المقدس پر رجوع کی گئی کہ اوسکا بیان اوپر گذرا اور جب کہ ہجرت ہوئی تو ناچار پشت بمکہ اور رو بمدینہ ہوئی اسلئے نماز مین بھی یہی کیا گیا تا مضمون ہجرت ہر وقت پیش نظر رہے جب تک کہ اللہ تعالی بسبب فتح کے پھر

حضرت ... صدیق ... بن ... عبد اللہ بن ... اور ... نقصان ... سے ... خدا تعالی ... حکم ... فَمَا جَزَآءُ ... مِنْکُمْ ... مَا اَنْتُمْ ... نقصان

اوس طرف انکا چہرہ کر دے یہ اوسکی طرف متوجہ ہوجائینگے کہ دوام مضمون فتح اور غلبہ اسلام اور دفع تجاہت
مشرکین پیش نظر ہی ترمذی شریف مین حدیث ہے کہ بعد تحویل قبلہ بسوی مکہ صحابہ نے عرض کیا
کہ ہم جو زندہ ہین تدارک اپنی کار گذشتہ کا کرسکین گے کہ بقیہ عمر مکہ کی طرف نماز پڑہین گے
مگر جو مر گئے ہین اونکی عبادت رائگان گئے کہ وہ تدارک کرنے سے عاجز ہین حکم ہوا کہ اس زمانہ تک
قبلہ بیت المقدس حق تھا اوس طرف نماز مقبول ہوئی رائگان نہین ہوسکتی ہے اب وہ منسوخ قبلہ
بجانب مکہ ہوا اب اس طرف مقبول ہوگی مَاكَانَ اللّٰهُ لِيُضِيعَ اِيمَانَكُمْ کہ اللہ جل شانہ
کی یہ شان نہین ہی کہ تمہارا ایمان ضایع کرے بلکہ زیادہ تر قابل قبول ہوتے ہیں کیونکہ عمل اوسکا مرکہ خلاف
طبع ہو اور موافق عقل ہو نہایت ناگوار ہوتا ہی کہ موافق عقل اور طبع کے ہو اسلئے نمازین جو جانب
بیت المقدس ہوئین سب قابل قبول ہین اور نقصان قبلہ کا بھی موجب خوف نہین ہے کہ
متابعت تمہارے بمقابلہ اوس نقصان کے کافی ہے اِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوفٌ رَّحِيمٌ
اور ضائع کرنا عمل کا کیونکر ممکن ہو اسلئے کہ اللہ تعالیٰ سب آدمیون پر نیک ہون یا بد مسلمان ہون یا
کافر بہت مہربان اور نہایت رحم کرنیوالا ہے کہ سب کے پرورش کرتا ہی اور سبکو روزی دیتا ہی
اور سب کو آفتون سے بچاتا ہی تو کیونکر ممکن ہے کہ باوجود اتباع حکم کے نمازین جو بیت المقدس کے
طرف ہوئین برباد ہو دین یا اون مین نقصان ہووے۔ اب یہان چند امر بحث طلب مین
اول جَعَلْنَا کے لفظ کے دو مفعول ضرور ہین مگر اوسکے معنی ایسے نہین ہین بلکہ اوسکی معنے یہ ہین
کہ ہمنے مقرر نہین کیا یہ قبلہ کہ تم اوسپر ہو یا معنے اول ہون یعنی ہمنے کیا قبلہ اوس قبلہ کو کہ تھے تم اوسپر
چند روز اور یہی معنی صاحب کشاف نے کہے ہین لیکن سیاق و سباق آیت کا اسکو قبول نہین کرتا
ہے کیونکہ وہ قبلہ کہ جسپر تھے مراد کعبہ ہوگا اور خلاف مراد ہے کیونکہ امتحان ساتھ استقبال
بیت المقدس کی کیا گیا ہی نہ ساتھ استقبال کعبہ کے اور یہود کہ معاندین اور منسوخ الملة اونکا
طعن درباب استقبال کعبہ قابل قبول اور توجہ کی نہین ہے اور ایسون کو وجہ حکمت سمجھانے ضرور
نہین ہی اور کنت کو انتقال کی جاے تصور کرکے یہ معنی کرنا کہ ہمنے نہین کیا ہمنے وہ قبلہ کہ اب ہے
تو اوسپر تو پھر بھی درست نہین موافق اسی بیان کے اب رہی یہہ بات کہ آیت سَيَقُولُ
السُّفَهَاءُ آیت كُنْتَ عَلَيْهَا وان كانت لكبيرة پر مقدم ہے حالانکہ آیت دوم اسپر

موضح القرآن
یعنی جادو سیکھنے مین ہر طرح نقصان ہی ہے فائدہ کچھ نہین اور مقرر جانتے ہین وہ جنہون نے خریدا جادو کو کچھ نہین اسکو حصہ آخرت مین یعنی جس نے جادو سیکھا اس نے اپنی عاقبت خراب کی اور بری چیز ہے جادو جس کے بدلے بیچا انہون نے اپنے آپ کو اگر ہوتے وہ جاننے والے اس بات کو تو جانتے کہ بہت برا ہے جادو

دلالت کرتی ہی کہ زمانہ استقبال بیت المقدس کا گذر کر کعبہ کا استقبال کیا گیا تو آیت اوّل کا مقدم ہونا کیونکر ہو سکتا ہے جواب اسکا یہہ ہے کہ عرب کے فصیح لوگ قریب الوقوع کو واقعی تصوّر کر کے وہ ہی حکم جاری کر دیتے ہین کہ بحالت وقوع کے ہوتا ہی حقیقت یہہ ہے کہ آیت اوّل مقدم ہے اور تمہید ہی واسطے تبدیل کعبہ کے جیسا کہ تمہید حکم آخر فرمان اول مین کی جاتی ہے اور لکہا جاتا ہے کہ تو نے اس طرح کی خطا ایام تعہد مین کی تہی اسلئے موقوف کیا گیا۔ دوم علم الٰہی قدیمی ہے پہر لنعلم تا کہ اب جان لین ہم اسکے کیا معنے جواب علم الٰہی دو قسم ہے اول اصل تقدیر کا علم کہ زید کا یہہ حال ہوگا اس علم مین تغیر اور تجدد نہین ہو سکتا ہے دوم وہ علم ہے کہ اشیاء کے موجود ہونے پر اور معدوم ہونے پر بعد وجود کے متعلق ہو تو ظاہر ہے کہ وجود اور عدم اشیاء تغیر علم الٰہی مین ہوتا ہے اور حقیقت یہہ ہے کہ مراد علم سے تمیز اور وجود اور تحقق فی الخارج ہے اور اس سے بہی بہتر معنے یہہ ہین کہ تا رسول اور مومنین جان لین چنانچہ لشکر کی خدمت کو بادشاہ اپنی طرف منسوب کرتا ہے کہ ہمنے فلان شہر فتح کیا۔ سوم استقبال بیت المقدس کا حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی اجتہاد سے ہوا تہا جیسا کہ من یتبع الرسول اور کنت علیہا سے مفہوم ہوتا ہے ورنہ حکم اس طور کا ہوتا کہ کون تابع خدا کا ہے اور وہ قبلہ کہ ہمنے اوسکی استقبال کا حکم کیا تہا اور جب اس استقبال پر انکار نہوا تو بمنزلہ وحی صریح کی ہو گیا گو وحی صریح نازل نہوئے تہے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے اجتہاد سے بلحاظ امامت انبیاء کہ جانب صخرہ کے تہے اور حکم ہجرت سے اوس طرف استقبال فرمایا تہا۔ چہارم وہ ہے کہ لفظ ممن ینقلب علی عقبیہ سے مفسرین کے قرارداد کے موافق یہہ لفظ واسطے کفر اور ارتداد کے عاریۃً ہے اور مفہوم ہوا کہ جماعۃ وقت استقبال بیت المقدس کے مرتد ہوئے ہو تا کہ امتیاز درمیان مخلصان اور مترددین کے بوضوح مستحق ہووے کوئی روایت صحیحہ مؤید اور معاون اوپر اس مفہوم کے نہین ہے جو ابن جریر نے تفسیر اپنی مین ابن جریج سے روایت کی ہے کہ بلغنی ان اناسًا ممن اسلم رجعوا فقالوا مرۃ ہہنا و مرۃ بیت المقدس پس یہہ روایت صحیح السند نہین ہے اور تمام صحاح مین خلاف اسکے نقل کیا گیا ہے اوپر اسکے کہ اوس وقت تک ارتداد اور نفاق اصلاً تہا جواب اوسکا تفسیر مین گذرا کہ انقلاب علی العقبین کفر و ارتداد سے استعارہ نہین ہے بلکہ مشعر اوپر

لقاء ایمان کی ہے لیکن مع اشتباہات کے اور وہ قسم ایمان ضعیف سے ہے اور اسیواسطے بیہقی نے سنن اپنی
مین اور اور معتبر لوگون نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ ممن ینقلب علی عقبیہ سے مفسرین نے
شک وریب فرمایا ہے اور عطا کہتا ہے لنمیز من یسلم الامر و من لا یسلم پنجم وہ
موافق نظم کلام کے ایسا سمجھا جاتا ہے کہ جملہ وما کان اللہ لیضیع ایمانکم واسطے تشفی
اون شخصون کے ہے کہ جو کہ استقبال بیت المقدس کا اوپر اون کے شاق اور دشوار تھا گویا فرماتے
ہین کہ ہر چند قبلہ کرنا بیت المقدس کا فہم اور طبع تمہارے مین گران پڑا تھا گمان مت لیجاؤ کہ
تمام نمازین ایام گذشتہ کی کہ طرف بیت المقدس کے باوجود کراہت طبع کے ادا کی
ہین ضایع ہون اور مستوجب اجر کی نہون بلکہ انقیاد امر الٰہی باوصف کراہت طبع کے مقتضی
ایمان کا ہے قابل ضایع ہونے کے نہین ہے جیسا کہ حدیث شریف مین آیا ہے کہ عبادت
کرنی وقت مکروہ طبیعت کے کفارات گناہون کا ہے کراہت طبع کے ساتھ اس حد
کے پہونچے کہ عمل نیک مورث ملال کا بخوشی خاطر ہو ورنہ پاس رسم اور التزام اپنے سے
ادا کرے موجب اجر نقصان کا ہوگا اور ضمیر ایمانکم سے صرف خطاب مومنین کو ہوا ہے
کہ جو عمل نیک باوجود عدم رغبت کے بخوشی خاطر کیا جاوے وہ موجب ثواب کامل
کا ہوتا ہے جیسا کہ سردی کی شدت مین وضو اور غسل کرنا موجب ثواب کا ہے کہ
باوجود نہایت ناگوار ہونے کے خوشی سے کیا جاتا ہے اور جب کہ خوشی دل کے
نہ رہے گی تو البتہ نقصان ثواب ہوگا کیون کہ صحابہ کرام کو یہہ کلام آپس مین ہوا
کہ وفات یافتہ لوگون کا ایمان بسبب اس کے کہ اون کو یہہ قبلہ ناپسند تھا
موجب اضاعت ایمان کا ہوا اور بعض نے ایمان کے معنے نماز کے کہے ہین چنانچہ
حدیث شریف مین وارد ہے کہ فرق درمیان مسلمان کے اور مشرک کے نماز ہے
اور آیہ کریمہ واقیموا الصلوۃ ولا تکونوا من المشرکین کے یہی یہی
معنے ہین کہ نماز کو قائم کرو ورنہ مشرک ہوگی اور واضح ہو کہ بسبب رافت اور رحمت
کے اجر توجہ بیت المقدس کا کامل کیا گیا اگر اوس طرف کی توجہ بہ نسبت مکہ معظمہ
کے ناقص ہے اور چونکہ حضرت کی طبیعت مین استعداد کامل بالذات تھی اور

یہہ مقتضی اسکے ہے کہ وصف کامل بالذات کا طالب ہوا اور مقتضاے رافت ورحمت
کا یہہ ہے کہ کامل بالذات کو کامل بالوصف کرنا چاہیئے پس ارشاد ہوا کہ قَدْ نَرٰی
تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَاءِ ہم دیکھتے ہین بار بار تکنا تمہارا آسمان کی طرف کہ
شاید جبرئیل علیہ السلام وحی لاوین کہ جس مین توجہ مکہ کا ارشاد ہو پس یہہ آرزو
قابل پورا کرنے کے ہے فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضَاهَا تو ہم بے شک پھیر دینگے
ہین اب تمکو اوس قبلہ کی طرف کہ پسند کرتے ہو کہ کمال استعداد ذاتی تمہارا قبلہ کا
طالب ہے اور ملت تمہاری ابراہیمی ہے تا قبلہ بھی ابراہیمی ہووے اور پیغمبری تمہاری
اولاً عرب پر ہوئے کہ وہ سب خادم اور متوجہ اور طائف کعبہ کے رہے ہین اگر یہہ
نہ ہوگا تو اون کو نفرت ہوگی اور پورے پورے مطیع نہ ہون گے اور مکہ تمہارا وطن
ہے اور ہر شخص اپنے وطن کی خوبی اور ناموری چاہتا ہے اور یہودی یہہ کہتے تھے
کہ پیغمبر باوجود ادعاے ملت ابراہیمی کے اوس کے قبلہ کو چھوڑ کر ہمارے قبلہ پر متوجہ
ہوا ہے اگر ملت وہ ہے تو قبلہ بھی وہ ہو اور اگر قبلہ یہہ ہے تو ملت بھی یہہ ہو اپنے
کام مین یہہ حیران ہے چاہیئے کہ ایک وضع اختیار ہو پس اسلئے حکم ہوا کہ فَوَلِّ وَجْهَكَ
شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ پھیر تو چہرہ اپنا طرف مسجد حرام کے کہ اوس کے سجدہ مین
یہہ قبلہ بنا ہے اور اہل خدا کے سواے خدا کے اور طرف نظر اوس مین کرنی حرام
ہے اور حرمت اس مسجد کی ایسی ہے کہ کسی اور مسجد کے نہین ہے اور اگر درخواست
اس قبلہ کے تمہاری ہی تھی مگر چونکہ یہہ قبلہ اس دین اسلام کے لئے کیا گیا اسلئے
تمکو اور تمہاری سب امت کو حکم ہے کہ حَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ
تم جہان کہین ہو اس طرف متوجہ رہو کہ اپنے پیغمبر کی اتباع کی وجہ سے تمکو وہ کمال
ہووے کہ اگلی انبیا کو نہ تھا اور یہہ گمان نہ کرنا کہ بیت المقدس قبلہ اہل کتاب کا فضل
ہوگا کہ مکہ قبلہ جاہلیت کا ہے کیونکہ تمکو تو دونون خوبیان حاصل ہوئین اور اسی لئے
تمہارا پیغمبر ذوالقبلتین ملقب ہوا وَإِنَّ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ لَيَعْلَمُونَ
أَنَّهُ الْحَقُّ اور سچ یہہ ہے کہ جو کتاب والے ہین وسے بخوبی جانتے ہین کہ یہہ قبلہ

حق ہے کہ اون کی کتاب مین خود لکھا ہوا ہے کہ آخر زمانہ کا جو نبی ہوگا وہ ملت ابراہیمی
پر ہوگا اور اسی لیئے اوس کا قبلہ قبلۂ ابراہیمی ہوا اور یہہ بھی خوب معلوم ہے کہ
پیغمبر اور اوس کی امت نے اپنی راے سے یہہ قبلہ نہین ٹھہرالیا ہے بلکہ مِنْ رَّبِّهِمْ
اون کے رب کا حکم یہہ ہی ہوا ہے اور یہہ کتاب والے یہہ حکم اور یہہ خوبی اس پیغمبر
اور اوس کی امت کی اپنے کتابون مین سے چھپاتے ہین اور وہ مطلب یا وہ حرف
اور طور پر کردیتے ہین وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ اور اللہ غافل نہین ہے
کہ کیا کرتے ہو خدا کے حکم سے کرتے ہو یا اپنی عقل سے آور اہل کتاب پر بھی ظاہر ہے کہ
اون کا قبلہ یعنی پتھر ہَوا مین معلق ہے اور وہ درمیان ہوا اور آسمان کے ہے اور
قبلہ ایسا چاہیئے کہ جس طرف سجدہ کرین اوسکو قرار ایک جاے پر ہو اور یہہ وصف
کعبہ مین ہے اور آسمان اور یہہ پتھر قبلہ دعا ہے کہ اوسکے نیچے دعا کرین تو امید قبول ہے
نہ قبلہ نماز اور چونکہ ان مین استعداد کامل نہ تھے اسلیئے قبلہ دعا کو قبلہ نماز کیا گیا کہ
ان کی نظر صرف خوف اور طمع پر تھی نہ عبادت پر اسلیئے اون کی عبادت بشکل دعا کی
گئی بخلاف اس پیغمبر اور اس اُمت کے کہ اون کی استعداد اوپر عبادت کے متوجہ تھی
اور دعا ان کی عبادت سے جدا ہے کہ بنا اوسکی خوف و طمع پر ہے نہ عبادت کے
کہ اوس کا قبلہ جدا مقرر کیا گیا کہ کعبہ ایک گھر بنام خداے تعالی مستقل بنایا گیا ہے
بخلاف پتھر معلق کے کہ وہ تمام بیت المقدس مین سے ایک جزو غیر مستقل ہے اگرچہ
بہت بڑا ہے اب یہان چند سوال ہین - اول یہہ کہ اوپر گذرا کہ حضرت نے
اپنی راے سے استقبال بیت المقدس کیا اور اس آیت سے معلوم ہوتا ہے
کہ حضرت اس سے رضی نہ تھے کعبہ کا استقبال چاہتے تھے سو جواب یہہ ہے
کہ اوّلاً بامید اس کے کہ شاید یہود کی تالیف قلوب ہو اور ہم کو کمال انبیاء
بنی اسرائیل کا حاصل ہوجاوے اپنی اجتہاد سے بیت المقدس کا استقبال کیا
تھا جب یہود کو کچھ اثر نہوا اور کمال انبیاء بنی اسرائیل حاصل ہوچکا تو اصل استقبال
نسو ہی مکہ پسند آیا اور یا یہہ کہ باوجود استقبال بیت المقدس کے اصل مقصود

موضح القرآن

وَلَا الْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يُّنَزَّلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ خَيْرٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَاللّٰهُ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ

نہین چاہتے جو کافر ہین کتاب والون سے یعنی یہود اور نہ مشرک یعنی مکہ کے رہنے والے چاہتے ہین کہ اترے تم پر یعنی مسلمانون پر کچھ بھلائی تمہارے پروردگار کی طرف سے یعنی قرآن نہ اترے یہودی چاہتے تھے کہ پیغمبر آخری زمانے کا نبی اسرائیل مین سے پیدا ہو وے

تھا مگر بضرورت مذکورہ بیت المقدس اختیار کیا گیا تھا دوم اس آیہ کریمہ سے معلوم ہوتا ہے کہ استقبال
کعبہ ہی کے طرف ہے کیونکہ یہہ روی زمین ہے اور اسی پر تمام امت کا اجماع اور عمل ہے اور استقبال
مسجد الحرام کی طرف اوسی استقبال سے طرف تھہ متعلق اندر بیت المقدس کے ہی جواب حکم اس آیہ
کریمہ کا یہہ ہے کہ ہم متوجہ کردین گے تمکو اوس قبلہ پر کہ جس کو تم چاہتے ہو پس متوجہ ہو جاؤ
طرف مسجد حرام کے پس معلوم ہوا کہ مسجد الحرام کی طرف متوجہ ہونا بعینہ کعبہ کا استقبال ہے
اور حقیقت مین کعبہ اوسی جانب اور اوسی سیدہ مین ہے کہ جہان مسجد حرام ہے اور مسجد مین
نماز کسی اور طرف کیجاتی ہے نہ مسجد کی طرف پس مسجد حرام مین نماز پڑھنا تعلیم ہوا اور بعض نے
جو لکھا ہے کہ حرم قبلہ اہل مشرق و مغرب کا ہے تو یہہ درست معلوم نہین ہوتا ہے کیونکہ
حضرت نے بعد تحویل مدینہ منورہ مین قبلہ حرم کو نہ کیا بلکہ بیت کو گردانا اور اوروں نے
لکھا ہے کہ مسجد حرام کعبہ ہی کو کہتے ہین یا تو مجازا اور یا اسلئے کہ جتنے مسجد کے سجدہ کی
طرف ہے نہ جاے سجدہ کی اور فائدہ اس مجاز کا یہ ہے کہ جانب کعبہ ثابت ہوتی ہے اور اگر
کعبہ ہو تو یہہ جانب کافی ہوگی اور یہہ ہی مذہب امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا ہے اور ایک قول
امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے چنانچہ بروقت تحویل کعبہ کے سب جانب کعبہ کی متوجہ ہوگی عین کعبہ پر متوجہ
ہونا سب اہل مشرق و مغرب کا محال ہے چنانچہ وہی لوگ کہ نماز فجر پڑھتے ہوئے کعبہ کی طرف پھر گئی
اور تاریکی مین بخوبی توجہ بعین کعبہ نہو سکے اور انکی نماز حضرت نے جائز رکھی اور ایسا ہی ملاحظہ
احوال غزوات اور سفر اصحاب کرام اور تابعین عظام سے معلوم ہوتا ہے کہ صرف اوس جانب
استقبال کافی ہے عین کعبہ کی ضرورت نہی اور دریافت کرنا عین کعبہ کا موقوف اوپر دلائل
ہندسیہ کے ہے اور یہ علم نہ اوس وقت تھا اور نہ اسکا تعلم اون کے نزدیک ضرور تھا کہ عین
کعبہ کی تشخیص کیا کرین اور امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہین کہ مصلی کے قدم سے ایک
نصف قوس کھینچی جاوے اوس کے سر پر گذرتی ہوئی کہ عین کعبہ پر تمام ہووے اور وہ قوس
دائرہ سے کی ہو اور نہ اوسکے تعلیم پر کسیکو حکم کیا گیا تا شناخت عین کعبہ ہو سکے اور یا اگر
معلوم ہو کہ فلانا پہاڑ یا شہر کعبہ سے فلان طرف پر ہے اور ہم اوس پہاڑ یا شہر سے
فلان طرف مین تو یہ موجب دریافت جانب کعبہ ہو سکتی ہے - اور یہ معلوم ہو کہ یہہ پہاڑ

جو اوس طرف کھنچی ہی اور جہہ ہوا جو اوسپر چل رہی ہی فلان طرف سے فلان طرف جاتی ہی تو بہی جانب کعبہ معلوم ہوتی ہے - اور یا حرکت آفتاب سے دن کو معلوم ہو سکتا ہی کہ فلان ملک ور فلان شہر کعبہ سے شمال یا جنوب اور بسبب نکلنے اور چہپنے آفتاب کے مشرق اور مغرب کا تحقق ہو سکتا ہے اسلئے آفتاب ذریعہ دریافت جانب کعبہ ہو سکتا ہے اور شفق کی وجود سے وقت عشا اور وقت فجر متحقق ہوتا ہے اور رات کیوقت حرکت ستارگان کی جانب کعبہ پر دلالت کرتے ہین جیساکہ قطب تارہ دلیل کامل جانب کعبہ کے مقرر ہے سوال سیوم قد کے معنے تقلیل ہین یعنی کبہی دیکہتے ہین ہم اور یہہ صحیح نہین ہے کہ اللہ تعالی کا دیکہنا ہمیشہ ہوتا ہے نہ کبہی جواب اسکا یہہ ہے کہ حضرت کی دل کی توجہ استقبال کعبہ کی طرف ہمیشہ نہ تہے گاہے گاہے ہوتے تہے اسلئے قد بمعنی تقلیل درست ہی اور یا یہہ قد بمعنی تحقیق بہی بہت وارد ہی تو اب معنی اسکے ماضی کے درست ہوئے سوال چہارم وضح ہو کہ استقبال تمام بدن کا شرط ہے یہان تک کہ قدم کی اونگلیان بہی اور اس آیت مین حکم ہے کہ صرف چہرہ کعبہ کی طرف کیا جاوے جواب یہ ہے کہ چہرہ کا استقبال بدین شرط جائز ہوا ہے کہ سارا بدن متوجہ ہووے اور چہرہ کہ سب بدن کا اشرف ہے اور آدمیت کا اعتبار صرف چہرہ پر ہے اوسکا متوجہ ہونا سب آدمیت اور سب بدن کا متوجہ ہونا لازم ہے اور پشت وغیرہ کا استقبال باوجود استقبال چہرہ کے ممکن نہ تہا اسلئے اوس کا استقبال ساقط کیا گیا بلکہ متوجہ ہونا اصل چہرہ ہی کے ساتھ عقلاً اور عرفاً ہے - پنجم اس آیت سے معلوم ہوتا ہی کہ کس کس حالت مین متوجہ ہونا مقرر ہوا ہے جواب بحث استقبال نماز کی ہے اسلئے وہ ہی حالت مقصود ہے اور اور حالات مین مستحب اور مندوب ہے طواف یا فجر یا نشست مین اور نماز فرض مین سوا حالت خوف کے استقبال فرض ہے اور ایسے ہی نوافل مین بہی مگر سفر مین جبکہ گہوڑی وغیرہ پر سوار ہے تو استقبال ضرور نہین ہے اور پیادہ کو درست نہین ہے اور جس جگہہ قبلہ محقق نہو سکے چاہیئے کہ کسی معتبر سے پوچہے اور اگر کوئی ایسا نہو تو اپنی عقل سے اٹکل کرکے اوس طرف نماز کرے اور پہر اگر غلطی معلوم ہووے تو اعادہ اوس کا لازم نہین ہے - اور یہہ اہل کتاب باوجود حقیقت قبلہ کعبہ کے اوسکو اپنی کتابون مین چہپاتے ہین تو اون سے توقع اسکی کہ یہہ تمہاری اسلام کو تسلیم کرین گے ہرگز نہ رکہنی چاہیئے ولئن

القرآن اوس مین کیا عیب ہوتا ہے جو موقوف کی جاوین سورتین یا آیتین ان کے جواب مین یہہ آیت ہی ما ننسخ من آیۃ او ننسہا نأت بخیر منہا او مثلہا الم تعلم ان اللہ علی کل شئ قدیر جو موقوف کرتے ہین ہم کوئی آیت کے ... معطل ... یا بہلا دیتے ہین اوس آیت کو دلون سے تو لاتے ہین ہم اوس سے اچھی ... ایک مسلمان ...

أَتَيْتَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ بِكُلِّ آيَةٍ اور اگر تم لادو کتاب والون کو سب طرح کی آیتین
اور نشانیان اور دلیلین کہ حقیقت اس قبلہ کے اون پر جیسے کہ وے جانتے ہین اون پر کھل
جاوے تو باوجود اس معجزہ کے مَا تَبِعُوا قِبْلَتَكَ وے تمہارے قبلہ کی پیروی نہ کرین گے
کیونکہ وہ یہہ چاہتے ہین کہ تم اون کے تابع ہو جاؤ اور اب حقیقت یہہ ہے کہ وَمَا أَنْتَ
بِتَابِعٍ قِبْلَتَهُمْ تم ہرگز اون کے قبلہ کی پیروی نہ کرو گی کہ وہ پہر منسوخ ہو گا اور بیت المقدس
منسوخ ہوا کہ پہر ماموربہ ہو گا اور اہل کتاب کا ایک قبلہ ہوتا تو اوسکا اتباع بہی ہو سکے مگر جب مختلف ہے
کہ یہود نے پتہر کو جو بیت المقدس مین معلق ہے قبلہ کیا ہے اور نصاریٰ نے اوس جاے کو کہ بیت
المقدس مین جانب شرق ہے اور اوس مین حضرت عیسیٰ کی روح حضرت مریم مین پڑے قبلہ
گردانا ہے کیونکہ وے وَمَا بَعْضُهُمْ بِتَابِعٍ قِبْلَةَ بَعْضٍ آپس مین قبلہ ایک دوسرے کے تابع
نہین ہے پس متابعت اہل کتاب کی قبلہ کے محال ہوئی اور نصاریٰ کہتے ہین کہ ہمارے قبلہ کی
پیروی سہل ہے کہ شہر کا استقبال جو پہلے ماموربہ ہوا تہا وہ بعد تولد حضرت عیسیٰ کے منسوخ ہو کر
جاے نفخ روح مقرر ہوا تو منسوخ قبلہ کا جب اونہون نے تسلیم کیا تو ممکن ہے کہ یہہ دونو قبلے
منسوخ ہو کر کعبہ ماموربہ ہوا ہو پس جب کعبہ مقرر ہوا تو پہر اہل کتاب کا اپنے پہلے قبلہ پر قائم رہنا
بجز نفسانی خواہش کے اور کچہہ نہین ہو سکتی ہے اسی لئے وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ أَهْوَاءَهُمْ
مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ إِنَّكَ إِذًا لَمِنَ الظَّالِمِينَ اگر اون کی خواہش نفسانی
کی باوجود اس علم اور اس حقیقت کے پیروی کرو گے تو ظالم یعنی گنہگار اس حکم کی مخالفت کی وجہ
سے ہو گی اور یہہ بات کہ حکم خدائیتعالی پر اون کی خواہش کو ترجیح دو محال ہے تو گنہگار ہونا بہی
محال ہے اب یہان دو سوال ہین اول یہہ اہل کتاب مین سے عبداللہ بن سلام اور نجاشی تابع قبلہ اہل
اسلام کے ہوئے کیونکر درست ہووے یہہ بات کہ اہل کتاب تمہارے قبلہ کے تابع نہ ہون گے جواب
یا تو مراد تمام اہل کتاب ہین اور ظاہر ہے کہ سب نے اسلام قبول نہین کیا اور ایک دو کا اسلام لانا
اسکا مخالف نہین ہے اور یا مراد اہل علم ہین سو علماے یہود اور نصاریٰ سے کوئی ایمان نہین لایا
کیونکہ عبداللہ بن سلام وغیرہ جو ایمان لائے تہے وہ قبل اس آیت کے لائے تہے نہ بعد
اس آیت کے۔ اور صحیح تر جواب یہہ ہے کہ مقصود اس آیت سے یہہ ہے کہ اہل کتاب باوجود

صحیح و اصح ... أَلَمْ تَعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ لَهُ مُلْكُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَا لَكُمْ مِنْ دُونِ اللَّهِ مِنْ وَلِيٍّ ...

اسکے کہ وہ حقیقت اس قبلہ کی بخوبی جانتی ہین کہ یہہ کعبہ حضرت ابراہیم اور اسماعیلؑ کا ہے اور اون سے
پہلے پیغمبرون کا ہی شاید کبہی اپنی نمازون مین اودھر بھی متوجہ ہوجاوینگے ہرگز نہوگا دوم غرض اہل کتاب
کی یہہ ہے کہ تم اون کے قبلہ کے تابع ہوجاؤ سو یہہ ایک خواہش ہے جمع کا لفظ کیا ضرور تھا
جواب جمع اکثر دو پر بہی بولتے ہین تو یہود کی خواہش متعلق پتہر کے متابعت اور نصاریٰ
کی متابعت جائے پیدائش عیسیٰ علیہ السلام کے اوپر معہذا ہر شخص کی یہہ تمنا تہی اسلیئے جمع کا لفظ آیا
کہ خواہشین بہت ہوئین ۔ اور اس پیروی مین اونکی بہت خواہشین تہین ۔ ایک یہہ کہ قبلہ کامل ایک
ہوگا دوم قبلہ کی پہچان مین ہم مقتدی اور مطیع اہل اسلام ہونگے سوم نماز ان کے قبلہ کے طرف
ہونی چہارم اہل کتاب کا یہہ طعنہ اس دین اسلام پر کہ نماز جو افضل عبادت ہے بے ہمارے دین
اور ہمارے قبلہ کے پیروی کے درست نہوسکے سو دین اسلام ناقص ہے اور ہمارا دین کامل ۔ اور کچہہ
خصوصیت درباب نماز ہی نہین ہی جو کہ مطلق قبلہ ہونے سے غرض ہے کہ مراد ہمیشہ عام ہوتی ہے
لفظ خصوص کے اوپر مدار نہین ہے اور زیادہ تر بیان آیت وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَاءَهُمْ بَعْدَ
الَّذِي جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ مین گذرا ۔ اب
تمہاری یہہ غرض ہے کہ یہہ اہل کتاب ہی یہی جان لین کہ قبلہ اون کا منسوخ ہوا اب آرزو نکرین
کہ یہہ قبلہ پہر ماموں ہوگا اور قبلہ کامل منسوخ ہوگا اور یہہ نہ کہین کہ ہمارے قبلہ اگر اختیار ہوگا
تو جان لینگے کہ ہماری کتابون مین جو پیغمبر آخری موعود اور مذکور ہے یہہ ہی ہے ورنہ
نہین پس واضح ہو کہ اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْرِفُوْنَهٗ جسکو ہم نے کتاب دی ہے
خوب پہچانتے ہین کہ قبلہ کامل اس دین کامل کے لئے چاہیئے کہ وہ کعبہ ہے اور یہہ اسلام ہے
اور خوب پہچانتے ہین کامل کامل سے موقوف نہین ہوگا اور خوب پہچانتے ہین کہ پیغمبر
آخری موعود مذکور کتاب سماوی مین یہہ ہی شخص شریف ہے اور یہہ شناخت اونکی
بسبب معجزون کے نہین ہے بلکہ ایسے ہی کہ گویا آدمی کو پہچانتے ہین باعتبار اوس کے
حلیہ اور صورت اور شکل اور شمائل اور اخلاق اور نسب اور قبیلہ اور قوم کی اور باعتبار اوسکے
گہر اور وطن کے کیونکہ یہہ سب اونکی کتابون مین درج ہے كَمَا يَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَهُمْ جیساکہ
منجملہ بہت لڑکون کے اپنے لڑکون کو پہچان لیتے ہین کہ اسقدر قد قامت اور اس رنگ وغیرہ کا ہے

ترجمہ القرآن
کیا تجہکو معلوم نہین
وہ کہ خدا تعالیٰ ہی کا
واسطے ہے بادشاہت
آسمانون کی اور زمین
کی اور نہین ہے واسطے
تمہارے سوائے خدا تعالیٰ
کے کوئی دوست جو
نہین فائدہ پہونچاوے
اور نہ کوئی تمہارا مدد
کرنیوالا ہے جو تمہارا
نقصان کو تم سے
دور کرے آیا
ارادہ رکہتے ہو تم
اون کہ سوال کرو رسول اپنے
سے جیسا کہ سوال کیا گیا موسیٰ
سے پہلے اس سے اور جو
بدل لیوے کفر کو
ایمان کے بدلے وہ
بہکا سیدہی
راہ سے ۱۴

اور بعض ان مین سے کچھہ اسکا اظہار ہی کرتی ہین اور بعض وَاِنَّ فَرِیۡقًا مِّنۡھُمۡ لَیَکۡتُمُوۡنَ الۡحَقَّ وَ
ھُمۡ یَعۡلَمُوۡنَ تو خوب چھپاتے ہین اس حق کو اور خوب جانتے ہین کہ حق یہہ ہے اور خوب
جانتے ہین کہ ہم ناحق ہر حق کو چھپاتے ہین اور خوب جانتے ہین کہ ہم حق کو چھپاتے اور یہہ نہین
جانتے ہین کہ اَلۡحَقُّ مِنۡ رَّبِّکَ حق اور سچ امر وہ ہے کہ نازل ہوا ہے تیرے رب کے پاس سے
خواہ ہم علمای کتاب اوسکی تصدیق کرین یا نہ کرین اور بذریعہ اپنی کتابون کی خوب جانتے
ہین حق ہونا تمہارا نہ بذریعہ امر عقلی اور معجزون کے فَلَا تَکُوۡنَنَّ مِنَ الۡمُمۡتَرِیۡنَ پس لازم ہے
کہ ہرگز اپنے امر مین شک نہ کرو کہ ان کتاب والون نے جو تصدیق نہ کی تو ہمارا اعتبار نہین ہے
بلکہ حق ہونا ہمارا وحی پر موقوف ہے جب وحی نازل ہوئی تو کیا شک رہا اگرچہ یہہ لوگ
شک کرین یا تصدیق نہ کرین کیونکہ بعد وحی کے کسی کی تائید کی حاجت نہین ہے بخلاف
الہام اور کشف اولیا اور صلحا کے کہ وہ حجت قاطعہ نہین ہے ظنی ہے اسلئے تائید اور تصدیق
کی حاجت ہوتی ہے اب یہان چند سوال ہین جواب طلب اول لفظ معرفت درباب
شناخت اشخاص شخص معین کے بولتے ہین کہ پہلے سے اوسکو جانتے ہون اور دیگر
بسبب کئی عارضون کے ناشناسا ہوگیا ہو اور پھر پہلی علامتون اور نشانیون کے سبب سے
اوسکی شناخت ہو اور علم واسطے شناخت معانی کے بولتے ہین یعنی اہل کتاب باعتبار علامات
اور نشانہاے مندرجہ اپنی کتاب کی پہچانتے ہین کہ یہہ وہی پیغمبر ہے جو موعود ہے اور علم پیغمبر
کے منکر نہ تھے اور علم پیغمبری کہ موقوف اوپر معجزون کے ہی سب اہل کتاب اور غیر اہل کتاب پر برابر
ہے خاص اہل کتاب کے لئے حجت نہین ہے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عبد اللہ بن
سلام سے پوچھا کہ تم ہمارے رسول کو کیونکر جانتے ہو کہا کہ مین اونکی رسالت اور پیغمبری کو اس
طور پر جانتا ہون کہ اپنی پسر کے فرزند سے زیادہ یعنی باوجودیکہ اوسکی فرزندی کا مجکو اقرار
ہے مگر احتمال ہے کہ اوسکی مان نے اور کسی سے نطفہ لیکر یا کسی کا ولد لیکر میرے ساتھہ منسوب
کیا ہو اور حضرت کی رسالت اور پیغمبری مین مجکو کچھہ شک اور احتمال نہین ہے حضرت
عمر نے حضرت عبد اللہ بن سلام کو آفرین کہی اور پیشانی پر بوسہ دیا پس آیت کریمہ
سے شناخت شخص ہے اور اس حدیث سے علم پیغمبری وجہ مطابقت کیا جواب وجہ مطابقت یہہ ہے

کہ حضرت عبداللہ نے یہہ کہا کہ بنسبت شناخت شخص اپنے پسر کے اونکی زیادہ تر شناخت حجت کو حاصل ہے
کہ اوسمین تو احتمال بھی ہے اور ان مین احتمال نہین ہے کیونکہ علم پیغمبری تو اونکو خوبی حاصل تھا مطابقت
اوس علم کی ساتھ شناخت شخص پیغمبر کے خوبی ہے کیونکہ پیغمبری مین تو کسی اہل کتاب کو انکار نتھا
بلکہ شخص مین تکرار تہی کہ یہہ ہے یا اور کوئی دوم لڑکون اور لڑکیون کی پہچان دونو برابر ہے پھر
لڑکون کو کیون خاص کیا جواب بسبب شرافت کی کہ لڑکے کو لڑکی پر ہے اور یا یہہ کہ لڑکے کو بنسبت
اورون لڑکے کی جو شناخت کرتا ہے تو اور سب لوگ اوسکی شناخت کو ترجیح دیتے ہین اور تسلیم کرتے ہین
کیونکہ اور لوگ بھی اپنے اپنے لڑکون کو اور اسکی لڑکی کو جدا جدا پہچانتے ہین بخلاف لڑکیون کے کہ
بسبب ملاقات نہ ہونے اور کم کم ملنے کے ایک کا دعوی مرجح اور مسلم نہین ہوسکتا ہے سوم پیغمبر
معصوم ہے محل شک نہین ہے پہر اونہین منع کرنے کے کیا معنی جواب پیغمبر مطلق احکام کرنے اور
نہ کرنے کا مکلف مثل اور بنی آدم کے ہوتا ہے مخالف عصمت ذاتی کی نہین ہے اور احکام بالامر اور بالنہی
موقوف اسپر نہین ہے کہ مادہ عصیان سے ہو تو ورنہ نہین آب اضح ہو کہ خلقت انسان کی باعتبار
صورت اور سیرت کے اختلاف ہے اسلئے اورون کا متفق ہونا ایک امر پر یا ایک قبلہ پر ممکن
نہین ہے وَلِكُلٍّ وِّجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيهَا اور سب آدمی اور ہر گروہ اور ہر ملک اور ہر ولایت
کے لئے جہت ہے کہ اوسکی طرف وہ متوجہ ہوتے ہین کوئی کفر پر جاتا ہے کسی نے اسلام قبول کیا
ہے کوئی بتخانہ مین جاتا ہے اور کوئی مسجد مین کوئی عشق زن مین گرفتار ہے کوئی زر کا طلبگار
ہے شعر کسی کا دل خدا سے لگ رہا ہے ٭ کوئی روے پری وش تک رہا ہے ٭ کوئی
بت ہاے سنگین پوجتا ہے ٭ کوئی بیہودہ قصہ بک رہا ہے ٭ پس اس اختلاف باہمی کے درپے
نہ ہو اور یہہ نہ جانو کہ یہہ اختلاف ظاہری واسطے اتفاق اور جمع باطنی کے کیا مفید ہوسکتا ہے بلکہ
یہہ حصول جمع باطنی موقوف اوپر عبادات اور اصل کی نیکیون کے ہے نہ اس قبلہ پر کہ یہہ
اصل عبادت نہین ہے فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرَاتِ پس دوڑو تم نیکیون پر کہ اصل نیکیان مین
مثل نماز اور زکوۃ اور روزہ وغیرہ نہ قبلہ پر کہ وہ اصل عبادت نہین ہے بلکہ ذریعہ عبادت کا
ہے جیسا کہ بدن وغیرہ کی طہارت ذریعہ نماز کا اور زیارت قبور ذریعہ یاد گور و خدا کا ہے
اور مناقب اور مدایح اولیاء اور صلحاء ذریعہ حصول اون کی روش کا ہے اور اچھی طرح پڑہنا

قرآن شریف کا ذریعہ حصول شوق کا ہی۔ اور یہہ خیال نکرو کہ بسبب اختلاف کے جو روشنی
حاصل نہ ہوگی تو عبادت قبولیت کے لائق نہ ہوگی کہ یہہ ہی اصل غرض اتحاد قبلہ سے ہے کیونکہ مقصود
اصل عبادت ہے اور اوسکا مقبول ہونا بارگاہ ایزدی مین اور بروز حشر سرخ رو ہونا اتحاد قبلہ کا
موقوف نہین ہے اسلئے کہ اَیْنَمَا تَكُوْنُوْا یَاْتِ بِكُمُ اللّٰهُ جَمِیْعًا اِنَّ اللّٰهَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ
تم جہان ہو مشرق یا مغرب اور خوشی یا غم اور عبادت یا بیہودگی اور اسلام یا کفر مین اور اطاعت یا
گنہگاری مین تم سب کو خدای تعالی جمع کردیگا قیامت مین اور عبادت اور نیکی ایک کی دوسرے
کے لیئے مفید ہوگی اور ایک کا نور عبادت دوسرے کے سے روشن ہوگا اور ناقص کو ایسی کامل کے
ساتھہ کمال ہوجاوے گا اور علی ہذا القیاس کفر ایک دوسرے کی سے باعث مزید عذاب اور رسوائی
کا ہوگا اور یہہ سب کام خدا پر بہت آسان ہین کہ وہ سب پر قدرت کامل رکھتا ہے کہ سب کو ایسا جمع
کرے کہ ایک کو دوسرے سے فائدہ حاصل ہو اور کامل کو ترقی اور ناقص کو کمال پہونچے۔ اب یہان
چند بحث ہین اول یہہ کہ واو جو اول مین ہوتی ہے موافق قاعدہ عرب کے گرجاتی وجہۃ مین کیون
نگری جواب واو فعل یا اوس کے توابع مین سے گرتا ہے اور وجہۃ نہ فعل ہے اور نہ مصدر وغیرہ
بلکہ اسم تام ہی اور تام مین تعلیل نہین ہوتی ہے دویم فَاسْتَبِقُوا الْخَیْرٰتِ سے امام شافعیؒ
نے یہہ دلیل لی ہے کہ نماز مین اول وقت ادا ہون تا معنے سبقت اور پیشی کے متحقق ہون
اور یہہ معنی حدیث شریف کی ہین کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ
کو فرمایا کہ نماز مین دیر نہ کرنا جب وقت ہو جاوے اور جنازے پر نماز مین دیر نہ کرنا اور
بیوہ کی نکاح مین دیر نہ کرنا جب اوس کا کفو ملے گرمی کے ظہر مین تاخیر اور عشا کی تاخیر ثلث
شب تک حدیث سے ثابت ہے اور امام صاحب فرماتے ہین کہ اگر جماعت زیادہ ہو جاوے
تو تاخیر کرنی بہتر ہے اس مین انتظار کا بھی ثواب ہوتا ہے مگر مغرب مین جلدی کرنا بہتر ہے
اور جاڑے کی ظہر مین جلدی کرنا بہتر ہے اور اجماع امت اسپر ہے کہ نماز کی وقت مین
اور کامون مین مشغول رہنا اور اوسکا تہیہ نہ کرنا ممنوع ہے اور معنی اشتیاق کے یہہ ہین
اور انتظار مین نماز کے بیٹھے رہنا موجب ثواب ہے سیوم وَلِكُلٍّ وِّجْهَةٌ کے معنی
اکثر مفسرین نے یہہ لکھے ہین کہ قبلہ مقربین عرش ہے اور قبلہ روحانیین کرسی ہے

اور قبلہ کروبین بیت المعمور ہے اور قبلہ دعا آسمان ہے اور قبلہ ملائکہ کا زمین اور بدن آدم کی ہے اور قبلہ انبیاء بنی اسرائیل کا بیت المقدس ہے اور قبلہ آدم اور نوح اور ابراہیم اور محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام کعبہ ہے اور قبلہ ارواح کا سدرۃ المنتہیٰ ہے مگر اب معنی فاستبقوا الخیرات کے موزون نہین ہوتی ہین مگر اسی طرح کہ مراد مطلق نیکیون کا حاصل کرنا ہے کہ اپنے اپنے دین پر نیکیان حاصل کرین نہ خاص ایک طرح پر بلکہ رضامندی اوسپر معلوم ہو کسی طرح وحی سے یا غیر وحی سے پس جیسی کہ ایک طریق تمام گروہون کے لئے ممکن نہین ہے اسی لئے ہر ہر فرد کے بیلئے اتفاق ایک امر پر ممکن نہین ہے پس اسی واسطے لازم ہے کہ ہر شہر کی جانب قبلہ جدا ہوا اور اصرار اپنے شہر کے سمت پر درست نہین ہے وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اور جب کہ نکلو تم سفر کو تو اپنی شہر سے سمت قبلہ پر متوجہ نہ ہو بلکہ نفس قبلہ پر متوجہ ہونا چاہیئے کہ جانب مسجد حرام کے اپنا مونھہ موڑتے رہو کہ گرداگرد کعبہ کے بنی ہوئی ہے اسی لئے کعبہ کے حکم مین ہے مگر اس طور پر کہ توجہ کعبہ کی زائل نہونے پاوے ورنہ نماز نہوگی کہ صرف مسجد حرام کا استقبال بے استقبال کعبہ کے محقق کافی نہوگا وَإِنَّهُ لَلْحَقُّ مِنْ رَبِّكَ وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ اور یہہ تعین قبلہ کا بجانب کعبہ کے بے تعین جہات کے حق ہے خاص تمہارے رب کا حکم ہے اور تعین جہات اوس کے طرف سے نہین ہو سکتی ہے کہ یہہ جگہون کے اختلاف پر موقوف ہے اور جو کچہہ کرتے رہتے ہو تمہارا اللہ اوس سے غافل نہین ہے بلکہ جو نماز کہ کعبہ کے استقبال پر اوسکی حکم سے ہوتی ہے صحیح ہے اور موافق وعدہ کے ثواب ملے گا یہہ نہین ہے کہ وہ غافل ہے اور اوسکے غفلت مین محنت کی ہوئی رائگان جانے کا خوف ہے مثلاً حنفیہ جنوب مین کہڑے ہوتے ہین اور امام اون کا شمال مین اور فخر اکہتے ہین کہ ہم مقام ابراہیم علیہ السلام مین قائم ہین اور شافعیہ غرب کعبہ مین کہڑے ہوتے ہین اور امام اونکا جانب شرق مین اور فخر اکہتے ہین کہ قبلہ ہمارا وہ جگہہ ہے کہ آیت اوسپر لازم ہے وَاتَّخِذُوا مِنْ مَقَامِ إِبْرَاهِيمَ مُصَلًّى اور یہہ سب استقبال کعبہ پر مستقل اور قائم ہین۔ اور اس سے پہلے جب مکہ سے نکلے تھے تو بیت المقدس کو قبلہ کیا تھا اب اگر وہان سے نکلو تو ایسا نہ کرنا وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

کہ جہان سے نکلو بلکہ مکہ سے تو اپنا استقبال مسجد حرام پر رکہو اور یہہ حکم خاص تمکو نہین ہے بلکہ وَحَيْثُ
مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ اور جس جگہہ کہ تم ہو اور تمہارے امت ہو اور تم سب اپنے گہر
پر یا سفر پر ہو تو تم سب توجہ کرو جانب مسجد حرام کی لِئَلَّا يَكُونَ لِلنَّاسِ عَلَيْكُمْ حُجَّةٌ
تاکہ نہ ہو تم پر اور لوگون کو عرب یا یہود یا نصاریٰ کو غلبہ و حجت کہ بعض عرب یہہ کہین گے کہ
باوجود اتباع ملت ابراہیمی کے قبلہ ابراہیمی کو ترک کر رکہا ہے اور بعض یہہ کہین گے کہ
بسبب مخالفت قریش کے قبلہ ابراہیم اور اسماعیل کو ترک کیا باوجودیکہ اون کی اولاد ہے
اور اونکی نبوت اور ملت کا اتباع اور اعتقاد ہے إِلَّا الَّذِينَ ظَلَمُوا مِنْهُمْ مگر جو لوگ کہ
ظالم ہین یعنی حق پر اپنی تعصب اور عناد سے طعن کرتے ہین کہ استقبال کعبہ از راہ حق پرستی نہین
ہے بلکہ محبت اپنے وطن کی یا اپنی قوم کی اور بعض یہہ طعنہ دیتے ہین کہ یہہ رسول اپنے کام مین
حیران ہے پہلے کعبہ قبلہ کیا پہر بیت المقدس کو پہر کعبہ کو تو اب اسپر بہی اعتقاد نہین ہے کہ شاید
پہر پہر جاوے پس ایسی ظالم دشمنون کے طعنہ سے فَلَا تَخْشَوْهُمْ نہ خوف کرو تم کہ دشمن
کا قول صرف عداوت پر ہے نہ تحقیق پر اور ایسی کو کہدو کہ مجکو یاد نہ کیا کرین ورنہ مجکو ساتھہ
لعنت کے یاد کرنا پڑے گا۔ اور عبد اللہ بن حمید اور ابن ابی حاتم نے نقل کیا ہے کہ عبد اللہ بن عمر
سے کسی نے پوچہا کہ تم ناحق مار ڈالنے والے اور شراب پینے والے اور چور اور زناکار کو دیکہتے ہو
وہ بہی تو خدا کی یاد کرتے ہین اور اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ تم میری یاد کرو مین تمکو یاد کرونگا حضرت
عبد اللہ نے فرمایا کہ جب یہہ لوگ یاد کرتے ہین تو خدا ہی تعالیٰ اون کو لعنت سے یاد کرتا ہے
جب تک وہی چپ ہو وین الغرض یہہ ذکر مطلق نہین بلکہ مقید ہے یعنی جب کہ موافق رضامندی
خدا کی ذکر کروگی تو باعث ذکر خدا کا ہے چنانچہ مفسرین متقدمین نے یہہ تفسیر اس آیت کی کی ہے
یاد کرو میرے ساتھہ طاعت کی کہ یاد کرون گا مین تمکو اپنی مغفرت و رحمت کے ساتھہ
یاد کرو مجکو ساتھہ مجاہدہ کے مین تمکو یاد کرون گا ساتھہ مشاہدہ کے مجکو یاد کرو
تم ساتھہ دعا کے مین یاد کرون گا تمکو قبول کے ساتھہ۔ یاد کرو مجہہ کو ذلیل ہوکر مین
یاد کرون گا تمکو فضیلت دیکر۔ یاد کرو مجکو آدمیون کے بہرے مجلس مین مین یاد کرونگا
تمکو فرشتون کی بہری مجلس مین۔ یاد کرو مجکو فراغت مین مین یاد کرون گا تمکو تنگی مین

یاد کرو مجھکو اپنی زندگی مین مین یاد کرون گا تمکو تمہاری موت کے بعد - یاد کرو مجھکو دنیا مین یاد کرونگا مین تمکو آخرت مین یاد کرو مجھکو بندگی کے ساتھہ مین یاد کرون گا تمکو پرورش کے ساتھہ یاد کرو مجھکو صدق اور اخلاص کے ساتھہ یاد کرونگا تمکو زیادت اختصاص کے ساتھہ از مترجم - احادیث جو مذکور ہوئین اور جن پر تفاسیر کی بنا ہی سب اخبار احاد ہین موافق اصول حنفیہ کے مقید نہین ہوسکتی ہین خصوصاً کتب علی نفسه الرحمة و رحمتی سبقت علی کل شیٔ علی غضبی معارض ان احادیث کے ہین کفر بے ادبی بے تعظیمی غفلت معصیت کیونکر مانع رحمت و عنایت عامہ خداوندی کا ہوسکتی ہین مشاہدہ دلیل قوی ہے نعمت دنیوی سے کس قدر یہہ لوگ محظوظ ہین تکلیف فقر وفاقہ سے محفوظ اور اہل سلام اور اہل تقوی باوجود اس اختصاص کے ان سب مراتب مین اون کے ساتھہ برابر ہین مگر ہان کے الطاف کی قابلیت ہم مین ہی نہین ہے ورنہ اون کے عموم مین تو کچھہ شبہ نہین شعر عام ہین اوس کے تو الطاف شہیدی سب پر + تجھسے کیا ضد تھی اگر تو کسی قابل ہوتا + ہم یہہ کہین گے داور محشر کے روبرو + کیا کیا گنہ کئے تیری رحمت کے زور پر ** اور قاعدۂ مسلم حنفیہ کا یہہ ہے کہ مطلق جبکہ معمول باطلاقہ ہوسکے تو اوسکا مقید ہونا جائز نہین ہے بحث چہارم مقام اجابت دعا مین یہہ بات ثابت ہی کہ مستلزم شکر خدا کا ہی اور یہہ ہی بات احادیث صحیحہ سے ثابت ہی طبرانی نے اوسط مین اور ابو نعیم نے حلیہ مین روایت کی ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالی فرماتا ہی اے ابن آدم جو تو میرا ذکر کریگا تو یہی میرا شکر ہے اور جب مجھکو تو بہول جاوے گا تو یہہ کفران نعمت ہے اور بیہقی نے شعب الایمان مین زید بن اسلم سے روایت کی ہے کہ حضرت موسی علیہ السلام نے جناب باری مین عرض کیا کہ تیرا شکر کیونکر ادا ہوسکے کہ ہر وقت نعمت زیادہ ہوتی جاتی ہے فرمایا کہ مجھکو یاد رکہو بہولو نہین کیونکہ میرا شکر اور میرا نسیان میرا کفران ہے اور عبد اللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جسکو توفیق یاد الہی میسر ہووے اللہ تعالی بے شک اوسکو یاد کریگا کیونکہ فرمایا ہے باری تعالی نے کہ مجھکو یاد کرو مین تمکو یاد کرونگا اور جسنے توفیق دعا کی پائی قبول بھی اوسکو حاصل ہوا

موضح القرآن

کیونکر تجھے جانا کہ ہمکا سوا سے کوئی بہشت مین نجاوے گا کسی سند سے کہتی یہود اور نصرانی جہوٹے ہین بلی من اسلم وجهه لله وهو محسن فله اجره عند ربه ولا خوف عليهم ولا هم يحزنون ہان بلکہ جسنے تابعدار کی اور مہنہ رکھا اپنا خدا تعالی کے حکم بجا لانے کو اور وہ نیک کام کرنیوالا ہے پس واسطے اوس کے نیک کامون کا بدلا ہے پروردگار کے پاس سے اور نہ کچھ ڈر ہے ان لوگون پر

کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ مجھ سے مانگو کہ مین تمہاری درخواست قبول کرونگا اور جنکو توفیق شکر
ہوئی نعمت زیادہ حاصل ہوئی کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ جو میرا شکر کروگے مین تمکو نعمت
زیادہ دیتا ہونگا اور جسکو استغفار کی توفیق ہوئی اوسکو مغفرت حاصل ہوئی کہ اللہ تعالیٰ
نے فرمایا ہے کہ تم اپنے رب سے مغفرت مانگتے رہو کہ وہ غفار ہے اور خالد بن ابی عمر سے روایت
کی ہے کہ جو خدا تعالیٰ کے حکم کا فرمان بردار ہوگا وہ بالضرور خدا تعالیٰ کا یاد کار ہوگا اگرچہ
اور عبادت نماز و روزہ کم کرے اور جو کہ نافرمان بردار ہے وہ خداوند تعالیٰ کو فراموش کئے
ہوئے ہے اگرچہ نماز و روزہ وغیرہ بہت کرے اور اس سے ثابت ہوتا ہے کہ یاد الٰہی کے
لیے پرہیزگاری اور نگہبانی احکام الٰہی کے بہت ضرور ہے اور صحیح بخاری اور مسلم مین روایت
ہے کہ اے ابن آدم اگر تو مجھہ کو اپنے دل مین یاد کرے گا مین بھی تجکو اپنے دل مین یاد رکھونگا
اور جو تو مجکو بھری مجلس مین یاد کرے گا تو مین بھی تجکو ملائکہ اور انبیا اور اولیا کی محفل مین
یاد کرونگا اور جان لے کہ تیری مجلس سے یہہ مجلس بہت بہتر ہے اور جو تو ایک بالشت میری
طرف آئیگا تو مین ایک گز تیری طرف آؤن گا اور اگر تو میری طرف قدم قدم آوے گا
تو مین تیری طرف دوڑ کر آؤن گا اور سنن ابن ماجہ اور اور معتبر کتابون مین وارد ہے کہ
حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ جب بندہ میری یاد کرتا ہے اور میرے نام سے اوسکی ہونٹ ہلتے
ہین تو مین اوسکے ساتھہ رہتا ہون اور جامع ترمذی اور اور صحاح مین وارد ہے کہ کسی نے
حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ اسلام مین عبادات بہت ہین مجھکو سب سے عمدہ عبادت
تعلیم فرمائیے کہ ہمہ تن اوس ہی مین متوجہ ہوجاؤن کہ سب عبادات ادا نہین ہوسکتی ہین ارشاد
ہوا کہ زبان بذکر الٰہی تر رہے اور بیہقی وغیرہ محدثین نے روایت کی ہے کہ جب حضرت صلے اللہ
علیہ وسلم نے حضرت معاذ بن جبل کو یمن پر روانہ کیا تو اونہون نے بہت باتین حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم سے دریافت کین آخر یہہ بات پوچھی کہ بھلے کامون مین کونسا عمل خدا تعالیٰ
کی نزدیک محبوب ہے ارشاد ہوا کہ مرتے دم تک ذکر الٰہی مین تر زبان رہنا۔ اور ابو بکر بن ابی الدنیا
ابو المخارق کی روایت بیان کرتے ہین کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا
کہ معراج کی رات مین ہمارا گذر ایک شخص پر ہوا کہ وہ ہمہ تن نور عرش مین غائب تھا

وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ لَيْسَتِ النَّصٰرٰى عَلٰى شَيْءٍ وَّقَالَتِ النَّصٰرٰى لَيْسَتِ الْيَهُوْدُ عَلٰى شَيْءٍ وَّهُمْ يَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ

ہمنے دریافت فرمایا کہ یہہ کون ہی کیا کوئی فرشتہ ہے سب نے عرض کیا کہ یہہ شخص فرشتہ نہین ہے بلکہ آدمی ہے کہ دنیا مین یاد الٰہی مین تر زبان تھا اور دل اوسکا مسجد کے ساتھہ متعلق رہتا تھا اور اپنے ماباپ کو کسی سے بُرا نہین کہوایا۔ اور امام احمد کی کتاب الزہد مین اور اور کتابون معتبر مین وارد ہے کہ حضرت ابو الدرداء کے روبرو یہہ ذکر ہوا کہ فلان شخص نے سو غلام خدا کی لئے آزاد کئے ہین انہون نے فرمایا کہ البتہ اسقدر دینا بہت ہی مگر اس سے بہتر دو کام ہین ایک ایمان کہ رات دن اوسکو انسان نے اپنے اوپر لازم کیا ہے دوسری زبان کہ ہمیشہ یاد الٰہی مین تر رہے یہہ کہکر پھر یہہ کہا کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہہ فرماتے تھے کہ مین تبلاتا ہون تمکو بہتر عبادت اور بہتر عمل کہ جس سے خدا کی یہان تمہاری درجے بلند ہو دین اور بہ نسبت صدقہ زر وسیم کی بہی بہتر ہے اور بہ نسبت جہاد کے بہی بہتر ہے کہ جس مین دشمن تمہارے اور تم اونکی گردنین کاٹو لوگون نے عرض کیا کہ ہان فرمائیے ارشاد ہوا کہ وہ ذکر خداوندی ہے اور بیہقی نے عبداللہ بن عمر سے روایت کی ہی کہ آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ذکر خدای تعالی دل کو اور ہر چیز کو صیقل کرتا ہے اور بہ نسبت ذکر الٰہی اور کوئی عمل زیادہ تر نجات دینے والا عذاب سی نہین ہے اور یہہ مضمون دوبار فرمایا لوگون نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ کیا جہاد بہی ذکر الٰہی کے برابر نہین ہے حکم ہوا کہ ہان برابر نہین ہے اگرچہ مجاہد ایسی کوشش کرے کہ تلوار ٹوٹ جاوے اور طبرانی اور بزار اور بیہقی عبداللہ بن عباس سے روایت کرتے ہین کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص رات کو نہ جاگ سکی اور بسبب محبت اور بخل کے مال خرچ نہ کرسکے اور بسبب نامردی کے خدا کے دشمنون پر جہاد نہ کرسکے پس اسکو لازم ہے کہ کہ ذکر خدا کا بہت کرے کہ ان سب نقصانون کا تدارک ہوسکیگا اور یہی محدثین عبداللہ بن عباس سے یہہ روایت کرتے ہین کہ جسکو چار چیزین دنیا مین اللہ تعالی نے عنایت فرمائین اوسکو دین و دنیا کی بہلائی حاصل ہوئی دل شاکر اور زبان ذاکر اور مرض بدن پر صابر اور زوجہ کہ خاوند کی عزت اور مال کی نگہبان اور خیر خواہ ہووے اور ابن حبان ابو سعید خدری سے روایت کرتے ہین کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو لوگ اونچی مسندون پر بیٹھہ کر اور نرم تکیہ لگا کر یاد الٰہی مین مشغول ہوتے ہین تو حق تعالے اون کو برکت اسی

موضح القرآن

حضرت عیسی کو خدا کا بیٹا سمجھکر کافر ہوئے اور نصرانیون نے انجیل مین پڑھا کر یہودی حضرت عیسی علیہ السلام کو پیغمبر نجانکر کافر ہوئے

كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ مِثْلَ قَوْلِهِمْ فَاللّٰهُ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ

اسی طرح کہا اون لوگون نے جو نجانتے تھے اور کوئی کتاب خدا تعالی کی نہ پڑھی ہوئی تھی جیسے مشرک عرب کے

ذکر کے سبب بہشت مین درجات عالی عطا فرماوے گا اور صحیح بخاری و مسلم مین یہہ آیا ہے
کہ یاد خدا کرنے والا زندہ ہے اور نہ یاد کرنے والا مُردہ ہے اور طبرانی نے ابوموسی اشعری
سے یہہ روایت کی ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا کہ اگر ایک شخص اپنی بغل مین
روپیہ لیکر تقسیم کرنا شروع کرے اور دوسرا شخص یاد خدا کرنی شروع کرے تو بلا شبہہ یاد
کرنے والا اوس سے بہتر ہے اور طبرانی اور بیہقی نے کئی روایتین بیان کی ہین کہ اہل بہشت
کسی بات کی حسرت نہ کرین گے مگر اوس ساعت پر جو مفت تلف ہو گئی اور دُنیا مین
بے یاد الٰہی گذری اور صحیح مسلم اور اور صحاح مین وارد ہے کہ جب کوئی جماعت ذکر خدا کی لئے بیٹھتی ہے
تو ملائکہ اونکے گرداگرد پھرتے ہین اور رحمت الٰہی اونکو ڈھانپتی ہے اور اطمینان دل اونکو ملتا
ہے اور حق تعالیٰ اونکو اپنے مقربون مین یاد فرماتا ہے اور یہی مضمون ابن ابی الدنیا نے ابوہریرہ
اور ابوسعید خدری سے روایت کیا ہے۔ اور صحیحین مین وارد ہے کہ بہت فرشتہ گلی گلی
پھرتے ہین کہ کہین اہل ذکر پاوین پس جہان دیکھتے ہین تو وہ دوسرے فرشتونکو آواز دیتے ہین
کہ یہان آؤ کہ یہان تمہارا مدعا اور مطلب موجود ہی پس فرشتے پرے کے پرے وہان آن کر موجود ہوتے
ہین اور ذاکرین کے گرداگرد کھڑے ہوجاتے ہین اور تہ بر تہ آسمان تک جم جاتے ہین جبکہ
اہل ذکر فراغت پاتے ہین تو یہہ فرشتے بھی چلے جاتے ہین جناب باری کی طرف سے ارشاد
ہوتا ہے کہ تم کہان سے آئی وے یہہ عرض کرتے ہین تیرے بندون کے پاس سے کہ تیرا ذکر
کرتے ہین اور تیری تسبیح و تہلیل کرتے ہین پہر ارشاد ہوتا ہے کہ کیا اونہون نے مجکو دیکھا
ہے یہہ عرض کرتے ہین کہ نہین پھر ارشاد ہوتا ہے کہ اگر مجکو دیکھہ لین گے تو کیا کرینگے
یہہ عرض کرتے ہین کہ زیادہ تر فریفتہ اور شیفتہ اور جان دادہ و دل باختہ ہوجاوین گے
اور اس سے بھی زیادہ یاد کرین گے پہر حکم ہوگا کہ وہ کیا چاہتے ہین یہہ عرض کرتے ہین
کہ بہشت چاہتے ہین اور دوزخ سے پناہ مانگتے ہین پہر ارشاد ہوتا ہے کہ کیا اونہون نے
ان دونون کو دیکھا ہے یہہ عرض کرتے ہین کہ بے دیکھے یہ حال ہے اگر دیکھہ پائینگے تو بہشت
کے زیادہ تر خواہان ہون گے اور دوزخ سے زیادہ تر پناہ جویان اوسوقت ارشاد ہوتا ہے
کہ تم گواہ ہو اس بات پر کہ مینے ان لوگون کو بخشدیا اور ان کا مطلوب انکو دیدیا منجملہ ان ملائکہ کے

ایک فرشتہ عرض کرتا ہے کہ ایک شخص اگرچہ ذاکرین شامل نہ تھا مگر کسی کام کے لئے آن کر انمین شامل ہوگیا تھا وہان سے حکم ہوتا ہے کہ اسکو بھی مینے بخشدیا کہ یہہ ذاکرین ایسا رتبہ رکھتے ہین کہ انکا ہمنشین بھی بخشا جاتا ہے - اور صحیح مسلم اور اور کتابون صحیح مین وارد ہے کہ ایک دن حضرت صلے اللہ علیہ وسلم اپنے دولتخانہ سے باہر تشریف لائے اور ایک محفل پر کھڑے ہوکر پوچھا کہ تم یہان کیون اکٹھے ہو عرض کیا کہ ہم یاد خدا کرتے ہین اور اوس کا شکر کرتے ہین کہ اوسنے ہمکو اسلام کی طرف ہدایت فرمائی حضرت نے اون سے فرمایا کہ تم قسم کھاؤ کہ اسی لئے یہان بیٹھے ہو اونہون نے قسم کھائی پھر ارشاد ہوا کہ مینے تمکو اسلئے قسم نہ دی تھی کہ تمہارا کہنا جھوٹ جانا تھا مگر حقیقت یہہ ہے کہ اسوقت حضرت جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور کہا کہ اس گروہ پر اللہ تعالی فرشتون کے روبرو فخر کرتا ہے تو باعث اس فخر کا مینے تم سے بقسم تصدیق کیا اور امام احمد اور بیہقی حضرت ابو سعید خدری سے روایت کرتے ہین کہ حق تعالی بروز محشر فرمائیگا کہ آج تمام خلقت کو جو یہان اکھٹی ہے معلوم ہوگا کہ بزرگی کیا ہے اور اوسکے لائق کون ہے لوگون نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ ہمکو ارشاد ہو کہ وہ کون لوگ ہین تا اون کے سواے اور کسی کو ہم بزرگ نجانین ارشاد ہوا کہ جو لوگ مجالس ذکر خدا مین بیٹھے ہین اور یہہ ہی محدثین مذکورین روایت کرتے ہین کہ جب ذاکرین خدا کے ذکر سے فارغ ہوتے ہین تو فرشتے آسمان مین پکارتے ہین کہ تم بخشے گئے جاؤ کہ تمہاری برائیان نیکیون سے بدل گئین اور ایک حدیث مین یہہ ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ذکر خدا سے زیادہ کوئی عمل عذاب قبر کے لئے مفید نہین ہے اور اور محدثین نے بیان کیا ہے کہ حضرت ابو الدرداء اور ابی بن کعب اور عبادہ بن الصامت اور عبد اللہ بن عمر اور معاذ بن جبل اور سلمان فارسی للہ دینے مال اور جہاد کرنے اور عبادت عمدہ سے ذکر خدا کو بہتر اور خوب جانتے تھے کہ کسی کا ان مین سے یہہ قول ہے کہ ایک بار اللہ اکبر کہنا دنیا وما فیہا سے بہتر ہے اور کسی کا یہہ مقولہ ہے کہ سو بار اللہ اکبر اگر کہون تو بہتر ہے اس سے کہ سو دینار للہ دون اور کسی نے یہہ فرمایا ہے کہ نماز فجر سے طلوع شمس تک ذکر خدا اگر کیا جاوے تو بہتر ہے اس سے کہ مین گھوڑے پر سوار ہو کر جہاد کرون اور ایسی نماز عصر سے

موضح القرآن

اور اس شخص سے جو منع کرے خدا تعالی کی مسجدون سے جو وہان بجا دین اس سے کہ یاد کرین مسجدون مین نام خدا تعالی کا اور بعض کی مسجدون مین اور تلاش کرے وہ شخص مسجدون کے ویران کرنے کی یہی لوگ ہین جو نہین سکتے اون کو مقدور کہ جاوین اون کے اندر مگر ڈرتے ہوئے لهم في الدنيا خزي ولهم في الآخرة عذاب عظيم واسطے ایسے لوگون کے دنیا مین خواری اور رسوائی اور انہین کے واسطے ہے اوس جہان مین عذاب بڑا

غروب آفتاب تک اور کوئی یہہ فرماتا ہی کہ ایک شخص مشرق سے چلا اور دوسرا مغرب سے اور اوسکی
پاس زر ہے کہ اوس مین سے کچھہ خرچ نہین کرتا ہی مگر موافق حق کے اور وہ دوسرا ذکر خدا کرتا ہے
یہان تک کہ دونو رستہ مین ملے تو ذکر خدا والا اوس سے بہتر ہے اور ایک صاحب نے یہہ کہا کہ ذکر
خدا اور قرآن پڑہنے والا جب مرا تو بہتر ہوگا اوس سے جو روپیہ خرچ کرتا ہوا اور یارون کو کہلاتا ہوا
مرا بلکہ واخشونی مجہہ سے ڈرتے رہو ایسا نہو کہ لوگون کی طعنہ زنی سے میرا حکم چھوڑ دو کیونکہ ہمارا
حکم نہ ماننا موجب عذاب اور خسران ابدی کا ہی اور انکی طعنہ پر صبر کرنا چند دن کے لئے موجب ثواب
دائمی ہے اور جبکہ ہمارے عظمت تمہارے دلون مین بیٹھہ گئی تو اور مخلوقات کی کیا حقیقت ہے
کہ اونکا کچھہ کہنا تمپر کچھہ اثر کرسکے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے کہ تو اپنی خالق کی تعظیم کیا کر
کہ تمام مخلوق تیری آنکھون مین کمتر معلوم ہوگی - اب یہان چند سوال ہین اول یہہ کہ مسجد
الحرام کی طرف منہہ کرنے کا حکم تین آیات مین ہے اس کا کیا سبب ہے اسکا جواب بعض نے
تو یہہ دیا ہے کہ اول آیت ساکنان حرم پر ہے اور دوسرے ساکنان جزیرہ عرب پر ہے
اور سوئم کا تمام اہل زمین پر مگر یہہ ضمائر آیات سے ثابت نہین ہین بے قرینہ اس طور مراد لینا
بلاغت سے بعید ہے اور خطاب جبکہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ہوا تو حضرت مدینہ مین تھی
نہ از جملہ ساکنان مکہ معظمہ اور بعض نے یہہ جواب دیا ہے کہ اس مضمون پر یہہ تین دلیلین آئی ہین
اسی لئے ہر دلیل کے ساتہہ دعوی کی تجدید کی گئی تا دلیل کو دعوی کی ساتھہ اور دعوی کو دلیل
کے ساتھہ ربط کامل حاصل ہووے - بار اول مین یہہ دعوی ثابت کیا گیا کہ اہل کتاب اسکو
حق جانتے ہین اور توریت اور انجیل اوسکی گواہ ہین اور بار دوم مین ثابت کیا گیا کہ یہہ امر
حق ہے اور تمہارے رب کی طرف سے مامور ہوا ہے اور بار سوم مین دفع الزام مردم کیا گیا
جیسا کہ فَبِاَیِّ اٰلَاۤءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ اور وَیْلٌ یَّوْمَئِذٍ لِّلْمُکَذِّبِیْنَ کو ہر دعوی کے ساتھہ
مکرر کیا گیا ہے مگر اتنا فرق ہے کہ یہہ تین نتیجہ ہین بعد استدلال دلائل کے اور وہ آیات
استقبال قبلہ کے دلائل سے پہلے مذکور ہین وجہ سوم چونکہ آیت اول مین قِبْلَةً تَرْضٰهَا
گمان یہہ ہے کہ یہہ قبلہ بسبب پسندیدگی رسول کے بدلا گیا اور آیت دوم مین یہہ
مضمون نہین ہے اور سوم مین اوسکی تاکید ہے کہ جس سے تشفی تام حاصل ہوئی ہے

فتح الرحمن

[illegible]

وجہ چہارم یہہ کہ اول آیت مین حکم قبلہ کرنے کعبہ کا مطلق اور عام سب حال مین ہے اور آیت دوم مین عام ہے سب مکانات کو اور آیت سوم مین عام سب وقتون کے لیئے کہ اب احتمال خصوص اور قید کا نہین ہے وجہ پنجم ہماری شریعت مین اول سب سے یہہ ہی حکم منسوخ ہوا ہے اسیلیئے تاکید تین بار کی گئی تاکہ جواہر کہ کبھی نہ ہوا ہو اوس مین کچہہ ناگوار اور شک نہ رہے مگر اس وجہ مین شبہ یہہ ہے کہ درمیان تاکید اور مؤکد کی حرف عطف واو نہین ہوتا ہے اور یہان موجود ہے اوس کا جواب یہ ہے کہ جملہ اول مؤکد اگر کسی جملہ سابقہ پر عطف ہو اور اوس پر حرف عطف بھی ہو تو پھر جملہ مع حرف عطف کے مکرر ہوگا تاکہ تاکید تمام ہووے اور واضح ہو کہ تاکید اور موکد مین مضمون کا متحد ہونا شرط ہے سو اول ومن حیث خرجت تاکید اپنی کلام سابق کی نہین ہو سکتا ہے کہ وہان حکم استقبال کرنے کعبہ کا مدینہ منورہ مین ہی اور وہان حکم استقبال ہے حالت سفر مین اور ومن حیث خرجت دویم بے شک تاکید اوسکی ہے کہ تفسیر مین گذرا اب یہان ایک شبہ یہہ ہے کہ قول کفار اور اون کی طعنہ زنی سب بے اصل ہے سو اوسکو حجت کیون فرمایا کہ حجت اور دلیل کلام ثابت الاصل کو کہتے ہین جواب یہہ اصطلاح خاص متکلمین کی ہے جس دلیل کی مقدمات مسلمہ اور مصدقہ ہون وہی حجت اور دلیل ہو سکتی ہے ورنہ نہین ہو سکتی ہے اور قرآن شریف مین صرف عرف پر مدار ہے اور دشمن اپنے کلام کو حجت اور دلیل غلبہ کی جانتا ہے اور معنی لغت کے مطابق ہین کہ معنے اوسکے غالب ہونے کے ہین جیسا کہ وحجتھم داحضۃ عند ربھم قرآن شریف مین وارد ہی اور اوسکو صرف باطل کرنا کلام حق کا بذریعہ اپنے کلام کے مقصود ہے اوسکو اتنی فرصت کہان کہ مقدمات اپنے دلائل کے درست اور صحیح کر کے حجت لاوے اور اوسکی اس کلام بے اصل کو حجت کہنا اون کے ساتھ ہنسی کرنا ہے اور سوا اسکے کہ مخالفین کا شبہ دفع ہوا اور لوگون کو تمہر جاے طعنہ کی نہ رہے اس تحویل قبلہ مین وَ اور یہی قاعدہ یہہ ہے لِاُتِمَّ نِعْمَتِیْ عَلَیْکُمْ کہ تمام کرون مین اپنی نعمت تمپر کہ تم جو نماز مین متوجہ اعلیٰ و افضل قبلہ پر ہوئے تو زیادہ تر مستحق نعمت اور برکات اور انوار کے ہوئے کہ بہ نسبت اور قبلہ کے زیادہ تر برکت حاصل ہوگی وَلَعَلَّکُمْ تَھْتَدُوْنَ اور چونکہ یہہ تحویل

وجہ اللہ ان اللہ واسع علیم

اور خدا ہی کے ہے جائے نکلنے سورج کی اور جائے ڈوبنے سورج کی یعنی جہان سے سورج نکلتا ہے اور جہان ڈوبتا ہے پس جس طرف منہ کرو ... خدا تعالیٰ کی ... بیشک خدا تعالیٰ ... بخشش کرنے والا ... سب کچھ جاننے والا ہے

قبلہ جسم سے طرف مبدء خاک کی ہوا ہے تو موجب ہدایت کا حقیقت کی طرف ہوگا کہ روح کو توجہ ہوگی اپنی حقیقت پر اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو سُنا کہ کہتا ہے اللھم انی اسئلک تمام النعمۃ اے اللہ مین تجھسے تمام نعمت مانگتا ہون اوسوقت حضرت نے دریافت فرمایا کہ تمام نعمت کیا ہے وہ بہشت ہے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہی کہ تمام نعمت اسلام پر مرنا ہی اب ایک بات یہہ ہی کہ اتمام نعمت اس تحویل قبلہ سے ثابت ہوتی ہی اور دوسری آیت جو سورہ مائدہ مین ہی اتمام نعمت حجۃ الوداع مین ثابت ہوئے سو جواب یہہ کہ یہان اتمام نعمت قبلہ کا ہے اور وہ ایک امر خاص ہے اور وہان اتمام نعمت جملہ ارکان دین کا اور ہر نعمت علیحدہ تو اوسکا اتمام بھی علیحدہ اور یا یہہ کہا جاوے کہ درباب عبادت اور ادائے حج کہ یہہ دونو متعلق کعبہ ہے ہین اتمام نعمت نماز کا بسبب تحویل جہت کامل اور فاضل کے ایک قسم ہے کہ اوس مین تمام نعمت بہ توجہ اوسطرف ہے اور اس مین اتمام نعمت بہ طواف اور زیارت مکان متبرک کے ہے اور یہہ ہدایت اور اتمام نعمت تمہاری ایسی ہے کما جیسکہ ارسلنا فیکم رسولا بھیجا ہمنے تم مین ایک پیغامبر کہ ہدایت کرے تمکو کہ تمہاری ہدایت متحقق ہوتی ہے منکم کہ وہ تمہاری قوم سے ہے کہ عربی قریشی ہے اور جبکہ تمہاری قوم سے ایسا پیغمبر ہو کہ اولین و آخرین کا سردار ہو کسقدر عزت اور نعمت اور فخر اوس قوم کو حاصل ہوگا **شعر** ہوا ہے فخر عرب بلکہ فخر عالم کا ٭ کہ ایسا کون ہے فرزند حضرت آدم کا ٭ تمہارے حسن پہ قربان ہے حسن عالم کا ٭ کہ یہان ظہور ہے حسن خدائے عالم کا ٭ اور مشہور ہے کہ عرب دوسرے کی متابعت سے نہایت غیرت کرتے تھے اسلئے نعمت کا تحقق ہوا کہ تم کسی اور کی بجز اپنی قوم کے تابع نہ ہوئے اور سارا عالم تمہارا تابع کیا گیا اور اشرف کی متابعت سے سبکو فخر ہوگا نہ عار کہ یہہ رسول سب سے اشرف ہی اور یہہ رسول صرف زبانی احکام پہونچانے کے لئے نہین ہی بلکہ یتلوا علیکم آیاتنا پڑھتا ہی تمہارے اوپر ہماری آیتین کہ وہ اوسکے لئے معجزہ ہین تمہارے زبان مین کہ لطائف اور وجوہ اعجاز کی تمکو بخوبی ظاہر ہون تا اوسکی پیغمبری کے لئے نہایت کامل سند ہووے اور ذریعہ معرفت ذات و صفات و اسرار و احکام کا روشن ہووے اور جان لو کہ مرضی خدا کسمین ہی اور کسمین نہین ہے

موضح القرآن
دل کسی نبیون کا
وقالوا اتخذ اللہ ولدا سبحانہ بل لہ
ما فی السموات و
الارض کل لہ قانتون
یعنی یہود اور نصاری
اور مشرکین کیا خدا نے
فرزند یہود و حضرت
عزیر کو اور نصاری
حضرت عیسی کو خدا کا
بیٹا کہتے تھے
خدا تعالی ایسی
باتون سے اور سب
عیبون سے پاک ہے

اور یہہ کلام جب تم مین موجود ہے تو اتفاقاً تمکو جدائی اور بعد خدمت رسول سے ہوجاوے تو بہی
ہدایت مین نقصان نہ ہوگا اور یہہ آیات نماز مین اور سوائے نماز کے پڑھتے رہوگے تو موجب
ثواب کا اور سبب علم اور تمام دین و دنیا کی خوبیان اس کے ذریعہ سے تمکو ہاتھ لگینگی کہ یہہ سب امور
نہایت ہدایت اور نعمت ہے اور یہہ رسول صرف ان آیات کے سنانے پر نہین ہے بلکہ تمپر
بتوجہ تمام متوجہ ہے تاکہ وَیُزَکِّیۡکُمۡ اور صفائی تمہارے دل کی کرتا ہے کہ جس سے درستی
اعتقادات اور حسن اخلاق اور نکوئی عادات موقوف کہ یہہ عمدہ نعمت ہے اور اور نعمت
یہہ ہے کہ وَیُعَلِّمُکُمُ الۡکِتٰبَ وَالۡحِکۡمَۃَ بتاتا ہے یہہ رسول تمکو معنی کتاب کے اور
اسرار اور لطائف اوسکے کہ صرف معنی ظاہری مقصود نہین ہے بلکہ ہر ہر کلمہ سے معنے اور حکم
ظاہری جیسا مستفاد ہوتا ہے ویسی ہی اوس سے حکمت اور اسرار بہی متعلق ہین کہ دونو عالم
ظاہر اور باطن کے مالک ہوکر وراثت نبوت کی تمکو حاصل ہووے اور ایک پر اکتفا کرنے سے
نقصان رہیگا کہ شاید صرف اباحت اور بے قیدی اختیار کرو کہ یہہ ہدایت اور اوس کے
بعد نعمت ہر دو کامل ہون گے اور کیسا ہی ہوشیار اور صاحب زبان اور واقف اسرار ہو مگر
محتاج ہے کہ مرشد اوسکو تعلیم اسرار ظاہر کا کرے وَیُعَلِّمُکُمۡ مَّا لَمۡ تَکُوۡنُوۡا تَعۡلَمُوۡنَ
اسلیئے تمکو تعلیم کرے گا یہہ رسول وے باتین کہ تم ہرگز نہین جان سکتے ہو اور نہ جان سکتے تھے
جیسا کہ کیفیت نماز اور کیفیت زکوٰۃ اور مناسک حج کہ کیونکر کرین اور کیا کرین اور جو باتین کہ کتاب
مین نہین ہین سب کی تعلیم تمکو کرے گا اور واضح ہو کہ جب ایسی نعمت اور ایسی ہدایت مینے
تمکو دی اور بڑا احسان سراسر تمپر ثابت ہوا فاذکرونی پس اسکے بدلے مین ذکر کرو مجھکو یاد کرتے رہو تم
ہر رنگ مین اور ہر زبان مین اور ہر زمانہ مین اور ہر حلقہ مین میرا کلام پڑھتے رہو اور میرا نام
لیتے رہو اور میری حمد اور تسبیح اور تہلیل کرتے رہو اور ہر کام پر میرا نام لیتے رہو اور توجہ اور استغراق
میرے حضور مین کہ جس طرح اہل سلوک کرتے ہین ہمیشہ مین کرو یا فکر کرتے رہو میری آیتون مین
اور میری ذات و صفات کے دلائل مین اور ہماری اسرار و معاملات مین کہ ہر ذرہ
میری حکمت ہائے مخفیہ پر دلالت کرتا ہے کہ یہہ سب کام علماے راسخ الاقدام کا ہے
اور کوشش مین رہو کہ موافق وعدہ و وعید کے عمل جاری رہے تا خوف قہر سے امید

رحمت کی حاصل ہووی کہ یہہ کام اہل تقوی ظاہری کا ہے اور یہہ کام صرف اعضا کا ہے اور وہ
کام دل کا اور یہہ کام دو طرح پر ہے اول یہہ کہ ہر عضو کو اون کاموں سے جو ممنوع ہین اور اوس
عضو سے متعلق ہین میرے حکم کی اتباع کی وجہ سے اور مجہہ سے ڈر کر باز رہنا چاہیئے یعنی آنکہہ کو روکنا
چاہیئے کہ اجنبی عورت پر نہ پڑے خوبرو امرد کو نہ دیکہے من ترجم اور اس سب کو حسن غیر سمجہکر آنکہہ بند
کرنی چاہیئے ورنہ جلوہ گری حسن خدا کو تو آنکہہ کہول کر دیکہنا چاہیئے شعر دیکہہ لینے دے
ذرا دیدۂ گریان مجکو ٭ پہر کہان پائیگا یہہ حسن کا سامان مجکو ٭ برای دیدن روی تو آمدم
بوجود ٭ وگر نہ آمدنم از عدم برای چہ بود ٭ ورنہ حکم فَاعْتَبِرُوا يَا أُولِي الْأَبْصَارِ ۝
اور قیاس کا رگراز کار بر دار معطل ہوتا ہے اور حصر بیچ آخرت کے بیچ احوال سلف کے موجہ نہین ہے
کہ لفظ ابصار اسپر خوب دلالت کرتا ہے اور زبان سے کیسکو برا نہ کہے اور جہوٹ نہ بولے
اور ہاتہون سے کسی کا مال بے وجہ نہ تلف کرے اور کانون سے کسی کی برائی نہ سُنے اور
کہانیان بیہودہ نہ سُنے اور مزامیر و ملاہی جو کان سے تعلق رکہتے ہین نہ سُنے کہ سُننا
اون کا حرام ہے اور پیرون سے بارادۂ فاسد کسی فعل بد کے لئے یا شراب خانہ اور چکلہ
وغیرہ مین نہ جاوے اور حاکم سے جاکر کسی کی چغلی نہ کہاوے اور فرج سے زنا اور لواطت
اور سحاق نکرے اور اپنی لب و دندان اور دہن اور گلو سے مال وغیرہ حرام نہ کہاوے اور
معدہ کو تر نہ کرے اور علی ہذا القیاس دویم ہر عضو کو اوس کام پر متوجہ کرنا چاہیئے کہ جس پر
اوسکو مامور کیا ہے میرا خیال اور میرا ڈر کرے اور اگرچہ یہ سب اسباب ذکر کے ہین مگر تحقق
ذکر لیے توجہ ان اسباب کے نہین ہوتا ہے اسلئے توجہ ان اعضا کا نام ذکر رکہا گیا اور جب تم
میرا ذکر کرتے رہوگے تو اَذْكُرْكُمْ مین تمہارا ذکر کرتا رہونگا یعنی ایسا متوجہ تمپر ہر وقت
رہونگا کہ سب امور دینی و دنیوی تمہارے درست اور صلاح پر ہوسلتے رہین گے اور
کسی مین خلل نہ آوے گا اور گناہ زائل ہوتے جائین گے اور درجے قربت کے بڑہتے
جائین گے اور ہر امر پر استحقاق تمہارا بہ نسبت اوروں کے زیادہ تر ہوگا اور ہر
امر پر تم بہ نسبت اوروں کے زیادہ ثواب کے مستحق ہوگے۔ اور یہہ ذکر اگرچہ
ضمنًا شکر کا موجب ہے مگر قصدا بہی وَاشْكُرُوا لِي شکر میرا کرتے رہو کہ مین نے تمکو بہ نعمت

وہی ہے کہ یہہ اعضاء سامان کر کئی ہین کیونکہ صرف ذکر بے نیت شکر موجب حصول اور مراتب کا ہے مگر جبکہ شکر بہی قصداً ہو وے باعث حصول اور ترقیات کا ہو گا کیونکہ نعمت کے شکر سے مزید نعمت ہوتی ہے وَلَا تَكْفُرُونِ اور ایسا کام اس فکر اور شکر مین نہ ہو کہ باعث کفران نعمت میرے کا ہو جاوے کہ اس سے نعمت کا نقصان ہے اور مانع ترقی درجہ اور حصول قربت کا ہے مثلاً باوجود ذکر اور شکر کی مال شبہے سے رد کیا جاوے یا بحضور بادشاہ کے کسی حاجت مند یا بے گناہ کے سفارش کیجاوے تو ذکر و شکر خالص ہو گا اب یہان کئی امر بحث طلب ہین اول اس مقام مین کہ ظہور اجابت دعاء حضرت ابراہیم کا ہے تزکیہ مقدم ہے تعلیم کتاب حکمت پر اور دعا حضرت ابراہیم مین مقدم ہے اوسپر جواب ترتیب الفاظ دعا اور اوسکی اجابت مین شرط نہین ہے بلکہ مقصود حصول اجابت تمام مضمون دعا کا ہے بلکہ بلاغت یہہ ہے کہ موافق محل کے کلام چاہیئے دعا مین تعلیم اس سے مقدم ہے کہ بعد تعلیم تزکیہ حاصل ہوگا کہ وہ سبب اور ذریعہ تزکیہ کا ہے ورنہ بدون تزکیہ تعلیم سے کیا فائدہ اور اصل مقصود نہین ہے اسلئے دعا مین مبادی و وسایل کو مقدم کیا تا اون کے حصول کے بعد اصل مقصود کے حصول مین کچھہ تامل و دریغ نہ ہو اور یہان مقام اجابت تزکیہ اصل مقصود ہے مقدم کیا گیا ہے تا کہ حصول مقصود پر دلالت کرے وَلَا تَكْفُرُونِ کی اور وَاشْكُرُوا لِي کے ایک معنے ہین اسلئے وہ اسکے تاکید ہوئی اور تاکید اور موکد مین حرف عطف واو نہین آتا ہے کیون کہ معطوف و معطوف علیہ دونو مغائر ہوتے ہین اور یہان مغائرت نہین ہی پہر واو کیون آئی ہے جواب یہہ دونو جملے علیحدہ ہین ایک دوسرے کی تاکید نہین ہے امر شکر گزاری اور نہی از کفران نعمت دونو جدا جدا مقصود ہین اگر اول موکد ہو اور دوم تاکید تو اول ہی مقصود ہو گا۔ نہ دوم اور اگر اول مبدل منہ یا بیان ہو تو دوم بدل ہو کر وہی مقصود ہو گا نہ اول۔

سوم اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ مطلق ذکر بندگان موجب ذکر خداوندی ہوتا ہے حالانکہ بعض وقت بیچ ذکر الٰہی کے بے ادبی اور بے تعظیمی بہی کرتے ہین اور ریا ذکر الٰہی بغفلت کرتے ہین اور یا ذکر الٰہی حالت گنہگاری مین کرتے ہین اور ظاہر ہے کہ اس طرح کا ذکر موجب ذکر خداوندی بعنایت و برحمت نہ ہو گا جواب ابن عساکر

اور دیلمی نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس آیت کی تفسیر مین یہہ روایت کی ہے کہ مجھکو یاد کرو میری طاعت کے ساتھ مین تمکو یاد کرونگا اپنی مغفرت کی ساتھ اور جو کہ مطیع ہو کر مجھکو یاد کرتا ہے تو لائق ہے مجکو کہ یاد کرون اوسکو ساتھ اپنی مغفرت کے اور جو گنہگاری کی حالت مین مجھکو یاد کرے تو لائق ہے کہ مین غصہ سے یاد کرونگا اور عبد بن حمید نے عبداللہ بن عباس سے یہہ تفسیر روایت کی ہے کہ میرا ذکر موافق تمہارے ذکر کے ہے اگر تم بوجہ نیک یاد کروگی تو مین بھی بوجہ نیک تمکو یاد کرونگا اور جو حالت بدی مین یاد کروگے تو مین بھی بدی سے یاد کرونگا اور ابن جریر نے سدی سے روایت کی ہے کہ بندے خدا کو یاد نہین کرتے ہین مگر کہ خدا اونکو یاد کرتا ہے اگر ایمان والا ہے تو اوسکی مغفرت اور رحمت سے یاد ہوتی ہے اور جو کافر ہے اوسکی عذاب اور لعنت سے یاد ہوتی ہے اور امام احمد نے کتاب الزہد مین اور امام بیہقی نے شعب الایمان مین حضرت عبداللہ بن عباس سے روایت کی ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام پر وحی نازل ہوئی کہ ظالمون اور تحقیق اس مقام پر یہہ ہے کہ ہر عمل اپنے موقع پر باعث کثرت ثواب ہوتا ہے نفس کے آراستہ کرنے مین اور حجاب اور غفلت کے دور کرنے مین ذکر خداوندی نہایت مفید اور باعث ثواب ہے اور خرچ کرنا مال کا موقع ضرورت مین یعنی بیوہ عورتون اور یتیم بچون کی خبرگیری کرنا اور جہاد کرنا کفار کے دور کرنیکے لئے نہایت موجب ثواب ہے ذکر اس مقام مین اور خرچ و جہاد اس کام مین مفید نہین ہوگا اور ابن ابی شیبہ حضرت ابی ہریرہ سے روایت کرتے ہین کہ اہل ذکر ملائکہ کو ایسے روشن نظر آتے ہین کہ جیسے تمکو ستارے اور طبرانی نے کئی روایتین اس مضمون کی بیان کی ہین کہ ایک جماعت تجلے ذات الٰہی کے داہنی طرف منبرون پر بیٹھے ہونگے کہ انبیاء اور شہداء ان پر رشک کرینگے لوگون نے عرض کی کہ یا رسول اللہ وہ کون لوگ ہین فرمایا کہ ایک قوم یا ایک قبیلہ سے نہین ہین کہ اونکا نام بتایا جاوے کیونکہ مختلف قوم اور مختلف شہرون کے ہین مگر صرف خدا کے لئے آپس مین دوستی کرکے ذکر الٰہی کے لئے ایک جا اکٹھے ہو کر بیٹھتے ہین اور ابن ابی شیبہ نے حضرت امام باقر سے نقل کیا ہے کہ ذکر اور شکر سے بہتر خدا کے نزدیک نہین ہے اسی لئے اس مقام اجابت مین ذکر اور شکر کا ذکر فرمایا ہے اور صحاح مین یہہ ہی ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم

بعد ہر نماز فرض کے یہہ دعا مانگتی تھے اللھم اعنی علی ذکرک وشکرک وحسن عبادتک کہ ای
میرے اللہ میری مدد کرتا رہ اپنی ذکر کرنے پر اور اپنی شکر کرنے پر اور اپنی حسن عبادت پر اور حقیقت
شکر کی یہہ ہے کہ ہر نعمت خداوندی اوسکی مرضی مین صرف کی جاوے اور ناپسند سے باز رکھا
جاوے اور یہہ بہت دشوار ہے اور شریعت مین اس عبادت کے اداء کے لیئے یہ طریقہ
مقرر ہوا ہی کہ ہر نعمت کو جسکی طرف ملتفت ہووے محض لطف و انعام خداوندی سمجھے اور قابلیت
اور استحقاق کو کچھہ دخل نہ دے اور اپنے عمل کو اداء حق نعمت سے کمتر اور قاصر جانے اور ایسا
لفظ بولے کہ سب اقسام نعمت کو عام ہووے اور ہر وقت برتنے کسی نعمت کے اگرچہ ظاہرا
وہ نعمت معلوم نہ ہو بغور اوسکا نعمت ہونا ملاحظہ کرکے اوسپر زبانی تعریف خدا کی یا خرچ کرنا مال
کا یا عبادت بدنی یا قربانی کرے۔ حاکم اور بیہقی نے حضرت عائشہ سے روایت کی ہے کہ
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جب کوئی نعمت بندہ پر نازل ہوتی ہی اور وہ یہہ
جانتا ہی کہ محض عنایت ایزدی سے یہہ نعمت مجکو میسر ہوئی ہے میرا کچھہ استحقاق اوسپر نتھا تو یہہ ہی
بات بمنزلہ اداء شکر کے متصور ہوتی ہے گو زبان پر کلمہ شکر جاری نہ کیا ہو اور انگرکھا جب پہننا شروع
کیا اور شکر ادا کیا تو گو ابہی پہنا بہی نہو مگر نعمت کے شکرگزارون مین سے شمار کیا گیا اور ایسا
ہی جب کوئی گناہ کرے اور پہر پشیمان ہووے تو توبہ اوسکی اعمال مین لکہی جاتی ہی گو کلمہ توبہ اور استغفار
زبان پر بہی نہ لایا ہو اور امام احمد کتاب الزہد مین اور بیہقی ابو مجلہ سے روایت کرتے ہین کہ مینے
اوس کتاب مین جس مین سوالات حضرت موسیٰ علیہ السلام کی درج ہین پڑھا ہے کہ ایکدن
حضرت موسیٰ علیہ السلام نے جناب باری مین عرض کیا کہ مین تیری شکرگزاری کیونکر کرسکون کہ
میرا بڑے سے بڑا عمل تیرے چہوٹے سے چہوٹے نعمت کا مقابلہ نہین کرسکتا ارشاد ہوا کہ تونے
جو اداء شکر مین اپنے کو عاجز جانا یہہ ہی شکرگزاری ہے اور بیہقی نے حضرت علی رض سے روایت
کی ہے کہ جو شخص صبحکو کہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی حُسْنِ الْمَسَاءِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی حُسْنِ الْمَبِیْتِ
وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی حُسْنِ الصَّبَاحِ تو شکر شب و روز کا ادا کیا گیا اور بیہقی اور ابن ابی شیبہ
نے عبد اللہ بن سلام سے روایت کیا ہی کہ ایکدن حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا کہ شکر
قابل تیری جناب کے کونسا ہی فرمایا کہ زبان تیری ہماری ذکر سے تر رہے پہر عرض کیا کہ

موضح القرآن
[illegible] ولئن اتبعت اهواءهم بعد الذي جاءك من العلم ما لك من الله من ولي ولا نصير اور اگر تابعداری کرے تو ان کی خوشی کی [illegible] علم [illegible] یعنی قرآن تو [illegible] کوئی نہین تجکو خدا [illegible] دوست اور نہ کوئی مدد کرنے والا [illegible] اشارہ ہے امت کو یعنی جو کوئی مسلمان ہو کر قرآن پیچھے کر دین

بعض اوقات ہم قابل فکر نہین ہوتی ہین کیونکہ غسل کے حاجت اور استنجا کی حالت مین فکر کرلے اولی ہے
حکم ہوا کہ میرا ذکر کسی طور پر مت چھوڑو پھر عرض کیا کہ کیونکر کہون مین ارشاد ہوا کہ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ
لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ حَيٌّ الَّذِيْ سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ کہتا رہو اور بیہقی کہتا ہے کہ
ایک شخص حضرت کے دربار مین روز حاضر ہوکر سلام عرض کرتا حضرت اوس سے دریافت فرماتے
کہ کیونکر رات گزری عرض کرتا کہ مین حضور مین آپ کے خدا کا شکر کرتا ہون ایک روز جو حاضر ہوا تو حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے اوس سے دریافت فرمایا کہ آج کیونکر گذری عرض کیا کہ ساتھ خیریت کے گذری
اگر شکر گزار ہوا یہہ سُنکر حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے سکوت فرمایا اوس نے عرض کیا کہ پہلے
ہر بار دعا فرمایا کرتے تھے اور آج دعا نفرمائی ارشاد ہوا کہ ہمیشہ تو شکر کرتا تھا اسلیئے دعا ہوتی
تھی اور آج تو نے شکر ادا نہ کیا اوس مین شک کیا اسلیئے دعا نہ ہوئی اور بیہقی نے ابو حازم
سے روایت کی ہی کہ تمام اعضا کی شکر جُدا جُدا ہونا چاہیئں آنکھ کا جُدا زبان کا جدا ہاتھ
کا جدا اور ادا شکر صرف زبان ہی پر نہین ہے اگر صرف زبان سے شکر ادا کرے تو کچھہ فائدہ نہوگا
مثلاً ایک شخص ایک کنارہ اپنے کمبل کا اوڑہ لے اور باقی چھوڑ دے تو ہرگز گرمی اور سردی اور
بارش مین کچھہ حفاظت اوسکو نہ ہوگی اور ترمذی اور ابن ماجہ روایت کرتے ہین کہ نعمت پر
شکر کرے اوسکو ویسا ہی ثواب ہے جیساکہ روزہ دار صابر کو عنایت ہوا کرتا ہے اور بیہقی
اور ابن ابی الدنیا کئی روایتین لائے ہین کہ حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ دو
خصلتین جس مین ہین وہ صابر و شاکر ہے اور جس مین نہین ہے وہ نہین ہے ایک یہہ کہ معاملات
دین مین اپنے سے بڑے کی پیروی کرے دوم یہہ کہ معاملات دنیا مین اپنے سے کمتر کو دیکھے
اور شکر خدا کرے کہ مین ان سے بہتر ہون اور جو اسکے خلاف دیکھے وہ نہ شاکر ہے نہ صابر اور ابوداؤد اور
نسائی نے روایت کی ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو صبح کو یہہ دعا کہے اَللّٰھُمَّ
ما اصبح بی او باحد من خلقك من نعمة فمنك وحدك لا شريك لك فلك
الحمد ولك الشكر تو تمام دن کا شکر ادا ہوا اور جو شام کو کہے تو تمام رات کا شکر ادا ہوا اور
ابن ابی الدنیا نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ جب کوئی کسی صاحب بلا کو
مبتلا دیکھے اور کہے کہ شکر اوس خدا کو ہی کہ جسنے مجھکو اس سے بچایا تو شکر ادا ہوا مگر اسطور سے کہے

الذین آتینٰہم الکتاب یتلونہ حق تلاوتہ اولٰئک یؤمنون بہ ومن یکفر بہ فاولٰئک ہم الخاسرون

کہ صاحب بلا نہ سُنے کر اوسکا دل شکستہ ہوگا اور ابو داؤد اور ترمذی کہتے ہین کہ جب حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو کوئی خوشی آتی تو شکر کا سجدہ ادا کرتے اور ابن ابی الدنیا نے عبدالرحمان بن عوف سے روایت کی ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ آج حضرت جبرئیل آئے اور مجھکو یہہ بشارت دی کہ حضرت باریتعالی سے حکم ہوا کہ جو کوئی تمپر درود ایکبار پڑہیگا تو مین دس بار اوسپر پڑہونگا اور ایکبار جو کوئی سلام تمپر بھیجے تو مین دس بار سلام اوسپر بھیجونگا تو یہہ بشارت سُنکر مین نے سجدہ شکر کیا اور خیرالظی نے حضرت جابر بن عبداللہ سے روایت کی ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا افضل الذکر لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کہنا ہے اور افضل الشکر اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ کہنا ہے اور ابن ابی شیبہ اور ابن سعد اور اور محدثین نے شداد ابن اوس سے روایت کیے ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہی کہ جب تم دنیا دارونکو مصروف اونکی زروسیم مین دیکھو تو یہہ دُعا کہا کرو اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ الثَّبَاتَ فِی الْاَمْرِ وَالْعَزِیْمَۃِ عَلَی الرُّشْدِ وَاَسْئَلُکَ قَلْبًا سَلِیْمًا وَّلِسَانًا صَادِقًا وَاَسْئَلُکَ خَیْرَ مَا تَعْلَمُ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا تَعْلَمُ وَاَسْتَغْفِرُکَ بِمَا تَعْلَمُ اِنَّکَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ اور شرع شریف مین فرزند کی تولد کا شکر عقیقہ کرنا ہے اور سر کی بالون کے برابر چاندی دینی ہے اور نکاح کا شکر ولیمہ ہے اور نئے کپڑے پہنی کا شکر یہہ ہے کہ پُرانا کپڑا فقیر کو دیا جاوے اور ادا روزہ رمضان کا شکر یہہ ہے کہ عید کے روز صدقہ دیوین اور زینت کرین اور تکلف کرین اور ادا حج کا شکر یہ ہی کہ قربانی عیدالضحی کرین اور تکلف اور زینت کرین اور کہانی اور پینے اور خواب سے اوٹہنے کا شکر ذکر زبانی ہی اون دعاؤن سے ادا ہوتا ہی جو احادیث مین ان وقتون کے لئے وارد ہوئے ہین اور شکر مالداری یہہ ہی کہ لباس وغیرہ مین اپنے اوپر اسکا اثر ظاہر کرے اور فقیرون کو بھی دیوے اور شکر سواری کا یہ ہی کہ محتاجون کو بھی عاریۃً دیا کرے اور شکر مواشی یہہ ہی کہ دودہ اوسکا کبھی فقیرون کو دیا کرے اور کہیتی اور میوہ کا شکر یہ ہے کہ کیسکو اوس کے کھانے سے منع نکرے لیکن لیجانے سے منع پہونچتا ہے کہ اس مین نقصان سرمایہ ہے اور شکر ہر کاریگری کا یہ ہی کہ اوس کا فیض جاری رکھے صاحب حاجت کا خط لکھدے اور طالبعلم کو پڑہا دیوے غریب کے کپڑے سی دیوے اور چونکہ ذکر اور شکر خداوندی شامل جملہ احکام

موضح القرآن
نقصان پاسکے ہور ... پہن کی ... شخص ... دین ... سے ایمان لاسکے جیسا عبداللہ بن سلام اور اُس کے دوست ... یٰبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ اذْکُرُوْا نِعْمَتِیَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَنِّیْ فَضَّلْتُکُمْ عَلَی الْعٰلَمِیْنَ ... اے بنی اسرائیل یاد کرو ان نعمتون کو اور احسانون کو جو انعام کیے مین نے تمپر یعنی تمہارے ... اور وہ یاد کرو کہ بڑائی دی تمہاری ... بزرگون کو ... کے سبب ... لوگون ... 

شرعیہ کو ہی اور ایسی ہی کفران نعمت تمام منہیات پر پس ادا کرنا جملہ احکام شرعیہ کا اور بچنا تمام منہیات
سے بنظر ظاہری دشوار ہے اسلئے اسکے واسطے ایک طریقہ مسلمانون کو بتایا جاتا ہے
کہ جب اوسکو اختیار کرین گے تو گویا تمام احکام شرعیہ کے عامل اور جملہ منہیات سے محفوظ
رہینگے یَآ اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِیْنُوْا بِالصَّبْرِ اے ایمان والو اگر ذکر اور شکر میرا اور
بچنا میری منہیات سے تمکو دشوار پڑے تو مدد مانگا کرو اللہ سے بواسطہ صبر کے کہ ہمارے شکرون
مین سے یہہ بہت بڑا شکر ہے اور خاص کیا گیا ہے ساتھ آدمی کے کہ یہہ تمہاری مشکلات مین مددگار
ہوئیگا اور حیوانات جنمین صرف شہوت ہے نہ عقل اور ملائک کو جنمین صرف عقل ہے نہ شہوت صبر
نہین دیا گیا پس صبر کہ واسطے روکنے شہوت اور غضب کے ہے اور کو نہین دیا گیا سوائے تمہارے
کیونکہ پہلے پہل اگرچہ انسان بطور حیوان کے پیدا ہوتا ہے اور سوائے کھانے کے اور کچھہ
اوسکو مطلوب نہین ہوتا ہے اور پھر سوائے کھیل کے اوسکو کچھہ مرغوب نہین ہوتا ہے اور پھر
جوانی مین سوائے جماع کے اور کچھہ خوب نہین معلوم ہوتا ہے مگر اسوقت عقل ہی اوسکو ملتی ہے
کہ بذریعہ اوسکے اس لذت موجود کو چھوڑکر انجام کی سعادت کی طرف رجوع کرتا ہے پس جبکہ عقل غالب
آئے اور شہوت زائل تو اسکو صبر کہتے ہین صبر کی دو قسم ہین بدنی کہ متعلق بدن سے ہے اور نفسانی
کہ متعلق نفس سے ہے صبر بدن یا یہہ ہے کہ مشقت اور عمل سخت اختیار کرے اور یا امراض بدنی پر
صبر کرے اور نفس کا صبر یہہ ہے کہ نفس کو طبیعت کی خواہشون سے باز رکھے پس اگر خواہش شکم
اور فرج سے محفوظ رہے تو عفت حاصل ہوگی اور طلب زیادتی اور کثرت سے اگر باز رہے تو صاحب
زہد و قناعت ہوگا اور بروقت مصیبت اگر شیون اور ماتم سے بچے تو صبر عرفی ہوگا اور تونگری
مین اگر غرور و نخوت سے باز رہا اوسکو بلند حوصلہ کہتے ہین اور لڑائی مین اگر بھاگنے اور تزلزل
پر صبر کیا اوسکو شجاعت کہتے ہین اور غصہ مین اگر بدگوئی سے بچا تو وہ حلم ہے اور ایسی ہے اگر
مہمات امور مین اضطراب نہو تو بہی بلند حوصلہ ہے اور اگر زبان کو اظہار راز سے روکا تو رازدار
ہوگا پس یہہ شکر خداوندی جملہ امور دین اور دنیا مین مددگار رہتا ہے اور حقیقت صبر کی یہہ ہے
کہ آدمی کسی کار سخت کی کدورت اپنی اوپر نہ آنے دیوے اور اگر آہی جاوے تو اوس کو
سخت نہ جانے اور کسی کار سخت کا نہ آنے دینا اور اوسکی کدورت کا اثر نہونے دینا

موضح القرآن
تجزی نفس عن نفس شیئا ولا یقبل منها عدل ولا تنفعها شفاعة ولا هم ینصرون
ف: بیان ان ...
اور نہ ان کی مدد پہنچے
ف: بیان ...
ف: ...

اپنا اختیار نہین ہی تو اب صبر کی حقیقت یہہ ہے کہ باوجود اس سب کے اپنے کو اون باتون سے باز رکہنا کہ خلاف عقل اور خلاف شرع ہون اور گلہ اور بے صبری سے باز رکہے اور آنسو بہنا اور رنگ چہرہ بدل جانا خلاف صبر نہین ہے کیونکہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا جب فرزند مرا تھا تو روئے تھے اور اظہار غم کا اسطرح کیا تھا کہ ہم تیری جدائی سے ای ابراہیم نہایت غمگین ہین لوگون نے عرض کیا کہ یا حضرت یہہ کیا حال ہے فرمایا کہ ایسا غم کرنا اور اسطرح رونا سبب رحمت کا ہے اور جسکے دل مین رحم ہوتا ہی وہ رحم بھی کرتا ہے اور فرمایا کہ ہماری آنکہہ اشک ریز ہے اور دل اندوہگین مگر ہم کہتے ہین ایسی بات کہ راضی ہووے اللہ تعالی اور چہہ اشک ریزی اور اندوہ گینی اپنی اختیار مین نہین ہے اسپر گناہ نہین ہو گا اور زبان ناپسند باتون سی بند کرنی چاہیئے اور صبر یہہ ہے کہ بروقت آنے مصیبت کے کیا جاوے ورنہ بعد بیصبری اور بیقراری کے جب تہک جاتا ہے تو صبر خود بخود ہو جاتا ہی اسکو صبر نہین کہتی ہین کہ یہہ ہی تسلی ہی اسلئے کہ مصیبت پر ہمیشہ بیقراری نہین ہو سکتی ہی اور صبر ایسا اچہا امر ہے کہ اللہ تعالی نے اوسکو قرآن شریف مین ستر یا پچہتر جگہ فرمایا ہی کہ اون آیتون سے معلوم ہوتا ہی کہ ہر طاعت پر جزا مقرر ہے اور صبر پر بے اندازہ جزا ہے چنانچہ روزہ کہ کہانے اور پینے اور صحبت پر صبر ہے بہت عمدہ عبادت ہی کہ خدا تعالی نے فرمایا ہے کہ روزہ خاص میرے ہی لئے ہے اور فرمایا ہی کہ اگر تم صبر کرو گی تو مین تمہاری مدد کرونگا پانچ ہزار فرشتے بہیجکر اور صبر والون کو خاص کیا اوپر میری رحمت خاص ہے اور حدیث شریف مین ہے کہ صبر نصف ایمان ہی کیونکہ منہیات کا چہوڑنا اور ماموارت کا بجالانا موافق حکم خداوندی کے برخلاف اپنی خواہش کے بدون صبر کے نہین ہو سکتا ہی اسی لئے حضرت علی اور عبداللہ بن مسعود فرماتے ہین کہ صبر ہی ایمان ہے مگر بعض منہیات و بعض ماموارت خواہشین نہین ہوتی ہین اسلئے صبر کو نصف ایمان فرمایا پس تکلیفات شرعیہ جو شاق معلوم ہووین اونکی آسان ہونے کا علاج صبر ہے کیونکہ ذکر اور شکر اور ترک کفران نعمت سے حاصل ہوتا ہے اور اگر باوجود اس عادت صبر کے بہی تکلیفات شرعیہ گران معلوم ہون یا حوائج ضروریہ معاش مین لاچار ہو کہ جو ذکر اور شکر اور کفران نعمت کا مانع ہووے تو ایک بات ہم اور بتلاتے ہین وَالصَّلوٰۃِ کہ آپ مدد مانگتے رہو ساتہہ نماز کے کہ ایک تریاق مجرب ہی مرکب چند چیزون سے جسکا جزو اعظم

موضح القرآن

اور خلاصہ دعا ہی کہ تمام جزو کل کے گرہ کشائی اور ہر محتاج کی کارروائی اوسپر ہے اور باوجود اسکے
نماز ایک عبادت ہی مستقل اور ایک ہیئت ہے کہ اوس مین ذکر و شکر بہی موجود ہین کہ اس شغل مین
جان اور طبیعت کو تسلی ہوتی ہے کہ ہم اپنی حاجات اور معاش کی تحصیل مین لگے ہوئے ہین
اور ذکر و شکر بہی کہ اصل مقصود ہی جاری رہتا ہے اور طریق استمداد اپنی حاجات اور معاش
وغیرہ کا اوپر گذرا کہ منجملہ اوسکے صلوۃ الحاجات ہے تمام مطالب کے لئے اور صلوۃ الاستسقا مینہ
بارش کے لئے اور مطلق نوافل رفع اضطرار کے لئے اور حدیث شریف مین آیا ہے کہ حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم کو جب کوئی غم آتا تو نماز مین مشغول ہوتے تھے اور حاکم اور بیہقی نے روایت
کی ہی کہ حضرت عبدالرحمن بن عوف کو ایک روز غش اسقدر غالب ہوا کہ گمان ہوا کہ یہ مر گئے
اور مایوس ہوکر سب لوگ وہان سے چلے آئے اور مکان خالی کر دیا اوس وقت اضطرار مین
ام کلثوم بنت عقبہ مسجد مین آئین اور یہہ آیت یا ایہا الذین آمنوا استعینوا الخ پڑہ کر نماز مین
مشغول ہوئین ایک ساعت نہ گذری ہی کہ اونکو آرام ہو گیا اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کا نماز
پڑھنا اوسوقت کہ بموجب حکم بادشاہ جابر کے اوسکے ملازم حضرت سارہ کو لے گئے تھے اوپر ذکر
ہو چکا ہے اور مشغول ہونا جریج راہب کا جبکہ اونپر تہمت زنا کی لگی تھی بخاری و مسلم مین مذکور ہے
الغرض نماز کہ ذکر و شکر بہی اوس مین ہی خاص دعا کے لئے نہایت عمدہ صورت ہے کہ
اوس سے بہتر اور ممکن نہین ہے اور قدیم اور جدید اہل جہان سب بذریعہ دعا کے مدد مانگتے
رہے ہین اور کیونکر ہو سکتا ہے کہ تم صبر سے غافل رہو گے کہ اِنَّ اللّٰہَ اللہ تعالے یقیناً
مَعَ الصَّابِرِیْنَ ساتھ صبر والون کے ہے کہ صبر والے ساتھ خلق باریتعالی کے کہ صبور
وحلیم ہے خوگیر اور عادت پذیر ہوتے ہین سواے اوس معیت کے کہ حق تعالی کو مخلوق کے
ساتھہ باعتبار علم اور قدرت کے ثابت ہی صابر کو معیت باری تعالی کے بذریعہ صبر کے ہی
ثابت ہوگی اور علامات اس معیت کے یہہ ہین کہ اوسکو توفیق کار خیر حاصل ہوتی ہی
اور وہ اپنی نفس اور شیطان پر کہ مانع ذکر و شکر کے ہین اور باعث کفران نعمت کے
مدد اور غلبہ پاتا ہے اور اس سب سے تمہارا مقصود یہہ ہے کہ اللہ تعالی کی معیت حاصل ہو
سو وہ بذریعہ اس صبر کے ہوتی ہے اور یہہ معیت صبر کے ذریعہ سے حاصل ہوئی تو نماز

سے کے ذریعہ سے حاصل ہوگی بلکہ وہ تو ایک ایسی ہی چیز ہے کہ معیت حق تعالی اوسکا خاصہ ہے اور وہ مومنون کی معراج ہے اسی لئی کچھ ضرورت نہتی کہ یہہ فرمایا جاتا کہ اللہ صبر والون اور نمازیون کے ساتھ ہے اور جبکہ اللہ تعالی جامع جملہ کمالات کا ہے تو معیت والے ہی جامع جملہ کمالات کی بخوبی ہووین گے اور بہت کامل صبر جان بنام خدای تعالی ہے کسی دوسرے کا مرجانا اور اپنے مال کا جاتا رہنا اوس درجہ کو نہین پہونچتا ہے پس بسبب حصول اس معیت کے کمال حیات جیسا کہ باری تعالی کو حاصل ہے صبر والون کو بھی حاصل ہونا چاہیئے پس ایسے صابرین کہ جنھون نے جان نثاری کی ہو اونکی کمال حیات مین کیا تردد ہے وَلَا تَقُولُوا لِمَن يُّقْتَلُ فِي سَبِيلِ اللهِ اَمْوَاتٌ اور نہ کہو تم اون صابرونکو جنھون نے راہ خدا مین اپنی جانین قربان کرڈالین کہ مردے ہین کیونکہ مرنے سی جدائی روح کی متصور ہے اور اسی لئے بدن کے قوت حس وحرکت زائل ہوجاتی ہی اور روح مین کچھ فرق نہین آتا ہی ویسی رہتی ہے بلکہ بہ نسبت اوسکی زیادہ روشن ہوجاتی ہے کیونکہ کدورت بدن جو اوسکو مانع ادراک امور سے تہے زائل ہوجاتی ہے اسی لئے روح کسیکی نہین مرتی ہے شہید یا مومن ہو یا کافر کیونکہ مرنا صرف بدن ہی کیلئے ہے مگر روح کو بھی دو وجہ سے موت ہوتی ہی اول جبتک کہ بدن کے ساتھ ہوتی ہے ترقی مراتب اوسکو ممکن ہے اور بعد اوسکی غیر ممکن ہے دویم بہت فوائد اور لذائذ جو بدن سے اوسکو حاصل ہوتی تہے اب ممکن نہین ہے اسی لئے اوسکو شرع شریف مین حکم موت دیا گیا کہ سب عمل اوسکے نیک وبد تمام ہوئی اور خاتمہ اوسکا سعادت پر یا شقاوت پر ہوا اور جو کہ نقصان رہا اوسکا تدارک اوس سے ممکن نہین اور اسی لئے مال اوسکا وارثون کے لئے کہ اوسکو لذت اور فائدہ برداری کہ مال سے متعلق ہے ممکن نہین ہے اور بیوی اوسکی بہی فارغ ہے اسی لئے بعد عدت اوس کا نکاح کسی اور سے جائز ہے مثلاً سوار نے کہ اپنا گھوڑا بیچ دیا تو اب حاجت اوسکی سامان کی نہین ہی لگام کیا کرے گا زین کو کس پر دہرے گا اور جبکہ سوداگر نے دوکان تجارت موقوف کردی ہو تو اب زیادت سامان کی کیا حاجت ہی پہلا اندوختہ کیا کچھ کم ہے اور اس طرح کا مرنا کہ مانع ترقی اور مانع استلذاذ ہو غیر شہیدون کے لئے ہی نہ شہیدون کے لئے بَلْ اَحْيَاءٌ بلکہ خدا کی راہ مین جان نثار کرنے والی زندہ ہین کہ اون کا ثواب ہمیشہ

موضح القرآن

ہمیشہ زیادتی ہین اور جس عمل ہین جان دی ہی اوسکا اجر جاری ہی کہ گویا اب کئے جاتے ہین اور
صحیح مسلم اور بخاری ہین ہی کہ عمل آدمی کا ختم ہوجاتا ہے جب وہ مرتا ہے مگر مجاہد فی سبیل اللہ کا اسکا
عمل قیامت تک بڑھتا جاوے گا اور تلذذ اور فائدہ برداری اون کے بدن ہی پر موقوف
نہین ہوتا ہی کہ اللہ تعالی اونکی بدن ہین ایسی کیفیتین دیتا ہے کہ اونکو لذات حاصل ہوتی
رہتی ہین اور امام مالک اور امام احمد اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ نے کعب بن مالک سے
روایت کی ہی کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہی کہ شہیدونکی ارواح سبز رنگ جانورون کے
پیٹ ہین رکھی جاتی ہین اور حکم ہوتا ہے کہ بہشت کے میوے کھاوین اور بہشت کی نہرون ہین سے
دودھ اور شہد پیوین اور قندیلین کہ عرش سے لٹکتی ہوئی ہین اونکی گھوسلے ہین کہ اون
ہین وہ آرام کرتے ہین اور یہ حدیث باعتبار اصل کے متواتر ہے اور یہ سب لذتین کہ اونکو
حاصل ہوتی ہین بے تکلف اور بے محنت حاصل ہوتی اور اونکو کچھہ غم والم نہین ہوتا ہے
تو یہہ حیات اونکی بہ سبب حیات دنیا کے اور قسم ہے وَلٰکِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ مگر تم نہین جانتے
ہو کہ وہ زندگی اور ہے اور یہ اور ہے کیونکہ اونکا عیش اور خوش معاشی تمکو نظر نہین آتی ہے
کیونکہ احوال اونکی تلذذ کا اس ظاہری بدن سے متعلق نہین ہی سوال یہہ ہے کہ ارواح شہداء
کا منتقل ہونا سبز رنگ جانورون ہین تناسخ ہے اور یہہ اسلام ہین ثابت نہین ہی جواب
یہہ ہے کہ دنیا ہین ایک روح کو بدن عنصری سے تعلق حاصل ہوا ہے کہ اوسکے لئے نشو ونما
ہوتا ہے بعد تمام ہونے اس مدت کے روح کو اس بدن سے جدائی ہوتی ہے تو دوسرے بدن
عنصری ہین اوسکو تعلق ہوکر نشو ونما ہوتا ہے اور یہہ امر ارواح شہداء سے متعلق نہین ہے
کہ یہہ جانور عالم عنصری نہین ہین اور اونکو ساتھہ اس روح کی ترقی اور نشو ونما نہین ہوتا ہے بلکہ
اونکی روح اور ہے کہ یہ روح اون ہین رہتی ہے اور جزاء موافق عمل کے ہوتی ہے اسی لئے عمل
جان نثاری کہ موجب جدائی بدن ہوا ہے سبب عطاء بدن ہوجاتا ہے بدلی اس بدن کی کہ یہہ
زندگی اور یہہ بدن اونکو جزا اون کے عمل کی ہے نہ حیات ابتدائی اور دوبارہ اور رہنے جو تمکو
یہہ طریق ذکر و شکر و ترک کفران نعمت تلایا کہ صبر اور نماز کیا کرو تو نجانو کہ صرف اسی
اکتفا ہوگا بلکہ اس صبر پر وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ تمہارا امتحان لین گے پر نہ ایسا

حضرت ابراہیم نے ضمن سوال بیعت اسمعیل حضرت اسحق ہی اولادین پیغمبری اولاد ہین ہی اب اور نیک ہی ساری حضرت اسمعیل اولاد سے ہو تھی اور اون کی دعا دونون بیٹون کے حق ہین سے حوالہ وجعلنا الحق منا لکم وایمنا ناین رسولا منہم و امن مقام ابراہیم متصلی محمد صلی اللہ علیہ وسلم ارے جب سر کیا بیٹے

کہ تم اوسکے متحمل نہ ہوسکو بلکہ بِشَیْءٍ کچھہ ایسا کہ تمپر ناگوار ہو کبھی دشمنون کے مِنَ الْخَوْفِ خوف سے اور یہہ امتحان جب ہوا کہ تم اپنا گھر بار چھوڑ کر مدینہ مین چلے آئے اور کنبے والون سے جدائی اور برائی ہوئی کہ جن سے امید بھلائی کی تھی محض تمہارے اسلام کے سبب سے سب قبایل عرب اور یہود وغیرہ تمہارے دشمن ہوئے چنانچہ جنگ احزاب مین خوف ہوا اور هُنَالِكَ ابْتُلِيَ الْمُؤْمِنُونَ وَزُلْزِلُوا زِلْزَالًا شَدِيدًا اسی باب مین نازل ہوئی وَ اور آزمایش کرینگے ہم تمہارے ساتھہ الْجُوعِ بھوک کی کہ بسبب عداوت اور خوف کے تم حصول معاش سے عاجز ہوگی اور جو اسباب موجود ہین وہ سب جہاد مین صرف ہونگے اور یہ امر بعد از ہجرت کے متحقق ہوا یہانتک کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم ایک روز بھوک کے غلبہ سے باہر تشریف لائے رستہ مین حضرت ابوبکر ملے اونہون نے عرض کیا کہ ایسے وقت حضرت کیون باہر تشریف لائے فرمایا کہ بسبب بھوک کے اونہون نے بھی عرض کیا کہ مین بھی بھوک کے مارے نکل آیا ہون اور پیٹ پر پتھر کا باندھنا بسبب بھوک کی تو مشہور ہے اور روزہ بھی کہ بھوک اختیاری ہی بعد از ہجرت سال دوم مین فرض ہوا وَ اور آزمائینگے ہم تمکو ساتھہ نَقْصٍ مِّنَ الْأَمْوَالِ نقصان ہونے مال کے کہ کچھہ جہاد مین صرف ہوگا اور کچھہ کفار لوٹ لینگے اور کچھہ صدقہ و زکوۃ و خبرگیری مساکین و محتاج اور ایتام کے صرف ہوگا اور کفار کے ازدحام کی وجہ سے زراعت تلف ہوگی وَ اور آزمائینگے ہم تمکو وَالْأَنفُسِ ساتہ نقصان جانون کے کہ بعض عزیز و قریب جہادون مین قتل ہونگے اور بعض بسبب بھوک اور پیاس و شدت سرد و گرمی کے مرینگے مہاجرین اور انصار مین ہر سال نقصان ہوتا گیا جنگ حنین مین ستر آدمی انصار مارے گئے اور جنگ بیر معونہ مین بھی ستر انصاری شہید ہوئے جنگ احد کے بعد مدینہ منورہ مین کوئی گھر نہ تھا کہ جس مین ماتم نہ تھا اور جس مین سے صدای گریہ و زاری بلند نہ تھی اور جو کوئی زندہ رہا وہ یا اندھا رہا یا بہرا رہا یا لنگڑا تھا یا لولا تھا کچھہ نہ کچھہ آفت رسیدہ تھا ہاتھہ حضرت طلحہ کے شل ہوگئے تھے وَ اور آزمائینگے ہم تمکو الثَّمَرَاتِ ساتہ کم ہونے پھلون کے یعنی اولاد کا مرنا اپنی جان جانے سے زیادہ غمناک کرتا ہے اور اسی لئے اس مصیبت کو سب کے بعد فرمایا اور حدیث صحیح مین آیا ہے کہ جب مرد مسلمان کا بچہ مرتا ہی تو باریتعالی اُن فرشتون سے جو ارواح کو قبض کرتی مین

دریافت فرماتا ہے کہ جب تمنے اوسکی جان نکالی تو میری بندہ نے کیا کہا وہ عرض کرتے ہین کہ آپکا
شکر کیا اور اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ کہا تب حکم ہوتا ہے کہ اس بندہ کے لئے بہشت
مین گھر بناؤ کہ اوسکا نام بیت الحمد یعنی گہر شکر کا رکھا ہے اور پہلون سے مراد درخت کے
میوہ ہین نہ کہ وہ مال مین داخل ہے اوسکا دوبارہ ذکر کیا ضرور ہے اور جان کی مصیبت پر اوسکو کیا
فوقیت ہی کہ اوسکے بعد ذکر ہو چنانچہ امام شافعی سے منقول ہے کہ خوف اور بہوک اور روزہ
رمضان کا اور نقصان مال زکوۃ اور صدقہ ہے اور نقصان جان مرض اور جان نثاری
خدا کی راہ مین اور نقصان ثمرات اور مرنا اولاد کا اور باوجود سب سامان عیش کے اگر خوف
ہو تو سب عیش تلف ہوتا ہے اسلئے اوسکو مقدم کیا گیا کہ اوس سے فی الفور آرام جاتا ہی
پہر بہوک سے عیش مکدر ہوتا ہے اور خوف ہلاکت ہے پہر نقصان مال کہ اوس سے بہوک کا خوف
ہے پہر جہاد کہ غالب الحال قتل ہے پہر مرنا اولاد کا کہ اپنے مرنے سے اتنا غم نہین ہوتا ہے کہ
نسل کو باقی جانتا ہے اور اولاد کی مرنے سے نسل کو منقطع جانتا ہے ق اور جبکہ ان آزمایشون
مین پوری نکلے اور صبر اور ذکر اور شکر ثابت ہوا اور معیت خدا تعالے کی اون کے لئے
متحقق ہوئی تو ان کے حال سے سکوت مت کرو بلکہ اے محمد صلے اللہ علیہ وسلم وَبَشِّرِ الصّٰبِرِیْنَ
الَّذِیْنَ اِذَآ اَصَابَتْھُمْ مُّصِیْبَۃٌ بشارت دو ان صابرون کو کہ اللہ ساتہ اون کے ہے
اور جب اون پر مصیبت آتی ہے تو صرف صبر اور ترک شکایت ہی پر کفایت نہین ہے
بلکہ اوسکو وسیلہ اپنی بہبودی کا جان کر قَالُوْٓا کہتے ہین کہ اس مصیبت سے کیون بیقرار
اور بیکل ہو وین کہ اِنَّا لِلّٰہِ ہم خود اپنی جان و مال کے مالک نہین ہین بلکہ ہم بندہ اور ملک اللہ
تعالی کے ہین کہ حفاظت ملک مالک کا ذمہ ہے اور ہمارا خدا سب پر غالب ہے تو ہم کسی سے
نہ ڈرین نہ کسی ظالم سے اور نہ کافر سے اور نہ شریر سے اور نہ درندہ اور گزندہ جانورون سے
اور ہم کہ ملک اپنے خدا کی ہین اور مملوک کا رزق مالک کے ذمہ ہوتا ہے اور ہمارا مالک سب
خزانون کا ہے تو ہمکو نہ چاہیئے کہ بہوک سے خوف کرین اگر ایک وقت ہم بہوکے رہین اور رزق
نہ ملے تو عین حکمت اور مصلحت ہوگی جیسا کہ طبیب مشفق بدہضمی والے کو کہانے ایک وقت سے
روکتا ہے اور دوسرے وقت بالضرور دیتا ہے اور ایسی ہی ہماری جان اور ہماری اولاد

رَبِّ اجْعَلْ ھٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا وَّارْزُقْ اَھْلَہٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْھُمْ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ

اور ہمارا مال خاص اوسکی ملک ہے ہم کو اوسپر عاریۃً قبضہ ہے اگر مالک نے اپنی عاریت ہم سے لے لی
تو کچھہ مضائقہ نہین ہے اور باوجود اسکے ہم کو مستحق ثواب بہی اس صبر پر کیا ہے وَاِنَّآ اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ
اور ہم اوسکی طرف ضرور رجوع کرین گے کہ وہان جو جو وعدہ فرمائے ہین سب ہمکو ملین اور
وہان کی بخشش ایسی ہے کہ نقصان یہان کا کچھہ حقیقت اوس کے سامنے نہین رکھتا ہے
اور حدیث شریف مین ہے کہ ایک رات حضرت سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم کے
دولتخانہ کا چراغ گل ہوگیا فرمایا اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ حضرت عائشہؓ نے
عرض کیا کہ کیا یہہ بہی مصیبت ہی فرمایا کہ ہان جو چیز باعث قلق ہو اور اوس سے دل کو کچھ
تعلق ہو اوسکا جاتا رہنا مصیبت ہی اور ایک حدیث مین آیا ہی کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا کہ جو بروقت مصیبت بے صبری اور بے قراری نہ کرے اور یہہ کلمہ پڑہے تو اس مصیبت
کا بدلہ نیک ملتا ہی اور ثواب اوسکا اوسکے لئے جمع ہوتا ہے حضرت ام المومنین ام سلمہ کہتی ہین کہ
میرے خاوند ابو سلمہ جب مرے تو مینے کہا کہ انکا بدلہ کون ہوگا کہ یہہ تو بہت نیک تہی مگر مینے بموجب
فرمانے حضرت رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کے یہہ کلمہ پڑہا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے میرا نکاح
ہوا اب معلوم ہوا کہ یہہ بدلا اون سے بہتر مجکو عنایت ہوا اور بہی حدیث شریف مین آیا ہے کہ
جب مسلمان کو مصیبت کسی نوع کی پہونچتی ہے تو اس کلمہ کے پڑہنے سے عوض مصیبت کی نیکی ملتی
ہے اور طبرانی کی روایت مین ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ کلمہ خاص ہماری امت کو
ملا ہی اگلے امتون کو عنایت نہین ہوا تہا اور بیہقی نے شعب الایمان مین سعید بن جبیر سے روایت
کی ہے کہ یہہ کلمہ اگلے پیغمبرون کو بہی نہ ملا تہا اون کی امتون کا تو کیا ذکر ہے چنانچہ حضرت
یعقوب علیہ السلام نے حضرت یوسف کے غم مفارقت مین یا اسفا علی یوسف کہا اور
یہہ کلمہ نہ کہا اور بیہقی نے عبد اللہ بن عمر سے روایت کی ہے کہ چار عادتین جس مین جمع
ہوجاوین اوسکے لئے بہشت مین گہر بنتا ہے اول یہہ کہ اپنی سب کامون مین التجا بخدا ہو
دوم یہہ کہ مصیبت پر اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ کہے سوم یہہ کہ نعمت الٰہی پر اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ
کہے چہارم یہہ کہ جب کوئی گناہ اوس سے ہوجاوے تو اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ کہے اور امام احمد
وابن ماجہ اور بیہقی بروایت امام حسین رضی اللہ عنہ کی حدیث کرتے ہین کہ بعد

گذر جانے مصیبت کے اگر پھر یاد کرے اور اوسپر یہہ کلمہ کہے تو خدای تعالی ثواب اوس مصیبت
کا دوبارہ دیتا ہی کہ گویا آج یہہ مصیبت واقع ہوئی اور حکیم ترمذی بروایت انس بن مالک
ترجیح حق نعمت کہنہ کے اور اوپر جزع فزع کے کہ مسلمانون کی فطری عادت ہی ترک کرنا
اور آیت استرجاع پڑھنا اور اوسکے اوپر حمد و صبر کرنا باعث اجر کامل اور ثواب تازہ
کا ہے گویا کہ وہ نعمت آج ملی ہے اور طبرانی نے حدیث عبد اللہ بن عباس کی روایت کی
ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ و سلم نے فرمایا ہے کہ خبر موت کی شنکر انسان بیقرار ہوتا ہے
پس مناسب ہے کہ جب کسی مسلمان کے مرنے کی خبر سُنے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡنَ
وَاِنَّآ اِلٰی رَبِّنَا لَمُنۡقَلِبُوۡنَ کہے اور اپنی موت اپنے سامنے دیکہے شعر موت کا جب
کسی کے ہووے ذکر ✽ ——— ✽ چاہیئے اپنا بندوبست کیا ✽ یہی مضمون شیخ جامی
نے فارسی نظم مین درست کیا۔ اور حضرت ابوامامہ باہلی کہتے ہین کہ ایک روز حضرت
سرور عالم کی جوتے کا تسمہ ٹوٹ گیا تو اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡنَ پڑھا اور فرمایا
کہ یہہ بہی مصیبت ہے اور اسی کے مطابق بزار و بیہقی نے ابو ہریرہ کی حدیث نقل کی ہی
کہ ایک تسمہ جوتی پر بہی استرجاع چاہیئے کہ وہ بہی مصیبت ہے اور اس استرجاع پر مستحق
ثواب ہونگے بلکہ ابن ابی الدنیا اور دیلمی انس کی حدیث نقل کرتے ہین کہ ایک شخص نے
چمڑے کی تسمہ کی جگہ لوہی کی کیلین لگائی تہین حضرت صلی اللہ علیہ و سلم نے اوسکو ملاحظہ کرکے
فرمایا کہ تو بہت دراز امید رکہتا ہی اور ثواب اس ادنی مصیبت سے بہی محروم رہیگا کیونکہ تیرا تو
اور نہ یہہ کلمہ کہے گا اور نہ اوسکے ٹوٹنے پر صبر ہوگا اور نہ اوس صبر پر مستحق صلوٰۃ اور رحمت کا ہوگا
کہ یہہ صلوٰۃ اور رحمت دنیا اور لذائذ دنیا سے کیسی کچھہ بہتر اور زائد ہین اور حضرت عائشہ کہتے
ہین کہ ایک روز حضرت صلی اللہ علیہ و سلم کہین سے تشریف لائے اور انگوٹھے مین کانٹا چبہا
تہا تو اوسکے درد سے باربار استرجاع فرماتے تہے اور انگوٹھے کو ملتے تہے جب مین نے یہہ دیکہا تو
پاس جاکر کچھہ اثر اوسکا دیکہا اور عرض کیا کہ میری ماں اور باپ آپ پر فدا ہون اس قدر
خفیف زخم سے اسقدر استرجاع اور دردمندی حضرت نے یہہ سُنکر تبسم کیا اور میرے
کندھے پر تہپڑا مارکر فرمایا کہ اس خفیف سے اسلئے استرجاع ہی کہ کبہی چہوٹی مصیبت بھی بڑی

ہوجاتی ہی اسواسطے ڈرنا چاہئیے اور سعید بن المسیب اور حسن بصری کی جماعت اگر فوت ہوجاتی
تو ایسی بلند آواز سے استرجاع فرماتے کہ لوگ حیران ہوتے کہ یہہ کیا مصیبت پڑی اور
پوچھنے کو آتے الغرض جیسا کہ نماز ذریعہ صلوات اور رحمت کا ہے ویسا ہی صبر اور ذکر اور
شکر بھی ذریعہ قربت درگاہ باری تعالی ہوتا ہے اسی لئے اُولٰئِكَ عَلَيْهِمْ
صَلَوٰتٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ اون صابرین اور ذاکرین پر صلوات اون کے رب کے پاس سے
اوترتی ہین کہ پھر اون کے اوپر کوئی گناہ دنیا یا عقبی مین موثر نہ ہوسکیگا جیسا کہ نماز
تمام آثار اور موجبات گناہ سے محفوظ رکھتی ہے اور درحقیقت عنایات خداوندی ساتھ
انبیا کے ہے مگر اون کے لئے عصمت اصلاً ہی اور ان کے لئے اصلاً تو نہین ہی پر گناہ کردہ
وناکردہ سب برابر ہوجاتا ہی اور اسی لئے ترمذی اور ابن ماجہ مین وارد ہے کہ جسکے تین فرزند
مرجاوین اور وہ باحکام بالا صبر کرے تو اوسکو کنجی بہشت کی اور ڈھال حفاظت کی دوزخ
سے عنایت ہوتی ہی کسی مرد یا عورت نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ اگر کسی کے دو یا ایک بچہ مرے
تو بھی یہ مرتبہ حاصل ہوتا ہی فرمایا کہ ہان قسم خدا کی حمل جو ناقص گر پڑے وہ بھی اپنی ماکو
بہشت مین لیجائیگا اگر وہ صبر کریگی اور امام مالک موطا مین اور بیہقی شعب الایمان مین یہہ
حدیث ابو ہریرہ کی لائے ہین کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مرد با ایمان پر پے
در پے مصیبتین پڑتی رہتی ہین کبھی صدمہ جان پر کبھی مال مین نقصان ہی کہ یہ اوسکے گناہون کا
کفارہ ہوتی رہتی ہین یہانتک کہ خدا تعالی کے پاس گناہون سے پاک جاتا ہی اور امام احمد
اور نسائی اور بیہقی اور حاکم مرہ مزنی سے یہہ حدیث لائے ہین کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم
کی خدمت مین ایک شخص حاضر ہوا کرتا تھا اور اوس کے ساتھ اوس کا بیٹا رہتا تھا حضرت
نے فرمایا کہ تو اپنی بیٹے سے بہت محبت کرتا ہے کہ اوسکو جدا نہین کرتا ہے اوسنے عرض
کیا کہ یا حضرت آپکو اللہ تعالی اتنا دوست رکھتا ہی جتنا مین اپنی بیٹے سے محبت کرتا ہون
بعد چند روز کے اوسکا حاضر ہونا موقوف ہوا تو حضرت نے لوگون سے پوچھا کہ وہ کہان
ہے کیون نہین آیا ہی لوگون نے عرض کیا کہ اوسکا بیٹا مرگیا اوسکو نہایت غم ہے اسلئے
نہین آیا ہی یہہ سنکر اوسکے پاس تشریف لیگئے اور فرمایا کہ بروز قیامت جس دروازہ سے

بہشت مین تم جانا چاہو گے تمہارا لڑکا اوسکو دوڑ کر کہولیگا اور دوسری روایت مین اسکی
سوا یہہ بہی آیا ہی کہ دوزخ کی ہر دروازہ پر کھڑا ہوگا کہ تجہکو اوس مین نجانے دیوے ایسی ہی
ابن ابی الدنیا نے کتاب العزی مین لکہا ہی اور بیہقی نے انس کی اور حاکم نے بریدہ اسلمی کی حدیث
نقل کی ہی کہ ہم ایک روز خدمت والا مین حاضر تہے کسی نے یہہ خبر دی کہ ایک انصار کی
بیوی کا بیٹا مر گیا ہے وہ بہت بیقرار ہے یہہ سنکر حضرت اون لوگون سمیت جو اوسوقت
موجود تہے اوسکے گہر تشریف لیگئے اور تسلّی اور دلاسا دیا اور پوچہا کہ اس قدر گریہ وزاری
کیون کرتی ہی عرض کیا کہ میرا کوئی فرزند زندہ نہین رہتا کیونکر گریہ وزاری نہ کرون پس مین
رقوب ہون حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ غلط رقوب وہ ہوتا ہے کہ اوسکی تمام اولاد
زندہ ہو اور ذخیرہ آخرت نہوا ہو جس عورت مسلمان کے تین فرزند مر جاوین اور وہ طالب اجر
ہو تو اوسکے واسطے بہشت واجب ہی حضرت امیر المومنین عمر رضہ نے عرض کیا کہ اگر دو فرزند وفات
پاوین فرمایا کہ تب بہی یہی حکم ہے ابی ابن کعب قاریون کے سردار نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ
میرا ایک فرزند مر چکا ہی فرمایا کہ اوسکا بہی یہی حکم ہے لیکن مصیبت کے اول صدمہ مین
صبر چاہئیے اور باوجود ان عنایات خاصہ کے کہ صبر کرنے والونکو خوف مصیبت اور گناہ
سے مامون کیا اور بیرنگ بنیاکے کر دیا عنایات عامہ بہی کہ موجب گوناگون ثواب آخرت
کے ہون عطا ہونگے چنانچہ فرماتے ہین وَرَحْمَةٌ یعنی اون پر خدا کی مہربانی ہے جان اور
مال کی ہلاکی کے عوض مین جیسے وے عنایات خاصہ صبر اور ترک گریہ وزاری کی عوض تہی
وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُوْنَ اور یہہ لوگ ہدایت یافتہ ہین کہ عین مصیبت مین کہ باعث دوری
اور ناخوشنودی وشکایت جناب باری ہے ہو دروازہ طرف قرب اور تحصیل رضامندی
کے کہولا اور سبب دوری اور حرمان کو عین سبب قرب اور وصال کا کیا اور کمال
ہدایت یہی ہے کہ ہر طرف سے اپنی مطلب کا کہوج پیدا کرین اور ہر گوشہ سے
اپنا مدعا نکالین چنانچہ حدیث شریف مین وارد ہے کہ حال مومن سے تعجب ہے
کہ اوسکے ہر کام مین خیر ہے اگر کوئی حالت خوشی کی پیدا ہوتی ہے اللہ تعالی کی حمد
کرتا ہی اور اس وسیلہ سے قرب خداوندی اور استحقاق اجر و ثواب کا حاصل کرتا ہی اور اگر

کوئی حالت ناخوش ظاہر ہوتی ہی تو استرجاع کرتا ہے اور صبر کرتا ہے اور اس راہ سے بہی نزدیکی
الٰہی اور استحقاق ثواب و اجر پیدا کرتا ہے گویا ہر طرف سے اوسکے لئے قرب کے دروازہ
کہلے ہوئے ہین اب ہم یہہ بیان کرتے ہین کہ صلوٰۃ مین صیغہ جمع اور رحمت مین صیغہ مفرد
اختیار کرنے مین کیا نکتہ ہے اسمین یہہ نکتہ ہے کہ صلوات عبارت عنایات خاصہ حق سے ہے
کہ صابرون کو کئی طرح عنایت ہوتی ہے اول یہہ کہ جب وہ وقت مصیبت کے یہہ عمل
کرین تو اور لوگ بہی انکی پیروی کرکے یہی طریق اختیار کرین پس ان صابرون کو کارخانہ
نبوت مین اس طرح شرکت حاصل ہوئی کہ باعث نیک رسم کے ہوئی کہ اور لوگون نے
ان کی پیروی سے راہ قرب پایا دوسرے یہہ کہ دشمن اور اہل طعنہ کہ اکثر شیاطین الانس و
جن اور حاسد و منافق ہوتے ہین ان کلمات کے سننے سے ذلیل اور خاسر ہوتے ہین اور وسوسہ
سے باز رہتے ہین اس راہ سے بہی منصب پیغمبری مین شرکت حاصل ہوئی کہ کام پیغمبرون کا
ہمیشہ شیاطین اور حاسد اور منافقون کو ذلیل کرتا ہے اور درحقیقت جہاد یہی ہے۔
تیسرے یہہ کہ بسبب ثابت رہنے اس رادے پر اور کوشش اور اجتہاد دین الٰہی مین اور رضا بقضا
مین بمرتبۂ اعلیٰ پہونچے اور یہہ ہی میراث نبوت ہے پس گویا تینون راہ سے قرب الٰہی
مین کہ مخصوص بہ پیغمبران ہے استفاضہ کرتے ہین اور واسطے اشارہ تعدد اس راہ
کے لفظ صلوات جمع فرمایا بخلاف لفظ رحمت کے کہ مدلول اوسکا تمام اہل طاعت پر
عام ہے اور اس مین اختلاف نہین ہے جو بندہ جس راہ سے طاعت اللہ کرے مستحق ہوسکا
ہوا اور حدیث صحیح مین حضرت امیر المومنین عمر بن الخطاب رض سے مروی ہے کہ آپ نے
اس آیۃ کی تفسیر مین فرمایا کہ نعمۃ العدلان و نعمۃ العلاوۃ یعنی اس آیت مین
صابرون کے واسطے تین چیز موعود ہوئی ہین صلوات اور رحمت کہ قرین یکدیگر ہین اور
اہتداء اور راہ یابی اسپر علاوہ اور غرض حضرت امیر المومنین کے اس تفسیر سے یہہ ہے کہ
صلوات اور رحمت اس فرقہ کی ایسی ہی کہ بروز صبر اور استقامت اور بلاحظہ معنی استرجاع
کے اپنے واسطے متوجب کرلیا ہے اور اہتداء فقط وہبی ہی قسم جذب سے ہے انکے فعل پر
موقوف نہین ہی اور عدلین لغت مین اون دو بار شتر کو کہتے ہین کہ دونو جانب سے

موضح القرآن
ایک پیغمبر انہین مین کا جو پڑہے انپر تیرے کلام کی آیتین اور سکہاوے انکو کتاب اور کام کی باتین اور عقل اور دانائی کی باتین اور پاک کرے ان لوگون کو گناہون سے بیشک تو ہی ہے بہت زبردست مضبوط کام کرنیوالا خدا تعالیٰ نے انکی دعا قبول کی

وَمَنْ يَّرْغَبُ عَنْ مِّلَّةِ اِبْرٰهٖمَ اِلَّا مَنْ سَفِهَ نَفْسَهٗ ؕ وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا ۚ وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَ

برابر کرکے شتر پر ڈالتے ہین اور علاوہ وہ بچہ خورد ہی کہ اون دونون بار پر رکھا جاتا ہی اور اسی مضمون کا اشارہ آیت مین ہے مَآ اَصَابَ مِنْ مُّصِیْبَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ وَمَنْ یُّؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ یَهْدِ قَلْبَهٗ یعنے جو کوئی بمقتضای ایمان کے مصیبت مین ثابت رہتا ہی اللہ تعالی اوسکے واسطے راہ معرفت کہولتا ہے اور اپنی طرف جذب کرتا ہی اور اسی واسطے محققین نے کہا ہے کہ رضا بالقضا کے دو طریقے ہین صرف اور جذب صرف وہ ہے کہ جسوقت آدمی کا دل کسی چیز سے متعلق ہو اور اوسکی خاطر التفات کمال کی طرف کرے حق تعالی اوسی چیز کو باعث کلفت اور اندوہ وملال کا کردے چنانچہ جب حضرت یعقوب علیہ السلام کو حضرت یوسف علیہ السلام سے کمال محبت ہوئی حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائیون کو اونسے دشمنی پیدا کردی کہ اونہون نے حضرت یعقوب سے اون کو جدا کردیا اور حضرت یعقوب کمال رنج وملال اوٹھا کر متضرع واسطے ذکر خدا کے ہوئے اور ایسے ہی حضرت آدم علیہ السلام کو جب بہشت سے کمال تعلق ہوا اونپر شیطان کو مسلط کیا یہانتک کہ بہشت سے باہر کیا اور آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام کو جب اپنے عشائر اور قبائل سے کہ اہل مکہ تھے زیادہ میل ہوا اونہین قبائل کو آنحضرت صلعم کی عداوت اور بغض مین قائم کیا یہان تک کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بالاضطرار مکہ سے باہر تشریف لے گئے اور جب مدینہ منورہ مین حضرت ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے التفات کلی پیدا ہوا منافقون کو ورغلا کر بسبب تہمت دروغ بیفروغ کے صفائی اوس صحبت کو مکدر کیا اور علی ہذا القیاس تمام بندون برگزیدون کے ساتھہ یہی معاملات واقع ہوا اور جذب یہہ ہے کہ آدمی کو اپنے خیال مین اسقدر مغلوب کرے کہ وہ اپنے سے بیخبر ہوجاوے جہ جاے حظ نفس جیسے کہ بادشاہ کا کمترین نوکر جسوقت اوس کے روبرو ہوتا ہے عظمت بادشاہ سے اپنی تمام لذائذ بھول جاتا ہے اور اس حالت مین خود بخود رضا بالقضا حاصل ہوجاتی ہے اور راہ اول مین صرف دشوار اور مشکل سمجھتے ہین اور جذب کو ہمیشہ سہل جانتے ہین اور اسی واسطے کہا ہی

صرف یہین زیبا ہے رندی چھوڑ کر تقوے لے ٭ کہ یہ منزل ہمارے حوصلہ سے دور تر ہے ٭

بیان فضائل صابرون سے فارغ ہوئے آپ بطریق اجتہاد کے فرماتے ہین کہ اگر تمکو

معیت خاصہ ہمارے ہین کہ صابرون اور اہل بلا سے ہتے ہین اور اونپر صلوات اور رحمتین نازل
کرتے ہین اور پیشوا اخلائق اور ہمرنگ ابنیاء علیہم السلام کے کرتے ہین شک ہے پس دلیل
اس مدعا کے اپنے فہم کے موافق سنو اِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ تحقیق صفا اور مروہ کہ
دو چہوٹے چہوٹے پہاڑ ہین۔ صفا مقابل کعبہ معظمہ کے جانب شرق مائل بجنوب ہے اور
مروہ مائل بشمال ہے اور صفا ایک بڑے پہاڑ کی جڑ ہے کہ اوسکو ابو قبیس کہتے ہین اور مروہ
کوہ قیقعان کی ناک ہے اور حجر اسود سے صفا تک دو سو باسٹہہ گز اور اٹہارہ اونگل
مسافت ہے اور صفا سے مروہ تک سات سو ستر گز مسافت ہے اور اصل مین یہہ
دونو چہوٹی پہاڑیان مثل اور پہاڑون کے تہے انکو کچہہ بزرگی نہ تہی بلکہ کالا پن اور
جودت مین کہ جوہر سنگ ہے اور پہاڑون سے کمتر ہین لیکن دو آدمیون صابرون
رضی بقضا خدا نے کہ حضرت ہاجرہ اور حضرت اسمعیل ع ہین ان دونو مقامون کے
نیچے کہ جہان فی الحال چاہ زمزم ہے اپنے تیئن بحکم خدا بلا مین ڈال کر اوترنا فرمایا اور
اس جنگل کوہستان مین کہ نہ پانی نہ گہاس نہ آدمی نہ انیس تہا دشمنون اور جانورون اور
درندون کے خوف پر راضی ہو گئے اور گرسنگی و تشنگی کو فقط فرمانبرداری حکم الٰہی کے واسطے
کہ زبانی پیغمبر وقت ابراہیم علیہ السلام کے سُنا تہا گوارا کر کے سکونت اختیار کی اور حضرت ہاجرہ
کو خیال اپنے فرزند حضرت اسمعیل ع کے موت کا بلکہ اپنی موت کا بہی اوس حالت مین
کالیقین تہا باوجود ان مصیبتون کے خدا کی مرضی کے واسطے صبر اختیار کیا جب حضرت
اسمعیل بسبب تشنگی کے قریب بہلاکت ہوئے حضرت ہاجرہ بے تاب ہو کر اول کوہ صفا
پر کہ قریب تہا آئے اور پہر جب وہان مقصد حاصل نہ ہوا تو میدان مین ہو کر مروہ پر
بہاگ کر آئے اسی طرح سات دفعہ گردش کی حق تعالیٰ نے معیت خاصہ اپنے کو ظاہر
فرمایا اور پانی زمزم غیب سے جوش کر آیا اور اس معیت کا اثر یہہ ہوا کہ جو کوئی مصیبت والون
کی پیروی کر کے ان دونون پہاڑون کے درمیان اونہین کے طور اگر بہاگے
مقبول جناب الٰہی ہو یہہ دونون پہاڑ محل اجابت دُعا ہو گئے یہان تک کہ یہہ دونون
پہاڑ اب مِنْ شَعَآئِرِ اللّٰهِ خدا کے نزدیک علامات دینداری سے ہین اور شعائر

موضح القرآن
بنیہ ویعقوب یٰبنی ان اللہ اصطفی لکم الدین فلا تموتن الا وانتم مسلمون ۰ اور وہی وصیت کی ابراہیم علیہ السلام نے اپنے بیٹون کو اور اسکے پوتے یعقوب علیہ السلام نے بہی وصیت کی کہ اے بیٹو مقرر خدا تعالیٰ نے چنکر دیا تمکو دین سب دینون سے اچہا پہر نہ مرو تم مگر مسلمان یعنی ایکدم دین کو نہ چہوڑو ہو سکے وقت تک اسی دین پر مرجاؤ ۱۲ ...

بیان شعائر اللہ

اصل مین جمع شعیرہ یا شعارہ کی بمعنی علامت ہے اور عرف دین مین شعائر اللہ مکانات
اور زمانون اور علامات اور اوقات عبادت کو کہتے ہین لیکن مکانات عبادت جیسے کعبہ
اور عرفہ اور مزدلفہ وجمار ثلثہ وصفا ومروہ اور تمام مساجد ہین اور زمانے عبادت
کے جیسے رمضان اور ماہ ہاے حرام اور عید الفطر اور عید الضحیٰ اور جمعہ اور ایام تشریق
ہین اور علامات عبادت جیسے اذان واقامت وختنہ ونماز بجماعت ونماز جمعہ
ونماز عیدین ہین اور ان سب چیزون مین علامت کے معنے متحقق ہین اس واسطے
کہ مکان وزمان عبادت سے کیا بلکہ معبود سے یاد دلاتے ہین بالجملہ صفا اور مروہ کا
شعائر اللہ سے ہونا فقط بسبب برکت صبر حضرت ہاجرہ کے ہے کہ معیت خاصہ حضرت
حق جل وعلا کے ان دو پہاڑون کے درمیان اون کے حق مین جلوہ گر ہوئے
اور حل مشکل ہوئے اور اوس وقت سے ان دونون پہاڑون مین معنی شعائر اللہ
کے بمنزلہ جوہر ذاتی کے ہوگئے اور یہہ معنے ان دونون سے بسبب کسی عارضے کی
جدا نہین ہوتے جیسے خانہ کعبہ کفار کے چند روز بیت الاصنام اور بت خانہ ہونے
سے قبلہ اور مطاف ہونے اہل جہان سے ساقط نہ ہوا اس واسطے کہ جو چیز بالذات
ہے اوس چیز سے کہ بالعوارض ہے زائل نہین ہوتے ایسے ہی صفا کا پہاڑ اس سبب سے
کہ جاہلان مکہ اونپر اپنی اساف اور نائلہ رکھکر پوجا کیا کرتے تہے شعائر اللہ ہونے
سے معزول نہون گے اور اساف ونائلہ اصل مین مرد وعورت تہے کہ شہوت کے
سبب عین مکہ مین ایک نے دوسرے پر ہاتھ چلایا اور ارادہ زنا کا کیا اس سبب سے
وہ دونو پتھر ہو گئے تہے اور عقلاے اوس زمانہ نے عبرت کیواسطے اساف کو صفا پر
اور نائلہ کو مروہ پر رکھہ دیا تھا جاہلون نے اون پتھرون تراشیدہ کو بت خیال کر کے
اپنا معبود قرار دیا اور گمراہی مین اسقدر گرفتار ہوئے کہ بت ممسوخ کو بت مصنوعی سے
نہ پہچانا اور ہر سال مین پرستش کے واسطے جمع ہوتے تہے فَمَنْ حَجَّ الْبَيْتَ پس جو
کوئی خانہ کعبہ کا عرفات سے حج کرے أَوِ اعْتَمَرَ یا اپنے گھر یا باہر حرم سے عمرہ کرے
حج اور عمرہ مین یہہ فرق ہے کہ حج مین عرفات پر جانا اور پہر اوس جگہہ سے طواف

خانہ کے واسطے آنا شرط ہے اور عمرہ مین عرفات پر جانا شرط نہین ہے اگر کوئی عمرہ باہر مکہ والا
کرے تو چاہئیے کہ سیدہ مکہ مین آجاوے اور طواف کرے اور اگر مکہ کا رہنے والا ہے
تو چاہئیے کہ حرم کے باہر سے احرام باندہ کر آوے اور طواف خانہ کعبہ کرے اور نیز حج
سال بہر مین فقط ایک دفعہ ہے کہ عرفات مین بروز عرفہ نوین ذی الحجہ کو جانا شرط حج
ہے اور یہہ روز سال بہر مین مکرر نہین آتا اور عمرہ ہر روز ہو سکتا ہی کوئی وقت اوسکے واسطے
مقرر نہین ہی اور بہرحال صفا مروہ پر بہاگنا ان دونو صورتون مین ضرور ہے پس جو کوئی
قصد حج وعمرہ کرے فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ اوسپر بسبب مشابہت کفار اور بت پرستونکی کچہ خطرہ
اور گناہ نہین ہے اَنْ يَّطَّوَّفَ بِهِمَا یہہ کہ خانہ کعبہ کے طواف کی تاکید و تمامی کیواسطے ان دونون
پہاڑون کا طواف کرے اسواسطے کہ خطرہ اور گناہ بسبب مشابہت کفار اور بت پرستون کے
اوسجگہ معتبر ہے کہ جہان حکم شرع وارد نہ ہوا ہو اور یہہ دونون پہاڑ حضرت ابراہیمؑ اور
حضرت اسمعیلؑ کے وقت سے جاے طواف اور سعی ہین اور بتونکی رکہی رہنے سے مطاف
ہونے سے خارج نہین ہوئی ہین جیسے کہ خانہ کعبہ بتونکے رہنے سے مطاف ہونے سے خارج نہوا
پس حج وعمرہ اوس خانہ کا اس حالت مین کرتے ہو تو طواف ان دونون پہاڑون کا کیون
نہین کر سکتے اور اگر یہودی اور نصاریٰ تمہارے پر طعن کرین اور کہین کہ تم مکانات بتونکی
تعظیم کرتے ہو اور طواف کرتے ہو اور مشابہت کفار اور بت پرستون کی گوارا رکہتے ہو
اور یہہ سب مذہبون کے مخالف ہی پس اونکی اس طعن کی پروا مت کرو اور تنگدل مت ہو
اسواسطے کہ معاملہ خدا سے ہی اور تمہاری نیت حج اور عمرہ کرنے کی ہے نہ کہ تعظیم بتون کی
اور حج وعمرہ کرنا بلاشبہ امر نیک اور طاعت ہے وَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا اور جو شخص کہ
بقصد امر نیک کے طاعت بجالایا فَاِنَّ اللّٰهَ شَاكِرٌ پس تحقیق اللہ تعالیٰ قدردان ہے
اوسکے عمل کو ضایع نکرے گا اگرچہ ظاہر اکفارون سے ایک طرح کے مشابہت ہو جیسا
روز عاشورا کا روزہ عَلِيْمٌ یعنے عمل کرنے والون کی نیت کو جانتا ہے پس جو
کوئی ان مکانات مین بتون کی تعظیم کے واسطے جاتا ہے اوسکا عمل رد کر دیتا ہے
اور جو کوئی شعائر اللہ ادا کرنے کو جاتا ہے اوسی قبول کرتا ہی سعید بن منصور اور عبد بن حمید

مُسْلِمُوْنَ اور بندگی کرین ہم تیرے خدا تعالیٰ کی اور تیرے باپ دادا پروردگار کی جو دادا تیرا ابراہیم اور بابا تیرا اسمعیل اور بابا تیرا اسحق علیہم السلام ہین وہی ایک خدا تعالیٰ ہے اور ہم اوسی پروردگار کے حکم بردار تابعدار ہین اور بندگی کرنیوالے ہین تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ وَلَا تُسْـَٔلُوْنَ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ وہ ایک جماعت تہی یعنی حضرت ابراہیم اور حضرت اسمعیل

وابن جریر اور محدث شعبی سے روایت کرتے ہین کہ کوہ صفا پر ایک بُت تھا کہ اوسکا نام اساف
تھا اور کوہ مروہ پر بہی ایک بُت تھا کہ اوسکو نائلہ کہتے تھے اور جاہل لوگ جب خانہ کعبہ کی
طواف کے بعد ان دونون پہاڑون مین سعی کرتے تب ان دونون بتون کو بوسہ دیتے جب
آنحضرت صلعم مدینہ منورہ مین تشریف لائے اور سورہ حج مین خانہ کعبہ کے طواف کا حکم ہوا اور
سعی درمیان صفا اور مروہ کے مذکور نہوئی تب آدمیون نے عرض کیا کہ یارسول اللہ صفا
اور مروہ مین اون دو بُت اہل جاہلیت کے واسطے دوڑتے تھے اون مین دوڑنا شعائر
اللہ سے نہین ہے پس ہمکو کیا ضرور ہے کہ ان مین دوڑین اور سعی کرین بلکہ خوف اسبات کا
ہے کہ اگر ہم بہی اسی طرح دوڑین تو مشابہت جاہلون سے ہو جاوے اللہ تعالی نے
یہہ آیت نازل فرما کر خطرہ گناہ کا اون کے دل سے دفع کیا اور نیز بہی محدثین مجاہد سے
روایت کرتے ہین کہ انصاری طعن کرتے تہے کہ ان دونو پتھرون مین سعی کرنا امر جاہلیت
سے ہے مذہب احکام ابراہیم علیہ السلام سے نہین ہے تب یہہ آیت نازل ہوئی اور
صحیح بخاری و مسلم مین بروایت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ایسا وارد ہوا ہے کہ
انصاری لوگ جاہلیت مین منات کو پوجتے تھے اور جب یہہ قاعدہ تھا کہ دوسرے مکان
بت پرستی مین نہین جایا کرتے جب عمل اسلام ہوا تو انصاری لوگ بسبب اپنی عادت
کے اندیشہ ناک ہوئے اس سبب یہہ آیت نازل فرمائی اور بالجملہ مدلول اس آیت کا یہہ
ہے کہ صفا اور مروہ متعبدات خدا اور شعائر اللہ سے ہین اور جب کوئی چیز بدلیل
قطعی شعائر اللہ سے ثابت ہو تو مشابہت کفار اوس چیز مین موثر نہین ہوتی اور نیت
اپنی خالص خدا کی عبادت کے واسطے کر کے اوس امر کو بجالاوے اور مشابہت کفار
اوس وقت موجب حرمت ہوتی ہے کہ وہ فعل بدلیل قطعی ثابت ہوا ہو جیسے تعظیم نوروز
اور مہرجان اور اعیاد ہنود جیسے ہولی و دوالی بسنت و دسہرہ کے یا اون کے لباس
سے مشابہت کرنا اور اون کے معابد مین جانا اور داڑہی و مونچھون کو وقت مصیبت
صاف کرنا اور زنار گلے مین ڈالنا اور کہانے پینے کے وقت قصداً سر اور
ران کو برہنہ کرنا اور اگر قصد مشابہت کفار کو افعال مرضیہ الٰہی مین ہو موجب

حرمت نہین تو لازم آتا کہ حج و عمرہ اور ختنہ اور عقیقہ اور عاشورے کا روزہ اور قربانی اور حرمت کے مہینون کی تعظیم اور ہدی شتر و قلاید وغیرہ مذہب ابراہیمی کہ کفارون کے وقت مین رائج تہی یا نماز کسوف و خسوف اور صدقہ دینا اور آزاد کرنا غلام کا اور ضیافت مہمان اور راہ پر پانی طیار رکہنا مسافرون کے واسطے کہ معمول ہنود ہے سب حرام ہوتین

اب ہم یہہ بیان کرتے ہین کہ صفا اور مروہ کے درمیان سعی کرنا ہماری شریعت مین کیا حکم رکہتا ہے ہر چند ظاہر اس لفظ سے سمجہا جاتا ہے فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ اَنْ يَّطَّوَّفَ بِهِمَا کہ یہہ عمل ضروری نہین ہے اور کرنا نہ کرنا اسکا برابر ہے لیکن لفظ شعائر اللہ صریح دلالت کرتا ہے کہ یہہ عمل ضروری ہے اور شارع کے نزدیک مطلوب اسنواسطے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے دفع توہم کے واسطے کہ اول لفظ سے پیدا ہوتا ہے ارشاد فرمایا اِنَّ اللّٰهَ كَتَبَ عَلَيْكُمُ السَّعْيَ فَاسْعَوْا یعنی تحقیق اللہ تعالی نے تمہارے پر صفا اور مروہ کو درمیان سعی فرض کی پس سعی کرو تم شافعیہ ظاہر لفظ کتب سے کہ قرآن شریف مین اکثر ایجاب کے واسطے ہے جیسے کتب علیکم القصاص فی القتلی و کتب علیکم الصیام وغیرہ ہے تمسک کرکے فرضیت اس سعی کے قائل اور اسکے ترک سے حج اور عمرہ کو باطل کرتے ہین اور اسکا تدارک قربانی وغیرہ دینے سے ممکن نہین گنتے جیسے کہ شان ارکان سے ہے اور حنفیہ کہتے ہین کہ یہہ خبر احاد ہے اور قرآن شریف مین جو لفظ کہ طلب اس سعی پر دلالت کرتا ہے فقط لفظ شعائر اللہ ہے اور شعائر اللہ کا فرض ہونا لازم نہین ہے جیسے اذان اور جماعت اور نماز عیدین و قربانی وغیرہ پس احتیاط اس مین ہے کہ اوس کا ترک عمل مین تجویز نہ کیا جاوے لیکن اعتقاد مین فرضیت ہونے مین جرأت کرنی نچاہیئے اور اون کے نزدیک یہی معنے واجب کے ہین اور جس صورت مین کہ ترک ہو جاوے تو اوس کا تدارک فرج ہدی سے ممکن ہے اور مالک موطا مین اور بخاری و مسلم و دیگر اصحاب صحاح عروہ ابن الزبیر سے کہ ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے بہانجے ہین روایت کرتے ہین کہ انہون نے

موضح القرآن
کہ یہ غلط ہے ابراہیم
کیا ابراہیم اسحٰق اسمٰعیل
ابراہیم قالوا کونوا
ہودا او نصٰری
تہتدوا قل بل
ملۃ ابراہیم حنیفا
وما کان من
المشرکین ۔ اور
کہتے ہین یہود کہ مسلمانو
کہ یہودی ہوجاؤ اور
نصرانی کہتے ہین کہ
نصرانی ہو تو راہ پاؤ
تم سیدہی دین کی
تو کہہ اے محمد صلے اللہ
علیہ وآلہ وسلم کہ نہین
مانتے تمہارا کہنا بلکہ
تابعداری کرتے ہین
ہم ابراہیم علیہ السلام
کی مذہب کی جو وہ
سب سے ہٹ کے دین

حضرت ام المومنین کی خدمت مین عرض کیا کہ اس آیت مین غور فرمائو اِنَّ الصَّفَا وَ
الْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللّٰهِ فَمَنْ حَجَّ الْبَيْتَ اَوِ اعْتَمَرَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ اَنْ
يَّطَّوَّفَ بِهِمَا کہ اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر کوئی شخص ان دونو پہاڑ کا طواف
نہ کرے تو کچھہ خوف نہین حضرت ام المومنین نے فرمایا کہ بد کہا تو نے اور برا سمجھا اگر یہہ معنے
مراد ہوتے تو یون ارشاد ہوتا کہ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ اَنْ لَّا يَطَّوَّفَ بِهِمَا
اور اب کہ نفی گناہ طواف سے فرمائی تو امکان عام شرعی ثابت ہوا کہ محتمل وجوب
اور ندب اور اباحت کی ہے لیکن جب ان الصفا والمروۃ من شعائر اللہ فرمایا
اور آنحضرت صلعم نے بہی مداومت طواف ان دونو پہاڑون کے حج اور عمرہ مین کے
تو معلوم ہوا کہ یہہ طواف واجب ہے اور نفی گناہ طواف سے اسواسطے ہے کہ انصاری
منات کو پوجتے تھے اور وہ ایک بت ہی کوہ مشلل پر کہ مقابلہ موضع قدید کے ہو اوس کے
زیارت کیواسطے مدینہ سے احرام باندھتے تہے اور صفا اور مروہ پر جانے سے بسبب اساف
اور نائلہ کے احتراز کرتے تھے حق تعالی نے اس شبہہ کے دفع کے واسطے نفی گناہ
فرمائی پس حقیقت مین جو اباحت کہ اس لفظ سے متبادر ہوتے ہے راجع بوجود ان
دونو بت کے حالت طواف مین ہے نفس طواف کے ساتھہ مثلاً اگر کسی کے
کپڑے پر درہم شرعی سے کم نجاست پڑجاوے اور حنفی فقیہ کہے کہ لَا جُنَاحَ
عَلَيْكَ اَنْ تُصَلِّيَ فِيْهِ صَلٰوةَ الظُّهْرِ تو اس سے اباحت نماز نہین سمجہی جاتی بلکہ
مباح ہونا نجاست کا حالت نماز مین سمجہا جاتا ہے ہان اگر ترک طواف کو صریح مباح
کرتے تو البتہ یہہ سمجہہ راست ہوتی ابن جریر قتادہ سے روایت کرتے ہین کہ کان
من سنۃ ابراھیم و اسمعیل علیہ السلام الطواف بینھما یعنی طواف
صفا و مروہ سنت ابراہیم و اسمعیل سے ہے اور حاکم ابن عباس سے روایت کرتے
ہین کہ جب آپ نے لوگون کو صفا اور مروہ کے درمیان طواف کرتے دیکھا فرمایا
کہ یہہ میراث ماد حضرت اسمعیل علیہ السلام کے ہے کہ تمہارے واسطے چہوڑے ہی
اور خطیب ابن جبیر سے روایت کرتے ہین کہ اقبل ابراھیم ومعہ ھاجر

موضح القرآن

اور نہ ہم جدا سمجھتے اور نہ ہم علیحدہ ہیں ... ابراہیم علیہ السلام ... لانے والوں سے
قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَ اِسْمٰعِيْلَ وَ اِسْحٰقَ وَ يَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَ عِيْسٰى وَمَآ اُوْتِيَ النَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ
کہو ہم ایمان لائے ... اے مسلمانون ... خدا تعالے پر

واسمعیل علیہما السلام فوضعہما عند البیت فقالت اللہ امرک بہذا قال نعم فعطش الصبی فنظرت فاذا اقرب الجبال الیہا الصفا فسعت فرقت علیہ فنظرت فلم تر شیئا ثم نظرت فاذا اقرب الجبال الیہا المروۃ فنظرت فلم تر شیئا ثم اقبلت الی الصفا قال فہی الاول من سعی بین الصفا والمروۃ الی اخر القصۃ یعنی آئے حضرت ابراہیم معہ ہاجرہ و اسماعیل کے اور رکھا اونکو بیت اللہ کے پاس ہاجرہ نے کہا کیا خدا نے یہہ حکم دیا ہے کہا کہ ہان پہر پیاسا ہوا لڑکا پہر دیکہا کہ پہاڑی صفا کی بہت پاس ہے دوڑ کر اوسپر چڑہ گیئن اور دیکہا تو کچہہ نظر نہ آیا پہر دیکہا کہ مروہ بہت پاس ہے اوسپر جا کر دیکہا تو کچہہ نہ دیکہا پہر آئی صفا پر تو کہا حضرت نے کہ ہاجرہ نے سب سے پہلی صفا و مروہ مین سعی کی اور ابو داود و ترمذی بروایت حضرت عائشہ روایت کرتے ہین کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انما جعل الطواف بالبیت والسعی بین الصفا والمروۃ ورمی الجمار لاقامۃ ذکر اللہ لا لغیرہ یعنی طواف کعبہ اور سعی درمیان صفا اور مروہ اور پتہرون کا پہینکنا فقط ذکر اللہ قائم رکہنے کے واسطے مقرر کیا گیا ہے نہ اور بات کے لئے اور ابن ابی شیبہ حضرت امیر المومنین عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہین کہ جو کوئی خانہ کعبہ کا حج قصد کر کے آوے تو چاہیئے کہ اول خانہ پاس آوے اور گرد اگرد سات دفعہ پہرے پہر مقام ابراہیم پاس آوے اور دو رکعت نماز طواف اوسکے پیچہے ادا کرے اور پہر صفا کی طرف متوجہ ہووے اور اسقدر بلندی پر چڑہے کہ خانہ کعبہ دکہلائی دیوے اوسوقت متوجہ خانہ کے طرف کہڑا ہو کر سات دفعہ تکبیر کہے اور دو تکبیر کے درمیان حمد و ثنا خدا تعالی اور درود پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم پر بہیجتا رہے اور پہر مروہ پر جا کر یہی عمل کرے اور نیز بروایت ابن عباس مروی ہے کہ سات جگہ ہاتہ اٹہانا چاہیئے اول جب نماز کیواسطے کہڑا ہووے دوسرے جب کہ خانہ کعبہ کو دیکہے تیسرے صفا پر چوتہے مروہ پر پانچوین عرفات مین وقت وقوف چہٹے مزدلفہ مین وقت وقوف ساتوین وقت رمی الجمار کے ازرقی بروایت ابو ہریرہ روایت کرتے ہین طواف صفا

موضح القرآن
اور دوسرا ایمان کا جو اترا ہم پر قرآن اور اسپر ایمان لائے ہم جو اترا ابراہیم پر اور اسکے بیٹون اسمعیل اور اسحاق پر اور اسکے پوتے یعقوب علیہ السلام پر اور جو ان کی اولاد پر اترا اور ایمان لائے ہم اسپر جو اترا موسی اور عیسی علیہما السلام پر اور جو ملا سب اور پیغمبرون کو ان کے پروردگار کی طرف سے سب پر ایمان لائے ہم جو تفاوت اور جدائی نہین کرتے ہم ان سب پیغمبرون سے ایک مین بھی

اور مروہ مین سنت یہہ ہی کہ صفا سے نیچے اکثر نشیب میل گاہ تک آہستہ آہستہ چلی اور یہان سے
جبتک نیچے آوے دوڑ کر چلی اور پھر آہستہ آہستہ روانہ ہو یہانتک کہ مروہ پر پہونچ جاوے
اور پھر مروہ سے صفا تک یہی عمل کرے اور بروایت ابن مسعود رضی اللہ عنہ مروی ہے کہ
جب حضرت موسیٰ علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام حج ادا کر چکے اسی مقام پر لبیک کرتے
ہوئے دوڑے اور جناب الٰہی سے لبیک عبدی جواب سُنا اور حضرت کی دُعا اس مقام پر
یہہ ہے کہ رب اغفر وارحم انک انت الاعز الاکرم اور عبداللہ ابن عمر و اور اور صحابیون
سے اس مقام پر بڑے دعائین منقول و ماثور ہین اور اس جگہ اب یہہ بیان کرتے ہین
کہ اس مقام پر ظاہرین فقہا کے واسطے اعتراض عظیم ہے اور منشاء اعتراض کا یہہ ہے کہ
سنہ ایک سو چونسٹھ ہجری مین جب مہدی عباسی نے حج ادا کرنے کے واسطے حکم فرمایا کہ جس
جگہ آنحضرت صلعم سعی کیا کرتے تھے داخل مسجد حرام ہوا اور مہدی خانہ محمد بن عباد ابن جعفر کا
کہ متصل مسجد حرام کے ہی سعی کے واسطے مقرر ہوا پس ظاہرین فقہا کو اس سبب سے
شبہ عظیم پیدا ہوا اور کہا کہ سعی درمیان صفا اور مروہ کے امور تعبدیہ سے ہے کہ متعلق
مکان معین سے ہے اور اوس سے عدول جائز نہین ہے چنانچہ طواف خانہ کعبہ کا اور وقوف
عرفات مین ہے اور چونکہ اس قسم کی عبادت غیر مکان معین مین معتبر نہین پس ان لوگون کو
سعی ضائع جاتی ہے اسواسطے کہ سعی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی معلوم نہین اور وہ جگہ
داخل مسجد ہوئی اور مسجد مین سعی ممکن نہین ہے اسکا جواب اہل تقلید کے حق مین یہہ ہے
کہ اوس وقت امام مالک و امام ابو یوسف و امام محمد اور امام شافعی اور امام احمد موجود تھے اور
اسی زمانہ کے قریب مرتبہ اجتہاد کو پہونچے تھے اور کسی نے تحویل اور تبدیل سعی پر
انکار نکیا پس اجماع متحقق ہو گیا اور اہل تحقیق کے حق مین یہہ جواب ہے کہ مطلوب
شارع کا صفا اور مروہ کے درمیان سعی کرنا ہے اور اوس وقت راہ راست
ان دونون پہاڑون مین مسلوک تھا اوس مین سعی کرتے تھے بعد دوسرا
رستہ ان کے درمیان مسلوک ہوا تو یہہ راہ قائم مقام راہ سابق کے
ہوئی چنانچہ جیسے مسجد مین احتیاج کے واسطے زمین شارع عام داخل کر لین

فان آمنوا بمثل
ما آمنتم به
فقد اهتدوا
وان تولوا فانما
هم في شقاق
فسيكفيكهم
الله وهو
السميع العليم
پھر اگر ایمان لاوین
یہودی اور نصرانی
جیسے تم ایمان لائے
ان سب پیغمبرون پر
[illegible]
پس البتہ سیدھی راہ
پائی انہون نے بھی اور
اگر پھر جاوین دین
اسلام سے اور نہ
مانین تو یہہ تفرقہ مین ہین

تو زمین حکم مسجد مین ہوجاتی ہی اور اوس مین اعتکاف صحیح ہے اور علاوہ اسکے بعض محققین
اہل تاریخ نے لکہا ہی کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ مین سعی کی جگہ بہت فراخ تھی
بعد زمانہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لوگون نے اوس فراخی مین مکانات بنا لیے اور
تہوڑا سا رستہ بقدر سعی چہوڑ دیا گہر محمد بن عباد بن جعفر کا بہی اسی قسم نو احداث سے تہا لیس مہدی خاتم
کو چہوڑ کر کچہہ زمین مسجد الحرام مین داخل کرلی اور کچہہ سعی کے واسطے چہوڑ دی پس تبدیل گلی
سعی کی جگہ مین داخل ہوئی یہہ حال صفا اور مروہ کا ہے اور جگہ یادآنی عنایات الٰہی کی ہے
کہ حضرت ہاجرا اور حضرت اسمعیل پر اونکے صبر کی باعث واقع ہوئی اور اگر یہودی اور نصاری
دیدہ و دانستہ تمہارے پر بسبب بتون کے رہنے کے طعن کرین اور کہین کہ تم بہی مثل بت پرستون کے
بتون کے مکانات کے تعظیم کرتے ہو اور مانند اہل جاہلیت کے عمل کرتے ہو پس اونکی اس طعن سے
دل تنگ مت ہو اسواسطے کہ وے جانتے ہین کہ صفا اور مروہ کے درمیان سعی زمانہ حضرت ہاجرہ
سے پہلے درپے ہوتی ہی اور اوس زمانہ مین بتون کا نام و نشان بہی نتہا لیکن وے تمپر طعن کرنے
کے واسطے اپنے ان معلومات کو چہپاتے ہین لیکن کم بخت اتنا نہین سمجہتے کہ اس حق پوشی مین
خود ملعون ہوتے ہین اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ تحقیق جو لوگ چہپاتے ہین مَآ اَنْزَلْنَا
مِنَ الْبَيِّنٰتِ اوس چیز کو کہ ہمنے علامات کے واسطے نازل کیا ہے اور شعائر اللہ کیا ہے
وَالْهُدٰى اور اوس چیز کو کہ عقل کو معرفت شعائر اللہ کی طرف رہنما کرتی ہے
مِنْۢ بَعْدِ مَا بَيَّنّٰهُ بعد اوسکے کہ ہمنے اوسکو خوب واضح کردیا ہے اور کوئی وجہ مشابہت
درمیان شعائر اور معابد کفار کے نہ رہے اور یہہ واضح کرنا مخصوص اہل مطالعہ اور تدقیق
پر بہی نہین ہے بلکہ عام ہے لِلنَّاسِ سب لوگون کے واسطے خواہ ذکی ہو خواہ بلید
اور خواہ طالب علم ہو یا جاہل محض اور اوس کو مثل خبر احاد کے بہی نہین کیا ہے کہ
کسیکو پہونچی اور کسیکو نہ پہونچی بلکہ اوسکو داخل کیا ہے فِي الْكِتٰبِ یعنی کتاب
مین کہ متواتر ہے اور پوشیدہ رہنا متواتر کا ممکن نہین ہے لیکن یہہ لوگ بسبب کمال
دشمنی کے متواترات کے پوشیدہ کرنے مین بہی کوشش کرتے ہین بلاشبہ اُولٰٓئِكَ
يَلْعَنُهُمُ اللّٰهُ اُن لوگون پر اللہ تعالے لعنت کرتا ہے اسواسطے کہ خدا تعالے کے مقابل ہوتے ہین

موضح القرآن
وہ عداوت اور دشمنی مین ... کفار بت پرستون کی ... محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ... خدا تعالی یعنی ... اور خدا تعالی ... سب کی باتون کا ... اور جاننے والا ... احوال کا اور نیتون کا

فائدہ
ان آیتون سے ... اور دین اسلام ... قبول کیا ... اور ... ان ایک ... ہے

کہ اللہ تعالی ہدایت اور رفع جہل چاہتا ہے اور یہہ گمراہی اور لبقاے جہل چاہتے ہین وَیَلْعَنُهُمُ
اللّٰعِنُوْنَ اور نیز لعنت کرتے ہین لعنت کرنیوالے ملائکہ اور ارواح انبیاء و صلحاء اسواسطے
لعنت کرتے ہین کہ اون لوگون نے اون کی کوششون کو برباد کیا اسلئے کہ وہ مدت دراز
کتب الٰہی کے لانے اور خلق خدا کو ہدایت کرنے اور احکام الٰہی کے پہونچانے مین مصروف
رہے ہین اور یہہ لوگ چاہتے ہین کہ اون کی کوششون کو ضائع کرین اور فاسق اور فاجر
جن وانسان اور کفار اسواسطے لعنت کرتے ہین کہ ہر ایک ان مین سے اپنی غرض پورا
کرنے کے وقت کہتا ہی کہ حق چھپانے والے پر لعنت ہو جیو اور یہہ لعنت اونپر پڑتی ہے
بلکہ اس معنی سے وہ لوگ خود اپنے اوپر لعنت کرتے ہین اور حیوانات اور جمادات اس سبب سے
کہ بسبب شامت حق پوشی کے عالم مین ویرانی ہوتی ہی اور قحط پڑتا ہی اور بلائین نازل ہوتی
ہین اور روح ملکوتی ہر تر و خشک کی فریاد اور نالہ کرتی ہے اور اون لوگون پر کہ جن کے
باعث یہہ بلائین گرفتار ہوئے ہین لعنت کرتے ہین ہرچند ورود اس آیت کا فقط
یہودیون اور نصاریٰ کے حق مین ہے کہ مسلمانون پر طعن کرنے کے واسطے عظمت خانہ کعبہ اور
صفا اور مروہ کے چھپاتے تھے لیکن مضمون عام ہے ہر ایک اوس شخص کے حق مین کہ دیدہ
ودانستہ امر واقعی کو احتیاج کے وقت ظاہر نکرے جیسے کافر معاند کہ دلائل ایمان دل سے
تو جانتا ہے مگر زبان پر نہین لاتا یا وہ گواہ جس کے قضیہ سے خبردار ہے اور اپنی گواہی
چھپاتا ہے تاکہ کسی کا حق جاتا ہے اور وہ علما کہ دیدہ ودانستہ از راہ تعصب حق کو چھپاوین
اور امراے ظالم کہ اون کے نزدیک کسی کا حق ثابت ہو اور طمع اور پاسداری کے سبب
حکم نہ کرین اور اوس کا نام مصلحت ملکی رکھتے ہین اور قاضی رشوت لینے والے کہ حق کو
باطل اور باطل کو حق کرتے ہین اور مشیر بے امانت کہ مصلحت معلومہ ملک اور دین
کو چھپاتے ہین اور اوس کے خلاف مشورہ دیتے ہین اور ابن ماجہ اور محدثین
بروایت براء بن عازب بیان کرتے ہین کہ ہم ایک روز ہمراہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کے شامل جنازہ تھے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کافر
کے دونون آنکھون کے درمیان قبر مین ایسی گرز مارتے ہین کہ اوس کی آواز

ہر جانور سُنتا ہے اور اوس کافر پر لعنت کرتا ہی اور یہی معنے اس آیت کے ہین وَ یَلْعَنُهُمُ
اللّٰعِنُوْنَ اور بیہقی اس آیت کی تفسیر مین عبداللہ ابن مسعود سے روایت کرتے ہین کہ جب دو آدمی
باہم ملاعن کرتے ہین اور ایک دوسرے کو لعنت کرتا ہی اوس لعنت کو فرشتے آسمان پر
لیجاتے ہین اور اللہ تعالی سے اوسکے ڈالنے کی اجازت چاہتے ہین اگر وہ شخص قابل لعنت ہو
تو اوسی پر ڈالتے ہین اور اگر وہ شخص قابل لعنت نہین ہے تو کہنے والے پر اور اگر وہ بہی اوسکے
قابل نہین ہی تو یہودیون پر اور مستحقین لعنت پر **بیت** جیسے کوئی دوست پر پہینکی ہے تیر
سینۂ دشمن پہ ناکہ جان سکے ۱۲ اور ترمذی اور ابن ماجہ اور اور معتبرات حدیث مین بروایت ابو ہریرہ
اور ابن عباس و ابن عمر و ابن مسعود و ابی سعید خدری اور اور صحابہ کے ثابت ہوا ہے کہ جس کسیکو
اللہ تعالی نے علم دیا ہو اور کوئی اوس سے پوچھے اور یہ شخص اوس علم کو پوشیدہ رکھے
اور نہ کہے اللہ تعالی قیامت کے دن آگ کی لگام اوس کے مونہہ مین ڈالے گا اور
روایت ابن ماجہ مین ابوسعید سے یہہ قید بہی وارد ہوئی ہے کہ مَنْ كَتَمَ عِلْمًا يَنْفَعُ
النَّاسَ فِي أَمْرِ الدِّيْنِ یعنی جو شخص چھپاوے اوس علم کو کہ امر دین مین مفید ہو اور
اس حدیث اور بلکہ اس آیت سے استنباط کیا ہے کہ تعلیم علوم دینی پر مزدوری اور
اجرت لینا حرام ہے اس واسطے کہ اس حدیث اور آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ تعلیم علم
دین کی فرض ہے اور فرض کے ادا کرنے پر اجرت لینی درست نہین ہے جیسے نماز و
روزہ اور اس سے یہہ بھی سمجھا جاتا ہے کہ خبر واحد واجب القبول اور واجب العمل ہے
اسواسطے کہ فرض کا اظہار کرنا عمل کے فرض کرنے کے واسطے ہے ہان وہ علوم کہ
ان سے تعلق نہین اور تکالیف شرعیہ کے ادا کرنے مین اون کے محتاج نہین
ہین جیسے طب۔ ہندسہ۔ اور اکثر فنون ریاضی و طبعی اور علم تواریخ و نظم و شعر و انشاء
انکی تعلیم پر اجرت لینا جائز ہی لیکن اسجگہ ایک باریکی سمجھنے کے لائق ہے کہ اجرت نفس تعلیم پر حرام
ہے لیکن کسی کے گھر پر قطع مسافت کرکے تعلیم کے واسطے جانا یا اطفال کو صبح سے
شام تک قید مین رکھنا ایک عمل ہے سوائے تعلیم کے اور اس عمل کے مقابلہ مین
بلاشبہ اجرت لینی حلال ہے اور ایسے ہی تعلیم کے واسطے مدرسہ مین بیٹھے رہنا

کسی مدت تک بمقابلہ اجرت کے ہوسکتا ہے اور ابن ماجہ بروایت جابر رضی اللہ عنہ بیان
کرتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس وقت آخر اس اُمت کے اوّل
اس اُمت پر لعنت کرنا شروع کرین (چنانچہ اس زمانہ مین فرقہ روافض مین یہ عمل مروّج ہوا ہے)
پس جو کوئی ایک حدیث چھپاوے گا تو اوس نے گویا تمام کتب منزلہ الٰہی کو پوشیدہ کیا
اور طبرانی اوسط مین بروایت ابوہریرہ بیان کرتے ہین کہ مثال اوس شخص کی کہ علم
سیکھتا ہے اور پھر اوسکو ظاہر نہین کرتا اور پوشیدہ رکھتا ہے مثال اوس آدمی کی ہے
کہ انگنت خزانہ جمع کیا اور خرچ نہین کرتا ہے اور بخاری اور ابن ماجہ مین بروایت ابوہریرہ
روایت کرتے ہین کہ اگر ایک آیت کلام اللہ مین نہوتے تو مین کسیکو حدیث روایت
نہ کرتا اور یہہ آیت إِنَّ الَّذِينَ يَكْتُمُونَ سے اللّٰعِنُونَ تک پڑہی لیکن یہہ غضب اور
لعنت خاص اوس آدمی پر ہے کہ آخر عمر تک حق پوشی مین اصرار کرے وگرنہ اس
وعید سے خارج ہے إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا مگر جن لوگون نے حق پوشی سے توبہ کی اور
توبہ صحیح یہہ ہے کہ ندامت اوس کام پر فقط خوف خدا اور ترس عذاب سے دل مین
پیدا ہو نہ مثل اوس کے کہ کسیکی امانت کا منکر ہوا اور جب لوگون نے ملامت کی
تو اظہار کیا یا جس کسیکے حاکم نے گواہی رد کردی اور اوس نے پہر بسبب عار کے اظہار
واقع کیا کہ یہہ بات توبہ سے نہین ہے اور فقط توبہ پر بہی اکتفا نہ کیا بلکہ اوس فساد
کے تدارک مین کہ حق پوشی کے باعث پہونچا ہے کوشش کی وَأَصْلَحُوا یعنی اصلاح کی
اوس چیز کی کہ بسبب حق پوشی کے فاسد کی تہی جیسے کہ عقائد اور اعمال اور اموال لوگون کے
تلف ہوگئے وَبَيَّنُوا اور حق معلوم کا بیان کرنا شروع کیا فَأُولَٰئِكَ پس جو
گروہ ہرچند بسبب حق پوشی کے شامت نفس اور گمراہی مین گرفتار ہوگئے تھے
لیکن جب اونہون نے اپنی طرف سے اظہار حق مین کوشش کی أَتُوبُ عَلَيْهِمْ
اون پر رجوع برحمت کرتے ہین ہم اور اون کی توبہ کو ہم قبول کرلیتے ہین اور اونکو
لعنت سے کہ اوس کے مستحق تھے باہر نکال لیتے ہین وَأَنَا التَّوَّابُ اور مین بار بار
توبہ قبول کرنے والا ہون بلکہ لعنت کی عوض ثواب اور تفضیل عطا کرتا ہون

ترجمہ القرآن
أَمْ تَقُولُونَ کیا کہتے ہو تم إِنَّ إِبْرَاهِيمَ وَإِسْمَاعِيلَ وَإِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ وَالْأَسْبَاطَ كَانُوا هُودًا أَوْ نَصَارَىٰ
اے کہ ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحاق اور یعقوب علیہم السلام اور اولاد اون کی تھے یہودی یا نصرانی
قُلْ أَأَنتُمْ أَعْلَمُ أَمِ اللَّهُ ۗ وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ کیا تم خوب جانتے ہو

اسواسطے کہ ہین اَلرَّحِیۡمُ اپنے بندون پر بہت مہربانی کرنے والا ہون اِنَّ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا
تحقیق جو لوگ کہ بسبب حق پوشی کے کافر ہوگئے اور باوجود حق معلوم کرنے اور اوسکے
پہونچنے کے کفر سے باہر نہ آئے وَمَاتُوۡا وَهُمۡ كُفَّارٌ اور حالت کفر ہی مین مر گئے
اُولٰٓئِكَ عَلَيۡهِمۡ لَعۡنَةُ اللّٰهِ اس گروہ پر لعنت خدا کی ہے اسواسطے کہ حق پوشون کی
تابعدار رہے باوجودیکہ بیان حق پہونچ گیا وَ اور ایسے ہی ان پر لعنت ہے الۡمَلٰٓئِكَةِ
وَالنَّاسِ اَجۡمَعِيۡنَ فرشتون اور سب لوگون کی یہانتک کہ خود کی بہی اسواسطے کہ
بعض وقت اپنے آپ پر لعنت کرتے ہین اور کہتے ہین کہ جو کوئی دیدہ و دانستہ
حق کا انکار کرے اوسپر لعنت ہے اور یہہ لعنت اوس سے منقطع نہوگی جیسیکہ توبہ کرنیوالون
سے ہوگئے تھے اسواسطے کہ بعد مرگ کے وقت توبہ رہا اور اونہون نے قبل موت توبہ کی
پس خٰلِدِيۡنَ فِيۡهَا ہمیشہ لعنت مین رہین گے اور قطع نظر اثر لعنت کی اونکے حق مین
کمی بہی نہین ہوگی لَا يُخَفَّفُ عَنۡهُمُ الۡعَذَابُ تخفیف عذاب اون پر سے نہوگی
بلکہ دمبدم تکلیف زیادہ ہوگی بسبب تبدیل چمڑے بدن کے وَلَا هُمۡ يُنۡظَرُوۡنَ اور
اون کو مہلت بہی نہ دیجاوے گی تاکہ کچہہ دیر آرام کرین اور قوت تازہ عذاب سہنے کی واسطے
ہوجاوے اسواسطے کہ تخفیف اور مہلت بہی ایک طرح کا لعنت سے نکالنا ہے اور یہہ اونکے
حق مین محال ہے اور جب کہ حال اون لوگون کا کہ حق پوشی دوسرون مین کفر اور گمراہی
پر اصرار کرتے ہین ایسا ہوا تو حال اُن لوگونکا کہ حق پوشی مین اصرار کرتے ہین اور توبہ نہین
کرتے خیال کرنا چاہیئے کہ کیا کچہہ ہوگا اور یہہ آیت اسپر دلالت کرتی ہے کہ جو کافر کفر پر
مرجاوے تو اوسپر لعنت کرنی جائز ہے اگرچہ موت کے باعث حد تکلیف سے
نکل گیا ہی جیسے کہ کافر دیوانہ ہوجاوے اور جنون کے سبب تکلیف ساقط ہوجاوے
اور یہی حال اہل ایمان کا ہے حال استغفار اور ترحم مین بعد موت کے اور جنون کی اسواسطے
کہ تکلیف کا زائل ہوجانا ایسے امور یعنی رحمت اور استغفار کو متغیر نہین کرتا اور نیز اس آیت
سے یہہ بہی مفہوم ہوتا ہی کہ جبتک کسیکا مرنا حالت کفر مین یقینی طور پر معلوم نہ ہو تو اوسپر
لعنت جائز نہین ہے اسواسطے کہ جب شرط جاتی رہے تو مشروط بہی فوت ہوا اور

موضح القرآن
یعنی بندون کا دین یا خدا تعالی خوب جانتا ہے جس نے اُن کو بہیرا کی اُن کا دین کیا طرف اس سے بڑا ظالم کون ہے جو چہپاوے وہ گواہی جو اسکے پاس پہونچی ہو حق تعالی کی طرف سے اور اللہ تعالی نہین ہے بیخبر اُن کامون سے جو تم کرتے ہو یہود اور نصاری کو توریت اور انجیل سے تحقیق معلوم تھا جو اُن بیان اُن کی کتابون مین لکہی ہین

کافرون پر لعنت ہمیشہ کیونکر نہ رہے کہ وہ وقت مرنے تک کفر پر اصرار کرتے رہے وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ
معبود حقیقی تمہارا ایک ہے پس جو کوئی اوسکی فرمان مین نہ رہا اور غیر کی عبادت اختیار کی اوسکی
رحمت سے دور ہوا اور تمام خاص بندون اور فرشتون کی لعنت اور سرزنش پائی ہان اگر
فی الواقع تمہارے کئی معبود ہوتے تو محتمل تھا کہ جب ایک نے بسبب قصور اور نافرمانبرداری
کے اپنے دربار سے نکالدیا تو دوسرا اوسپر رحمت کرتا اور لعنت سے نکال لیتا جیسے کہ نوکری
اور رعیت اور بادشاہ ہونے مین اس قسم کے احتمال ممکن ہین اور واقع ہوتے ہین اسواسطے
کہ بادشاہ اور اوستاد اور پیر ہونا خلقت مین کئی جگہ پائی جاتی ہین اور ایک پر منحصر نہین
اور اس جگہ یعنی منصب خدائی اور معبودی مین یہہ احتمال ممکن نہین ہوسکتی کہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا
هُوَ کوئی معبود حقیقی سواے اوسکے نہین ہے اور جیسی اوس مین معبودیت ہے ایسی ہی وہ
الرَّحْمٰنُ صاحب رحمت عامہ ہے کہ ہر ایک کو منافع اوسکی معاش کی وجود سے صفات
اور آثار تک بخشے ہین اور ایسے ہی وہ الرَّحِيْمُ صاحب رحمت خاصہ ہے کہ اپنی
بعض مخلوق کو کرم و فضل سے راہ ہدایت دکھلاتا ہے اور اوسپر عمل کرنے کی توفیق
بخشتا ہے اور آخرت کے ثواب کا مستحق کرتا ہے پس جس شخص نے کفر کیا اور سر
فرمانبرداری سے پھیرا تو اوس نے رحمت سے اپنے کو دور ڈالا اور چونکہ اور
کوئی رحمن اور رحیم ہے تو ضرور خدا کی رحمت یعنی لعنت مین گرفتار ہوا اور رحمت
اوس رحمن و رحیم سے مایوس ہوا پس توقع تخفیف عذاب اور امید مہلت و فرصت
کی کیونکر ہو کہ یہہ دونون آثار رحمت سے ہین اور اس لئے دروازہ رحمت کو کہ
سواے اسکے اور در نہین ہے اپنے پر بند کرلیا اور اگر کافر کہین کہ معبودیت اور
رحمانیت اور رحیمیت ایک ذات واحد مین منحصر ہونا فقط دعوی تمہارا ہے اسکی دلیل
کیا ہے جو ہمارے تئین لعنت ابدی مین سمجھتے ہو ہرگز ہمارے ذہن مین نہین آتا کہ ایک
ذات واحد اسقدر نعمتہاے بے انتہا کے افاضہ کی گنجایش رکھی چنانچہ ابن جریر اور
ابن المنذر اور ابن ابی حاتم اور ابو الشیخ روایت کرتے ہین کہ جب یہہ آیت
وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ مدینہ مین نازل ہوئی کافران مکہ نے سنکر تعجب کیا

تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ وَلَا تُسْئَلُوْنَ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ

اور کہا کیف یسمع الناس اللہ واحد وان محمدا یقول الھکم
الہ واحد فلیاتنا بایۃ ان کان من الصادقین یعنی آدمی کیونکر
سنتے ہین کہ اللہ واحد ہے اور تحقیق محمد صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ اللہ واحد
ہے پس کوئی دلیل بیان کرین اگر وہ سچون سے ہین ہم جواب دیتے ہین کہ دلائل
اس دعوی کے بہت ہین نیز علویات اور سفلیات یعنی اور عوارض ان دونون
سے اور نیز متوسطات سے اسواسطے کہ ان فی خلق السموات یعنی تحقیق ساتون
آسمان کی پیدایش مین کہ حرکات مختلفہ ساتون سیارون کی نئی نئی شان اور
رنگ مین اور انکا وقوف اور رجوع اور استقامت کرنا اور وہ حرکتین گاہے پے در پے
بروج پر اور گاہے غیر بروج پر اوسپر دلالت کرتے ہین اور ہر ایک ساتون
آسمانون مین سے حال عجیب اور گوناگون رکھتاہے کہ واقفان اہل ہیئت نے
بعض عجائبات کو دریافت کیاہے اور پیغمبرون نے بھی بیان فرمایا ہے مثلاً
ہر آسمان علیحدہ علیحدہ فرشتون کا مسکن ہے اور ہر آسمان مین کارخانہ قضا و قدر
رنگ دیگر رکھتاہے اور ہر ایک کے ساتھ ارواح انبیا اور اولیاء کو خصوصیت ہی
اور عابدون کی عبادت اور دعا کرنیوالون کی دعا ہر آسمان سے گذرتی ہے اور
قوت دیگر پیدا کرتی ہے اور ہر ایک آسمان پر ظہور شان الہی اور تجلی ذات پاک
کی برنگ دیگر ہے اور ہر آسمان پر رنگ کی قندیلین یعنی ستارے معلق ہین
اور روشنی ان ستارون کی ہر آسمان مین نئی نئی طرح کی ہے اور حرکت ہر آسمان
کی علیحدہ علیحدہ ہے مثلاً حرکت آسمان آفتاب کی تین سو پینسٹھ دن ہین اور حرکت
آسمان ماہتاب اٹھائیس روز مین اور آسمان عطارد اور آسمان زہرہ مثل حرکتون
آسمان کے دورہ تمام کرتے ہین اور آسمان زحل تیس برس مین اور آسمان مشتری
بارہ سال مین اور آسمان مریخ دو سال مین اور آسمان ثوابت چھتیس ہزار سال
یا پچیس ہزار سال مین دورہ تمام کرتے ہین اور آسمان محیط ایک شب و روز مین
اور ایسے ہی حرکتین مین جب شرق یا غرب کی طرف متوجہ ہوتے ہین یا شمال

ویا جنوب کو میل کرتے ہین ایسے ہی ہر ستارہ طرح طرح کی مقدار رکھتے ہین کوئی چھوٹا کوئی بڑا اور طرح
طرح کے رنگ رکھتی ہین مثلاً زہرہ سفید ہے اور زحل سیاہ ہی اور مشتری چمکتا و مریخ سرخی اور
قمر تاریکی اور عطارد زردی رکھتا ہے اور ایسے ہی ترکیب افلاک اور ربط ایک کے حرکت کا دوسرے
کے ساتھہ اور ستارون کے مختلف اوضاع کہ مستلزم حدوث اتصالات کے ہین اور
تاثیرات گوناگون عالم سفلی مین اون سے ظاہر ہوتے ہین اور تمام موافق حکمت اور بروجہ
صواب ہین وَالْاَرْضِ یعنی پیدایش زمین مین کہ بشکل مدور ہے اور عین وسط عالم مین ایک
چیز ایسی طور پر رکھتے ہے کہ جب آفتاب اوسپر واقع ہوتا ہے بسبب کثافت جسم مخروطی ظلی کے
مقابلہ آفتاب مین ظاہر ہو جاتی ہے اور ہمرنگ آفتاب کے حرکت کرتی ہے اور نور در
روشنی عالم مین متحقق ہوتی ہے یہان تک کہ مہتاب جس وقت اوس مخروط ظلی مین آتا ہی
خسوف یعنی چاند گہن ہو جاتا ہے اور نیز زمین کو کرہ پانی سے خالی کیا ہے کہ جگہہ استقرار
جانور و درخت بخوبی ہو جاوے اور وضع قطعات زمین کی آسمان سے مختلف بنائی تا
کہ گذرنا آسمان اور ستارون کا سرون ساکنان شہرون سے مختلف ہو اور اس اختلاف
کے باعث فصلین مختلف اور مزاج گوناگون اور اخلاق رنگارنگ آدمیون مین ظاہر ہوتی
ہین اور افق کے اختلاف سے روشنی مختلف ہوتی ہے اور باوجود اسکے زمین درختون اور سبزون
اور اناج غلون اور میوے اور پہلون کے نکلنے کی جگہ بنائی ہے کسی جگہہ درخت بسبب کثرت
کے بصورت جنگل ہو گئی اور کسی جگہہ دریا اور نہر جاری ہے کہین کان سونے چاندی ہیرے
موتی وغیرہ کی ہے گویا خزانہ جواہرات ہے اور کہین چشمہ نکلا ہوا کہین پہاڑون نے آسمان
کی طرف سر بلند کیا کہین غارون اور نشیب نے رگ و ریشہ تحت الثریٰ تک پہونچایا
اور زمین باوجود ان عجائبات کے بوجھہ عالم اوٹھائے ہوئے ہے اور طرح طرح کے جفا
مخلوقات سے قبول کئے ہوئے شاہ و گدا کو روٹی دیتی ہے اور کسی پر احسان نہین
رکھتی نیز مادہ پیدائش آدم ہے و نیز جگہ معاش اور نیز جگہہ سجدہ و عبادت کی کوئی
ٹکڑا بیت اللہ کی طرف منسوب ہے کوئی ٹکڑا مدفن جسم مبارک محبوب کا ہے
انوار آسمانی ان ٹکڑون نورانی کے مقابلہ مین نیست و نابود ہین اور معابد ملائکہ

[illegible] القرآن [illegible] سننے لگے [illegible] صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم [illegible] ہمارے قبلہ [illegible] بعض یہودی [illegible] صلے اللہ علیہ [illegible] بیت المقدس [illegible] باتون سے حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ [illegible]

آسمان مین آتش شیانہ منور کارشک دل مین کہتے ہین وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ اور اختلاف شب وروز مین کہ عوارض علویات اور سفلیات سے ہین جب شعاع آفتاب آسمانی بصورت مخروطی ہو اور اوسکا سر مرکز آفتاب مین چپپان ہو اور قاعدہ اوس کا کسی افق زمین پر منطبق ہو تو یہہ حقیقت روز ہے اور جب سایہ تاریک زمین کہ قاعدہ اوس کا کسی افق پر منطبق ہو اور سر اوسکا نقطہ مقابل آفتاب مین چپپان ہو تو یہہ حقیقت شب ہے اور اون دونون مین باہم کمال نزاع اور اختلاف ہے یہہ تاریک وہ نورانی یہہ سرد وہ گرم یہہ سیاہ وہ سفید یہہ بسمت دیگر اور وہ بجانب دیگر اور یہہ اور ملک مین اور وہ دیگر ملک مین یہہ وقت آرام وخواب وہ وقت تلاش اور کسب اسباب یہہ وقت خلوت وہ وقت جلوت یہہ وقت پوشیدگی وہ وقت ظہور اگر ہر شب کو دوسری شب سے اور ہر روز کو دوسرے روز سے ایسے ہی تمام سال کے شب وروز کو قیاس کرین تو اس قدر اختلاف نمودار ہون کہ اونکا بہید معلوم نہ ہو اور رنگ ودرازی جدا ایک دوسرے کی ہی مصرعہ رات مین جو گہٹے وہ دن مین بڑہ جائے ✤ تمام دن کا سارا دورہ چوبیس ۲۴ گہنٹون کا ہے چہہ مہینے تو رات بڑی رہتی ہے اور دن چہوٹا اور چہہ مہینے برعکس اسکے اور جہان کہین کہ قطب بہت بلندی پر ہوتا ہے بعض اوقات تمام دورہ روز کا رہتا ہے بلکہ بعضے جگہہ کہ قطب فلک محیط مقابلہ سر کے ہوتا ہے چہہ مہینے دن اور چہہ مہینے رات اور رات دن مین روز شادی و روز غم اور شب تولد وشب وفات اور روز جنگ ولڑائی و روز عیش ومحفل آرائی اور روز بیماری و روز شفا اور شب رنج وشب راحت اور شب افلاس وفاقہ اور شب دولت ودشمنی اور شب عابدان وشب دزدان باہم کسقدر اختلاف ہے حالانکہ دونون بحرکت آفتاب مربوط ہین اور بندوبست معاش حیوان وانسان بلکہ نباتات بالاتفاق دونون کے باوجود تضاد مین کارخانہ عجائبات سے ہے اور نیز اول شب غلبہ خواب کا نمونہ موت نفخہ اولی کا ہے اور وقت طلوع فجر کے بیدار ہونا نمونہ حیات بعد الموت کا نفخہ دویمی ہے اور رات کی تاریکی کا بسبب ظہور فجر مستطیل کے جاتا رہنا نوادرات سے ہے گویا ایک جدول پانی صاف سے دریای کدورت مین روان ہے اور اس مین ہرگز ملتے نہین وَالْفُلْكِ

موضح القرآن
سَيَقُولُ السُّفَهَاءُ مِنَ النَّاسِ مَا وَلَّاهُمْ عَنْ قِبْلَتِهِمُ الَّتِي كَانُوا عَلَيْهَا
اب کہینگے بیوقوف لوگ کس چیز نے پھیر دیا مسلمانون کو ان کے قبلہ سے جسکی طرف نماز پڑہا کرتے تھے یعنی بیت المقدس کی طرف جو نماز پڑہتے تھے اب [illegible] کیا ہوا جو [illegible] کعبہ کی طرف [illegible] فرمایا [illegible] صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو کہہ لِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ يَهْدِي مَنْ يَشَاءُ

اور کشتیون کا جاری ہونا اور یہہ صنعت اور ترکیب فقط جناب الہی سے حضرت نوح علیہ السلام پر
القا ہوئی تھی کہ اوس کے سبب غرق طوفان سے امن مین رہے بعد ازان لوگون مین جاری اور رائج
ہوئی بخلاف صنعتون اور اور ترکیبون کی جیسی عمارات اور ہل وغیرہ کہ انسان نے اپنے فکر سے
نکالی ہین اور نیز کشتی کا پانی پر جاری ہونا فقط بقدرت الہی ہی اسواسطے کہ اول موقوف پانی کے
رقیق ہونے پر ہی اور اسی واسطے دریای شمالی مین کہ بسبب زیادتی سردی کے اکثر سال جما رہتا ہے
جاری نہین ہو سکتی دوسری موقوف بلکہ اور سبک ہونے مادہ کشتی پر ہے کہ بسبب تخلل اور کثرت
مسام کشادہ کیطرف جسم خفیف اور ہلکہ رہتا ہے وگرنہ ایک تولہ لوہا یا تانبا پانی پر نہین ٹہر سکتا
اور ہزارہا من لوہا اور تانبا کشتی پر لاکر ایک ملک سے دوسرے ملک کو لیجاتے ہین تیسرے ہوا کا ارسال
کرنا کشتی کے روان ہونے مین مددگار ہوا اور بقدر اعتدال چلی تاکہ صدمون تیج وتاب بہنورا اور
تلاطم امواج سے سالم رہے خصوصًا اَلَّتِیْ وہ کشتی کہ تَجْرِیْ فِی الْبَحْرِ دریاے شور مین جاری ہوتی ہے
جہان زمین کا کنارہ پیدا نہین اور زمین ہرگز نظر نہین آتی ہے اور علامات پہاڑ ومینار
اور اور طریقے معرفت کے گم اور راہ فریاد رسی کا مطلقا بند اور آفتاب پانی ہی سے طلوع
کرتا ہے اور پانی ہی مین غروب ہو جاتا ہے اور سوای آفتاب اور ستارون اور پانی کے کوئی چیز
نمودار نہین ہے اگر جناب الہی سے ان کشتیون کے سوار ہونے والون کو تقویت نہو تو ان مصیبتون
پر کیونکر صبر کر سکتے ہین اور پہر یہہ بہی تدبیر الہی ہے کہ ہر ملک اور ہر ولایت کو عجیب اجناس اور
تحائف سے مخصوص کیا کہین روپیہ بہت اور میوہ نایاب اور کہین گہوڑے بہت اور خوراک کم
اور کہین غلہ اور میوہ بافراط اور روپیہ بتفریط اور کہین کوئی شے ہے اور کہین کوئی اگر یہہ خصوصیت
نہوتی تو کوئی بہی یون اپنی تئین اس سفر پرخطر اور دریای ہولناک مین نہ ڈالتا پہر آدمیون مین خواہش
نقل کرنی اسباب ایک مکان کا دوسرے مین ڈالدے اور شوق نفع تجارت دلون مین
مضبوط کر دیا تاکہ اس خیال سے سختیون مین مصروف ہون اور بعضون کو شوق حج وزیارت انبیاء
واولیاء نے اس قدر بیتاب کیا کہ وہ بہی ایسی مصیبتون کو خیال مین نہین لاتے بحر لغت
عرب مین دریاے شور کا نام ہے دریای شیرین کو بحر نہین کہتے مگر کبہی بطریق استعارہ اور
مجاز کے اور اصل دریاے شور کہ اکثر جوانب محیط معمورہ زمین ہے قابل نہین ہے کہ کشتیان

ترجمہ القرآن
... اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ
ایک سیدہی راہ سے
خدا تعالی ہی
ہے جو مشرق اور
مغرب کی راہ دکہاتا
ہے جسکو چاہتا ہے
سیدہی راہ کی طرف
اور جب جاتا ہے
ذات کے سرا سکی طرف
ہو بسبب طرف سے
... وَكَذٰلِكَ
جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً
وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا
شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ
وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ
عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا
اور جس قبلہ پر تم
تہے ... مقرر کیا جو
حضرت ابراہیم
علیہ السلام کا بنایا ہوا
تہا

جاری ہون اور آمد ورفت بخوبی ہو سکے کہ جزائر اور کنارے آباد نہین ہین لیکن چند ٹکڑے اوس
محیط سے وسط معمورہ زمین مین آگئے ہین اور سبب تفصل کرنے اسباب ایک ملک سے دوسرے
مین ہوئے ہین اور ادن مین کشتیون کا جاری ہونا مروّج ہے اوس مین سے جو ٹکڑا جانب
جنوب سے آگیا ہی اور محیط شرقی کی متصل ہے اور محیط غربی سے منقطع چار شاخین ہین جب اون
چارون کا جانب غرب سے شمار کرین تو اول خلیج بربری ہے اسواسطے کہ حدود بربر مین ہو کر ملک
حبشیون مین گذرتی ہے اور طول اس خلیج کا جنوب سے شمال تک ایک سو ساٹھ فرسنگ ہے اور
عرض پینتیس فرسنگ ہے اور ضلع غربی پر حبشی کافرون کے شہر ہین دوسرے خلیج احمر ہے کہ اوسکا
طول جنوب سے شمال تک چارسو ساٹھ فرسنگ ہے اور عرض ساٹھ فرسنگ اور جس جگہہ سے کہ
یہہ خلیج تمام ہوئی ہے قسطاۃ دار الخلافہ مصر تین دن کی راہ ہے اور یہہ شہر دریاے نیل کے شرقی
کنارے پر واقع ہے اور اس خلیج کے غربی ضلع پر بربر کے اور حبشیون کے شہر واقع ہین اور اس کے
شرقی ضلع پر اہل حجاز کے کنارے اور بندر ہین اون مین سے ایک فرضہ بندر مدینہ منورہ رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے اور اوس مین قافلے اہل مصر و حبشیون کے ملک حجاز مین آتی ہین اور
ایک اون مین سے جدہ ہے کہ بندر مکہ معظمہ کا ہی سواحل اہل یمن اسی خلیج پر ہین اور کنارے شرقیہ
پر شہر عون آباد ہے تیسرے خلیج فارس ہے اسکا طول بہی جنوب سے شمال تک چارسو ساٹھ فرسنگ
ہے اور عرض ایک سو اسی فرسنگ ہے اور اوسکے مغربی کنارے پر ملک عمان ہے اور اسی واسطے
اس خلیج کو بحر عمان بہی کہتے ہین اور تمام ولایت عرب حجاز و یمن درمیان ضلع غربی اس خلیج
اور شرقی احمر کے واقع ہے اور اسی واسطے اس ولایت کو جزیرہ عرب کہتے ہین اور مکہ معظمہ
اور مدینہ منورہ اسی ولایت مین ہین اور اس خلیج کے شرقی کنارے پر شہر فارس ہین چوتھے
خلیج اخضر ہے اور یہہ خلیج جنوب سے شمال کو آتی ہے اور بصورت مثلث ہے اسکا ضلع شرقی
متصل محیط شرقی ہے اور ضلع غربی پانسو فرسنگ ہے اور اس کے کنارے پر ولایت چین آباد ہے
اور اسی واسطے اسکو بحر چین بہی کہتے ہین اور گوشہ غربیہ اس بحر کا گوشہ شرقیہ بحر فارس
تک مسمّٰی بہ بحر ہند ہے اسواسطے کہ ولایت دکن و گجرات و کچہہ اسکے کنارون پر واقع ہے
اور جو ٹکڑا کہ جانب غرب سے شرق کو آتا ہے ایک بڑی خلیج ہے کہ اکثر شہرون مغرب

موضح القرآن
اور ایسا ہی تم کو کیا ایک قوم معتدل یعنی بہت اور درست تو ہو تم گواہ لوگون پر قیامت کے دن اور ہووے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تم پر گواہ دینے والا
وَمَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِي كُنْتَ عَلَيْهَا إِلَّا لِنَعْلَمَ مَنْ يَتَّبِعُ الرَّسُولَ مِمَّنْ يَنْقَلِبُ عَلَىٰ عَقِبَيْهِ
اور نہین مقرر کیا تھا وہ قبلہ جسکی طرف تو نماز پڑہتا تہا مگر اسواسطے کہ تو جانین ہم کون تابعداری پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کرتا ہے اور کون پہر جاتا ہے الٹے پاؤن

پر گذرتا ہی اور شہرون مصر و شام تک پونہچتا ہی اور یہہ تمام شہر اوس کے ضلع جنوبی پر ہین لیکن ضلع شمالی شہرون اندلس صقالیہ پر گذرتا ہے اوس مین سے ایک شاخ نکل کر ملک شمالی صقالبہ مین گذرتی ہے اور طول اس خلیج کا ایک سو فرسنگ ہے اور عرض تین آٹھ فرسنگ اور پہر اوس طرف سے نکل کر بسمت مشرق جاتا ہے اور اکثر کوہستان غیر مسلوک اور زمین غیر مسکون مین بہتا ہی اس سبب سے اوسکی انتہا معلوم نہین کہ کہان ہے یہہ حال بحار متصلہ بمحیط کا ہے لیکن جو کہ متصل بمحیط نہین ہے پس بحر طبرستان اور جیلان اور باب الابواب اور خوارزم مین ہواسطے کہ یہہ ولایت سب اون کی کنارون پر ہین اور یہہ بحر مستطیل الشکل ہے مشرق سے مغرب تک دو سو پچاس فرسنگ سے زیادہ ہی اور شمال سے جنوب تک قریب دو سو فرسنگ کے ہی اور جب اس بحر کو ابحار متصلہ بمحیط سے جمع کرین تو سات بحر عظیم سوائے محیط اور ربع مسکون ساتھ ہین اور لفظ سبعۃ ابحر کہ قرآن مجید مین وارد ہی اسکی طرف اشارہ ہو سکتا ہے اور بڑے خوفناک دریاؤن سے نجات بذریعہ کشتی کا الہام غیبی سے بشر کو معلوم ہوئی ہے ہو سکتی ہے اور اس تدبیر مین فقط مہلک دریاؤن سے نجات ہی مرعی نہین ہی بلکہ دریاؤن مین کشتیان جاری ہوتی ہین بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ اوس چیز کے واسطے کہ آدمیون کو نفع پہونچاوے جیسی ایک ملک سے دوسرے کو ملک کو عبور کرنا اور اسباب اموال تجارت کا لانا اور لیجانا اور بوجہ و بار عمارت وغیرہ اور مسافت طویلہ کا مدت قلیلہ مین قطع ہونا اور سواری جانورون کی کہ اونکا باندھنا کہولنا اور فکر گہاس دانہ حلاوت زندگی کو خصوصًا بوقت پہونچنے منزل بعیدہ کے برباد کرتا ہے نیز کشتی کے سوارون کو بسبب تجارت یا مقصد پر پہونچنے سے نفع ہے اور نیز اون آدمیون کو جنکے ملک مین یہہ کشتی ٹہرتی ہی بسبب پانی اشیاء مرغوب نایاب کی نفع ہے اور اسیواسطے بما ینفع الناس فرمایا اور کشتی کے سوارون کی تخصیص نہ کی اور اس لفظ سے دلیل جواز سواری کشتی و جہاز اور تجارت سے فائدہ لینے کی ہی وَمَا أَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَاءِ مِنْ مَّاءٍ اور وہ چیز کہ نازل کی آسمان سے پانی کہ اصلا جائے قرار اور معدن پانی نہین ہی اسواسطے کہ پانی بالطبع تقاضی قرار بر زمین کرتا ہے پس یہہ فقط اثر قدرت اور حکمت ہی کہ جانب آسمان سے پانی کی دریا کی دریا نازل فرماتا ہے اور یہہ پانی سوائے

صحیح ترجمہ قرآن
یعنی ترجمہ آیات ... 
بالعبارات ... اور دین
... ہے
قرآن کا ... 
... علی ...
اللہ اور ...
... البتہ ...
... قرآن ...
دکھائی خدا تعالیٰ نے
یعنی بیت المقدس
... طرف ...
... طرف نجات ...
... اور بخاری
... پہلا
جو خدا تعالیٰ نے ...
دی ... آسمان ...
فائدہ ...
اس مین شبہ
... تھے
... کر

پانی دریا کے بے مزہ مین ہی اور اثر مین بہی اسواسطے کہ آب دریاے شور کڑوا ہے اور وہ شیرین اور آب دریا زراعت اور جلد حیوانات کو جلا دیتا ہے اور وہ نشو و نما کرنے مین کہیتی مین مدد دیتا ہی اور حیوانات کے اجسام کو نفع بخشتا ہے اور آب دریا ہرگز دافع تشنگی نہین ہے اور وہ پیاس کو بخوبی دور کردیتا ہی اور آب دریا سیاہ اور مکدر و غلیظ ہے اور وہ شفاف و صاف و رقیق القوام ہے اور منافع مشترکہ جیسے اشیاء کا پاک کرنا اور ہر صنعت مین کام آتا ہے بلکہ بسبب جودت جوہر کے بہ نسبت آب دریا کے یہان منافع اوس مین اکثر ہوتے مین بعضی صنعتین تو اسی پانی پر موقوف مین آب شور کام مین نہین آتا اور بعضے چیزون کو خراب کردیتا ہے جیسے کھانا پانی مین اور عمل گچ مین اور ترکیب حلاوت وغیرہ مین اور پہر اوس پانی نازل کردہ کو ضایع نکیا اگر وقت نزول کے انتفاع اوٹھایا تہا ورنہ اوس سے پہر اوس وقت نفع حاصل نہین ہوتا بلکہ بعضے ٹکڑون زمین کو ایسی خاصیت دی کہ پانی اون کے اندر جاکر اور راہ سے فوارہ اور چشمہ ہاے گوناگون ہوکر نکلتا ہے اور بعضے ٹکڑون کو ایسی خاصیت دی کہ وہ پانی کو کہینچکر نگاہ رکہتے ہین تاکہ جب کوان وغیرہ کہودین تو ظاہر ہوجاوے اور کام مین آوے اور اس قدر قوت جذب تمام زمین مین مشترک ہے اگر اوس پانی کو کسی گڑھے مین نہ لیجاوے یا راہ دیگر سے جاری ہو تو قوت نامیہ اپنی کو اوس سے زیادہ کرتی ہے فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا یعنے اوس پانی سے زمین کو بعد موت کے زندہ کیا کہ ایک قوت زمین کی جو معطل ہوگئی تہی بسبب پانی کے پہر لائق کام ہوجاوے جیسے کہ مردہ زوال حرکت وحس سے پہر زندہ ہوتا ہے اور گوناگون کے نبات اور گیاہ اور درخت سوار و پیادہ اور پہول میوے وغیرہ نکلتے ہین اور نہرین جاری ہوتی ہین گویا کہ خون خشک ہوکر مردہ کا از سرنو رگون مین جاری ہوا اور گوشت اور چمڑا اور بال و ناخن گرے ہوئے پہر کر استخوان پر اوگ آئے اور رونق اور تازگی پہر آگئی اور حیوانات کا رزق بخوبی پیدا ہوا اور مادہ تولد کا بہت سی اقسام حیوانات کو حاصل ہوا وَبَثَّ فِيهَا اور پراگندہ کیا زمین مین مِنْ كُلِّ دَآبَّةٍ ہر جنس کے حیوان کو اسواسطے کہ حیوان دو قسم کے ہین ایک وہ قسم کہ خود بخود پیدا ہوتے ہین

جیسے ٹڈی سانپ بچھو مینڈک اور پروانہ کی قسمین اور تمام حشرات الارض اس قسم کے جانورون
کی پیدایش مینہ آنے اور حرارت زمین کی جوش کرنے پر موقوف ہے یا بسبب اجتماع حرارت اور
رطوبت کے تعفن معتدل ہوکر قبول حیثیت حیوانی کرتا ہے اور دوسری قسم توالد کے جیسے گائے
شتر آدمی اور تمام چرندے پرندے اور باقی رہنا اس قسم کا نباتات اور غلہ اور میوون کے
ہونے پر ہے کہ اونکی قوت ہی اشیا ہین اور وجود ان چیزون کا مینہہ کے برسنے پر
ہے اور اگر کوئی خوب تامل کرے تو معلوم ہو جاوے کہ جیسے بشروع ربیع سے درختون
اور نباتات کا بڑہنا شروع ہوتا ہے اور آخر سرما مین انتہا کو پہونچتا ہے اور پختگی پیدا
کرتا ہے ایسے ہی حیوانات کے جسم ابتدائی موسم بارش باران سے نشو ونما پکڑتے ہین اور
موٹا ہونا شروع کرتے ہین اول خریف مین بہت خوبصورت اور موٹے تازے رہتے ہین
اور دودہ اونکا پختہ ہوتا ہے اور بدن مین قوت ہوجاتی ہے اور پہر آہستہ آہستہ جیسا کہ
درختون کی بے برگی اور کم ہونا سایہ اور میوہ کا شروع ہوتا ہے ایسے ہی حیوانات کے
جسمون مین گوشت اور دودہ کم ہو جاتا ہی یہانتک کہ قرب ربیع مین کمال دبلاپن اور قلت
گوشت اور دودہ بہم پہونچتا ہے اور پہر جب بارش باران شروع ہوتی ہے بحالت سابق
رجوع کرتے ہین ہان البتہ آدمی کہ اپنے واسطے قوت جمع کرلیتے ہین اور درندے کہ اور جانورونکا
گوشت کہاتے ہین ظاہر مین اس تغیر و تبدل سے محفوظ دکہلائی دیتے ہین لیکن
بلا انتہا مدار انکا ہی زیادہ تی کہانے پینے اور تازگی و نضارت کا فصل باران پر ہے
اور چونکہ اس مقام مین ذکر جانورون جنگلی کا ہی جو کہ زمین پر منتشر ہین اور دلیل اسکی
وَبَثَّ فِيهَا مِن كُلِّ دَآبَّةٍ ہی پس دریائی جانورون کا پانی پینے سے بے پروا ہونا کچھہ
خوف نہ رکہنے اور باوجود اسکے اہل علم حیوانات نے لکہا ہی کہ اگر ایک سال مینہہ نہ برسے
تو دریائی جانور اندہے ہوجاتے ہین اور اونکی بینائی مین قصور ہو جاتا ہے پس وہ بہی
مینہہ کے پانی کے محتاج ہین اور محتمل ہے کہ جملہ وَبَثَّ فِيهَا مِن كُلِّ دَآبَّةٍ انزال پر معطوف ہو تو
اس صورت مین یہہ دلیل باران سے سوا ہے لیکن اس صورت مین ضمیر فیہا
کا مرجع خاطر خواہ میسر نہ ہوگا مگر بتکلف بہر تقدیر جس کسی نے کتاب حیوٰۃ الحیوان

فتح القرآن
[illegible]
قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَآءِ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰهَا

اور تشریح حیوانات کی کتابین او عجائب المخلوقات کا مطالعہ کیا ہی کچہہ کارخانہ وسیع سے پا سکتا وَمَا يَعْلَمُ جُنُودَ رَبِّكَ إِلَّا هُوَ اونہین جانتا کوئی خدا کے لشکر کو مگر وہی آور عجائبہا حیوانات سے ایک یہہ ہے کہ صورتین رنگا رنگ اور اشکال بے شمار رکہتے ہین خصوصًا تمام حیوانون مین سے صورتون اور شکلون کے مختلف ہونے مین آدمی مخصوص ہے حضرت امیر المومنین عمر فاروق سے منقول ہے کہ ایک شخص نے آپ سے ازراہ تعجب کے کہا کہ مقدمہ شطرنج کا نہایت عجیب ہی کہ شطرنج باوجودیکہ چندان طول وعرض نہین رکہتی ہے ایسے بنائی گئی ہے کہ اگر ایک آدمی ہزار دفعہ کہیلے بازی اوسکے متفق نہ پڑے ہر بار اور بازی ظاہر ہوگی حضرت نے جواب دیا کہ مین تجکو اس سے بہی زیادہ متعجب شے بتلاتا ہون کہ کمال قدرت الٰہی کی دلیل ہے دیکہہ کہ چہرۂ انسان کا ایک بالشت طول وعرض مین نہین ہے پہر ہر مقام مین ہر عضو اس طرح سے مقرر ہے کہ تغیر وتبدل قبول نہین کرتا اور ابرو و آنکہہ وکان وناک ومونہہ کو اوسکی جگہ مقررہ سے بیجا نہین کرسکتے اور باوجود اسکے اگر ہر فرد بشر کو توڑ ہونڈے ہرگز دو آدمی ایک صورت مین مشتبہہ نہ ہون ہر ایک مین تمیز کی وجہہ کہی ہے اور اگر یہہ تدبیر الٰہی نہ ہوتی تو آدمی باہم ممتاز نہ ہوتی اور شبہہ عظیم پیدا ہوتا اور بندوبست ومعاش اور حاجتون مین خلل ظاہر ہوتا اور ہر چند جاری ہونا کشتیون کا اور آسمان کی طرف سے پانی کا برسنا اور زمین مین جانورون کا پراگندہ ہونا دلائل مستقلہ وحدت اور رحمت الٰہی پر ہین لیکن اگر غور کیا جاوے تو یہہ دلیلین ایک اور دلیل کی شاخ ہین اور وہ تَصْرِيفِ الرِّيَاحِ ہوا کا مختلف طرفون سے گردش دینا ہے مثلاً شرق وغرب وجنوب وشمال سے اور اونکی درمیان کی طرفون سے اور ہوا کا سردی سے بگرمی اور گرمی سے بسردی بدلنا ہے اور تری سے خشکی کو اور بالعکس اور تیزی سے نرمی کی طرف اور اسکے خلاف ہواسطے کہ گردش ہوا اور اوسکے چلنے سے کشتیون کا چلنا اور مینہہ کا برسنا اور منقطع ہوجانا تعلق رکہتا ہے اور زندگی ہر جانور کے ہوا کے لینے سے ہی اور وہ ہوا کو ہر نفس کی راہ سے لیتے ہین تا کہ حرارت اندرونی کو تسکین ہے اور وہ مبدم ہوا دیگر چاہیئے کہ وہ دل سے ہوائے گرم کہینچے اور وہ ہوائے گرم کو نکالی اور اگر ہوا کا چلنا

بر وجہ مناسب ہو تو اصلاح قبول نہ کرین اور باعث فساد جوہر روح اور تعفن اخلاط اور تغیر ارواح کے ہون اور ہلاک ہوجاوین اور منافع ہوا کے مقدمہ مینہہ مین احاطہ بیان سے باہر ہین کھیتی والے زراعت اور میوون کے تغیر و تبدیل ہوا کے محتاج ہوتے ہین اور بول و براز کے ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجانے اور میوون کے پکانے مین اوس کی تاثیرین ظاہر ہین اور ایسے ہی بادلون کے جدا کرنے اور ملانے مین اور بندوبست عالم مین یہہ سب چیزین درکار ہین کبھی مینہہ کا برسنا مفید ہوتا ہے اور کبھی اوسکا نہ برسنا اور ایک وقت ابر کا ہونا نافع ہوتا ہے اور گاہی مضر پس کمال حکمت الٰہی ہے کہ اسباب ضروریہ بروقت حاجت کے تیار کر رکھے ہین اور ایک نادر آثار ہوا سے فتح اور شکست لشکر ہے چنانچہ حدیث شریف مین وارد ہی کہ فتح مند ہوا مین بسبب صبا کے اور ہلاک ہوئی قوم عاد کی بسبب ہوا ے دبور کے اور نیز ہوا کبھی باعث مرض ہوتی ہے اور گاہے سبب صحت کے اور گاہے ابر جمع کرتی ہی اور مینہہ برساتی ہے اور گاہے ابر کو پارہ پارہ کرتی ہی اور زمین کو خشک اور کبھی درختون کو پہلون سے بھر دیتی ہی اور کبھی پہلون کو بلکہ پتون کو بھی گرا دیتی ہے اور اسی واسطے حدیث شریف مین بروایت مسلم اور اور معتبر کتابون کے وارد ہوا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم نقصانات ہوا سے ڈرو تو ہوا کو برا مت کہو اس واسطے کہ ہوا خود بخود نہین چلتی ہی بلکہ مامور ہے کیا تمنے قول اللہ تعالی کا وَتَصْرِيفِ الرِّيَاحِ نہین سنا ولیکن اس طور پر کہنا چاہیئے کہ یا الٰہی ہم اس ہوا سے خیر چاہتے ہین اور اوس چیز سے جو اوس مین ہے اور اوسکے شر سے پناہ مانگتے ہین اور اوس چیز سے جو اس مین ہی اور ابن ابی حاتم ابی ابن کعب سے روایت کرتے ہین کہ جس جگہ قرآن شریف مین لفظ ریاح لفظ جمع واقع ہوا ہے اوس سے رحمت کی ہوائین مراد ہین اور جس جگہ کہ ریح بصیغہ مفرد وارد ہوا ہے اوس سے مراد عذاب کی ہوا ہے جیسا کہ وَمِنْ آيَاتِهِ أَنْ يُرْسِلَ الرِّيَاحَ مُبَشِّرَاتٍ اور قصہ عاد مین أَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ الرِّيحَ الْعَقِيمَ یعنے اور نشانی اوسکے سے یہہ ہے کہ بادہا ے خوشخبری دینی والی بھیجتا ہے اور بھیجے ہین ہم اوپر یا دیری اور اسی سے اشارہ ہے حدیث شریف مین جو کہ بروایت حضرت عائشہ رض صحاح مین وارد ہے

فتح القرآن

[illegible]

کہ جب ہوا چلتی تھی تو حضرت فرماتے تھے اَللّٰھُمَّ اجۡعَلۡھَا رِیَاحًا وَّلَا تَجۡعَلۡھَا رِیۡحًا یعنی یا الٰہی اس ہوا کو رحمت کی ہوائین کردے اور عذاب کی ہوا مت کر اور ابو عبید اور ابن ابی الدنیا اور اور محدثین حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہین کہ اللہ تعالی نے ہواؤن کو آٹھ قسم پر فرمایا ہے چار اون مین سے آثار رحمت سے ہین اور چار آثار عذاب سے لیکن آثار رحمت پس وہ ناشرات و مبشرات اور مرسلات اور ذاریات ہین اور چار جو کہ آثار عذاب سے ہین پس عقیم و صرصر جنگل مین اور عاصف و قاصف دریا مین اور ابو الشیخ ابن عباس رضہ سے بھی روایت کرتے ہین اور نیز عیسی ابن ابی عیسی خیاط بیان کرتے ہین کہ ہوا سات قسم ہے صبا اور دبور و جنوب و شمال و خروق و نکبا اور ہوائے قائم صبا مشرق سے آتی ہے اور دبور مغرب سے اور جنوب جنوب سے اور شمال شمال سے اور نکبا مابین صبا اور جنوب سے اور خروق مابین شمال اور دبور سے اور ہوائے قایم مادہ نفسون خلق کا ہے اور ابو الشیخ بروایت انس رضہ اور ابن ابی الدنیا اور ابن ابی جریر بروایت ابو ہریرہ رضہ روایت کرتے ہین کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ باد جنوب بہشت سے ہے اور یہہ وہی ہوا ہے جسکو اللہ تعالی نے لواقح فرمایا ہے اور آدمیون کے واسطے اس مین منافع رکھے ہین اور باد شمال اصل مین دوزخ سے نکلتی ہے لیکن راہ مین بہشت پر ہوکر گذرتی ہے پس اوسکو بہشت سے اثر حاصل ہوجاتا ہے اور اوس مین سردی اسی سبب سے ہے لیکن جائے ورود اس ہوا کی شہرہائے حجاز اور اور شہر اوس ضلع کے ہین اسواسطے کہ دریائے شور جانب جنوب اون شہرون کے واقع ہے جو ہوا کہ اوس طرف سے اوٹھتی ہے رطوبت سے بھری ہوئی ہوتی ہے اور زراعت کو تر کردیتی ہے اور باد شمال پہاڑون مین سے خشک ہوکر آتی ہے جیسا کہ صبا اور دبور ہندوستان مین اور بخاری اپنی تاریخ مین بروایت ابو درداء رضی اللہ عنہ کی روایت کرتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالی بہشت مین ایک ہوا پیدا کرتا ہے اور ایک دروازہ مضبوط اوس کے موتھہ پر باندہ دیتا ہے کہ اوسکے درازمین سے نکلکر تمپر پہونچتی ہے اگر وہ دروازہ کھولدیا جاوے تو تیزی کے باعث مابین زمین و آسمان متاثر ہوجاوے اور نیز ابو الشیخ صحابہ سے

معانی القرآن

وَاِنَّ الَّذِیۡنَ اُوۡتُوا الۡکِتٰبَ لَیَعۡلَمُوۡنَ اَنَّہُ الۡحَقُّ مِنۡ رَّبِّھِمۡ وَمَا اللّٰہُ بِغَافِلٍ عَمَّا یَعۡمَلُوۡنَ
اور وہ لوگ جنکو کتاب دی گئی ہے البتہ جانتے ہین اس بات کو کہ پھرنا کعبہ کی طرف درست ہے ان کے پروردگار کی طرف سے کیونکہ یہودی جانتے تھے کہ توریت مین لکھا تھا کہ آخری زمانہ کا پیغمبر

نقل کرتے ہین کہ اگر ہوا تین دن تک بند رہے تو ما بین آسمان و زمین کے بدبودار کردے اور
تعفن پیدا کردے اور ابن ابی شیبہ روایت کرتے ہین کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے
فرمایا کہ اگر تمکو رات و دن یا ماہتاب و آفتاب اور ہوا سے کچھہ نقصان پہونچے تو ان چیزون کو
برا مت کہو کہ یہہ خود بخود کچھہ نہین کرتے اللہ تعالی انکو کسی قوم پر باعث رنج و عذاب کا
کر دیتا ہے اور کسی قوم پر باعث حمت اور رحمت کا اور بیہقی بروایت ابن عباس رضی اللہ عنہ
بیان کرتے ہین کہ ایک شخص نے حضرت کے روبرو ہوا کو لعنت کیا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا کہ ہوا کو لعنت مت کر اسواسطے کہ وہ مامور ہے اور جو کوئی کہ کسی کو لعنت کرے اور
وہ لائق لعنت نہو تو لعنت اوسی پر لوٹ آتی ہے اور نیز بروایت ابن عباس رض مروی ہے
کہ جسوقت تیز ہوا چلتی تھی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم دو لوزانو پر کھڑی ہوجاتے اور یہ
دعا فرماتے اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا رَحْمَةً وَّلَا تَجْعَلْهَا عَذَابًا اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا رِيَاحًا وَّلَا تَجْعَلْهَا رِيْحًا
ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے کہ تفسیر اس دعا آنحضرت صلعم کے کتاب اللہ مین ہے
وَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيْحًا صَرْصَرًا ۔ فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ الرِّيْحَ الْعَقِيْمَ وَاَرْسَلْنَا الرِّيَاحَ
لَوَاقِحَ ۔ وَاَرْسَلْنَا الرِّيَاحَ الْمُبَشِّرَاتِ وَالسَّحَابِ الْمُسَخَّرِ یعنے اوس ابر مین کہ فقط تسخیر
الہی پر معلق رہتا ہے بَيْنَ السَّمَاۗءِ وَالْاَرْضِ آسمان اور زمین کے درمیان حالانکہ طبیعت
پانی کے تقاضے نزول کا کرتی ہے پس ہوا گھر کے جو کے درمیان اوسکا معلق رہنا برخلاف
اوسکی طبیعت کے نہین ہے مگر بسبب تاثیر قاسری و مسخرے کے کہ اوسکو مقتضا نے طبیعت
سے باز رکھتا ہے اور نیز اگر ہمیشہ رہے تو نقصان عظیم بندون پر لاحق ہو اسواسطے کہ شعاع
آفتاب بالکل پوشیدہ ہوجاوے اور رطوبت زیادہ ہوجاوے اور آمد و رفت اور حوائج
مین بند ہوجاوے اور اگر بالکل ہوا نہ چلے اور ابر نہ ہو تو قحط اور خشکی ہوجاوے پس ابر
کے مادہ کو بقدر معلوم مقدر فرمانا اور وقت حاجت کے لانا اور بعد حاجت کے ایسا
نیست و نابود کر دینا کہ اوس کا نام و نشان نہ رہے تدبیر مدبر حکیم پر موقوف ہے
اور اگر کوئی ابر کے اور اوسکی بزرگی اور تراکم نیز پستی و بلندی اور انبساط و تحلل مین غور و
فکر کرے کہ کیونکر ایک آن مین تمام افق کو گھیر لیتا ہے اور نیز پارہ پارہ ہوکر ایک لمحہ

مین گرجتا ہے اور نیز گرج اور بجلی اور صاعقہ اور قوس قزح اور اوس کے رنگون مین خصوصًا
بوقت طلوع وغروب آفتاب اور نیز سایہ ڈالنے گرمی زردون پر اور تشنہ کامون صحرا نوردون
پر اور نیز اوسکے پیدا ہونے اور حدوث مین کہ اول پارہ پارہ پیدا ہوتا ہے اور آخر مثل کوہ
ہو جاتا ہے اور روی آسمان کو ڈھانپ لیتا ہی اور مثل شیر ببر کے دہاڑتا ہے اور مانند ہاتھی
بلکہ گہوڑے کے دوڑنے مین شتابی کرتا ہی لَاٰیٰتٍ یعنی وحدانیت معبود اور نیز اوسکی
رحمانیت اور رحیمیت کے دلیلین ہین لیکن ان نتائج ثلثہ کا دلائل ہشتگانہ سے نتیجہ نکالنا کچھہ سلیقہ
معقول دانی پر موقوف ہی اور اسیواسطے باوجودیکہ دلائل ہشتگانہ مشہور خاص و عام اور
نظر تمام گروہ انام مین جلوہ گر مین تب بہی کہہ سکتے ہین کہ مخصوص ہین لِّقَوْمٍ یَّعْقِلُوْنَ ؕ
اوس قوم کے واسطے کہ اپنی عقل کو فکر و نظر مین استعمال کرتے ہین اور اسیواسطے اسی آیت
باعظمت کے حق مین حدیث شریف مین وارد ہوا ہے کہ وَیْلٌ لِّمَنْ لَّاکَھَا بَیْنَ لَحْیَیْہِ
وَلَمْ یَتَفَکَّرْ فِیْھَا یعنی افسوس ہے اوس شخص کے واسطے کہ اس آیت کو اپنے دو لوکلون مین
چبانے پر اکتفا کرے اور دلائل اس آیت مین فکر و تامل نکرے اور بعضی روایات مین وارد ہے
وَیْلٌ لِّمَنْ قَرَءَ ھٰذِہِ الْاٰیَۃَ فَمَجَّ بِھَا یعنی افسوس ہے اوسکے اوپر کہ اس آیت کو پڑھکر مثل پانی مضمضہ
کے مونہہ مین نکال ڈالے اور ان دلائل کو دل مین جگہ نہ دے اور تطبیق ان دلائل ہشتگانہ
کے ان تین مطلب پر بطریق عام فہم کے یہہ ہے کہ آسمانون کے منافع کو زمین کے منافع
کے ساتھہ مربوط کرنا بدون جاری کرنے تدبیر واحد کے ان دونون مین متصور نہین ہے
بلکہ تمام آسمانون اور تمام ولایتون مختلفہ زمین مین وہی ایک تدبیر جاری ہے اور اگر ہر
آسمان مین ایک روح اوسکی مدبر اور ہر زمین مین دوسری روح مدبر ہوتی بے تعلق
اور ارتباط باہمی کے منافع ایک دوسرے کے مربوط نہوتی پس اگر ہر آسمان اور ایسے ہی
ولایات مختلفہ زمین مین ارواح مدبرہ موجود ہون ضرور مقہور اور مسخر ایک حاکم کے
ہونگے اور لائق معبودیت کے کہ مقتضی تفرد اور استغنا اور قہر علے کل من اعداہا ہی وہی
ایک ذات ہوگی نہ ارواح مقہورہ کہ اپنی خاصیتون کے صادر کرنے مین محتاج ہین اور انکا
تفرد نہین رکہتین یہ طریقہ اثبات وحدت کا اس راہ سی ہی لیکن اثبات رحمت عامہ اور خاصہ

موضح القرآن صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم یہود اور نصاریٰ کبھو بیت المقدس ... اور دلیلین اس بات پر کہ کعبہ کی طرف نماز پڑھنا درست اور ... کہیں گے وہ ... قبلہ کی اور نہ تو تابع ان کے قبلہ کو اور نہین مانتے بعض ان مین سے بعض کے قبلہ کو یعنی یہود نصرانیون کے قبلہ کو مانتے ہین اور نہ نصرانی یہودیون کے قبلہ کو مانتے ہین ...

بخوبی ظاہر ہے اسواسطے کہ زمین مین مادے قبول کرنیوالی صورتون گوناگون کی موجود ہین اور وہ
صورتین گوناگون ساتھ وضعون مختلف سماوات کے کہ بسبب تحریک اونکی کے ایک بعد دوسرے
کے اون مادون پر فایض ہوتی ہین پس معلوم ہوا کہ وہ مدبر رحمٰن اور رحیم ہے اور ایسے ہی
اختلاف روز وشب دلیل صحیح وحدت معبود اور اوس کے رحمت پر ہے اسواسطے کہ اگر ظلمت
اور تاریکی کسی اور کے ہاتھ مین ہوتی اور روشنی اور چمک کسی دوسرے کے ہاتھ مین تو
محتمل تھا کہ ہر ایک اون مین سے روشنی کو بوقت تاریکی و تاریکی کو بوقت روشنی کے
ظہور مین لاسکتا اور اس وقت اجتماع دو متنافی کا لازم آتا اور اگر ہر ایک اون مین سے کام
اپنے سے بسبب کام دوسرے کے معطل ہوتا اور اوسکو ممکن نہوتا کہ مقتضا اپنے کو ظاہر کرسکے
تو عاجز اور زبون ہے اور قابل عبودیت کے نرہا اور کم سے کم کبھی آثار تنازع اور کشاکش کے
اس کارخانہ مین ظاہر ہوتے حالانکہ رات دن کا ایک دوسرے کے پیچھے آنا اور زیادتی
اور نقصان اونکا ایک طریقہ اور ایک بندوبست پر ہمیشہ جاری ہے اور نیز تبادل ان دونون
رنگون کا عالم مین بسبب حصول اعتدال اور انتظام امر جانورون کا ہی کہ ہمیشہ ظلمت عالم
پر رہتی ہی یہہ نہایت مرتبہ او رہمیشہ نور و شعاع رہتا ہے نہایت مرتبہ پس معلوم ہوا کہ مدبر
اس کارخانہ کا اس وجہ معتدل پر کمال رحمت رکھتا ہی خلق پر اور ایسے ہی دلالت کشتیون کی
وجود وحدت معبود پر بہت روشن ہے اسواسطے کہ کشتیان جواہر زمینی زیادہ رکھتی ہین اور
جواہر ارضی بلاشبہ پانی سے زیادہ ثقیل ہوتا ہی پس چاہیے تھا کہ کشتی غرق ہوجاتی اور پانی
پر نہ ٹہرتی اور اگر کہین کہ ہوا اوسکے اجزاے جسم خشبی مین داخل ہوجاتی ہے اور اوسکو
ہلکا کردیتی ہے تو ہم کہتے ہین کہ یہہ سبب بھی ضرور کسی اور کے ہاتھ مین ہے اور باوجود اسکی
بصورت پر کرنے لوہے اور پتھرون کے کفایت نہین کرتی اسواسطے کہ ہوا اوس وقت
بغایت قلیل ہوتی ہے اثر اوسکا ان اجسام ثقیلہ کثیرہ کے ہلکہ کرنے مین پیش نہین جاتا
اور اسکے مانند لوہے کا کرہ اندر سے خالی بہت ہلکہ اور سبک بنادین اور اوس مین ہوا
نہی پھونک دین البتہ پانی کی تہ مین بیٹھ جاوے گا پس بہتر یہی ہے کہ قطع مسافت اسباب
کرین اور بلاواسطہ ساتھ ارادہ قیوم مطلق کے سونپ دین اور نیز اگر روح مدبر دریای شور کے

مقہور حکم مدبر جسم خشبی کشتیون کے اور مدبر جسم ہوائی ہین کہ درمیان مسام اوسکے کی نفوذ کرکے اوسکو پانی پر ایستادہ کہتے ہوتی تو قابل عبادت نہوتی اس واسطے کہ مدبر مقہور لائق عبادت کے نہین ہے اور اگر مقہور نہ ہوتے پس کسواسطے آب دریا پر تمام اثقال کو گردش دیتی ہے اور کسواسطے مزاحمت نہین کرتے پس معلوم ہوا کہ یہہ دو نو مقہور بحکم دیگر ہین کہ ہر ایک کو دوسرے کے تسخیر مین کر رکھا ہی اور تابعدار کیا ہے ایسی ہی دلالت اس تدبیر کی رحمت پر نہایت ظاہر ہے اول الہام ہونا اس تدبیر کا غیب سے نہایت رحمت ہی دوم رحمت حق مسافرون اور تاجرون اور اون آدمیون کے کہ اسباب نفیس شہرون دور و دراز کی جلدی پہونچتی ہین اظہر من الشمس ہے اور ایسی ہی نزول پانی کا حیز ہوا سے حالانکہ پانی ثقیل زیادہ ہوا سے ہی اوس حیز مخالف مین کس طرح ٹہرتا ہے پہر اگر ارواح مدبر جسم مائی کی سوائے مدبر جسم ہوائی کے ہے پس کسواسطے ملک غیر مین متصرف ہوتا ہے اور وہ غیر کسواسطے تصرف ملک اپنی سے مزاحمت نہین کرتا اگر مقہور اور مغلوب ہے قابل عبادت کے نہین اور اگر تابعدار اور مسخر ہے پس مقہور کوئی اور ہے کہ ایک کو دوسرے کا تابعدار کر رکہا ہی اور اس کارخانہ مین اثبات رحمت اس قدر ظاہر ہے کہ بیان سے بے پروا اور باہر ہے اسواسطے کہ زمین کو بسبب نباتات اور درختون اور میوون اور پہلون کے زندہ کرنا انتظام معاش حیوانون کا بہی ہے اور اونکی خوبی حال کا باعث بہی ہے اور گردش مین وحدت اس طرح ثابت ہوتی ہے کہ اگر ہر جہت کا مالک کسی جہات عالم کا شخص دیگر ہوتا ایک کام مین بادہاے مختلفۃ الجہات مصروف ہوتین حالانکہ مقدمہ بارانی تجربہ ہوا ہے کہ ہوا خدمت کرتی ہین اور نیز جب ایک جہت سے چلتی ہی تو چاہیئے تہا کہ دوسری طرف سے بہی چلتی دگرنہ ایک آدمی مالکان جہات اربعہ سے ناقص اور عاجز ہوتا اور لازم آتا کہ بادہاے مختلفۃ الجہات ایک وقت مین جمع ہو جاتین اور کار عالم کو ابتر کر دیتین اور ثبوت رحمت اس گردش مین ظاہر ہے چنانچہ اثناے تفسیر مین شمہ گذر چکا ہے بارش اور ابر اور کشتی کے کارخانہ کی بنا ہوا ہے پر ہے اور درخت اور میوے ہوا سے مدد چاہتے ہین اور انفاس حیوانات کی ہوا پر موقوف اور اسیواسطے کہا ہے کہ زندگی

موضح القرآن
یعنی یہود اور نصاریٰ
پہچانتے ہین اسکو
جیسا کہ پہچانتے ہین
بیٹون کو اور البتہ
ان مین سے ایک فرقہ چہپاتے
حق بات کو اور
وہ جانتے ہین
کہ ہم چہپاتے ہین
الحق من ربک
فلا تکونن من
الممترین
اور درست یہی بات
تیرے پروردگار کی
طرف سے پس مت ہو
تم اے مسلمانو شک
لانیوالون مین سے
کہ بیت المقدس سے
کعبہ کی طرف نماز
کیون پڑہنے
لگے

ہوا پر ہے اور استادہ رہنا ابر کثیف کا کہ اوس مین کروڑہا من پانی موجود ہے معلق رہنا
درمیان زمین و آسمان کی دلیل صریح اوپر تدبیر ایک قیوم کے ہے کہ نہ بمقتضاے طبع ہوا
کے اوسکو اوپر جانے دیتا ہے اور نہ بمقتضاے طبع پانی کے اوسکو نیچے آنے دیتا ہے اور
دونون کو طبع مقتضائے سے بند کرکے اپنے زیر حکم رکہتا ہے اور اگر ارواح مدبرہ اس
کارخانہ کے مختلف ہوتی تو ہر ایک چاہتا کہ مین اپنے ابر کو اس مکان مین استادہ کرون
تاکہ میرا ابر نہ برسے اور دوسرے کا برسے بس خلل عظیم اس کارخانہ مین راہ پاتا اور وجہ
رحمت کی اس کارخانہ مین اظہر من الشمس ہے اب یہہ بیان کرتے ہین کہ حدیث شریف مین
بروایت اسماء بنت یزید بن السکن انصاریہ چنانچہ ابو داؤد اور ترمذی اور ابن ماجہ بھی
بیان کرتی ہین وارد ہے کہ اسم اعظم الٰہی قرآن مجید کی انہی دو آیتون مین ہے وَ
إِلٰهُكُمْ إِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ وَ الٓمّٓ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ
الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ اور نیز دیلمی انس سے روایت کرتے ہین کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے
تہے کہ جن کی سرکشیون کے واسطے اس سے زیادہ کوئی شے نہین ہے کہ سورہ بقرہ مین ہے
وَإِلٰهُكُمْ إِلٰهٌ وَّاحِدٌ سے آخر دونون آیتون تک اور ابن عساکر ابراہیم ابن ہثیمہ سے روایت
کرتے ہین کہ چند آیتین ایسی ہین کہ اللہ تعالی اونکی برکت سے آسیب اور جن اور جنون کو
دفع کرتا ہے جو کوئی ہر روز اسکو پڑہے تو جو کچھ اس قسم سے ہو بالکل دور ہو جاوے اور وہ
یہہ آیات ہین وَإِلٰهُكُمْ إِلٰهٌ وَّاحِدٌ اور آیۃ الکرسی اور آخر سورہ بقرہ وَ إِنَّ رَبَّكُمُ
اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ محسنین تک اور آخر سورہ حشر اور نیز کہتے تہے کہ
مجکو خبر پہونچی ہے کہ یہہ آیات گوشہ ہاے عرش پر مکتوب ہین اور نیز فرماتے تھے کہ ان
آیات کو لکہکر اپنے اطفال کو دین تاکہ خوف سے امان مین رہین مناسبت ان آیات
کی ان مطالب کیواسطے کیا ہے اسکا جواب یہہ ہے کہ جو آثار و خواص ان آیات مین
ہین تجسس مناسبت کے خواص مین درکار ہوتی ہین اور باوجود اسکے کہہ سکتے ہین
کہ اسم اعظم عبارت ہے ایک شان شیون الٰہی سے کہ عموم اور اطلاق اسکا ہمرنگ عموم
اور اطلاق ذات مقدس کے ہو اور اس قسم کے شیون بہت ہین اور جو عارف

اوس شان مین ساتھ عموم اور اطلاق کے کہ کہی غور کرے حکم ہوتا ہی کہ اسم اعظم وہی ہے اور اسی باعث
حدیث شریف مین کئی جگہہ وارد ہے کہ اسم اعظم یہہ ہے کہ نحن فیہ مین اگر از راہ انعام اور احسان
اور کار برآری اور حاجت روائی مخلوقات کی تامل و غور کیا جاوے شان رحمت متوجہ خواہ
ابتدائی ہو خواہ انتہائی یہہ صفت رکہی ہے کہ مدلول آیت کا یہی ہے اور اگر از راہ قیومیت مطلقہ
اور اظہار وجود اور ہستی ممکن مین غور و تامل کیا جاوے شان حیّ اور قیوم کی یہہ صفت
رکہی کہ مدلول آیت آل عمران کا ہے اور فرق ان دونو نظرون مین یہہ ہے کہ نظر اول
موقوف ہے اصالۃ ماہیتون کے ملاحظہ اور استدعاے اون کی اپنی مقتضیات کو اور
فیضان کمالات باستعداد اور استحقاق اون کے اون پر اور وہ فیضان کہ ظاہر مین
اونکا استحقاق اور استعداد نہ رکہین محض تفضیل اور انعام ہی ہوئی اور نظر ثانی مبنی
اوپر تقویم حقیقی ذات مقدس کے ہر چیز کو اوس وجہ پر کہ فی نفسہ اوسکو کچہہ ہستی و بود
نہین ہے جو کچہہ کہ ہے اظہارات کمالات اپنی کا ہی ہوئی اور یہہ نظر بمرتبہ اپنی مصیب ہے
اور کنہ حقیقت کو پہونچ گئے اور ایسے ہی یہہ دو آیت اجمالا اور تفصیلا اشعار کرتے
ہین کہ اللہ تعالی معبود اور رحمن اور رحیم واحد ہے اور مرجع حاجتون اور دافع بلاؤن
اور حافظ آفتون کا وہی ہے اور جو کچہہ کہ غیر اوسکے ہے محض نمود بے بود ہے اور
یہہ معنی جنّی سرکشون کے لگتے ہین کہ بناے تمرّد کی خود بینی پر ہے خصوصًا آیت
دوم مین تصریح ہے کہ جگہ سیر جنون کی کہ آسمان و زمین ہے اور وقت شورش اونکی کا
ہر وقت تاریکی اور شب ہے اور اون کے محل کی آلہ کو ہوا باہر اور اندر بدن کے ہے
تمام مخلوق اور مقہور حکم ایک معبود کے ہے کہ حاکم تمام خلایق پر ہے اور چنانچہ
شیاطین کو قدرت بخشی ہے کہ اوسکے سبب ایذا پہونچا سکتے ہین تمام مخلوق کو
ایسی قدرت عنایت کر سکتا ہے کہ اون کی شر کو دفع کرے اور رحمت اوسکی
عام ہے اور اوسی رحمت سے نگہبانی تمام مخلوق کی فرماتا ہے اور یہی چیزین ہین
کہ باعث شکست لشکرون شیاطین کے ہوتے ہین اس جگہ ایک سوال جواب
طلب ہے حاصل اوسکا یہہ ہے کہ دلائل وحدانیت معبود حقیقی کے اور اوسکی رحمت کے

موضح القرآن
بیشک خدا تعالی سب چیز پر قدرت رکہتا ہے اور سب کچہہ کر سکتا ہے
و من حیث خرجت فول وجہک شطر المسجد الحرام وانہ للحق من ربک وما اللہ بغافل عما تعملون
اور جس مکان سے باہر نکلا کرے سفر کو تو منہ اپنے کو نماز کے وقت مسجد حرام کی طرف جو کعبہ ہے اور کعبہ کی طرف نماز پڑہنا تحقیق اور درست ہے تیرے پروردگار کی طرف سے

خارج حد اور شمار سے ہین چنانچہ کہا ہی بیت ساری چیزین نشان ہین اسپر ٭ وہ اکیلا ہی
ذات مین اپنی ٭ بیت جو زمین آسمان مین رہتا ہے ٭ وحدہ لا شریک کہتا ہے ٭
پس اس آیت مین ان آٹھ دلیلون کی تخصیص کی کیا وجہ ہے اسکا جواب یہہ ہے کہ جو چیزین
کہ اس آیت مین مذکور ہوئی ہین وہ مشہور خاص و عام ہین اور ہر آدمی کے نزدیک موجود
اور باوجود اسکے دلالت ان چیزون کی وحدانیت اور رحمت اللہ تعالی پر اور دلائل
مخلوقات سے کئی وجہ سے اوضح اور اقوی ہین اور تفصیل اسکی یہہ ہے کہ معبود کو چاہیئے
کہ اس درجہ کی تعظیم کا مستحق ہو کہ اوس سے زیادہ درجہ تعظیم نہو اور عالم مین اگر کوئی کسی کی
تعظیم کرتا ہے تو بسبب چند چیز کے کرتا ہے اول یہہ کہ اوس کے زمین مین رہتا ہو جیسے
رعایا دوسرے یہہ کہ اوسکے سایہ اور روشنی مین گذارتا ہو جیسے سپاہی کہ آرام کیواسطے
خیمہ مین جگہ لینی اور روشنی حاصل کرنیکے واسطے کسی سردار کی خوشامد کرے تیسرے یہہ کہ
اپنی اوقات گذاری کا محتاج ہو اوسکی سبب تعظیم کرے چوتھے یہہ کہ سفر پر خطر مین نگہبانی
کا محتاج ہو جیسکہ شہر والے گانو والون سے اسیواسطے آمد و رفت کرتے ہین اور انکی
خوشامد کرتے ہین پانچوین یہہ کہ روزی اسکی ہاتھ سے یا اوسکے خزانہ سے پاتا ہو اور
کھاتا ہو جیسکہ نوکر اپنے آقا کے تعظیم مین پست ہوتی ہین چھٹے یہہ کہ مواشی اور سواری اور
اور حیوانات کو پرورش کرتا ہو اور بوقت احتیاج عاریت دیتا ہے اور دودھ گھی چھاچھہ
سے اوسکو سیر کرتا ہے جیسکہ آدمی بامید استعارہ سواری اور بار کشی اور دودھ چھاچھہ
یعنی واسطے اہل شتر اور اسپ اور مواشی کے خوشامد کرتے ہین ساتوین یہہ کہ تندرستی
اور بیماری اوس کے ہاتھ مین ہے اور اصلاح اور افساد اخلاط بدنی کا اوسکے قبضۂ قدرت
مین اور یہی باعث ہی کہ عامۂ خلائق طبیبون اور اہل تجربہ کی تعظیم و توقیر کرتے ہین اور
افسون گرون کو کہ مقدمہ آسیب و جن و دیو و پری مین اون سکے محتاج ہوتے ہین
مثل خدا کے پوجتے ہین آٹھوین یہہ کہ صاحب عجائب و غرائب ہو اور طلسمات جانتا
ہو اور جو چیزین کہ عقل اون کی دریافت کو نہ پہونچ سکے دریافت کرتا ہو چنانچہ عوام
ایسے اسباب پر اکثر فریفتہ ہو جاتے ہین اور اوس آدمی کے تعظیم کے واسطے سر جہکاتے ہین

ختم القرآن اللہ تعالی
اور نہین ہے اللہ بے خبر
ان کامون سے جو تم کرتے ہو
ومن حیث خرجت
فول وجہک شطر
المسجد الحرام
وحیث ما کنتم فولوا
وجوھکم شطرہ
لئلا یکون للناس
علیکم حجۃ
الا الذین ظلموا
منھم فلا تخشوھم
واخشونی ولاتم
نعمتی علیکم
ولعلکم تھتدون
اور جب نکلے باہر
سفر کیواسطے
منہ اپنے گھر سے
پھیر منہ اپنا
وقت نماز طرف مسجد حرام
کے جو کعبہ ہے اور جب
مکان میں ہو تم رہنے
والے اے مسلمانو

پس اس آیت مین واسطے ثبوت وحدانیت معبود کے انہین آٹھ چیز کو یاد فرمایا گویا ایسا ارشاد فرمایا
ہے کہ اگر تم دوسری کی تعظیم اس سبب سے کرتے ہو کہ اوسکی مکان مین رہتے ہو پس آسمان
اور زمین میرا ہے اور مرجع تمام مکانات کا انہین دو مکان کی طرف ہے پس اس وجہ سے
غایت تعظیم میری واسطے منحصر ہے اور ایسے ہی زمانہ کہ عبارت شب و روز سے ہی مجہہ سے ہے
اور جو کوئی کہ زمانہ کو اپنے ساتھہ نسبت دیتا ہے اور نام سے مسمی کرتا ہے روز کالکا و روز بالو و
روز ہولی و دوالی وغیرہ پس یہہ سب داخل روز و شب مین ہین اور وہ مجہہ سے ہین اور علی ہذا القیاس
انتہا تمہاری معاش کا ان تین چیزون مین ایک چیز ہے تجارت کہ عمدہ تجارت دریا اور جہاز سے ہے
اور اسی واسطے مقام عمدگی تاجرین مثل لاتے ہین کہ فلانا مال کے جہاز روانہ کرتا ہے اور اوس سفر پر
خطر مین رفیق اور نگہبان میرے ہی عنایت ہے اور جہاز اور کشتی فقط میرے الہام غیبی سے
بنی ہین بخلاف اور ترکیبات کے جیسے ہل وغیرہ کہ آدم نے اپنے فکر سے استخراج کئے ہین اور
کھیتی کہ بنا اوسکی فقط مینہہ پر ہے اور وہ فقط ارادہ قدرت میرے مین ہے اور پرورش مواشی
اور کثرت نسل اور دودہ و صوف و پشم و پوست اور حیوانات کے بقا اور زندگی محض اثر میری
قدرت کا ہے کیونکہ موت حیوانات مین دخل نہین ہے اور اگر جسمون کے بیمار ہونے اور اچھے
ہونے مین محتاج کسی معبود کے ہوتی ہو اور اوس سبب سے خوشامد کرتے ہو ہوا کا چلانا اور بدبو
بیمار اور اچھا کرنا محض میرا کام ہے اگر ہزارون طبیب جمع ہون اور لاکھون دوائین خرچ
کرین تو بگڑی ہوئی طبیعتون کو اپنے موافق نہین کرسکتی اور ہوا ے ہر موسم کو موافق مقتضا
اوس موسم یا وبائون کو ہرگز دور نہین کرسکتے اور اگر جنون اور شیاطین سے کہ عبارت دیو اور
پری سے ہے ڈر کر افسون خوانون پاس التجا کرتے ہو پس اوسکی انتہا بھی میرے ساتھہ ہے
کہ آلہ عمل شیاطین اور جن کا مادہ ہوا ہے اور اگر تماشا عجائب و غرائب کو دیکھتے ہو پس
اگر ہزار حیلہ باز جمع ہون اور دس ہزار طلسم ظاہر کرین ایک فعل عادی مستمر میری کو
حکایت نہین کرسکین کہ بہاری بہاری ابرون کو معہ کروڑہا من پانی کے بے حیلہ اور
صنعت اور بے اعتماد کسی چیز کے آسمان و زمین کے درمیان معلق رکھتا ہون اور
اوس مین سے ہرگز ایک قطرہ بھی نہین گرتا جبتک مین حکم نہ کرون اور چونکہ ہر نعمت

ارسلنا فیکم رسولا منکم یتلوا علیکم آیاتنا ویزکیکم ویعلمکم الکتاب والحکمۃ ویعلمکم ما لم تکونوا تعلمون

دنیا دی نعمتوں مین سے متفرع ہین چیزون پر ہے پس حمت حقیقۃً اور اصالۃً میرے ساتھہ مخصوص ہے
اور دوسری عبارت مین کہہ سکتے ہین کہ دلائل ہشتگانہ جو کہ اس آیت مین مذکور ہوئی جامع تمام
مخلوقات کو ہین اس واسطے کہ پیدایش آسمان مین ستارے و برج و فرشتے اور ارواح
مندرج ہین اور خلقت زمین مین نہرین پہاڑ چشمے کانین داخل ہین اور اختلاف شب
روز مین برس ماہ گھڑیان دقیقے اور قسمین روشنی و تاریکی کے شامل ہین بلکہ تمام
رنگ بہی اس مین داخل ہین اور مینہہ کے برسنے مین تمام کائنات الجو منظور ہے اور زمین کے
زندہ کرنے مین قسم قسم کے غلے اور میوے اور پہل اور سبزیان اور پہول وغیرہ جلوہ گر
ہین اور گردش ہوا مین تمام عجایبات کرۂ ہوا کے اور عالم اصوات اور نغمات اور آلات
عجیبہ اور اکثر اسباب ساعت شناسی کی کہ آوازین نادر ہر وقت دیتے ہین سمجہا جاتا
ہے اور کشتیون کے جاری ہونے مین اشارہ ہی طرف تمام ترکیبات صناعیہ کے جو کہ موالید
ثلثہ سے مرکب ہوتے ہین اس واسطے کہ کشتی مرکب ہی جسم معدنی یعنی لوہے سی اور جسم
نباتی یعنی لکڑی سے اور جسم حیوانی سے کہ ناخدا ہے اور اوسکو مددگار اور باعث حاجت
کے اوسکے جاری کرنے مین مدد دیتے ہین باوجود اسکے کشتی کا جاری ہونا دو جسم
عنصری پر شامل ہے ایک پانی دوسری ہوا اور ابر معلق اشارہ ہے طرف تمام علامات
جو ہیسکے جیسے قوس اور ہالہ وغیرہ کہ تمام کا حدوث ایک ہی طریقہ پر ہے اور جب
یہہ چیزین تمام جوہرون کو گہیرنے والے اور چند اعراض کو بہی شامل ہین پس دوسرے
مخلوق محسوس اور معقول نہ رہے کہ اوسکے ساتھہ استدلال کرین اور نیز یہہ دلائل ہشتگانہ
جامع ہین درمیان دلیل ہونے اور نعمت ہونے کے اور باوجود اسکے بہت سی نعمتین
ہین کہ دولتمند اور محتاج اور شریف اور صحیح اور بیمار اور عالم و جاہل اور مومن و کافر
اور صالح و فاسق اون مین برابر ہین نشان دنیا ان دلائل ظاہرہ کا توحید اور رحمت پر
کہ نعمت ہاے حاضرہ ہین کمال باعث ہین اسبات پر کہ تمام خلائق اوس ذات پاک کو
عبادت اور محبت سے خاص کرین اور اوسکے غیر کو اوسکے برابر نہ سمجہین وَمِنَ النَّاسِ اور
یعنی فرقہ آدمیون سے کہ ممتاز ساتھہ عقل اور شعور کے ہین تمام مخلوقات سے اور مرتبہ

نعمت کو پہچانتے ہین مَنْ یَّتَّخِذُ ایک گروہ ہے کہ راہ کمال گمراہی ہین اگرچہ آدمیت سے
گذرتے ہین مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ سوائے اللہ کے کہ منعم حقیقی اور محبوب بالذات سوائے
اوس کے دونو عالم مین نہین ہے اَنْدَادًا ہمسر خدا کے حالانکہ اسقدر دلائل ظاہرہ عقول اوسکے
کو اوسکے برابر ہونے سے منع کرتے ہین اگرچہ ایک آدمی ہو چہ جائے یہہ کہ تمام گروہ پہر اعتقاد
ہمسری پر بہی اکتفا نہین کرتے بلکہ ہر چیز کو برابر خدا کے کرلتے ہین یُحِبُّوْنَھُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ
یعنی اونکو دوست رکہتے ہین مثل اوس دوستی کے کہ خدا کے ساتھہ رکہنی چاہیئے اسواسطے کہ
اللہ تعالیٰ کو بالذات اور بالاصالۃ دوست رکہنا چاہیئے اور جو چیز کہ اوسکے علاوہ یا اوسکے حکم
کی وجہ سے محبوب ہے جیسی انبیاء اور اولیاء و صلحا یا اس سبب سے کہ اللہ تعالیٰ کے کرنے
سے وسیلہ حاجت روائی کا یہہ آدمی ہوا جیسے مال اور اولاد اور وطن و خانہ وغیرہ کے
اور یہہ لوگ بے سمجھہ علاقہ محبت بالذات اور اصالۃً اون لوگون سے رکہتے ہین بعضے
اون مین سے بسبب سفالت طبع اور رزالت نفس کے اونکو محبت خدا کے برابر کرین جیسے
عورتین اور اولاد اور یار دوست اور رئیس امیر بادشاہ اور دلیل برابری محبت کی یہہ
ہے کہ جسوقت مرضی ان اشخاص کی مرضی خدا کے ساتھہ یا التزام طریقہ آبا و اجداد اور اطاعت
رئیسون اور بادشاہون اور امیرون کے مخالف شریعت کے پڑے وہ متردد ہوتی ہین اور
حیرت مین پڑتے ہین کہ ہمکو کیا کرنا چاہیئے ان کو راضی رکہنا چاہیئے یا اللہ تعالیٰ کو اور بعضی
اون مین سے غیر جنس اپنے کو مثلاً روپیہ مال اسباب جانورون کو خدا کے برابر کرتے ہین
اور توجہ خاطر اور مہربانی اور خبرگیری اونکی اور اہتمام بحال اور فکر پرداخت اور تکثیر اوس کے
مین اس قدر غرقاب ہین کہ خدا سے غافل ہوجاتے ہین اور اوقات عبادت کو برباد دیتے
ہین اور بعضے اون مین سے ارواح مدبّرہ اور ملائکہ موکلہ مخلوقات کو یا ارواح انبیاء
اور اولیاء اور عباد اور زہاد اور علماء کو بلا ملاحظہ علاقہ بندگی کے محبوبیت اوسکی کو بالاستقلال
برابر محبت اللہ تعالیٰ کے کرتے ہین اور نذرین اور قربانیان اون کے نام کرتے
ہین اور احکام اون کے کو بے تامل برابر وحی ناطق الٰہی کے شمار کرتے ہین بلکہ بعضے
اون مین سے ایسی صورتون اور شکلون کے ساتھہ اور اونکے قبور اور معابد اور مساکن

موضح القرآن
اور ناشکری کرو
يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ۚ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ۝
اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو مدد ڈھونڈھو ساتھ صبر کے بندگی مین کوشش اور محنت کرنے اور نماز پڑھنے سے یعنی خدا تعالیٰ کی بندگی کرنے مین محنت ہوتی ہے اور ہم ہم کرنے سے مدد چاہو بیشک خدا تعالیٰ ساتھ صبر کرنے والون کے ہے جو لوگ اپنی امان اور پناہ مین رکہتا ہے
وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

سکے ساتھہ وہ افعال کرتے ہین جو کہ مسجد مین اور خانہ کعبہ مین کرنی چاہیئن کہ سر زمین پر رکھنا اور
گرد اگرد پہرنا اور دست بستہ بصورت استقبال نماز مین کہڑا رہنا حالانکہ یہہ محبت اونکی مقتضا ے
ایمان بخدا اور خدا کے واسطے نہین ہے تا کہ خدا کے نزدیک مفید ہوا ور اوسکی رضا مندی مین
کام آوے اسواسطے کہ یہہ محبت حد محبت مخلوق سے گزر گئے اور ایمان مین لازم ہی کہ محبت
مخلوق اور خالق مین فرق کرے وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اور جو شخص کہ ایمان لاے ہین اگرچہ
بعض ان چیزون کو خدا کے واسطے اور اوسکے حکم سے محبوب رکہتے ہین اور
واسطے وصول نعمت آدمی کے سمجہتے ہین اور بندہ کو مطیع جانتے ہین لیکن نہ اس قدر کہ ۳
خدا کے برابر کردین بلکہ وہ اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ یعنی بہت سخت اور محکم تر دوستی خدا مین ہین
اور نیز اون چیزون سے اس واسطے کہ خدا تعالی کو بالاصالۃ دوست رکہتے ہین اور ان
چیزون کو اس قدر کہ جس سے ظاہر ہو محبت الٰہی اور باندازہ حکم اللہ تعالی کے دوست رکہتے ہین
اور جب کوئی سبب اون مین محبت الٰہی کا نہین پاتے اون کی محبت ان چیزون سے
عداوت و بغض کے ساتھہ بدل ہو جاتے ہے اور نیز ہر چیز کو مخصوص ساتھہ ذات الٰہی کے
اور فائض اوس جناب سے سمجہتے ہین اور وسائل کو اوّل سبب نہین جانتے اور اگر سبب
جانتے ہین تو صرف اللہ تعالی ہی کو جانتے ہین جیسے قلم دوات سیاہی کاغذ اور متصدی
اور خدمتگار و چوبدار و داروغہ خزانہ اور عامل پرگنہ عطاے پروانہ بادشاہی اور نیز نسبت
محبت اوس گروہ کی برابر کرتے ہین اس واسطے کہ یہہ گروہ دوستی بے استحقاق کے
ان چیزون سے رکہتے ہین اور دوستی اہل ایمان کی خدا کے ساتھہ بسبب استحقاق
ذاتی سکے ہے اور جو چیز کہ بسبب استحقاق کے ہو سخت تر اور مضبوط تر ہوتی ہے
اوس چیز سے کہ بے استحقاق ہو اور نیز دوستی اہل ایمان کی خدا کے ساتھہ دائمی
اور باقی ہے اور دوستی اوس گروہ کی اون چیزون کے ساتھہ زائل اور فانی
اسواسطے کہ کافر عذاب دیکہکر اون چیزون سے بیزار ہون گے اور بجاے نعرہ
محبت کے تبرّا کرین گے چنانچہ عنقریب آتا ہے اور نیز دوستی اہل ایمان کے
خداکے ساتھہ راحت اور شدت اور بیماری و تندرستی اور شادی اور غم اور لذّت

وَلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ
وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ
الْخَوْفِ وَالْجُوْعِ
وَنَقْصٍ مِّنَ الْاَمْوَالِ
وَالْاَنْفُسِ وَالثَّمَرٰتِ
اور جو کوئی مارا جاوے اللہ کی راہ میں
اون کو مردہ مت کہو بلکہ وے زندے ہیں
لیکن تم نہیں سمجہتے

اور الم مین برابر ہوتی ہے اور دوستی جاہلون کی اون چیزون کے ساتھ اگر نقصان اور قباحت دیکھین تو دشمنی سے بدل ہوجاتی ہے اور نفرت کرنے لگتے ہین اور جسوقت کہ معبودون اور مشکل کشایون سے ناامید ہوجاتے ہین تو اونکی طرف سے مونھہ پھیر لیتے ہین اور خدا کی طرف متوجہ ہوجاتے ہین جیسا کہ آیت فَإِذَا رَكِبُوا فِي الْفُلْكِ دَعَوُا اللَّهَ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ مین حکایت اونکی حال کے مذکور ہے اور آیت يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ أَخِيهِ وَأُمِّهِ وَأَبِيهِ مین مرقوم ہے اب ہم یہہ بیان کرتے ہین کہ محبت خدا کی کیا معنے ہین علماے ظاہر کہتے ہین کہ محبت ایک نوع ہی خواہش سے اور خواہش ایسی چیز کے ساتھ متعلق ہوتی ہے کہ جسکا ہونا نہ ہونا عقل کے نزدیک محتمل ہو اور ذات وصفات باریتعالی کی چونکہ واجب الوجود ہین تعلق محبت ذات اور صفات اللہ تعالی کے ساتھ معقول نہین پس معنے محبت اللہ تعالی کے یہہ ہین کہ عبادت اور اوسکے طاعت کو دوست رکھے یا ثواب اور رضامندی کو دوست رکھے اور اہل سلوک اور محبت کہتے ہین کہ کمال محبت کا ذات کے ساتھ ہے اور محبت نام میل دل کا ہے خواہ کسی غرض پر موقوف ہو یا نہو اس واسطے کہ اگر محبت مین غرض ضرور ہوا ور ہر چیز کو دوسری چیز کے واسطے دوست رکھے تو دور اور تسلسل لازم آتا ہے اور جسوقت کہ ہم اپنے حال سے بسبب وجدان اور تجربہ کے دریافت کرتے ہین کہ بعض اوقات مرد عالم کو فقط اوسکے علم کے باعث بدون توقع غرض کے دوست رکھتے ہین اور ایسے ہی مرد شجاع کو فقط اوسکی بہادری کے باعث اور زاہد کو اوس کے زہد کے سبب پس ذات اقدس الہی کو کہ جامع ہر کمال ہے اور ہر کمال ذاتی ہے کیونکر دوست نہ رکھین اور جس قدر کہ باوجود اوس کے زیادہ کیجاوے اور علامات قدرت اور اوسکی حکمت کے زیادہ نظر مین آوین اور اوسکی نعمت اور احسان کو اپنے اوپر اور تمام مخلوقات پر زیادہ ملاحظہ کیا جاوے تو محبت ترقی اور تضاعف قبول کرتی ہے یہانتک کہ غلبہ محبت کا دل پر غالب آجاوے اور التفات بغیر خدا نہ رہے اور حظوظ نفس سے فنا حاصل ہوجاوے اور علامت محبت الہی کی یہہ ہے کہ محبان اور محبوبان خدا کو دوست رکھے اور خدا کے دشمنون سے دشمنی رکھے اور گناہ کے گرد نہ پھرے اور عبادت

کہ وہ ذہب دین کے دشمنوں سے الشنے کا اور بھوک کے کال میں اور علمی کے وقت اور نقصان مال کا خدا تعالی کی راہ میں خرچ کرنے سے یا اوپر لڑنے جانے کے وقت اور نقصان جانوں کا ہے بیچ لڑائی میں مارے جانا اور اٹھالینے میں سختی اور بیماری اور نقصان میووں کا آفت ارضی و سماوی سے یا پھلوں کا مرجانا ہے جو وہ میوے ہیں دل کے باغ میں ایسی باتوں میں آزمانا ہے تو معلوم ہو جو کون شخص ایسی مصیبتوں میں خدا تعالی کی رضا پر راضی ہے اور صبر

کو کمال شوق اور خوشی سے ادا کرے اور مال کو نہایت خوشی سے اوسکی راہ مین قربان کرے اور
آیات اور احادیث بے شمار اسباب مین ہین اور حق مین حضرت ابراہیم علیہ السلام کے
لفظ خلیل اللہ ارشاد فرمایا ہے اور محبت خدا کو بہترین وسائل نجات کا کیا چنانچہ
صحیحین مین وارد ہوا ہے کہ جنگل کا بسنے والا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا
اور پوچھا کہ قیامت کب ہوگی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا افسوس تو نے کیا
سامان آخرت کا کر لیا ہے کہ اوسکے آنے کا حال پوچھتا ہے کہا کہ یا رسول اللہ مین نہ
روزہ رکھتا ہون اور نہ بہت نماز پڑھتا ہون مگر اس قدر ہے کہ خدا اور رسول کو تہ دل سے
دوست رکھتا ہون فرمایا کہ خوش رہو ہر شخص اپنے محبوب کے ساتھ ہے اور تحقیق
المقام یہہ ہے کہ محبت ایک کیفیت ہے علاوہ ارادہ اور خواہش کے اور حاصل اوس
کیفیت کا میل ہے بالاضطرار طرف اوس چیز کے ہان یہہ کیفیت چونکہ غیر ذوات الارادہ
مین نہین ہے اس سبب سے مشتبہ بالارادہ ہے اور نیز گاہے یہہ کیفیت بعد تصور نفع
اور ضرر کے دل پر وارد ہوتی ہے مانند ارادہ اور خواہش کے اسی سبب سے اسکو
عین ارادہ کہتے ہین حالانکہ یہہ کیفیت نہ ارادہ ہے اور نہ موقوف برارادہ بلکہ اگر کوئی
کیفیت مشابہ اوس سے رکھے تو میل طبعی اجسام کا طرف اوس چیز کے ہے اس قدر
فرق ہے کہ یہہ میل ذوات الارادہ مین مخلوق ہے اور وہ میل غیر ذوات الارادہ مین
ہے اور یہہ میل دل اور روح مین ہوتا ہے اور وہ میل قالب اور جسم مین خصوصاً وہ محبت
کہ کسی غرض سے نہو جیسے محبت فرزند اور اپنی نفس کی کہ کچھہ مشابہت رکھے ساتھ میل طبعی کے
اور اسی واسطے بعض عرفا نے فرمایا ہے **بیت** اصل میری سوزش مستانہ کا جذبہ
ہوا ہے کیونکہ اپنی اصل پر ہے جذبہ ہر عنصری **بیت** وہ ہمین کہینچے لئے جاتا ہے
دلبر کی طرف + پس ہمارے دل مین ہے تاثیر مقناطیس کی + بالجملہ محبت بندہ کو
خدا کے ساتھہ اوس قسم محبت سے کہ کسی غرض کے واسطے ہو اور تصویر نفع اور ضرر سے
حاصل ہوتی ہے سمجھنا چاہئیے اور ظاہر آیات اور حدیث کی تاویل مین قدم رکھنا
نچاہئیے اور اسی واسطے بطور غصہ کے ارشاد ہوا کہ یحبونہم کحب اللہ ہو سطے

کہ محبت بندہ اور ہے اور محبت خدا اور اور اگر حال محبت اون لوگون کا کہ مخلوقات کو خدا کا
ہمسر کہتے ہین اور محبت کے باب مین خدا کے برابر کرتے ہین بخوبی ملاحظہ کیا جاوے تو البتہ
معلوم ہوجاوے گا کہ محبت اونکی مبنی اوپر غرض انتفاع اور استمداد کے ہے اگرچہ قابل
اس محبت کے وہی ذات پاک ہے نہ مخلوقات لیکن اس گروہ کی بینائی پر پردہ مضبوط
پڑگیا ہے اور غیر اللہ تعالیٰ سے مدد چاہتے ہین اور اللہ تعالیٰ کو حلیم اور بردبار سمجھتے ہین
اور اوس کے غیرت اور شدت عذاب سے نہین ڈرتے وَلَوْ يَرَى اور اگر جانتے ہو
الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اے لوگو ستم والو کہ کہیں خدا کا ہمسر بناتے ہو اور کبھی نذرین
اور قربانیان غیر کے واسطے کرتے ہو اور اونکی عبادت اور طاعت اور محبت کرتے
ہو اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ یعنی جسوقت دیکہین گے عذاب الٰہی کو دنیا مین بسبب
بیمار ہونے یا مصیبت آنے یا فقر و فاقہ کے اور اوس وقت امید وار مدد کے ہونگے
اور چاہین گے کہ ہمکو اس عذاب سے رہا کرین اور وہ یہہ امید پوری نہ کرسکین گے
اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا یعنے اس مضمون کو کہ قوت اور قدرت محض خدا کے ہی
واسطے ہے تمام امور مین کوئی چیز مال و فرزند و یار و دوست اور بادشاہ
امیر و زیر پیغمبر اور فرشتہ اور پری بدون اوسکے حکم کے مدد نہین کرسکتے اور اگر
بالفرض اون کو خدا کے برابر قوت بہی ہوتی تب بھی خدا کے برابر بنانا ہرگز روا نتھا
اس واسطے کہ خدائے تعالیٰ کو برابر کرنے مخلوق سے غیرت آتی ہے اور غضب
آتا ہے وَاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ تحقیق عذاب خدا کا سخت ہے البتہ
ہمسرون خدا سے دست بردار ہوتے مین بلکہ بیزار ہوتے ہین لیکن وہ ان دونون
مضمون کو کیا اوسوقت نہین جانتے تھے بلکہ عذاب الٰہی کو بسبب ناخوشی ہمسرون اور
چشم نمائی اون کے کہ ادائے نذرون اور قربانیون اور عبادت مین قصور کیا تھا
حمل کرتے ہین اور زیادہ تر رضامندی اور خوشامدی مین کوشش کرتے ہین مگر ہان
اوسوقت جان جائینگے کہ اونکو فائدہ نہوگا اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِيْنَ اتُّبِعُوْا یعنے جس وقت کہ
اون کے کہے ہوئے سے بیزار ہوجائین گے جیسا کہ گمراہی کی پیشوا اور رئیس اور

موضح القرآن
اور بعضے سے ادبی
لوگ راہ چلتے ہوسنیں
جو خدا تعالیٰ ان سے
خوش ہے فائدہ
صفا اور مروہ دو پہاڑ
ہیں مکے کے شہر میں
حضرت کے وقت سے جاکر
حج کرتے تو ان پہاڑوں
کا بھی طواف ضرور کرتے
اور پیچھے سے ان دونوں
پہاڑوں پر کفر کے وقت
بت غلط بانی نے
لوگوں کی رکھیں اور جاہل
لوگوں نے ان پہاڑوں
پر بت رکھے تھے جب
مسلمان ہوئے لوگ
تو سمجھے کہ شاید ان پہاڑوں
کا طواف بھی رسم کفر کی
ہے اس واسطے یہ آیت
اتری کہ بت وہاں سے
دور کر دو اور

اور حاکم بے دین اور شیطان وسوسہ ڈالنے والے مِنَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا یعنی اون آدمیون سے کہ اونکی
تابعداری کے باعث کفر مین پڑے تھے اور وہ لوگ دنیا مین جھوٹے وعدے اپنی گرم بازاری
کے واسطے دیتے تھے اور کہتے تھے کہ آخرت مین تمپر کوئی نقصان ہو تو وہ ہمارے ذمہ ہے
اوس وقت کنارہ کرین گے اور کہین گے کہ ہم ان سے واقف نہین ہین اور ہمنے ان کو
کفر کا مشورہ نہین دیا تھا کہ عذاب اونکا ہمپر لازم نہ آوے لیکن یہہ تبرّا کہنا اور کنارہ
کرنا کچھہ فائدہ نہ دیگا اس واسطے کہ اللہ تعالیٰ علام الغیوب اون کے گمراہ کرنے اور بہکانے
پر مطلع ہے اون کو مہمل نہ چھوڑے گا بلکہ اپنے سزا پائین گے وَرَاَوُا الْعَذَابَ اور عذاب
جانب گمراہ کرنے سے دیکہین اور نیز وَتَقَطَّعَتْ بِهِمُ الْاَسْبَابُ منقطع ہو جاوینگے
تمام اسباب تابعیت اور متبوعیت کا اور قربت اور دوستی کا اور انکار اور تبرا اور گریز کا
اور تمام عہد و پیمان کہ دنیا مین باندھتے تھے اور جب تابعدار اور پیرو دیکہین گے کہ ہمارے
بہکانے والے ہمارے مددگاری سے کنارہ کرتے ہین اوس وقت جان جائین گے کہ خدا
کا ہمسر بنانا محض خطا تھا اور قدرت و قوت فقط خدا ہی کے واسطے ہے ہر چیز مین ہماری مدد
کرتے تھے اور ہمسے گریز نہین کرتے تھے اور نیز جان جائین گے کہ حق تعالیٰ ہر چند حلیم اور
بردبار ہے لیکن غیرت والا ہے اور اثر غیرت اوس کی کا شدّت عذاب ہے کہ ہمارے
بہکانے والے اوس سے ایسا ڈر کر اپنے کو ہم سے بچاتے ہین لیکن اوس وقت مین
ان دونون باتون کا جاننا مفید نہ ہوگا اور ناچار ہو کر کف افسوس ملین گے وَقَالَ
الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا اور کہین وہ لوگ کہ پیروی کی ہے اونہون نے بہکانے والون کے
کہ اونکی سبب سے کفر مین مبتلا ہو رہے تھے اور خدا کا اون کو ہمسر بنایا تھا جب دیکہین گے
کہ یہہ بہکانے والے ہم سے تبرّی کرتے ہین اور اونکی تبرّی اون کو مفید نہین ہے
اور مزہ گمراہی کا دیکھا اور خوب چکھا پس معلوم ہوا کہ دنیا مین تبرّی سے فائدہ ہے
نہ عقبیٰ مین اور وہ اب ہاتھہ نہین آتا ہے لَوْ اَنَّ لَنَا كَرَّةً کہ کاش ہم چلے جائین واپس
دنیا مین کہ ہم اون سے گمراہ کرنیکا بدلہ لین فَنَتَبَرَّاَ مِنْهُمْ كَمَا تَبَرَّءُوْا مِنَّا کہ ہم اون سے
ایسے ہی بیزار ہون گے جیسے کہ وہ ہم سے اب بیزار ہوئے ہین اور یہہ بیزاری اونکی

اِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللّٰهِ فَمَنْ حَجَّ الْبَيْتَ اَوِ اعْتَمَرَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ اَنْ يَّطَّوَّفَ بِهِمَا وَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا فَاِنَّ اللّٰهَ شَاكِرٌ عَلِيْمٌ
بیشک جو صفا اور مروہ
دو پہاڑ ہین مکہ مین
وہ دونون
سے طواف ان دونون
پہاڑون کا یہی نشانیون
اللہ تعالیٰ کی سے ہے
پھر جو کوئی حج کرے
اوسکے گھر کا یا زیارت
سے تو اوسپر گناہ
نہین وہ کہ طواف کرے
ان دو پہاڑون کا اور
جن نے بیچ بیچ ...
کچھ ثواب ہے اور جو کوئی
اپنی خوشی سے نیک کام
سے تو خدا تعالیٰ

سوای حسرت و افسوس کے کچہہ فائدہ نہوے گی لیکن یہی ایک حسرت اون پر نہو گی بلکہ كَذٰلِكَ يُرِيهِمُ اللّٰهُ اَعْمَالَهُمْ حَسَرٰتٍ عَلَيْهِمْ دکھاوے گا اون کو اللہ تعالی بہت سی حسرتین اس طرح پر کہ صرف دل ہی مین حسرت نہوگی بلکہ اوسکا اثر ظاہر مین متحقق ہوگا یعنی اون کی صدقات اور عبادات سب رائگان جائین گی اور کچہہ بکار آمد نہونگی اور اونکی اعمال کفر یعنی غیر خدا کا پوجنا اور اون کے نام کی قربانیان اور منتین موجب غیرت الہی کا ہوکر موجب شدت عذاب کا اون پر ہوگا یعنی اون کو مضرت اور تکلیف پہونچی گی اور یہہ حسرتین اون کی تمام نہون گی کیونکہ یہہ موقوف ہونے عذاب کے حسرت زائل ہونیپر ہوگی اور عذاب جب موقوف ہوگا کہ جب وہ دوزخ سے نکلین وَمَا هُمْ بِخٰرِجِيْنَ مِنَ النَّارِ اور وہ دوزخ سے کبہی نہ نکلین گے اور قاعدہ عربی کا یہہ ہے کہ مسند الیہ جب مقدم ہوتا ہے تو فائدہ حصر کا دیتا ہے یعنی یہہ کافر کبہی دوزخ سے نہ نکلین گے باقی سب گناہگار جو ایمان والے ہین شفاعت کی وجہ سے یا چندے دوزخ مین رہ کر نکلین گے اور جب کہ گمراہ ہون اور گمراہ کرنے والون کو سواے حسرت کے اور کچہہ حاصل نہ ہوا تو يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اے لوگو چیزون کو خلاف حکم شرع کے اپنے اوپر بسبب تابعداری اپنے پیشواؤن کے حرام نہ کرو اسلئے کہ یہہ تابعداری بہی ایک نوع کی ہمسری خدا سے ہے مثلاً یہودیون نے بعض اشیا کو کہ اون کی شریعت منسوخہ مین حرام تہین جیسے دودہ اور اونٹ کا گوشت اور چربی دنبہ کی اور جانور ناخن دار جیسے کبوتر اور شتر مرغ اب بہی حرام سمجہہ رکہا ہے اور مکہ کی مشرک لوگ بحیرہ کو یعنی اونٹنی کا دودہ روک رکہتے ہین اور وصیلہ یعنی وہ بکری کہ ساتہہ دفعہ بچہ دے چکی ہوا ور آٹھوین دفعہ نر و مادہ ایک دفعہ جنے اور سائبہ یعنی جسے بوجہ نذر چہوڑ دین اور حام کو یعنی وہ اونٹ کہ دس دفعہ بچہ جنوا چکا ہو حرام سمجہتے ہین اور ہنود گاے اور بہینس کے گوشت کو اور بعضے عرب کے قبیلے جیسے بنو ثقیف اور بنو عامر بن صعصعہ و خزاعہ و بنو مدلج گہی اور پنیر کو اور بعضی عابد مسلمان ٹھنڈی پانی اور لذیذ کہانے کو اور بعض جاہل اپنے اور اپنے عزیزون کی بیماری مین نذر مانتی ہین کہ فلانی چیز ہم نہین

قو زدان سب سبب کہ جلنے والا ہم کو دوزخ ... بڑی کامون کا ان الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلْنَا مِنَ الْبَيِّنٰتِ وَالْهُدٰى مِنْ بَعْدِ مَا بَيَّنّٰهُ لِلنَّاسِ فِي الْكِتٰبِ اُولٰٓئِكَ يَلْعَنُهُمُ اللّٰهُ وَيَلْعَنُهُمُ اللّٰعِنُوْنَ بیشک وہ لوگ بہی عالم یہود کے حسد اور دشمنی سے چہپاتے ہین اس چیز کو جو ہم نے بہیجا ہے نشانیاں روشن اور راہ دکہانا توریت میں یعنی نشانیان اور نبی آخر زمانہ کے پیغمبر کے سو وہ چہپاتے ہین بعد اسکے جو ہم نے بیان کین

کہاوین گے یعنی ہمارے اوپر حرام ہے تاکہ شفا ہو جاوے اور بعضی ناعاقبت اندیش غصہ کی حالت
مین قسم کھا بیٹھتے ہین کہ فلانی شے کو ہمنے حرام کیا اسلیئے کہ کسی کو حرام کرنا کارخانہ خدا مین
شریک ہونا ہے اسواسطے کہ حلال اور حرام کرنا اشیاء کا خدا ہی کا مرتبہ ہے دوسرے کو
لائق نہین کہ اوسکے ملک مین تصرف کرے علاج اس فعل قبیح کا یہہ ہے کہ حرمت اون
اشیاء سے توبہ کرین كُلُوا مِمَّا فِي الْأَرْضِ یعنی کھاؤ تم جو کچھہ کہ زمین مین ہے اسواسطے کہ
زمین اور جو چیز کہ اس مین ہے سب ملک خدا ہے اور تم خدا کے بندے ہو پس جبکہ تمکو زمین
مین سکونت کا ارشاد کیا تو معاش بھی اوس مین سے کی ہان مگر چاہیئے کہ وہ چیز
حَلَالًا حلال ہو اور حلال اوسکو کہتے ہین کہ شریعت پیغمبر آخر الزمان مین اوس چیز کی
ممانعت نہو اور نیز چاہیئے کہ طَيِّبًا پاک ہو تعلق حق غیر اور غصب اور خیانت اور دغا اور رشوت
اور سود اور چوری سے مالک کے اوسکو نہ لیا ہو اسواسطے کہ جو چیز فی نفسہ حلال ہو لیکن حق غیر اوس سے
متعلق ہوا اور وہ غیر اوسکے کہلانے پر راضی نہو پس وہ شے ایسی ہے کہ گویا پاک چیز نجاست
آلودہ نجس ہوئے اور وہ پاک نرہے پس جو چیز کہ اوسمین دونو شرط یعنی حلال اور پاکی کی جمع ہون
تو اوسکے کھانے سے پرہیز نہین چاہیئے اسلیئے کہ یہہ شیطانی وسوسہ ہے وَلَا تَتَّبِعُوا خُطُوَاتِ
الشَّيْطَانِ یعنی پیروی قدمون شیطان کی مت کرو کہ کوئی حکم اپنی طرف سے مقابلہ حکم
خدا تعالی مین کرو جیسکہ شیطان نے مقابلہ حکم الٰہی مین کہ سجدہ حضرت آدم کو تھا مقابلہ
کیا اور کہا کہ مین بہتر آدم سے ہون کہ مجکو آگ سے پیدا کیا اور اوسکو خاک سے اور تم
پیروی شیطان کی کس طرح کر سکتے ہو حالانکہ إِنَّهُ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِينٌ تحقیق وہ
تمہارا دشمن ہے اور اپنی دشمنی ظاہر کرتا ہے اور جسنے پیروی اپنے دشمن کی کی دیدہ و دانستہ
اپنے تئین ہلاکی مین ڈالا اور دشمنی فقط چیزون کے حلال و حرام سمجھنے مین نہین
ہے بلکہ ہر شے مین دشمنی کرتا ہے إِنَّمَا يَأْمُرُكُم نہین حکم کرتا تمکو مگر بِالسُّوءِ برائی کا
تاکہ مستحق عذاب آخرت کے ہو وَالْفَحْشَاءِ اور بیحیائی اور بے مروتی کا تاکہ نظر
خالق و مخلوق مین حقیر ہو جاؤ وَأَن تَقُولُوا عَلَى اللَّهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ اور اللہ تعالی
پر دروغ کہو تم تاکہ کفر مین پڑ جاؤ اور تمہاری اعتقادات کہ سرمایہ ایمان کا ہین

و نشانیاں اور لوگوں کے
واسطے کتاب توریت میں
وہی لوگ جو چھپاتے ہیں
صفت آخری زمانہ کی
نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کی ان کو اپنی رحمت سے
پھٹکارتا ہے خدا تعالیٰ اور
لعنت کرتے ہیں ان پر
لعنت کرنے والے یعنی
فرشتے اور سب لوگ اور
شیاطین لعنت کرتے ہیں
الا الذین تابوا و
اصلحوا وبینوا
فاولئک اتوب
علیہم وانا التواب
الرحیم مگر وہ لوگ
جنہوں نے توبہ کی اور
نیکی سے اور
کھلم کھلا ظاہر
ایمان لائے اور مان
کیا سامنے اپنے اور بیان کی
صفت محمد صلی اللہ علیہ

برباد ہوجاوین اگر کوئی کہے کہ شیطان سوائے ان امور کے اور کچہہ بھی یعنی امر نیک کے لئے جیسے کہ
ایک بزرگ سے منقول ہے کہ اون کو شیطان صبح کی نماز کے واسطے ہمیشہ جگایا کرتا تھا
اسلئے کہ ایک دفعہ اون سے نماز صبح کی فوت ہوگئی اونہون نے اس قدر گریہ وزاری
کی کہ اللہ تعالیٰ کو اوسپر رحم آیا اور ثواب دوچند اوس نماز سے عنایت کیا اسکا جواب
یہہ ہے کہ شیطان اپنی ہر امر و نہی مین مقصود بدی رکہتا ہے اگرچہ ضمن بدی مین نیکی ہو
مثلاً کبہی ایک چیز سے کہ وہ بہت بہتر ہے طرف ایک چیز کے کہ وہ اوسے کچہہ کم ہی کہینچتا ہے
تاکہ آہستہ آہستہ اپنا تابعدار کرلے اور پہر بالکل امر بد مین مصروف کرے اور کبہی ایک
چیز نیک سے کہ آسانی سے حاصل ہو طرف چیز نیک زیادہ کے کہ وہ مشکل ہے
کہینچتا ہے تاکہ بسبب زیادتی مشقت کے اوس سے نفرت ہوجاوے اور اوس پہلے نیک
کام سے بھی محروم رہ جاوے اور کبہی بخوف حاصل ہونے ثواب عظیم کے ایک کام سے
دوسرے کام مین کہ اوسقدر ثواب نہین رکہتا اگرچہ نیک ہے مصروف کرتا ہے جیسے کہ
قصہ مقصود مین شیطان کا محروم رکہنا ثواب سے تہا نہ اداے نماز بالجملہ جب آدمی نے قرآن
شریف کو یہانتک سنا ہے یقیناً جانتا ہے کہ شیطان ملعون درگاہ خدا تعالیٰ ہے اور
اوسپر رحمت خدا نہین ہے اور دشمنی اوس کی اولاد حضرت آدمؑ سے موروثی ہے
اور خلقت کے بہکانے پر کمر بستہ ہے اور ظاہر ہے کہ جو امر ملعون ہے تو حال مامور اور
اوسکے تابعدار کا کیا ہوگا اور نیز جب آمر دشمن موروثی ہو تو مامور کو کیا فرمادے گا ہرچند
ورود اس آیت کا منع کرنا تحریم کا حلال سے ہے لیکن اون دو قید سے سمجہا جاتا ہے کہ کہانے
مین احتیاط چاہیئے تاکہ حلال پاک ہو اور جو چیز کہ حلال نہو جیسے کہ مُردار اور خون اور شراب
اور سور اور اکثر جانور درندے نجاست کہانے والے یا حلال ہو لیکن بسبب تعلق حق غیر کے
پاک نہو جیسے ملک غیر بدون اوسکی اجازت کے مثلاً کسی کے بکری غصب کے ہوئی
یا طعام بطریق رشوت کے لیا ہو کہانا انکا جائز نہین ہے اور اسیواسطے ابن مردویہ ابن
عباس رضہ سے روایت کرتے ہین کہ ایک روز یہہ آیہ شریفہ آنحضرت صلعم کے
پاس پڑہے جاتے تہے سعد ابن ابی وقاص رضہ نے عرض کیا کہ یارسول اللہ دُعا

ہو الرحیم الرحمٰن داہ ... کی بہی ... بہی ہے ہم وہ لوگ جنہوں نے توبہ کی ان پہر اپنی رحمت کرنے کو یعنی ان پر رحمت کر اور میں ہون توبہ قبول کرنے والا مہربان جو جلد عذاب نہیں کرتے بندوں پر اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَمَاتُوْا وَھُمْ کُفَّارٌ اُولٰٓئِکَ عَلَیْھِمْ لَعْنَةُ اللّٰہِ وَالْمَلٰٓئِکَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِیْنَ بیشک وہ لوگ جو کافر ہوئے اور کفر ہی کے حال میں مر گئے وہی لوگ ہیں جن پر لعنت ہے خدا تعالیٰ کی اور فرشتوں کی اور سب لوگوں کی لعنت ہے





فرماؤ تاکہ اللہ تعالی مستجاب الدعوات مجکو کرے حضرت نے فرمایا کہ اے سعد اپنے کھانے مین بہت احتیاط کر کہ حلال و پاک ہوتا کہ خود بخود مستجاب الدعوات ہو جاوے پہر حضرت نے قسم کھا کے ارشاد فرمایا کہ بعض وقت آدمی لقمہ حرام کھاتا ہے اور شامت اوس لقمہ سے دعا اوسکی چالیس دن تک مقبول نہین ہوتی اور ہر بندہ کہ گوشت اوسکا سود اور رشوت سے بہرا ہو دوزخ اوسکو زیادہ لائق ہے اور عبد بن حمید ابن عباس سے روایت کرتے ہین کہ ہر قسم اور نذر کہ آدمی سے حالت غضب اور غصہ مین سرزد ہوتی ہے داخل خُطُوَاتِ الشَّيْطَانِ ہے اور نیز حسن البصری رحمتہ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ ایک شخص آپ کے پاس آیا اور کہا کہ مینے قسم کھائی ہے کہ اگر فلان کام کرون تو تنہا پیدل خانہ کعبہ کا حج ادا کرون حضرت نے کہا کہ یہہ خطوات شیطان سے ہے سوار ہو اور حج ادا کر اور سوگند ملنے کا کفارہ دے اور نیز جابر بن زید سے روایت ہے کہ ایک شخص نے نذر کی کہ اپنی ناک مین حلقہ چاندی کا ڈالے جابر بن زید نے کہا کہ یہہ سب خطوات شیطان سے ہے کفارہ سوگند کا دے اور یہہ کام مت کر کہ ساری عمر گناہ مین گرفتار رہے گا اور نیز ابو مجاز سے مروی ہے کہ اوس نے تفسیر لَا تَتَّبِعُوا خُطُوَاتِ الشَّيْطَانِ مین نذور فی المعاصی کو لکھا ہے اور عجب یہہ ہے کہ آدمی دام شیطان مین اس قدر گرفتار ہین کہ بسبب رسوم آبا و اجداد کے حلال چیز کو حرام جانتے ہین اس قدر اصرار کرتے ہین کہ شرع خدا سے زیادہ جانتے ہین وَإِذَا قِيلَ لَهُمُ اتَّبِعُوا مَا أَنْزَلَ اللهُ یعنے جس وقت کہا جاتا ہے کہ پیروی اوس چیز کی کرو کہ اللہ تعالی نے نازل کی اور وسوسہ شیطان اور طریقہ باپ دادا کو چھوڑ دو قَالُوا تو کہتے ہین کہ ہم پیروی حکم خدا کی نہین کرتے اسلئے کہ ہمارے مین اس قدر کہان لیاقت ہے کہ حقیقت حکم الہی کو دریافت کرین اور ہمکو کہان سے یقین ہو کہ جو کچھ تم کہتے ہو حکم الہی ہے بَلْ نَتَّبِعُ مَا أَلْفَيْنَا عَلَيْهِ آبَاءَنَا یعنے بلکہ پیروی اوس رسم کی کرین گے جسپر اپنے باپ دادا کو پایا ہے جس چیز کو وہ کھاتے تھے ہم بھی کھاوینگے اور جس کو وہ حرام جانتے تھے

ہم بہی حرام جانتے ہین اسلئے کہ باپ دادا ہمارے ہمسے زیادہ عقلمند تہے اگر اس رسم و رواج مین
نقصان پاتے ہرگز اوسپر عمل نکرتے اور نیز ہم اگر خلاف اپنے باپ دادا کے کہانے پینے
مین بیباکی کرین مطعون خلائق اور خصوصًا اپنی اقارب و قبیلہ کے ہون اور ہمکو
برادری سے خارج کرین اور ہمارے ساتھہ نشست و برخاست اور نکاح وغیرہ موقوف
کرین جیسے کہ بسبب انہین عذرون کے قوم ہنود مین مثلاً بقال کایستہہ رجپوت وغیرہ رواج
ورسم قدیمی سے باہر نہین ہوتے اور بعضے جاہل مسلمان بہی انہین کے سکہلانے سے ترک
نکاح بیوہ و رسوم باطلہ مین یہی عذر بیان کرتے ہین اور ابن اسحٰق اور ابن حاتم ابن عباس رضی
سے روایت کرتے ہین کہ ایکدن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہودیون سے ہمکلام ہوئے
اور خوبی اسلام سمجہائی اور ترک قبول اسلام مین اسقدر لاجواب کیا کہ کوئی عذر نرہا اور
قطع کلام اسپر ہوا کہ رافع بن خارجہ اور مالک ابن عوف اور دیگر دانشمندون نے کہا کہ
حقیقت دین تمہارے کی مسلم لیکن ہمنے اپنی باپ دادا کو اسپر نہین پایا وہ ہم سے
عقلمند اور بہتر زیادہ تہے پس اللہ تعالی نے یہہ آیت نازل فرمائی اور ارشاد ہوا کہ ان سے
پوچہو آ یعنے یہہ پیروی باپ دادا کی کرین گے بہرحال خواہ صواب پر ہون یا خطا پر
وَلَوْ كَانَ آبَاؤُهُمْ اگرچہ باپ دادا اونکی کہ بحکم الولد سر لابیہ یعنی پسر نمونہ
باپ کا ہے لَا يَعْقِلُونَ شَيْئًا نہین سمجہتے کسی چیز کو اچہی بری مین تمیز نہین کرتے
اور نفع و نقصان مین فرق نہین کرتے اور دیوانونکی سی حرکات بے ربط کرتے ہین وَلَا يَهْتَدُونَ
اور نیز راہ نہین پاتے سمجہانے اور رہبری کی اسواسطے کہ سمجہانے سے وہی شخص سمجہتا ہے
کہ فی الجملہ عقل و شعور رکہتا ہو اور اونکو عقل معاد کی بالکل نہین ہے گو عقل معاش رکہتے
ہون اور ظاہر ہے کہ اگر باپ دادا کسی کے دیوانے اور بے عقل ہوئے ہون ہرگز پیروی
اون دیوانون کی نکرینگے پس یہہ لوگ کس طرح پیروی باپ دادا کی ہرحال مین
اختیار کرتے ہین اور یہہ لوگ عقل معاشی باپ دادا پر فریفتہ ہوکر اون کے افعال و
اقوال کا مقدمہ دین مین اتباع کرین تو یہہ عین خطا ہے اسلئے کہ عقل معاش کی اور
ہے اور فہم دین کا اور ہے باپ دادا اون کے مقدمات دین کو بالکل نہین سمجہتے تہے

کلام کرنے سے عالم میں سو ثابت ہوا کہ خدا رکھتے ہیں ان سے یک شہر کا معبود بہت ہو نہیں سکتا - اور محمد صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کہتے ہیں کہ ایک خدا تعالی ہی ہمارے عالم کا کام بناتا ہے سو کوئی دلیل لاوے اپنی بات پر تب ہم سچ جانیں یہ خدا تعالی نے اس آیت میں نشانیاں اپنی قدرت کی بیان کیں کہ اِنَّ فِي خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَالْفُلْكِ الَّتِي تَجْرِي فِي الْبَحْرِ بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ بیشک پیدا کرنے میں آسمانوں کے

بلکہ ان مقدمات میں حد انسانیت سے باہر تھے اور دریافت منفعت اور مضرت اور حسن و قبح کی اونکو
ہرگز حاصل نہ تھے اور اسکی دلیل یہہ ہے کہ وہ بلاشبہ کافر تھے وَمَثَلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا
اور مثال اون لوگون کی کہ کافر ہوگئے ہین سمجھنے مقدمات مین اور سمجھانے مین كَمَثَلِ الَّذِىْ
مثال اوس جانور کی ہے کہ يَنْعِقُ مانند کوے کی آواز بلند کرتا ہے واسطے جمع کرنے یا بہگانے
کی بِمَا لَا يَسْمَعُ اون حرف سے کہ نہین سنتا اون کو اِلَّا دُعَآءً مگر بلانے کو وَنِدَآءً اور
فریاد کرنیکو کہ اوسکے واسطے بلاتا ہے یا کسی چیز سے ڈراتا ہے اور بہگاتا ہے بالکل اوسکو اوس
آواز سے نہین معلوم ہوتا اور جب اپنے تئین دریافت نہوا تو سننے والون کو کیا
دریافت ہوگا پس یہہ سننا بحساب سمجھنے کے سننا نہین ہے جب اصل دریافت نہوا
تو منفعت اور مضرت خصوصًا آخرت کے کس طرح دریافت ہوگی اور اسی واسطے کہا
جاتا ہے کہ تمام کافر خواہ پیشوا و خواہ مقلد و خواہ باپ دادا و خواہ لڑکے صُمٌّ
بہرے ہین اور اگر بالفرض اس شنیدن کو سننا اختیار کرین تو اظہار حق اور نطق مین
- بُكْمٌ گونگے ہین اسواسطے کہ اظہار حق اون کی زبان سے ہو ہی نہین سکتا اور
درحقیقت عُمْىٌ اندھے ہین جب انہون نے حقیقت کو نہ دریافت کیا بیان
کسطرح کر سکین گے اور جب سمجھنا فرع احساس ہے اور محسوسات مبادے
معقولات کی ہین اور انہون نے مبادی کو گم کر دیا ہے فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ
پس وہ عقل نہین رکھتے ہین مقدمات دین مین گو جانورون کی طرح عقل معاش
رکھتے ہون اور جب اونکو مقدمات دین مین عقل نہوئی پس اتباع اونکا بعینہ اتباع جانورین
کا ہوا اس جگہ چند فائدے ہین اول یہہ ہے کہ يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ خطاب عام ہے مسلمان
و کافر کو حالانکہ حنفیہ و اکثر اہل اصول کے نزدیک کافر مخاطب فروع دین کے نہین
ہو سکتے ہین اور یہہ خطاب بفروع دین ہے جواب اسکا یہہ ہے کہ چونکہ کافر
اہلیت ثواب کی نہین رکھتے ہین لہذا جو عمل کہ اوسپر ثواب مترتب ہو اوسکے مخاطب
نہین ہو سکتے لیکن مناجات قسم معاملات و عادات سے کہ جنکا کرنا اور نہ کرنا برابر
اور نہ اونکے کرنے پر ثواب اور نہ کرنے پر عذاب اوسکی ساتھ کافر بھی مخاطب ہو سکتے ہین

جیسا بہت بڑا اونچا اور بڑا
بے نہایت اور بے
سہارے تمام رکھا ہے
اور زمین کیسے پیدا کرنے
میں کیسی کشادہ
اور مضبوط بالکل پھیلائی
ہے اور بدلنے میں
رات اور دن کے ہوتے
آنے اور پیچھے جانے
اپنے اپنے موسم میں
آتے ہیں اور اس
کشتی کے چلنے میں
جو دریا میں بہتی جاتی
ہے ساتھ اس چیز
کے جو فائدہ پہنچاوے
لوگوں کو سوداگری
سے یہ سب نشانیاں
ہیں خدا تعالیٰ کی قدرت
کی وَمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ
مِنَ السَّمَآءِ مِنْ مَّآءٍ
فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ

دوسرے یہہ ہے کہ اس آیت مین لفظ الفینا واقع ہوا اور سورہ مائدہ اور سورہ لقمان مین لفظ وجدنا اسکی کیا وجہ ہے جواب اہل عربیت نے لکھا کہ الفی خواہ مخواہ متعدی بدو مفعول ہے اور وجد دو معنون مین مشترک ہے ایک معنی سے متعدی بیک مفعول ہوتا ہے اور دوسرے معنون سے متعدی بدو مفعول پس قرآن مین اول جگہ وہ لفظ کہ صریح معنے متعدی بدو مفعول ہے لائے کہ مقصود اوس جا وہی معنی ہین اور آیندہ موقع مین شہرت کے لفظ وجدنا پر اکتفا کیا کہ سابق قرینہ معنے مراد کا ہو چکا ہے اور اہل تدقیق نے کہا ہے کہ ہر چند الفی اور وجد اصل معنی مین مشترک ہین لیکن الفی اکثر معنے معقولہ مین مستعمل ہوتا ہے اور وجد اکثر اعیان محسوسہ مین اور چونکہ سابق اس سورہ مین ذکر کیا گیا ہے کہ یہہ آدمی حقیقت مین تابع شیطان ہین اور دشمنی اوسکے محسوس نہین ہے لہذا مناسب ہوا کہ اس جگہ لفظ الفی مستعمل ہوا اور سورہ مائدہ مین مذکور ہوا ہے کہ پہلے جاہل بحائر اور سوائب کو حرام جانتے تھے اور خدا پر افترا کرتے تھے اور یہہ دو نو امر محسوس اور مسموع تھے اور سورہ لقمان مین بھی مذکور ہوا ہے کہ بعض آدمی بے دلیل عقلی اور شرعی کے مقدمات دین مین مکابرہ کرتے ہین اور بے شبہہ یہہ امر بھی محسوس اور مسموع ہے لہذا ان دونون صورتون مین لفظ وجدنا مناسب ہوا تیسرے یہہ ہے کہ اس سورہ مین لا یعقلون شیئا ارشاد ہوا اور سورہ مائدہ مین ایسی ہی مقام پر لا یعلمون شیئا یہہ فرق کس نکتہ پر مبنی ہے اسکا جواب یہہ ہے کہ نفی کرنا عقل کا نکوہش مین زیادہ تر ہے بسبب نفی کرنے علم کے اسواسطے کہ آدمی باوجود عاقل ہونیکے جاہل ہوتا ہے اور بے عقل نہین ہوتا مگر طفل یا دیوانہ اور جب اس جگہہ کافرون نے بل نتبع ما وجدنا کہا تو صریح دشمنی اور استکبار کیا پس عقل کی نفی اونکے پیشواؤن سے اس مقام مین مناسب تر ہے اور سورہ مائدہ مین کفار نے فقط اسی قدر حکایت کی کہ حسبنا ما وجدنا علیہ آباءنا اور اس دعوے کے رد مین نفی علم مین کافی ہی اسلئے کہ جہل پر اکتفا نہین ہو سکتا چوتھے یہہ ہے کہ اس آیت مین دو طریق سے ابطال تقلید کا اشارہ ہے پہلے یہہ کہ مقلد سے پوچھنا چاہیئے کہ تو جس کی

موضح القرآن
مو تہا وبث فیھا من کل دابۃ و تصریف الریاح والسحاب المسخر بین السماء والارض لآیات لقوم یعقلون ۔ اور اس مین نشانی ہے جو اتارا ہے خدا تعالی نے آسمان سے پانی پھر جلایا اس پانی سے زمین کو جو سبزی کی پیدا ہوئی بعد مرنے اسکے جو خشک اور بے رونق ہو رہی تھی اور بکھیر اور پھیلا دیا زمین پر ہر طرح کے جانورون کو اور پھیر اور بدلنا ہواؤن کو جو کوئی باد پروائی اور کوئی پچھائی ہے اور کبھی گرم اور کبھی سرد

تقلید کرتا ہی وہ تیری نزدیک محق ہے یا نہین اگر اوسکی محق ہونے کو نہین پہچانتا ہے تو باوجود احتمال
مبطل ہونے کی کیون تقلید کرتا ہے اور اگر محق ہونا پہچانتا ہے تو کس دلیل سے اگر دوسرے کی
تقلید سے تو اسی طرح اوس تقلید مین کلام ہوگا اور تسلسل لازم آوے گا اور اگر عقل سے پہچانتا
ہے تو اوسکو معرفت حق مین کیون نہین صرف کرتا ہے اور عار تقلید اپنے پر کیون گوارا کرتا
ہے دوسرا طریق یہہ ہے کہ جسکی تو تقلید کرتا ہے اگر اوس مسئلہ کو اوسنے بھی تقلید سے جانا
ہے تو تو اور وہ دونون برابر ہوئے اوسکو کیا ترجیح ہے تاکہ تو تقلید اوسکی کرے اور اگر اوسنے
دلیل سے جانا ہے تو تقلید اوس وقت تمام ہو کہ تو بھی اوسی دلیل سے اوس مسئلہ کو جانے ۲
ورنہ تو مخالف ہوگا نہ مقلد اور جب تجھے اوسی دلیل سے معلوم ہوا تو تقلید ضایع ہوئے۔
پانچوین یہہ ہے کہ سیپارہ الم مین ایسے ہی آیت مین فرمایا ہے فَهُمْ لَا يَرْجِعُونَ اور
اس جگہہ فرمایا فَهُمْ لَا يَعْقِلُونَ اس مین کیا فرق ہے اسکا یہ جواب ہے کہ یہہ
آیت اوس سیپارہ مین اون منافقین کے حال مین ہے کہ ایمان لاکر پھر ایمان سے
دور ہو گئے تھے اور رجوع نہین کر سکتے تھے اور اس جگہہ کافرون کے حال مین کہ اصلا
ایمان ہی نہین رکھتے اور حسن ایمان کو نہ سمجھے پس ہر لفظ اپنے اپنے مقام پر چسپان ہے
اور جب معلوم ہوا کہ کافر جبتک کہ دام شیطان مین گرفتار ہین اصلا قابلیت فہم خطاب
کی نہین رکھتے اور حیوانات کی مانند عقل معاش بدون عقل معاد کے رکھتے ہین پس ایسی حالت
مین پیروی مَا اَنْزَلَ اللّٰهُ اون سے ممکن نہین ہوسکتی اس واسطے کہ پیروی اوس
حالت مین ہو کہ مثل انسان کے ادراک و شعور و فہم رکھتے ہون اور وہ اس بات مین
بہرے گونگے اندھے ہین پس سمجھنا چاہیئے کہ یَا اَیُّهَا النَّاسُ خطاب عام محض واسطے
الزام حجت اور عذر کے دور کرنیکے واسطے ہی مقصود بالذات خطاب اہل ایمان سے ہے
اوسی واسطے خطاب خاص کرکے فرمایا یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اے لوگو کہ ایمان لائے ہو اور
حواس و عقل تمہاری مقدمات دین مین سالم اور درست ہین سمجھو کہ مقتضائے محبت و ایمان
خدا کا یہہ نہین ہی کہ لذیذ اور بامزہ اشیاء کی کھانے سے پرہیز کرو بلکہ مقتضائی ایمان
یہہ ہی کہ حکمت الٰہی کو غایت مقصود اوس حکمت کا پہچانو اور جو اشیاء کہ اللہ تعالیٰ

آیات
[illegible] زمین ہیں
[illegible] اور [illegible]
[illegible] سے [illegible] بعد اوس
[illegible] سے [illegible]
خدا تعالیٰ کی [illegible] سے
آسمان اور زمین کے
بیچ مین [illegible] سبب
یہہ نشانیان ہین
جو [illegible] کی قدرت
خدا تعالیٰ کی [illegible] سے
سمجھنے والون کے
واسطے [illegible] ہین
وَمِنَ النَّاسِ مَنْ
یَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ
اَنْدَادًا یُّحِبُّوْنَهُمْ
کَحُبِّ اللّٰهِ اور [illegible]
[illegible] شخص
بعضا [illegible]
[illegible] سوا
[illegible] شریک
خدا تعالیٰ کی [illegible]
[illegible] یعنی وہ [illegible]
[illegible] خدا تعالیٰ سے برابر
[illegible] اور محبت
[illegible]
رکھتا ہے ان سے [illegible]
محبت خدا تعالیٰ کی

نے کھانے کے واسطے پیدا کین ہین مقصود اون سے کھانا ہے اور مقتضاے محبت کا یہ ہے
کہ جو چیز محبوب عطا کرے اوسکو تمام خوشی سے استعمال مین لاوے یہانتک کہ عاشق
معشوق کے ہاتھ سے تلخ چیز کو شیرین جانکر کھاتے ہین پس کُلُوا مِن طَیِّبَاتِ مَا
رَزَقْنَاکُم کھاؤ تم اشیاء حلال اور پاک جو کہ ہمنے تمہارا رزق کیا ہے اگرچہ لذیذ اور
گران قیمت ہوان اور اگر تمہین یہہ خوف ہو کہ اشیاء لذیذہ کھانے سے گرفتار حظ نفس کے
ہو جائینگے اور عبادت خدا سے بازرہ جاوینگے تو ایسے تدبیر کرو کہ عین حظ
نفس مین مشغول عبادت رہو وَاشْکُرُوا لِلّٰہِ یعنے خدا کا شکر کرو تم اس واسطے کہ
لذیذ نفیس چیز کے کھانے سے کہ مرغوب طبع ہو دل سے شکر نکلتا ہے اور اس قسم کا
شکر عمدہ عبادت ہے اور موجب زیادتی محبت منعم حقیقی کا ہے اور یہہ عبادت بدون
تلذذ نفس کی ادا نہین ہوتی پس اس تلذذ کو عبادت کا وسیلہ گردانو اور وسیلہ
عبادت کو عبادت جانو اور بھی شان عارفون کی ہے کہ عادات کو عبادات
کرتے ہین ہان ناقص لوگ عبادت کو نفس کشی اور فقر و فاقہ و خشک خوری و خش پوشی
مین منحصر جانتے ہین اسلئے کہ اونکی طبیعت ایسی ہی عبادت سے مالوف ہے اور اپنے پیشواؤن
سے ایسی ہی عبادت دیکھتے اور سنتے آئے ہین لیکن درحقیقت یہہ خالص عبادت خدا
کی نہین بلکہ رضامندی طبیعت اور اپنی عادت کی آمیزش ہے جیسے کہ ایک خاوند نے
اپنے غلام کو ایک حکمت کے لئے راحت اور خواب و آرام کے واسطے فرمایا اور وہ غلام کوتہ
نظری سے سمجھا کہ یہہ آرام مجھے خدمت مولا سے بازرکھتا ہے چاہئیے کہ مین خواب و
آرام ترک کرون اور محنت شاقہ کرکے خدمت مولی مین کمربستہ رہون پس یہ اطاعت
درحقیقت اطاعت وہم و خیال اپنے کی ہے نہ تابعداری خاوند کے پس تم اس طرح نہ کرو
اِنْ کُنْتُمْ اِیَّاہُ تَعْبُدُوْنَ اگر تم خالص عبادت اوسکی کرتے ہو اور وہم و خیال و عادت اپنی
کو دخل نہین دیتے ہو اسواسطے کہ منظور عبادت سے رضامندی معبود ہے جس طرح کہ
راضی ہو بیت گر طمع خواہد ز من سلطان دین ✣ خاک بر فرق قناعت بعد ازین ✣
بیت ہمسے گر منظور ہووے خود طمع سلطان کو ✣ پس نکالین سب طرح کے خواہش و ارمان کو ✣

والذین امنوا اشد حبا للہ ولو یری الذین ظلموا اذ یرون العذاب ان القوۃ للہ جمیعا وان اللہ شدید العذاب اور وہ لوگ جو ایمان لائے ہین سو وہ بڑی محبت رکھتے ہین خدا تعالی کی اور اگر دیکھین ظالم یعنی مشرک جس وقت کہ عذاب دیکھینگے کہ تمام قدرت اور قوت اور زبردستی خدا تعالی ہی کو ہے اور یا بھی کہ اس وقت کہ خدا تعالی بہت بڑا عذاب کرنے والا ہے اذ تبرا الذین اتبعوا من

جیساکہ نفس کا شکستہ کرنا اور لذائذ کا ترک کرنا موجب ایک طرح کی عبادت کا ہے یعنی ایسے ہی کہانے پینے خداداد مین فراخی کرنا ایک نوع کی عبادت ہے یعنی شکر بلکہ یہہ راہ محبت کی طرف کہینچتی ہے اور محبوب معبود اصلی ہے اور باوجود اسکے شکر بھی اللہ تعالی کا ہے اور ترک کرنا ایسے بواعث اور دواعی کا اوس جناب کی رضامندی کے خلاف رستہ طے کرنا ہے کہ بندگی مین رخنہ ڈالتا ہے اور حدیث قدسی مین بروایت معتبر وارد ہوا ہے کہ انی والجن والانس فی نباء عظیم اخلق ویعبد غیری وارزق ویشکر غیری یعنی میرا جن اور انس سے عجب قصہ واقع ہوا ہے کہ پیدا مین کرتا ہون اور عبادت دوسرونکی کرتے ہین اور رزق مین دیتا ہون اور شکر غیرون کا کرتے ہین اور فقہا نے لکہا ہی نعمتون الہی کا کہانا جو کہ بندہ کو پہونچتی ہین اصل مین مباح ہین اور صیغہ امر کہ کلوا وارد ہی اجازت کی واسطے ہے نہ واسطے تکلیف کے لیکن کبہی کہانا واجب بہی ہوجاتا ہی جیسے کہ وقت ہلاکت کے ضعف سے طاقت حرکت کی نرہے اور کبہی مستحب ہوتا ہے جیسے کہ واسطے موافقت مہمانون کے اور زید بن علی بن حسین علیہم السلام سے کہ مشہور زید شہید ہین منقول ہے کہ کہتے تہی کہ اگر کوئی ان تین تقریب سے کہانے پینے مین تکلف کرے محسوب نہین ہوتا اور حساب آخرت مین معاف ہے مہمان کے واسطے اگرچہ خود بہی اوس طعام سے کہاوے اور افطار اور سحری روزہ دار کے واسطے گو آپ ہی ہو اور مریض کہ رغبت طعام مین کم کرتا ہو مگر تفسیر چیزون مین لیکن بعض زہاد صحابہ اور تابعین نے باوجود اس نص صریح کے لذائذ اور نفائس کہانی کے اشیاء کو بسبب خوف بازرہنے نعمت منعم سے اور حاصل کرنے واسطے نفس پروری کے عوام کو منع کیا ہے اور آپ بہی بسبب حفظ مرتبہ پیشوائی کے کہانے ایسے اشیاء سے پرہیز کیا ہے اور اسی قسم سے ہے جو کہ ابن سعد نے عمر بن عبد العزیز سے روایت کیا ہے کہ وہ ایک روز مجلس مین فرماتے تھے کہ آج رات مینے مالیدہ کھایا سو شکم مین کچہہ تکلیف سے ہے اس واسطے کہ مین اس قسم کے کہانون کا معتاد نہین ہون خوش آمدیون نے عرض کیا کہ یا امیر المومنین حق تعالی کتاب مین فرماتا ہے کہ کلوا من طیبات ما رزقناکم واشکروا اللہ تم کس واسطے طعام لذیذ نہین کہاتے

کہا کہ افسوس تم اس آیہ سے کیا سمجھ گئے مراد طیب سے حلت کسب ہے نہ کہ نفاست ولذت اور
دلیل اسکی یہہ ہے کہ آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ تحقیق اللہ قبول نہین کرتا مگر طیب اور تحقیق
اللہ تعالی نے مسلمانون کو اوسی چیز کا حکم کیا ہے جسکا پیغمبر کو کیا ہے جیسے فرمایا ہے
یَا اَیُّهَا الرُّسُلُ کُلُوا مِنَ الطَّیِّبَاتِ وَاعْمَلُوا صَالِحًا اور فرمایا یَا اَیُّهَا
الَّذِینَ اٰمَنُوا کُلُوا مِنْ طَیِّبَاتِ مَا رَزَقْنَاکُمْ اور حضرت صلعم
نے فرمایا ہے ایک آدمی سفر دراز کر کے پریشان سر اور بکھرے ہوئے بال اور غبار آلود
ہو کر حج کو جاتا ہے اور وہان جاکر ہاتھ پھیلا کر دعا مانگتا ہے یارب یارب اور حال یہہ ہے
کہ خوراک اور لباس اوسکا حرام سے ہی اور لڑکپن سے حرام مین پرورش پائی تو
اوس کی دعا کب قبول ہو اور یہہ حدیث صحیح ترمذی مین بروایت حضرت ابوہریرہ
موجود ہے لیکن اس توجیہ پر عمر بن عبد العزیز متاخرین نے دو طرح سے اعتراض کیا
ہے اول یہہ کہ اگر طیبات سے اشیاء حلال مراد ہو تو حرف من کہ تبعیض کیواسطے
ہے یہی درست و مناسب نہین ہوتا اسواسطے کہ حلال چیزین سب کھانے کے لائق ہین پھر مقید
بعض کے ساتھ کیون کیا اسکا جواب یہہ ہے کہ معنی تبعیض کے بنظر اجزاے ماکولات
کے سمجھنا چاہیئے نہ بنظر افراد ماکولات کے اور جو چیز کہ حلال ہے اور بعض اجزا اوسکے حرام
ہین تو اون اجزا کو کھانا نہ چاہیئے جیسے خون اور فضلہ اور دونون فرج اور خصیے اور حرام مغز
اور سپچہ کتب فقہ مین تصریح کی ہے اور نیز حلال چیز بھوک سے زیادہ کھانی حرام ہے
پس حلال کا بعض سے مقید ہونا صحیح ہے دوسرا اعتراض یہہ ہے کہ اگر طیبات
سے حلال مراد ہو تو تکرار بے فائدہ آیہ گذشتہ یَا اَیُّهَا النَّاسُ کُلُوا مِمَّا
فِی الْاَرْضِ حَلَالًا طَیِّبًا مین لازم آتی ہے اسکا جواب یہہ ہے کہ تکرار بیفائدہ
نہین ہاں کہ یہہ صفت کاشفہ ہے یعنی جو چیز کہ اذن شرعی سے حلال ہے ویسے ہی وہ
پاک بھی ہے نجس نہین ہو اور بالفرض اگر طیب سے حلال ہی مراد ہے تو لازم نہین ہے
کہ لذائذ مین فراخ روی سمجھی جاوے اسواسطے کہ علماے سلف کا طیب کی معنون مین
بہت اختلاف ہی اور اوسکی ایک معنی لذیذ اور خوش آیندہ کے ہین تو کیا ضرور ہے کہ

(١) اور کہیں سے دو رہا کہ
جو نا بیزاری کرتے تم
یعنی شرک کہین سے
جو کیا اچھا ہوتا جو ہمیں
دوبارہ جانا ہوتا دنیا میں
تو ہم بیزاری کرتے ان
بتون سے جیسے کہ
بیزاری کی انہون نے
ہم سے کَذٰلِکَ
یُرِیْهِمُ اللّٰهُ اَعْمَالَهُمْ
حَسَرٰتٍ عَلَیْهِمْ
وَمَا هُمْ بِخٰرِجِیْنَ
مِنَ النَّارِ
دکھاویگا اللہ تعالی
مشرکون کو کام ان کے
افسوس دلانے کو اور
نکلنے والے نہین
ایسے ہی سمجھین ہم اچھے
کام کرتے ہین جیسے
حج اور عمرہ اور صدقات
صلہ رحمی اور مہمانداری

اس جگہ یہی معنی مراد ہون اور بعضون نے کہا ہی کہ طیب حلال سے زیادہ خاص ہے یعنی کسب اوسکا گناہ کے ساتھ ملا ہو جیسے کہ سوداگری مین جہوٹی قسم کھا کر اسباب فروخت کیا ہو اور جانور کی پشت پر بوجہ زیادہ لادا ہو اور مزدورون اور بیلون سے تکلیف مالایطاق لی ہو اور بعضون نے کہا ہی کہ حلال وہ ہے کہ مفتیون نے اوسکی حلت کا فتویٰ دیا ہو اور طیب وہ ہے کہ اوسکی دل مین بہی شبہ حرمت کا نرہے جیسے گروی مکان کا کرایہ اور زمین گروی کا محصول کہ مالک نے برضا و رغبت کے حلال کر دیا ہو تو اس سبب سے علما روین منع نہین کر سکتے لیکن گرودار خوب جانتا ہے کہ یہہ رضامندی بسبب احتیاج قرض کے ہی تو یہہ رضامندی نہین ہے اور اسی باب مین حدیث وارد ہے کہ اپنے دل سے فتویٰ طلب کرے اگرچہ مفتی نے فتوی دیدیا ہو اور بعضون نے کہا ہے کہ حلال طیب وہ ہے کہ بقدر ضرورت بروجہ کفاف کے کفایت کری اور نفس کو اوسکے حق سے زیادہ نہ دے اور اوسکو لذت حاصل ہو مثلاً کہانا اسقدر کہ بہوک جاتی رہے اور پوشاک اسقدر کہ ستر پوشیدہ ہو جاوے اور سردی اور گرمی سے محفوظ رہے اور مسکن اس قدر کہ عورتون کا پردہ رہے اور سردی اور گرمی اور مینہہ کو باز رکہے **نظم** تنگ گھر تھا حکیم لقمان کا ✣ جیسا حلم و درد و درمان کا ✣ ساری شب بیکلی گذرتی تھی ✣ وا ہوسے دن بہر کی سر پہ گرتی تھی ✣ ایک بے عقل نے کہی یہہ بات ✣ اس مین کیونکر گذرتی ہے اوقات ✣ تب کہا اوسنے ہان بہت ہے یہہ ✣ واسطے موت کے بہت ہے یہہ ✣ جاننا چاہیئے کہ حدیث شریف مین وارد ہوا ہے کہ سب سے پاک چیز وہ ہے کہ انسان اپنے کسب سے حاصل کرکے کہاوے اور علماء کا اس مین اختلاف ہے کہ سب سے اچھا کسب کونسا ہے سو سنئے بہتر کسب جہاد اور لڑائی کفار سے ہے اس واسطے کہ حدیث شریف مین آیا ہے کہ ہر نبی کا ایک پیشہ تھا اور میرا پیشہ جہاد راہ خدا مین ہے اور اوس کسب کے بہتر ہونے کی وجہ یہہ ہے کہ غازی کلمۂ دین کے بلند کرنے مین کوشش کرتا ہے اور اوسکے ضمن مین حلال مال لوٹ مین پاتا ہے لیکن شرط یہہ ہے کہ ارادہ جہاد کے اپنے دل مین قصد لوٹ کا نکرے اور اپنی نیت خالص رکہی اور پہر تجارت ہے

علی الخصوص وہ تجارت کہ مسلمانونکی حاجتین دُور کرے جیسی حدیث مین آیا ہی کہ الجالب
مرزوق والمحتکر ملعون یعنی تاجر کہ ایک شہر سے دوسرے شہر مین واسطے نفع رسانی
مسلمانون کے اشیا لیجاوے مرزوق ہے اور جو کہ اشیاء سوداگری کو روک رکھے ملعون ہے
اور تجارت کہ بہ نیت نفع رسانی مسلمانون کے ہو تو وہ تجارت حکم عبادت کا رکھتی ہے اور پھر
کھیتی کہ اس مین بھی نیک نیت حاصل ہونے قوت آدمیون اور جانورون کے ہوتی ہے
اور نیز اعتماد اور توکل قوی رحمت الٰہی پر کہ باران اور ہوا سے ہوتا ہے اور ان تینون
کسب کے علاوہ جو کسب ہین اون مین باہم زیادہ فضیلت نہین مگر کتابت کہ دینی
کتب کی حفاظت کے واسطے اور اخبار انبیا اور ملفوظات اولیا کی محفوظ رہنے
کے واسطے ہو بہ نسبت اور پیشون کے بہتر ہے اور ان کے بعد وہ پیشے اور صنعتین کہ بقاے
عالم کے واسطے ہین معماری اور گل کاری اور اینٹ اور چونہ بنانا اور روغن کشی اور
روئی دُھنتا اور جولاہہ گری اور درزی گری اور آٹا پیسنا بہتر ہین بہ نسبت اون صنعتو
کے کہ فقط تکلف اور تفاخر اور زینت کے واسطے ہون جیسے زرگری نقاشی کارچوبی و
حلواگری اور عطر بیچنا اور رنگریزی وغیرہ اور یہہ صنعتین جو اپنے موقع پر ہون تو کراہت
نہین ہے بخلاف اون کسبون کے جن مین نجاست آلودہ ہو یا بدخواہی خلق یا گناہ
الٰہی پر مدد ہو یا بہت دروغ کہنا اور دغا اور فریب لازم آتا ہو جیسے کہ شاخ کشی
اور قصابی اور غلہ کا روکنا اور مُردہ دُھلوانا اور غسل کرانا اور ناچنا اور نقل کرنا اور
شکری سے کھیلنا اور دلالی اور وکالت اور امامت اور اذان پر اُجرت لینا اور خدمت
مسجد اور تلاوت قرآن اور تعلیم پر اُجرت لینا سب مکروہ ہین لیکن قرآن کی تعلیم اور تلاوت
پر اُجرت لینا اب مکروہ نہین ہے کہ سبکا فتوی اسی پر ہے اس سبب سے کہ تعلیم قرآن بدون
اُجرت کی بالکل گم ہو جاوے اور اس دولت عظمیٰ سے آدمی محروم رہ جاوین بالجملہ منطوق
اس آیت کا یہہ ہے کہ جو چیز بے شبہ حلال ہے اور گو لذیذ و نفیس و گران قیمت ہو اوسکا
کھانا جائز ہے اور بہ نیت ادای شکر مستحب ہے اور اصلا مخالف مقتضای ایمان اور
محبت الٰہی کی نہین ہی ہان مخالف ایمان اور منافی محبت کے یہہ ہے کہ حرام اشیاء

اور بعضے جانور جو [illegible] ناجائز جانتے یا حرام جانتے اور [illegible] کو حلال سمجھتے آیت اُتری یا ایہا الناس کلوا مما فی الارض حلالا طیبا ولا تتبعوا خطوات الشیطان انہ لکم عدو مبین اے آدمیوں کھاؤ وہ چیزیں جو زمین میں پیدا ہوتی ہیں حلال پاکیزہ اور ستھری اور تابعداری مت کرو شیطان کی بہکانے اور چالاکی کی جو وہ حلال کو حرام اور حرام کو حلال بتاتا ہے سو مقرر شیطان تمہارا دشمن ہے صریح ہو

کو کھاوے اور رضامندی اللہ سے دور ہو جاوے لہذا اللہ تعالیٰ نے لذائذ اور منافع کی چیزون
کو حرام نہ کیا بلکہ اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ نہین ہین حرام تمپر وہ چیزین کہ معمول طبائع سلیمہ کی ہین
جیسے ہرن - بکری - گاے - بہینس - نیل گاے - گورخر اور کبوتر یا تیتر اور اور
جانور چرندہ و پرندہ مگر اَلْمَيْتَةَ مردار کہ خود بخود مر گیا ہو یا کسی نے اوسکو شرعاً ذبح نہ کیا ہو مثلاً
گلا گھوٹ کر مار ڈالا ہو یا لکڑی و پتہر سے مارا ہو یا چہت پر سے گرکر مر گیا ہو یا کسی جانور نے
سینگ سے مار ڈالا ہو یا کسی درندہ نے مارا ہو تو یہہ سب مردار ہین اور مردار کا حرام کرنا عین
حکمت ہی اسواسطے کہ پاک کرنیوالا بدن جانور کی روح ہی اور جب روح اوس سے جدا ہوئے
تو اوسکی عفونات کا دور کرنیوالا نرہا پس وہ عفونات اوسکے تمام بدن کو فاسد کردیتے ہین
اور بہت بدمزہ اور بدبو اور بدتاثیر ہو جاتا ہے اور اگر بعض آدمی طفلی سے کہاتے ہون
اور کچہہ نقصان نہ پہونچی تو معتبر نہین ہے کہ مصرعہ جو زہر کی عادت ہو وہ نقصان نہ بخشے
اور باوجود اسکی صورت اور شکل اور اخلاق مردار خوارون کی اسقدر بری ہوتے ہین کہ انسانیت
سے خارج ہین اگر تمہاری پر مردار حرام نہوتا تو تم بہی ایسے ہی بدطبع اور بدشکل اور بدصورت
اور بدخلق ہو جاتی اور رزالت نفس اور خساست طبع مین گرفتار ہو جاتے ہان جبکہ
وقت جدا ہونے روح جانورون کی خون اوسکے کو کہ موجب تعفن اور اختلاط فاسد کا
ہے خدا کے نام کے ذکر سے نکالا تو بجاے روح کے پاک ہونیکے یہہ پاکیزگی قائم ہو گئی اور
شکار مین اگرچہ خون کا نکالنا بدرجہ اتم ممکن نہین ہی لیکن ذکر خدا کے نام کا قائم مقام روح
کے ہو جاتا ہے اوسیواسطے شکار مین ذبح کرنا ضرور نہین ہے اور جس جگہ کہ نام خدا کا لیکر زخم
کردین حلال ہو جاتا ہے مگر جو جانور کہ قابو مین ہو وہ بغیر خون نکالنے کے حلال نہین ہوتا
اور طریق خون نکالنے کا یہہ ہے کہ حلقوم اور مری اور دو رگون بلند گردن کو کسی تیز چیز
سے خواہ لوہا ہو یا پتہر یا لکڑی کاٹ ڈالین اس واسطے کہ مجمع خون کا دل اور جگر ہے
اور خون کا اوس مکان سے نکالنے کی بہت قریب راہ یہی ہے اور اسی واسطے طبیبون
کے ہان مقرر ہے کہ مواد مجتمع اس جگہ کو قے کرکے نکالتے ہین اور نیز اگر خون بدن
جانور کا اور کسی طرف سی نکالا جاوے تو جانور دیر مین مری اور رنج بیفائدہ حاصل ہو بخلاف

جو تیرے سب باپ کو یعنی
حضرت آدم کو بہشت
میں سے نکالا اسکا ہر
بِالسُّوْءِ وَالْفَحْشَآءِ
وَاَنْ تَقُوْلُوْا عَلَى
اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ
سوائے اسکے نہیں
کہ شیطان حکم کرتا ہے
تمکو یعنی سکھاتا ہے تمکو
وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا
مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا
بَلْ نَتَّبِعُ مَآ اَلْفَيْنَا
عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا اَوَلَوْ

اوس راہ کے کہ ہرگز فرصت نہین دیتا اور اوسیوقت مرجاتا ہی اور نیز چونکہ سانس کی آمدورفت کا
یہہ ہی رستہ ہی اور نفس مدد روح ہے پس چاہیئے کہ روح اور مرکب روح کو کہ خون ہے اس راہ سے
نکالین اور نیز روح اور خون غذا سے پیدا ہوتے ہین اور غذا اسی راہ سے جاتی ہے پس وقت
جدا کرنے روح اور خون کے بہی یہی راہ اختیار کرلی چاہیئے اور نیز جو خون اوبہ جاتا ہے
اور روح بہی اوس کے ساتھہ جنبش کرتی ہے اور حرکت فوقانی سے ایک طرح کی صفا
کدورات سے حاصل ہوتی ہے اور خباثت کم ہوجاتی ہے اور قابلیت اس امر کی ہوجاتی
ہے کہ خاک بہشت ہو حاصل کلام اگر مردار کہ خبث عظیم اوس مین ہے نہ طہارت روح
ہے اور نہ طہارت ذکر نام خدا ہے تو اوسکو مت کہاؤ کیونکہ اگر وہ شے خبیث جزو بدن
تمہارے کا ہوجاوے البتہ روح تمہاری کو تعلق اشیاء خبیثہ سے ہوجاوے اور خباثت
پیدا کرے پس محبت اللہ تعالیٰ کی اوس روح سے جاتی رہے گی مثل ارواح شیاطین
کے اور تعفن پیدا ہوجاوے گا ہان البتہ دو جانور مردار بحکم حدیث کے حلال ہین کہ فرمایا
پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ دو جانور مردار ہمارے واسطے حلال ہین ایک مچھلی اور دوسرے
ٹڈی لیکن مچھلی اس سبب سے کہ اصل مادہ اوسکی بدن کا پانی ہے اور پانی بالطبع پاک کرنیوالا ہے
پس جیسے کہ نجاست پانی مین اثر نہین کرتے ایسے ہی جدا ہونے روح جانور آبی کے
اثر نہ کرے گی اور حاجت ذبح کی نہ رہے اور ٹڈی اس سبب سے کہ وہ خود بخود بے توالد
و تناسل کے پیدا ہوتی ہے اور خون جاری نہین رکہتے اور تعلق اوسکے روح کا بدن سے
مثل تعلق روح پہاڑ و درخت و دیگر جمادات کے ہے اور اس طرح کا تعلق سے جدا
ہونا موجب نجاست کا نہین ہوتا ہرچند تمام جانور دریائی اور تمام حشرات اس علت
مین مشترک ہین لیکن بسبب خبث ذاتی اور غذائے نجس کے حرام ہین اور مچھلی بخلاف
مچھلی اور ٹڈی کے کہ اس نقصان اور خبث ذاتی اور عارضی سے سالم ہین اسیواسطے
ان دونون کے ساتھہ استثناء خاص ہوا اب یہہ بیان کرتے ہین کہ مردار کی کس
کس چیز سے انتفاع درست اور کون کون سے اجزائے میت داخل حرمت
ہین اس آیت سے کہانا مردار کا مطلقاً حرام ہے لیکن اون جانورون کو کہ

علیہ آباءنا اولو کان آباؤھم لا یعقلون شیئا ولا یھتدون اور جب کہیں مشرکوں کو کہ تابعداری اوسکی کرو اس چیز کی جو کہ اتارا ہے خدا تعالیٰ نے حرام اور حلال چیزوں میں تو کہیں کہ ہم نہیں مانتے بلکہ تابعداری کرینگے ہم اسکی جو پایا اس کام پر اپنے باپ دادا کو اور یہ نہیں سمجھتے کہ بھلا اگر ان کے باپ دادا بیوقوف ہوں نہ سمجھتے ہوں کچھ اور نہ راہ سیدھی جانتے ہوں تب بھی اپنے باپ دادا کی راہ پکڑیں ومثل الذین کفروا کمثل الذی ینعق

گوشت کھانے کے مقامین جیسی بازیا آشہ کتابی کہلانا مختلف فیہ ہی لیکن ظاہر یہہ ہے کہ جائز ہو اور چربی مُردار کی روشنی شمع وچراغ کی کام مین لانے کے واسطے درست ہے اس واسطے کہ حدیث صحیح مین وارد ہوا ہی کہ کسی آدمی نے آنحضرت صلعم سے پوچھا کہ اگر چوہا گھی مین گرجاوے اور مرجاوے تو اوس گھی کا کیا کرین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ چراغ مین ڈالدو اور ہرگز نہ کہاؤ اور بال اور پشم اور سینگ اور ناخن اور دانت اور ہڈیان مُردار کی سب پاک ہین اونکا استعمال جائز ہے اس واسطے کہ اللہ تعالی نے سورہ نحل مین نعمت کے مقام پر فرمایا ہے کہ وَمِنْ اَصْوَافِهَا وَاَوْبَارِهَا وَاَشْعَارِهَا اَثَاثًا وَّمَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ ۝ یعنی جانورون کی صوف اور اونٹ کی پشم اور بالون سے اپنے گھرون کا اسباب ومتاع بناؤ بغیر تفصیل مُردہ اور زندہ کے اور نیز استعمال ان اشیاء کا خصوصًا ہاتھی کی ہڈی اور اوسکے دانتون کا زمانہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مین جاری تھا اور بالیقین ہاتھی ذبح نہین ہوتا اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم استعمال سے منع نہین فرماتے تھے اور ایسے ہی مُردار کا چمڑا جبکہ دواؤن اور مصالحون سے نجاست دُور کیجاوے قابل انتفاع ہوتا ہے اور اگر آفتاب یا خاک سے خشک کرین تب بھی یہی حکم رکھتا ہی اسواسطے کہ صحیحین مین وارد ہے کہ ایک بار آنحضرت صلعم نے دیکھا کہ ایک مُردہ بکری حضرت ام المومنین میمونہ رضی اللہ عنہا کے لوگ کھینچے لئے جاتے تھے حضرت نے فرمایا کہ اسکی پوست کو کسواسطے نہ اوتار لیا کہ دباغت کے سبب خشک ہوجاتا ہے ایسے ہی اگر کوئی جانور کہ خون جاری نہین رکھتا ہو جیسے مکھی مچھر بچھو پانی مین گرجاوے یا اور کسی چیز مین تو وہ شے ناپاک نہین ہوتی اور قابل انتفاع ہے اسواسطے کہ ان جانورون کی رطوبت درختون اور نباتات کی ہے تعفن پذیر نہین ہے اور کیڑا کہ بعض میوون مین ہوتا ہے جیسے گولر وغیرہ یا سرکہ مین پڑا ہو تو اوسکا بھی یہی حکم ہے بلکہ اوس کیڑے کو بہ تبعیت اوس میوے اور سرکہ کے کھانا بھی جائز ہے لیکن اوس کیڑے کو سرکہ ومیوے سی باہر نکال کر کہانا درست نہین ہے اور مردہ جانور کا شیر اور جُبنہ امام اعظم کے نزدیک پاک ہے اور ایسے ہی انڈہ جانور مُردہ کا اگر سخت

ہو تو بعد دھونے کے پاک ہوجاتا ہی اسواسطے کہ یہہ چیزین موت کا حکم قبول نہین کرتین اور اجزاے
متصلہ مُردہ سے بہی نہین ہین بلکہ طبیعت ان چیزون کی جُدا کرنے کے واسطے ترتیب دی
گئی ہے اگر کوئی جانور حرام کو مثلاً کتّے بلّی کو از روے شرع کے ذبح کرے تو اوسکے حکم مین
اختلاف ہے امام اعظم صاحب کے نزدیک پاک ہوجاتا ہے لیکن اوسکا کھانا روا نہین اور
امام شافعی صاحب کے نزدیک پاک بہی نہین ہوتا اور نجاست مین حکم مُردار کا رکھتا
ہے وَالدَّمَ اور مگر خون اسلیے کہ خون اجزاے حیوانات مین اصل متعفنہ ہے اور
گوشت و پوست اسی سے پیدا ہوتا ہی اولاً خون رُوح سے تعلق رکھتا ہے اور پہر رُوح
کا جُدا ہونا اوسکے نجس ہونے مین تاثیر عظیم پیدا کرتا ہے بلکہ حقیقت مین مرکب رُوح
خون ہے اور جُدا ہونا رُوح کا بدن سے جدا ہونا خون سے ہے پس بعد جُدا ہونے رُوح کی
قابل طہارت نہین رہتا گویا کہ یہہ خُرد اجزاے جانور سے نجس العین ہے کہ کسی تدبیر سے
پاک نہین ہوتا اور نیز تعفن اسکا بالذات ہے اور تعفن اور فساد اور اجزار کا بسبب اختلاط کی
و دیگر اجزاے بدن کا بسبب اختلاط ہونے اجزار عفنہ کے ہی اور جو چیز کہ بالذات ہو عوارض
سے زائل نہین ہوتی آب ہم یہہ بیان کرتے ہین کہ کونسا خون ناپاک و حرام ہے آیا وہ
خون کہ رگون مین جاری رہتا ہے یا وہ خون کہ گوشت سے چپیدہ ہوکر بصورت
گوشت ہوجاتا ہے امام اعظم صاحب کے نزدیک وہ ہی جاری خون حرام اور ناپاک ہے
اور قطرات خون کے کہ گوشت پر چپیدہ ہوتے ہین حرام اور ناپاک نہین ہین اگر ایسے
گوشت کو بغیر دہونے کے پکا لیا تو اوسکا کہانا جائز ہے لیکن خلاف لطافت طبیعت ہے
اور امام شافعی صاحب کے نزدیک یہہ اور وہ دونو خون حرام اور ناپاک ہین اگر گوشت
بغیر دہوے پکا لیا تو اوسکا کہانا جائز نہین اور حدیث شریف مین وارد ہی کہ آنحضرت
صلعم نے فرمایا ہے کہ جیسے ہمارے واسطے دو مردار مچھلی اور ٹڈی حلال ہوئین ہین اسیطرح
دونون خون کلیجی اور تلی بہی حلال ہین اسواسطے کہ سارے اعضا مین سے یہہ دونون
اعضا گویا خون منجمد ہین اور بصورت گوشت ہین باوجود اسکے بحقیقت عضو ہونے کے
بہی حلال ہین اور خون کا کھانا اخلاق درندون کی طرف مائل کرتا ہے اور غصہ

موضح القرآن
إِن كُنتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ
وہ لوگو جو ایمان لائے ہو
کھاؤ ستھری پاکیزہ چیزون
سے جو روزی دی ہمنے تمکو
احسان مانو خدا تعالی
ہی کا اگر تم ہو اسکے ساتھ
اعتقاد رکھتے اسی کی
بندگی کرتے
إِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنزِيرِ وَمَا
أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللَّهِ
فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ
وَلَا عَادٍ فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ
إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ
سواے اسکے نہین یہی تو
حرام کیا ہے تم پر مردار
مردار جانور جو آپ
مرجاوے بغیر ذبح کیے
اور لہو جو ذبح کرنے
وقت بہتا ہے وہ بہی
حرام

اور اُسکی مزاج مین پیدا کرتا جیسے حبشی خون کھانے کی متعاد ہین اور چماروں مین یہہ اخلاق ظاہر
ہین پس عین حکمت الٰہی ہے کہ یہہ چیزین تمپر حرام فرمائین اور اگر خون مُردار کھالیتے تو
جو نقصانات کہ مُردار کے کھانے مین ہوتے ہین اُسکے کہانے مین لاحق ہوتے —
اور اگر خون زندہ جانورون کا نکالکر مثل حبشیون کے کھاتے تو یہہ صورتین تمہارے
مثل صورتون خونخوار کے ہوجاتین اور دائرہ انسانیت سے باہر ہوجاتی اور نیز جانور بہی
بسبب نکلجانے خون کے کہ مادہ قوت حیوان اور مرکب رُوح ہے ضعیف البدن ہوجاتے
اور احتیاج کے وقت اون سے منافع حاصل نہ کرسکتے اور اون کا گوشت بہی بدمزہ ہوجاتا
اور سواری اور بارکشی کا کام نہ دے سکتے پس حلال جانورون کا خون حرام فرمانا بلاتشبیہ
ایسا ہے جیسکہ کوئی حاکم و یا رئیس زمینداروں کو سبز اور کچی کہیتی کہانے سے منع فرماوے
تاکہ انجام کار نقصان نہو وَلَحْمَ الْخِنْزِيْرِ اور مگر گوشت سور کا اگرچہ مردار نہوا ور از روے
شریعت کے ذبح کیا ہوا سو واسطے کہ یہہ جانور نجاسات کی طرف بہت مائل ہے خصوصًا
فضلہ انسان کا اوسکی خوراک ہے اور اوسکا گوشت اسی نجاست کے کہانے سے پیدا
ہوتا ہے پس اوسکا گوشت کہانا گویا اپنی نجاست کہانا ہے اور نیز رُوح اس جانور کے
حرص اور بیحیائی اور بے عزّتی کے طرف اسقدر مائل ہے کہ دوسرے جانورون کی نہین
اور یہی باعث ہے کہ جو آدمی اس کا گوشت بطور مداومت کے کہاتے ہین جیسے
نصاریٰ اور بعض قوم ہنود وہ ان اخلاق مین اس جانور سے کمال مشابہت رکہتے ہین
جیسے بے عزّتی اور ناحفاظتی ناموس اور سارے مال پر حریص ہونا اور نجاست مین
آلودہ رہنا اور چونکہ تعلق رُوح اس جانور کا تمام بدن سے ہے تو خبث رُوحی
اوسکی تمام جسم مین سرایت کرتی ہے پس تمام بدن اوسکا بمنزلہ فضلۂ انسان
ہے کہ کوئی چیز گوشت و پوست اور بال و ناخن قابل انتفاع نہ رہا ہرچند
کھانے مین فقط اوس کا گوشت آتا ہے اور اسیواسطے آیت مین فقط گوشت پر
اکتفا کیا اس واسطے کہ پہلے سے ذکر کہانے ہی کا ہے لیکن تمام اُمّت کا اجماع
ہے کہ یہہ جانور نجس العین ہے اور اسکے کسی چیز سے فائدہ لینا نہ چاہئیے مگر امام اعظم رح

اور امام محمد صاحب نے تجویز فرمایا ہے کہ اوسکے بالون سے جہول اور خورجیان اور اَور چیزین چمڑے کی بنا سکتے ہین وَمَآ اُهِلَّ بِهٖ اور مگر وہ چیز کہ آواز دی گئی ہو حق اوس جانور مین لِغَيْرِ اللّٰهِ واسطے غیر خدا کے خواہ تو وہ غیر بُت ہو یا رُوح خبیث جیسے بُھوت کے نام دیتے ہین اور خواہ کسی جن کے نام کہ کسی کے گہر پر مسلّط ہوا اور بدون لینی جانور کے بیت پروا ہوتا ہوا اور خواہ پیر و پیغمبر کے نام زندہ جانور مقرّر کردین کہ یہہ سب حرام ہے اور حدیث شریف مین وارد ہے کہ جو شخص جانور کو واسطے تقرب غیر خدا کے ذبح کرے وہ شخص ملعون ہے خواہ ذبح کے وقت خدا کا نام لے یا نہ لے اسواسطے کہ جب شہرت کردے کہ یہہ جانور فلانے کے واسطے ہی تو وقت ذبح کے خدا کا نام مفید نہ ہوگا اسواسطے کہ وہ جانور منسوب بغیر خدا ہوگیا اور اوس مین پلیدی پیدا ہو گئے اور خبث اسکا مُردار کے خبث سے زیادہ ہے اسواسطے کہ مُردار بغیر ذکر نام خدا کے مرگیا ہی اور یہہ جانور غیر خدا کے نام پر مارا گیا ہے اور یہہ عین شرک ہے اور جبکہ یہہ خبث موثر ہوا تو ذکر نام خدا اوسکو حلال نہین کرسکتا جیسے کہ کُتّا اور سور کہ نام خدا لیکر ذبح کئے جاوین حلال نہونگی حقیقت اس مسئلہ کی یہہ ہی کہ جان واسطے غیر جان پیدا کرنیوالون کے نام نیاز کرنا درست نہین ہی اور کھانے پینے کے اور چیزین اور مال بہی تقرب بغیر اللہ کے واسطے دینا حرام اور شرک ہے لیکن ثواب جس چیز کا دینے والے کی طرف عائد ہو تو اوسکا ثواب غیر کے واسطے کرنا جائز ہے اسواسطے کہ انسان کو پہونچتا ہے کہ اپنا ثواب غیر کو بخشدے جیسے کہ اختیار ہے کہ اپنا مال غیر کو دیدے اور جانور کی جان آدمی کے مملوک نہین ہے تا کہ دوسرے کو بخشدے اور نیز مال کا دینا اس طرح سے متوجب ثواب کا ہے کہ آدمی اوس سے نفع اوٹھاتے ہین اور چونکہ مردی بعد مفارقت اس جہان کے قابل انتفاع عین مال سے نرہی تو طریقہ نفع پہونچانے کا اس طرح قرار پایا ہے کہ مال کا ثواب کہ مستحقون کو پہونچتا ہے مُردون کی طرف عائد کرین اور چونکہ زندگی مین جان جانور کی بالکل قابل انتفاع انسان نہین ہی تو بعد مرنے کے بہی قابل انتفاع نہ ہو ہان حدیث مین جو وارد ہے کہ قربانی مردی کی طرف سے کرنا جائز ہی تو اوسکے معنے یہہ ہین کہ

موضح القرآن

جان جانور کے واسطے خدا کی دین تاکہ ثواب اوسکا مُردے کو پہونچے نہ یہہ کہ مُردے کے واسطے ذبح کیا جاوے بعضی جاہل مسلمان اس جگہ کج فہمی کر کے کہتے ہین کہ گوشت کو پکا کر مُردون کے نام دینا جائز ہے اور ہم جانور کے ذبح کرنے مین جانب مردی سے اسی قدر ارادہ کرتے ہین جاہلون کے سمجہانے کے واسطے ایک نکتہ کافی ہے کہ اون سے کہنا چاہئیے کہ تم جانور کا ذبح کرنا بنام غیر خدا نذر کرتے ہو اگر عیوض جانور کے اوسیقدر گوشت خرید و اور پکا کر فقرا کو کھلاؤ تو تمہارے ذہن مین نذر ادا ہوتی ہے یا نہین اگر ادا ہو جاتی ہے تو تم سچے ہو کہ تمہارا مقصود ذبح کرنے سے فقیرون کو مُردے کی طرف سے کھلانا تھا اور اگر ادا نہین ہو تو شرک صریح لازم آتا ہے لفظ اس آیت مین کہ قرآن شریف مین چار جگہہ وارد ہے تامل کرنا چاہئیے کہ مَآ اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ فرمایا ہی مَا ذُبِحَ بِاسْمِ غَيْرِ اللّٰهِ نہین فرمایا پس بنام خدا ذبح کرنا اور شہرت اور آواز دینا کہ فلانی گائے کو خدا کیواسطے ذبح کرتے ہین کچھہ فائدہ نہین دیتا اور گوشت جانور کا حلال نہین ہوتا اور اُہلّ کو ذبح پر حمل کرنا خلاف لغت اور عرف کے ہے اہلال لغت عرب اور اوس ملک کے عرف مین بمعنی ذبح کے نہین آیا ہی کسی شعر اور کسی عبارت مین پایا نہین جاتا بلکہ اہلال لغت عرب مین بمعنے آواز اور شہرت دینے کے ہی جیسے آواز طفل نو اور شہرت چاند اور بمعنی آواز حج اور اسکے سوا اور معنون مین مستعمل ہے اگر کوئی کہے اهللت لله ہرگز بمعنی ذبحت لله نہ سمجہا جاویگا اور نیز اگر اُہلّ کو ذبح پر حمل کرین پس ذبح بغیر الله مراد ہو گی ذبح باسم غیر الله کہان مراد ہو گی تاکہ مدعا ان آدمیون کا حاصل ہو پس اس عبارت مین اہلال کو بمعنی ذبح لینا اور پھر بغیر الله کو بجاے اسم غیر الله کرنا کلام الٰہی کی تحریف کے قریب قریب ہے تفسیر نیشاپوری مین کہا ہے کہ تمام علماؤن نے اجماع کیا ہے کہ اگر کوئی مسلمان کسی جانور کو ذبح کرے اور ارادہ ذبح سے تقرب الی غیر الله رکہے تو وہ آدمی مرتد ہو گیا اور اوسکے ذبیحہ بھی مرتد ہو گئے اور کافر جاہلیت مین گہر سے نکلتے ہوئے اور راہ مین بتون کا نام لیکر آواز کرتے تہے اور جبکہ مکہ معظمہ مین پہونچتی طواف کرنے یہہ طواف اونکا ہرگز مقبول نہین ہوتا تھا اور اسیواسطے حکم ہوا کہ بعد اس سال کے مسجد حرام

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الضَّلٰلَةَ بِالْهُدٰى وَالْعَذَابَ بِالْمَغْفِرَةِ فَمَآ اَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ نَزَّلَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِي الْكِتٰبِ لَفِيْ شِقَاقٍ بَعِيْدٍ

کے نزدیک نہ ہون پس اس جگہ ہی جو آواز بلند کی اور شہرت دی کہ یہہ جانور فلانے کا ہی اور اوسکے
نام ذبح کرتے ہین اور وقت حلال کرنیکے نام خدا لیا ہرگز وہ حلال نہین ہوتا اور اس مین بہید ہے
کہ نزدیک عوام کے جانور کا ثواب پہونچانا جسکو منظور ہو اوسکا ایک طریقہ مقرر ہے
جیسے کہانے پینے کی اشیاء کا ثواب روحون کو پہونچانا فاتحہ اور قل اور درود پڑہکر ہے
خواہ بقصد ثواب پہونچانے کے یا بقصد تقرب اور دفع شر اور دوستی کے ہان ذکر نام
خدا کا جانور پر اوس وقت مفید ہو کہ قصد تقرب غیر خدا کا دل سے دور کرے اور اوسکے
خلاف شہرت اور آواز دی کہ ہم اوس کام سے پہر گئے اب یہہ بیان کرتے ہین کہ
لفظ بہ کو اس سورۃ مین لفظ بغیر اللہ پر مقدم کیا اور سورہ انعام و نحل مین مؤخر اسکی کیا وجہ
ہے اسکی یہہ وجہ ہے کہ اصل یہی ہے کہ بے کو متصل فعل کے کرین اور مقدم تمام متعلقات
پر لاوین اسلئے کہ بے اس مقام پر تعدیہ کے واسطے ہی جیسے ہمزہ اور تضعیف پس حتی الامکان
فعل کے متصل ہو اور یہہ جگہ اول قرآن ہی پس اس موضع مین اوسکی اصل پر استعمال فرمایا
اور دوسری سورتون مین محل انکار اور سرزنش کا ہے یعنی ذبح بقصد غیر اللہ مقدم آیا
اسواسطے باقی سورتون مین جملہ فلا اثم علیہ کو موقوف رکھا اس واسطے کہ اول قرآن مین
مسموع ہو چکا ہی اور یہہ چار چیز کہ مذکور ہوئی یعنی خون مردار اور سور کا گوشت اور وہ جانور
کہ غیر خدا کے نام ذبح کیا جاوے اوس قسم سے ہے کہ سب فرقون پر ہر حال مین حرام
ہے اور اوس قسم سے نہین ہے کہ ایک گروہ پر حرام اور دوسرے پر حلال جیسے
زکوۃ اور صدقات یا ایک حال مین حرام اور دوسرے مین حلال جیسے دواے گرم کہ
آتش مزاج والی پر حرام ہے اور بروقت برودت مزاج کے حلال اور بروقت لاچاری
کے کہانا ان چیزون کا اور انکی حرمت معاف ہے فمن اضطر یعنی پس جو کہ لاچار ہوا
کہانے ان چیزون سے یہ اضطرار کئی وجہ سی ہوتا ہے اول یہہ کہ بسبب بہوک کی بیتاب
ہو جاوے اور کوئی چیز حلال کہانیکے نپاوے خواہ بسبب بیمقدوری اور خواہ بسبب نایافت کے
اور اسقدر ضعیف ہو جاوے کہ طاقت نماز مین قیام کی نہ رہے اور جانے کہ اگر اسوقت
مین سدرمق نکہاویگا تو آیندہ تلاش معاش اور اپنا حال اظہار کرنے اور سوال کرنے

ملخص القرآن
سو وہی لوگ جنہون نے مول
لیا گمراہی یعنی چہوڑ دیا ایمان
ساتھ ہدایت اور بخشش کا عذاب
یعنی چہوڑ دی بخشش اور عذاب لیا
پس کیا صبر کرتے ہین
وہ لوگ آگ پر یعنی ان
خوشی سے اوس کا اختیار
کرتے ہین یہ اس سبب سے
ہی جو خدا تعالی نے اتاری
کتاب سچی اور درست
اور جنہون نے اختلاف کیا
یعنی اوسکے حکم چہپا رکہے
وہ البتہ خلاف اور دشمنی
مین پڑے ہین دور
دراز کی یعنی بڑی دشمنی
مین پڑے ہین جب
آیت یہود اور نصاری
نے یعنی قبلہ کے
کہ ہم دور دراز کے
خلاف مین پڑے ہین

اور بازار کی آمد و رفت سے باز رہ جاؤنگا یا سفر مین واقع ہوا اور طاقت منزل اور آبادی مین
پہونچنے کی نرہے پس اس وقت اوسکو بقدر سد رمق اور حفاظت قوت کے کہانا ان چیزونکا
معاف ہے دوسرے یہہ کہ کسی بیماری مین گرفتار ہوجاوے اگر کوئی دوا سواے ان چیزون
کے نپاوے یا حکماے دیندار متفق ہوکر کہین کہ اسکی دوا یہی چیز ہے جیسے اطفال کو ڈبہ ہوجاتا
ہے اور اوسکا علاج خون خرگوش ہے تیسرے یہہ کہ کوئی ظالم کہ قدرت ہلاکت و تکلیف سخت
پہونچانیکی رکہتا ہوا اور وہ ان چیزون کے کہانے پر جبر کرے اور اوسکے ذہن مین
یقین ہو کہ اگر مین نہ کہاؤنگا تو فی الواقع ہلاک کر ڈالیگا یا کسی عضو کو توڑ ڈالیگا یا میری
کسی عزیز کو ایسے ہی تکلیف پہونچاوے گا لیکن شرط اس ناچاری مین یہہ ہے کہ غَیْرَ بَاغٍ
یعنی طالب لذت نہو کہ کوئی چیز حلال موجود ہوا اور بسبب کراہیت طبع کے نہ کھاوے
اور نوبت اس حد کو پہونچی وَّلَا عَادٍ اور نہ تجاوز کرے حد سے کہ زیادہ سد رمق اور
حفظ قوت سے کھاوے اور شکم سیر ہوجاوے پس اگر ان شرطون سے حالت ناچاری
مین ان چیزون کو کہاوے فَلَآ اِثْمَ عَلَیْہِ تو اوسپر کچہہ گناہ نہین ہے اس واسطے کہ جب
ان خبیث چیزونکو ناچاری کی حالت مین باوجود کراہیت کے تناول کیا تو ان چیزون کا
خبث جوہر روح مین اثر نہین کرتا اور حرام چیزون کے کہانے سے گناہ ہونے مین کیون
تعجب کرنا چاہیئے حالانکہ اِنَّ اللّٰہَ غَفُوْرٌ تحقیق اللہ تعالی بخشنے والا ہے گناہون ایسے شخص کو کہ
اختیار اور بے اضطرار کے عمل مین لاوے اور اس بیچارے نے تو حالت ناچاری مین کھایا ہے
پھر کیون نہ بخشا جاوے اور باوجود اسکے رَّحِیْمٌ مہربان ہے اور مہربانی تقاضا کرتی ہے
کہ حفظ جان اور قوت جس طرح سے ہو روا رکہے اسجگہہ ایک سوال جواب طلب ہے اور وہ یہہ ہے
کہ لفظ اِنَّمَا واسطے حصر کے ہے پس اس آیت سے معلوم ہوا کہ سواے ان چار چیزون کے
اللہ تعالی کے نزدیک اور کہانے کی چیزین حرام نہین ہین حالانکہ شریعت مین بہت
جانور درندے جیسے شیر بھیڑیا چیتا پلنگ لومڑی گیدڑ سیاہ گوش کتا بلی وغیرہ
اور جانور پرندے جیسے باز شکرہ شاہین اور تمام حشرات الارض جیسے سانپ
بچھو چوہا نیولہ اور دیگر جانور نجاست کہانیوالے جیسے چیل کوا - گدھا وغیرہ

موضح القرآن

لَیْسَ الْبِرَّ اَنْ تُوَلُّوْا وُجُوْہَکُمْ قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَلٰکِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْمَلٰٓئِکَۃِ وَالْکِتٰبِ وَالنَّبِیّٖنَ

سب حرام مین جواب اسکا یہہ ہے کہ حصر باعتبار نسبت تحریم کے بلا واسطہ خدا کی طرف ہے اور فی الواقع خدا کی حرام کی ہوئی چیزین قرآن شریف مین چار ہین ہان پیغمبر وقت صلعم نے سوائے ان چار چیزون کے اورونکو بہی کہ بعض اون مین مذکور ہوئین حرام فرمایا ہی لیکن نص قرآنی آچکی ہے کہ جو کچہہ پیغمبر تمہارے لئے تمپر حرام کیا اوسکو حرام جانو جیسے آیت يُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبَاتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبَائِثَ مین یعنی حلال کرتا ہے تمہارے واسطے پاک چیزین اور حرام کرتا ہے خبائث تو یہہ چیزین بہی شریعت مین حرام ہوگئین گو بلا واسطہ اللہ تعالے نے حرام نہ فرمایا اور تقریر اس جواب کی آیت سورہ انعام سے صریح معلوم ہوتی ہے کہ کہہ تو اے محمد صلعم مین نہین پاتا اوس چیزمین کہ مجکو وحی کی گئی حرام کہانے والے پر کہ اوسکو کہاتا ہے مگر مردار اور خون اور سور کا گوشت اور وہ جانور کہ غیر خدا کے نام پر ذبح کیا گیا ہو اور از روے حدیث کے بہی یہی تقریر مستفاد ہوتی ہے کہ اول حضرت نے تمہید کرکے فرمایا ہے کہ خبردار ہو تحقیق جو چیز حرام کے رسول اللہ نے وہ ایسے ہی کہ حرام کی اللہ نے خبردار ہو کہ گہر کا گدہا تمہارے واسطے حلال نہین ہے اور نہ صاحب نیش درندون مین سے اور نہ لقطہ ذمہ وا ہے یعنی وہ چیز کہ گر پڑی ہو اور دوسرے شخص نے اوٹھالی ہو تو اوس دوسرے شخص کو اوسکا کہانا حلال نہین ہے جبتک کہ اوسکا مالک اوس سے بے پروانہ ہو اور بعض تفسیرین اس سوال کا اور جواب دیا ہی کہ اوس مین غور کرنا چاہیے اور حاصل اوسکا یہہ ہے کہ مراد محرمات طیبات کا حصر ہے اور طیبات وہ چیزین ہین کہ ارباب سلیم الطبع شہر اور قصبہ کے رہنے والون کے ہان رائج ہین اور سور اسی قسم سے ہی اسواسطے کہ قوم نصاری اسکی گوشت کو اپنے کتب طب مین افضل لحوم کہتے ہی اور اوسکے کہانے مین منافع بدنی بہت بیان کرتے ہی اور کہانیوالون کی زبانی لذت مزہ بہی سُنی جاتی ہے اور جامع بغدادی اور اور کتب مفردات مین لکہا ہے کہ گوشت سور وحشی اور اہلی کا زود ہضم ہوتا ہے اور غذا تہوڑی دیتا ہی مگر مقوی ہوتا ہی اور جالینوس نے کہا ہے کہ موافق انسان معتدل المزاج کے ہوتا ہے اور کہتے ہین کہ جو قوم گوشت آدمی کا کہاتے ہو اگر سور کا گوشت کہاوین

موضح القرآن

عَلَىٰ حُبِّهِ ذَوِي الْقُرْبَىٰ وَالْيَتَامَىٰ وَالْمَسَاكِينَ وَابْنَ السَّبِيلِ وَالسَّائِلِينَ وَفِي الرِّقَابِ وَأَقَامَ الصَّلَاةَ وَآتَى الزَّكَاةَ

تو تمیز نکرسکین گے رنگ اور مزے مین اور یہی دلیل ہے مشابہت اور مناسبت مزاج انسان کی
پس گوشت سور کو تمام طیبات سے بسبب خباثت باطنی اور رزالت اخلاق اور کھانے نجاسات
اور دیگر قبائح کی مستثنی کرنا ضرور پڑا پس حصر بلا تکلف صحیح ہے اسواسطے کہ حصر مطلق محرمات
کا نہین ہے بلکہ خبائث کا کہ بعض اون مین سے مذکور ہوئین بحث سے خارج ہین اور
یحرم علیہم الخبائث مین داخل کلام طیبات پر مقصود ہے اور اون مین سے سوائے ان
چار چیز کے حرام نہین ہی تو گویا حاصل کلام یہہ ہوا اے آدمیو ایمان والو اون طیبات مین
سے کہ تمہاری روزی ہی کہاؤ اسواسطے کہ تم پر تمام پاکیزہ چیزون مین اور کچھہ حرام نہین مگر
مُردار اور خون اور گوشت سُور اور جانور مذبوح لغیر اللہ نہ غیر ان پاکیزہ چیزون کے
علاوہ اوسکے ترک کرنے سے تنگی نکرو اب جاننا چاہیئے کہ مضطر کو جیسے ان چار چیزون
کے کھانے کی رخصت ہے ایسے ہی اور اشیاء حرام مین بہی رخصت ہے اور یہہ کہ
امام شافعی صاحب سے منقول ہے کہ جو شخص بسبب شدت تشنگی کے مضطر ہوا وسکو
شراب کا پینا جائز نہین ہے اور اگر کسی شخص کے لقمہ اٹک جاوے تو شراب سے
رفع کرے تو ظاہرا یہہ فرق بعید معلوم ہوتا ہے لیکن جب بغور نظر دیکہا جاوے
تو معلوم ہو کہ شراب دافع تشنگی نہین ہے بلکہ زیادہ تر موجب تشنگی کے ہوتی ہے
اگرچہ سرد ہو پس پینا اوس کا اس حرص کے واسطے مفید نہین ہے اگرچہ شخص مضطر
اوسکے ظاہر کو مثل پانی دیکہکر فریفتہ ہو جاتا ہے کہ تشنگی اس سے رفع ہو جاویگی
اور لقمہ کا اوتارنا تلی چیز پر موقوف ہے پس اس غرض کے واسطے مفید ہوگی اور دافع
اضطرار ہو جاوے گی اور شراب اور تمام محرمات سے دوا کرنے مین اختلاف ہے
حدیث صحیح مین کہ بخاری اور مسلم مین موجود ہی وارد ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے
بیمارون کی ایک جماعت کو اونٹ کا پیشاب پینے کے واسطے امر فرمایا اور ظاہر
اور محرمات کو بہی اسی پر قیاس کرین لیکن تجربہ اور حکمائے دیندار کا کہنا شرط
ہے اور کہنا حکمائے بے دین جیسے نصارے اور ہنود کا کہنا کفایت نہین
کرتا اور ایسے ہی کہا ہے فاسق مسلمین کا بہی کہنا معتبر نہین اور نیز جاننا

ترجمہ قرآن
... اور قائم رکہے نماز ... اور دیا کرے ... والموفون بعہدہم اذا عاہدوا ... والصابرین فی البأساء والضراء وحین البأس اولئک الذین صدقوا واولئک ہم المتقون ...

چاہیئے کہ نزدیک اکثر علما کی زبان یا باظہار حال سوال کرنا کہانے ان محرمات پر مقدم
ہے اور کہانا محرمات کا مقدم ہے مال غیر بلا رضامندی کی جیسے غصب چوری خیانت
امانت مین اور رشوت اسواسطے کہ محرمات کے کھانے سے کیسکو ضرر نہین پہونچتا ہے
اور کیسکا حق تلف نہین ہوتا ہی اور کیسکو جلن پیدا نہین ہوتی ہی اور مال غیر کا بدون اوسکے
رضامندی کی کہانا ضرر بہی پہونچاتا ہے اور حق اسلام بسبب ذمہ اور عہد کی تلف بہی ہوتا ہے
اور اوسکا دل بھی جلتا ہے خصوصا وہ مال کہ طمع دنیا کے واسطے دین بیچ کر اور حکم الٰہی چھپا کر
حاصل ہو کہ اسکی حرمت ہزار درجہ زیادہ سخت اور اشد ہی حرمت مردار جانور اور اوس کے
خون سے اور کسی حالت مین خواہ حالت وسعت اور اختیار خواہ حالت تنگی و اضطرار ہو
حلال نہین ہے اور یہہ آدمی کہ حلت و حرمت جانورون اور اون کے اعضاؤن مین بحث
کرتے ہین اور مسلمانون سے نزاع اور جدال کہتے ہین ہرگز کھانے مال غیر سے احتراز نہین
کرتے اور شیر مادر سمجھتے ہین شاید شدت عذاب مال خوری حرام سے واقف نہین ہین
ویا جان بوجھکر کھاجاتے ہین حالانکہ اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ یعنی
تحقیق وہ آدمی کہ پوشیدہ کرتے ہین علم کو کہ اللہ تعالی نے ہدایت خلق کے واسطے نازل
فرمایا ہے اور وہ علم قسم اسرار و دقائق سے نہین ہے کہ عقل عوام کی اوسکو دریافت نکرسکے
کہ اس قسم کے علم کا چھپانا جائز بلکہ واجب ہی بلکہ وہ علم کہ اللہ تعالی نے اوسکو کیا ہے
مِنَ الْكِتٰبِ کتاب مروج اور معمول سے تاکہ عوام اوس سے ہدایت پاوین پس اس چھپانے
مین بہی مخالفت ارادہ الٰہی کے ہی کہ اللہ تعالی آدمیون کی ہدایت اور علم چاہتا ہے اور یہہ
آدمی گمراہی اور اونکا جہل چاہتے ہین اور بہی حق اللہ کا اور اپنے اہل مذہب کا تلف
کیا کہ اونکو ہدایت اور علم سے محروم رکھا اور عجب یہہ ہے کہ یہہ آدمی ان دو قباحت
پر اکتفا نہین کرتے وَيَشْتَرُوْنَ بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا اور اوس علم منزل من اللہ
سے اسباب قلیل دنیا کا خرید لیتے ہین کہ بمقابلہ ثواب آخرت کے ہیچ ہے اور یہہ
خریدنا دو طرح سے ہے اول یہہ کہ چونکہ وہ حکم منزل من اللہ مخالف غرض اپنے کے ہوا اوسے
ظاہر مین اوسکے اظہار سے اپنی ریاست کا زوال یا قصور شیخی یا اقارب قبیلہ والون

دردوستون کو نقصان پہونچے تو واسطے حاصل ہونے اس طمع کے اوس حکم کو پوشیدہ
کہتے ہین اور بالکل ظاہر نہین کرتے اور دوسرے یہہ کہ جو حکم منزل من اللہ موافق غرض سائل
کے ہوا اور اپنے تئین اوسکے بیان مین نقصان نہ پہونچتا ہو تو بدون مال دیا منفعت کے
اوسکو بیان نہین کرتے پس حال ان آدمیون حرام خوار کا کہ ہدیہ اور نذرانہ اور شکرانہ لیکر
کہاتے ہین بدتر حال مردار خوارون اور سور خوارون سے ہے اسواسطے کہ نہایت کار
اونکا یہہ ہے کہ ناپاک چیز کو پیٹ مین ڈالتے ہین نہ یہ کہ کسی کے دل کو جلاکر پرکالہ آتش
کو باطن اپنے مین جگہ دیتے ہین اور حال ان لوگون کا یہ ہے اُولٰئِكَ مَا يَأْكُلُونَ یہہ
لوگ نہین کہاتے فِي بُطُونِهِمْ اپنے پیٹون مین کہ مراد باطن سے ہی إِلَّا النَّارَ مگر آگ کو کہ
ناتہ اور موہنہ اور گلو مین صورت طعام لذیذ و نفیس کے معلوم ہوتی ہی جیسے کہ طعام لذیذ و یا عمدہ شیرینی
مین زہر ہلاہل کہا دین کہ پیٹ مین پہونچتے ہی مثل آگ کے شعلہ اُٹہتا ہے سچ ہے یہہ
مال حرام اونکی شکم حقیقی یعنی باطن مین آگ ہوجاتا ہے اور زہر شکم مجازی مین کہ غلاف
شکم حقیقی کا ہے اور بمنزلہ پوست کے ہی آگ ہوجاتا ہے اسی سبب سے تاثیر اس مال کی
جلدی معلوم نہین ہوتی اور عجب یہہ ہے کہ کہانا اس مال کا فقط باطن کے جلانے پر ہی
اکتفا نہین کرتا بلکہ تمام اس تقیدا ور تشددا ونکے کو کہ جانورون اور اون کے عضا کے
کہانے مین دعوی محبت الٰہی اور رضاجوئی کا کرتے ہین برباد دیگا اور بالعکس غضب
اور ناخوشنودی اللہ تعالی کی ہوجاویگا وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللَّهُ اور اللہ تعالی بلاواسطہ
اون سے کلام نہ کرے گا بلکہ اگر غصہ اور سرزنش بہی ہوگی تو بواسطہ فرشتون کے ہوگی
اخسئوا فیہا ولا تکلمون اسواسطے کہ اونہون نے کلام الٰہی بوقت حاجت دینا
مین ظاہر نہ کیا اور خدا کی باتین زبان پر نہ لائے اور آدمیون کو نہ پہونچائے پس سزا
اون کے یہہ ہے کہ کلام الٰہی سے محروم رہین اور افسوس اگر عین عذاب مین سماع
کلام الٰہی نصیب ہوتا تو وہ عذاب بسبب لذت کلام الٰہی کے فراموش ہوجاتا اور اپنے
باطن مین راحت پاتے لیکن یہہ دولت بہی کبہی اونکو حاصل نہوگی یہانتک کہ یَوْمَ
الْقِيَامَةِ دن قیامت کہ روز دربار عام ہے اور ہمکلامی اوسدن سے کچہہ مرتبہ اور

شرف نرکہنے اسواسطے کہ صالح اور فاسق اور ذلیل اور شریف یہان تک کہ بعض کافر کلام
پاک آلہی کو سنین گے جیسے کہ دربار کے دن وقت عدالت کے گناہگار اور قصوروار بادشاہ
کی باتین سنتے ہین اور افسوس کہ وہ اس دولت سے بہی محروم رہین اور عذاب آتش فی الجملہ
وبال گناہ اونکے کو پاک کرے اور غضب آلہی فرو ہوجاوے اور بعد چکہانے عذاب کے
نجاست گناہون سے پاک کرے لیکن یہہ بہی نہین ہوگا وَلَا يُزَكِّيهِمْ اور پاک نکرے گا
اونکو عذاب سے تاکہ بعد پاک ہونے کے قابل دخول بہشت ہون جیسکہ گناہگار با ایمان
ہون گے اسواسطے کہ وہ قابلیت درگذر اور عفو کی نہین رکہتے وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ
اور واسطے اونکے عذاب دردناک ہے ہر طرف سے اور ہر وقت مین اور کیون نہو کہ انہون
نے خود سرمایہ نجات کو برباد دیا أُولَٰئِكَ الَّذِينَ اشْتَرَوُا الضَّلَالَةَ بِالْهُدَىٰ یہہ وہ گروہ
ہے کہ گمراہی بعوض ہدایت کے خرید لے اور مقدمات دین مین ہدایت سے بہتر
کوئی چیز نہین ہے اور گمراہی سے بدتر اور جیسے کہ عیوض ہدایت اپنی مین گمراہی اختیار
کی ایسی ہی گمراہی خلق اللہ کو ہدایت پر اختیار کیا یعنی علم دین اون سے پوشیدہ کیا
وَالْعَذَابَ بِالْمَغْفِرَةِ اور اسباب عذاب کو بعوض اسباب مغفرت کے خرید کیا
اور آخرت مین عذاب سے بدتر اور مغفرت سے بہتر کوئی چیز نہین پس دونون معاملون
مین اونہون نے اپنے واسطے آگ کو پسند کیا فَمَا أَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ پس کیا بہت صابر
ہین یہہ لوگ آتش سے گویا کہ آگ کو محبوب اور مرغوب سمجہکر جان اور مال سے خرید کرتے ہین
اگر کوئی کہے کہ خریدنا عذاب کا عوض مغفرت کے اوسوقت معلوم ہو کہ اسباب عذاب
فی الواقع عذاب پہونچاوین اور اسباب مغفرت کے مغفرت پہونچاوین اور یہہ بات ثابت نہین ہے
اسوسطے کہ متحمل ہے کہ اسباب عذاب تخویف اور تہدید کے واسطے شریعت مین سبب
عذاب بیان کئے ہون اور فی الواقع ایسا نہو جیسے کہ بادشاہ اکثر ڈرانے اور تہدید
کے واسطے کچہہ کہتے ہین اور وعدہ کرتے ہین اور اوسکے موافق عمل نہین کرتے اور ایسے
ہی جانب مغفرت مین بہی متحمل ہے کہ ترغیب کے واسطے فرمایا ہو ہم جواب دیتے ہین کہ ذٰلِكَ
یہہ بات یعنی تحقق اسباب عذاب کا بمنزلہ تحقق عذاب کے ہے اور تحقق اسباب مغفرت کا

موضح القرآن

بمنزلہ تحقیق مغفرت کے ہے ثابت اور صحیح ہے بِاَنَّ اللہَ تحقیق اللہ تعالی مانند اور بادشاہون کے نہین ہے کہ اوسکے کلام مین کذب ہوا اور اللہ تعالی نے یہہ بات زبانی نہین فرمائی ہے بلکہ نَزَّلَ الْکِتَابَ نازل فرمائی کتاب کہ مشتمل ہے بیان اسباب عذاب مغفرت پر اور بادشاہ اگر خلاف واقع کے ڈراتے ہین تو فرمانون مین نہین لکھتے اور کتاب کا فرمانا بھی بطریقہ دبدبہ اور فریب دینے کے نہین ہے بلکہ بِالْحَقِّ بحکمت محض ہے کہ ہرگز مقام مبالغہ اور فریب دینے کا نہین ہے پس اللہ تعالی کے وعدون کو تخویف اور تہدید اور ترغیب اور لالچ پر حمل کرنا نچاہیئے اِنَّ الَّذِیْنَ اخْتَلَفُوْا تحقیق جو لوگ کہ خیالات مختلف دل مین لاتے ہین فِی الْکِتَابِ درباب کتاب آلہی کے کہ جو کچھ تخویفات اور تہدیدات اور ترغیبات محض واسطے ڈرانے اور دلیر کرنے کے ہین یا فی الواقع شدنی ہین لَفِیْ شِقَاقٍ بَعِیْدٍ البتہ مخالف ہین ارادہ آلہی سے دور ہین اس واسطے کہ اللہ تعالے نے نازل فرمانے کتاب سے ہدایت اور تعلیم کا ارادہ کیا ہے اور یہہ کہتے ہین کہ اللہ تعالے فریب دیتا ہے اور جاہل بناتا ہے جیسے کہ لڑکون کو فریب دیتے ہین اور جاہل بناتے ہین یہہ حال اون آدمیون کا ہے کہ کتاب آلہی کے حق مین تردد اور خیالات مختلف رکھتے ہین لیکن وہ آدمی جو کہ وعدون کتاب کو بالیقین محض ڈرانے اور دلیر کرنے کے سمجھتے ہین اور اسپر یقین کرکے احکام آلہی مین تحریف کرتے ہین اور پوشیدہ اور بیان احکام پر رشوت اور اجرت لیتے ہین پس نوبت اونکی مخالفت سے گذر گئے عداوت اور مقابلہ مین پہونچی کہ بلاشبہہ سبب جانے دوزخ کا ہے اس جگہہ کئی سوال جواب طلب ہین اول یہہ کہ ذکر چھپانے آیات آلہی اور بیان عقوبات عنقریب آیت اُولٰٓئِکَ یَلْعَنُھُمُ اللہُ وَیَلْعَنُھُمُ اللّٰعِنُوْنَ مین گذر چکا ہے دوبارہ لانا اوسی مضمون کا باعتبار ظاہر کے تکرار محض معلوم ہوتی ہے اسکا جواب یہہ ہے کہ مضمون دونون آیت کا تفاوت رکھتا ہے اور تکرار نہین ہے آیت سابق مین فقط جزا چھپانے آیات آلہی کے مذکور ہے اور اس آیت جزا چھپانے آیات کی بغرض فاسد رشوت یعنی یا منفعت دنیوی کے اسی واسطے وعید اس آیت کی سخت زیادہ ہے بہ نسبت وعید آیت سابقہ کے اور اس آیت مین توبہ کرنیوالون کو اس

فعل بدہ سے استغنا فرمایا یا بسبب اکتفا کرنے ذکر آیت سابقہ مین دوسرے یہہ کہ لفظ فِيْ بُطُوْنِهِمْ
اس مقام مین کیا فائدہ دیتا ہے اسواسطی کہ کھانا پانی وغیرہ پیٹ ہی مین کھاتے ہین اہل
عربیت نے اس سوال کے دو جواب لکھے ہین ایک یہہ کہ اس لفظ کا لانا واسطے دفع توہم
مجاز کے ہے اسواسطے کہ کھانا کبھی غیر پیٹ مین بطریق مجاز کے مستعمل ہے جیسے کہتے ہین کہ
فلانے نے سردی کھائی ہے اور شلاق کھائی ہے پس اگر یہہ لفظ نہوتا تو محتمل تھا کہ یَاْكُلُوْنَ
نَارًا سے مراد آگ کا بدن سے پیوست ہونا ہی جیسا کہ حال دوزخیون کا ہوگا اور اس جگہہ مراد
یہہ ہے کہ اون کو محض عذاب آگ مین جلنے کا نہین ہوگا بلکہ انگاری آگ کے پیٹ مین ڈالی
جائینگی دوسرے یہہ کہ استعمال اکل فی بطنہ کا عرب مین اوسوقت ہوتا ہے کہ شکم سیر ہوکر
کھاوے بمقابلہ اکل فی بعض بطنہ کی پس لانے اس لفظ سے آگ کا پیٹ بھر کر کھانا
سمجھا جاتا ہے جیسے کہ مال حرام کو شکم سیر ہوکر کھاتے ہین اور قدر ضرورت پر اکتفا نہین کرتے
تیسرے یہہ کہ تعجب ونکی صبر کا آگ پر کہ لفظ فَمَآ اَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ سے سمجھا جاتا ہی
موقوف اوپر وجود صبر کے آگ پر ہے حالانکہ مطلقاً اون کو صبر نہ ہوگا جیسا آیات دیگر سے
معلوم ہوتا ہی اسکا جواب یہہ ہے کہ مراد صبر اونکے سے آگ پر بعد دیکھنے اوس آگ کے نہین ہے
بلکہ پیشتر دیکھنے کے اونکی جرأت اور بے پروائی کو اختیار کرنے اسباب آتش کو بطریقہ تہکم کے
تشبیہ صبر سے دی ہے چوتھے یہہ کہ ان مکسورة ان الّذین اختلفوا فی الکتاب
مین مع اپنے مدخول کے جملہ ہے اور اَن مفتوحہ ذلک بان اللہ نزل الکتاب مین مع
مدخول کے مفرد ہے پس عطف جملہ کا مفرد پر کس طرح ہوسکتا ہے اسکا جواب یہہ ہے کہ
واو ان الذین اختلفوا فی الکتاب مین حرف عطف نہین ہے بلکہ حالیہ ہے اور
بعضے مفسرین نے ان مکسورہ کو اس جگہ معنے ان مفتوحہ کے رکھا ہے اور اوسکا کسرہ
بسبب دخول لام کے جانا ہے لیکن تکلف اس جواب کا ظاہر ہے اور اگر علماے
اہل کتاب کہ حق پوشی کرتے ہین اور رشوت کہاتے ہین کہین کہ تمنے ہمکو خریدار گمراہی
اور بیچنے والی ہدایت اور مغفرت کا قرار دیا ہے حالانکہ ہمارے اسباب اور بہت چیزین
آثار ہدایت اور اسباب مغفرت سے ہین اور ہم حاصل کرتے ہین کہ ہم اوقات

موضح القرآن

نمازمین متوجہ بجدا ہوتے ہین اور مغفرت اور ہدایت کے واسطے اسقدر ہی کافی ہے ہم جواب دینگے
کہ یہہ سب غلط ہے لَیْسَ الْبِرَّ نیکی نہین ہے کہ اثر ہدایت اور سبب مغفرت کا ہوسکے اَنْ تُوَلُّوْا
یہہ پھیرو تم وُجُوْهَكُمْ اپنے چہرونکو بدون اسکے کہ دلون کو عقائد درست سے پاک کرو اور
نجاست بخل اور حب مال اور بدعہدی وجھگڑے سے صاف کرو اسواسطے کہ نہایت تمہارا
موںھہ پھیرنا یہہ ہے کہ متوجہ ہو قِبَلَ الْمَشْرِقِ جانب مشرق کے اگر قبلہ تمہارا جس مکان
مین کہ نماز پڑہتے ہو مشرق کی سمت ہو وَالْمَغْرِبِ اور جانب مغرب کے اگر قبلہ
تمہارا سمت مغرب ہو اور متوجہ ہونے جانب مشرق و مغرب سے کچھہ نیکی حاصل نہین
ہوتی اسواسطے کہ یہہ کام مشرک اور سورج پرست بہی کرتے ہین اگر تم موںھہ قبلہ کی طرف
کرتے ہو تو دل کو بہی صاحب قبلہ کی طرف متوجہ کرو اور جو ایسا نکیا تو معلوم ہوا کہ
وہ بہی مقصود تمہارا نہ تہا اور جو حال مشرق و مغرب کا کہ دونو جہت مشہور ہین اور جماعت
کثیر مشرکون اور آفتاب پرستون کی قبلہ عبادت ہین ایسا ہی کہ بالکل خوبی اور نیکی نرکہے
پس حال جنوب و شمال اور اور جہات ان کے مابین کا بہت ہی بدتر ہوگا وَلٰكِنَّ الْبِرَّ
لیکن نیکی کہ اثر ہدایت اور سبب مغفرت کا ہے مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وہ شخص
ہے کہ ایمان لایا اللہ پر اور خدا پر ایمان حاصل نہین ہوتا مگر اللہ تعالیٰ کو موجود اور
دیکہتا اور دانا ظاہر اور پوشیدہ اور قادر ہر چیز پر اور زندہ اور مختار کہ محتاج کسیکا نہو
اور پاک حاجات سے اور نہ کسیکا مغلوب محبت اور بے عورت اور بے فرزند اور سننے والا
اور دیکہنے والا اور سچا وعدے کا عذاب و ثواب مین اور حکیم مطلق احکام مین اور قادر
منسوخ کرنے شریعتون اور مذہبون پر اور بہیجنے پیغمبر ہر قبیلہ سے ہر قوم پر اور نازل
کرنے کتابون پر جس لغت مین کہ چاہے اعتقاد کرو تم اور تم یہہ اعتقاد نہین رکہتے
وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ اور ایمان لایا دن آخرت پر جس طرح کہ کتب الٰہی اور زبان پیغمبر سے
معلوم ہوا کہ بغیر اعتماد کرنے شفاعت اپنی بزرگون کی اور بدون اسکی کہ اپنے قوم
کو بسبب شرافت نسب اور حسب کے قابل عذاب کا نجانو یا اپنے عذاب کو اورون کے
عذاب سے کمتر سمجہو یا دار الثواب فقط اپنے گروہ کے واسطے جانو وَالْمَلٰٓئِكَةِ اور نیز

موضح القرآن
فَمَنْ بَدَّلَهٗ پھر جو کوئی بدلے
بَعْدَ مَا سَمِعَهٗ فَاِنَّمَآ اِثْمُهٗ
عَلَى الَّذِيْنَ يُبَدِّلُوْنَهٗ
اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ
یعنی سنکر وصیت کو بدل ڈالے
فَمَنْ خَافَ مِنْ مُّوْصٍ جَنَفًا اَوْ اِثْمًا
فَاَصْلَحَ بَيْنَهُمْ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ
اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

ایمان لایا فرشتون پر کہ بندے فرمانبردار اللہ تعالیٰ کے ہین اور بغیر اوسکے مرضی کے کچھہ نہین کرتے اور اون کو دشمن سمجھنا نچاہیئے کہ اللہ کے محبوب اور تابعدار ہین اور اون کے حق مین زیادہ گوئی بھی نچاہیئے جیسے بعضے ہنود کہتے ہین کہ یہہ بالاستقلال تدبیر عالم کی کرتے ہین اور خدا کی لڑکیان ہین وَالْكِتَابِ اور ایمان لایا کتاب پر کتاب الٰہی ہو خواہ اپنے پر نازل ہو یا غیر پر اور اپنی زبان مین ہو یا غیر کی زبان مین ہو اور اپنی شریعت کے حکمون کے موافق ہو یا اوسکی ناسخ اور یہہ ایمان حاصل نہین ہوتا جبتک کہ اوس کتاب کو تحریف اور تبدیل لفظی اور معنوی اور تاویلات بیہودہ اور توجیہات باطلہ سے اپنی سخن پروری کے واسطے یا غرض دنیوی کی اور لالچ دولت اور تقرب بادشاہون اور اُمرا سے محفوظ رکھے اور مرتبہ کتاب کو اس سے بلند سمجھے کہ بسبب کسی چیز کے تبدیل اور تحریف کردے وَالنَّبِيِّينَ اور نیز ایمان لایا سب پیغمبرون پر حضرت آدم علیہ السلام سے لیکر اپنے زمانہ تک بغیر تفریق اور تعصب کے اور تمنے بعض انبیاؤن کو مار ڈالا جیسے حضرت شعیا اور حضرت زکریا اور یحییٰ اور حضرت عیسیٰ کو اپنے گمان مین اور بعض کے انکار اور تکذیب کے اور درپے مارنیکے ہوئے اور جادو کیا اور زہر دیا اور لڑائی کے واسطے اوٹھے جیسی پیغمبر آخرالزمان سے کہ خاتم المرسلین اور افضل الانبیاء ہین پس جو آدمی کہ اس طرح ایمان لایا اور ان باتون مذکورہ سے اعتقاد درست کیا دل اپنی کو جہل مرکب اور فساد معرفت سے پاک کیا اسواسطے کہ آدمی کا مبدأ ذات پاک خدا ہے اور معاد روز آخرت ہے جو ایمان خدا پر لایا اور روز آخرت کی تصدیق کی اپنی مبدء سے اور معاد کو ربط معرفت الٰہی سے دیا لیکن اوسکو مرضیات اپنی خاوند کے جاننا کہ روز آخرت مین کام آوے اور نامرضیات کہ اوس روز مضر اور مہلک ہون اور تابعداری پیغمبرون کی کرنا تاکہ اونکی زبان سے مرضیات اور نامرضیات خاوند کی پہچانین ضرور ہے اور اگر پیغمبران علیہم السلام موجود نہون تو اونکی کتابونکو کہ اونکی اوپر نازل ہوئے ہین مطالعہ کرین اور اون سے اپنی عقیدہ کو درست کرین اور چونکہ کارخانہ پیغمبری اور نزول کتاب فرشتون کے ہاتھہ ہے تو ایمان فرشتون پر مقدم کتاب اور پیغمبرون پر ہے

موضح القرآن

اور چونکہ پیغمبرون پر بھی احکام الٰہی بواسطہ کتب پہونچتی ہین تو ایمان کتاب کا مقدم ایمان لانے
پیغمبر پر ہوا پس جب بندہ نے ان سب باتون کو بدل و جان قبول کیا تو جو کچہہ کہ تصدیق
سے اوس کے ذمہ تھا ادا کیا لیکن اب اوسکو اس تصدیق پر گواہ لانا چاہیئے کہ تصدیق
کا رد ل ہر ایک پر ظاہر نہین ہوتی اور عمدہ گواہ اس تصدیق کا مال دینا ہے کہ یہہ دل مین
جگہہ رکہتا ہے اور بدون کمال تصدیق کے ممکن نہین ہے کہ کوئی آدمی کسی کے واسطے مال
دیوے گو سلام اور تعظیم اور ذکر و ثنا نفاق سے بہی کرتا ہے پس صاحب ایمان درست
وہ آدمی ہے یہہ کام بھی کرے وَاٰتَی الْمَالَ اور دیوے مال لیکن نہ اوس وقت کہ مال
سے بے پروا اور مستغنی ہو کہ اوس وقت دینا دلیل فرمان برداری کے نہین ہے
بلکہ عَلٰی حُبِّہٖ باوجود دوستی مال کے کہ خود بہی محتاج اور امید زندگی کی رکہے
اور صحیح البدن ہو اور ڈرتا ہو کہ اگر اس مال کو دیدونگا تو محتاج ہو جاؤنگا اور نیز
اوس مال کو اوسکو نہ دے جس سے امید منفعت رکہے بلکہ فقط رضا مندی خدا کے واسطے
خرچ کرے اور دے ذَوِی الْقُرْبٰی صاحبان قرابت کو تا کہ خیرات بہی ہو اور صلہ رحم بہی
اور اسمین عوض اور بدلا بھی منظور نہ ہو اسواسطے کہ اہل قرابت کی عادت ہے کہ ہرگز قرض
کے دیئے ہوئے کو واپس نہ دین اور بلکہ جسقدر اون کو دو اوسی قدر شکایت زیادہ کرین
اور نیز اور آدمی بہی اس دینے کو خاطر مین نہ لاوین اور اس سبب سے اوس آدمی
کی تعریف نہ کرین اور صاحب خیرات شمار نکرین پس اس گروہ کو دینے مین کسی طور
عوض لینا خاطر مین نہین گذرتا علی الخصوص اوس قرابتی کے دینے مین کہ بدسلوک اور
جفا کار ہو اور اسی سبب سے حدیث شریف مین ہے کہ بیہقی اور اور محدثین روایت
کرتے ہین وارد ہے کہ بہترین صدقہ وہ ہے کہ اپنی اوس قرابتی کو جو دشمن ہو دیوی
اور نیز بیہقی نے بیان کیا ہی کہ آدمیون نے آنحضرت صلعم سے پوچہا کہ یا رسول اللہ وَ
اٰتَی الْمَالَ عَلٰی حُبِّہٖ کے کیا معنے ہین کیونکہ ہر آدمی مال کو دوست رکہتا ہی حضرت نے فرمایا کہ
اسکے یہہ معنے ہین کہ اول مال کو اوسوقت تو دی کہ دل مین تیری اوسکی دینے سی خیال درازی
عمر اور فقر کا ہو اور دینے مین اوسوقت تک ڈھیل نہ کرے کہ روح تیری گلے مین ہو اور کہے

صحیح القرآن

کہ فلانے کو اس قدر دو اور فلانے کو اس قدر حالانکہ وہ مال اوسوقت تیرا نہین ہے اور
کا ہے اور ترمذی اور دیگر صحاح مین موجود ہے کہ فقیر کو خیرات دینا ایک خیرات ہے اور
قرابتی کو دینا دو چیز کے خیرات ہے اور ادای حق قرابت بہی ہے اور محتمل ہے کہ ضمیر
حبہ کی خدا کی طرف راجع ہو یعنی مال کو فقط دوستی خدا پر دے نہ واجب الذمہ ادا
کرنے کے واسطے جیسے کہ زکوۃ اور کفارہ مثلاً زائد قدر زکوۃ سے دے یا اوس مال سے
دے کہ جس مین زکوۃ واجب نہ ہو بسبب کم ہونے حد نصاب یا جنس نامی ہونے سے جیسے کپڑا
حویلی پوشاک دوکان اور اس صورت مین دینے اس مال اور دینے زکوۃ مین کہ آیندہ مذکور ہے
بخوبی ظاہر ہے اور بعضون نے لکہا ہے کہ یہہ ضمیر مال دینے کی طرف راجع ہے کہ لفظ آتی المال
سے سمجہا جاتا ہے یعنی مال کا دینا مکروہ اور شاق نہ جانے بلکہ مرغوب اور محبوب جانے
اور خوشدلی سے دے بہر تقدیر اہل قرابت کو دینا مقدم ہے اور اسیواسطے فقہاؤن نے
کہا ہی کہ مال زکوۃ ایک شہر سے دوسرے شہر مین بہیجنا اچہا نہین ہے بلکہ زکوۃ اوسی
شہر کے محتاجون کو دینی چاہیئے مگر زکوۃ دینے والے کے اقارب اور شہر مین ہون تو
وہان بہیجے اور اونکو مقدم سمجہے حقوق اقارب اس جگہ سے سمجہنا چاہیئے کہ مرتبہ وراثت
مال بہی انہین کو ہے باعتبار مراتب قرابت کے اور صورت عدم وراثت مین
وصیت بہی انہین کے واسطے شروع اسلام مین فرض تہی اور اب بہی ثلث مال سے
دینا مستحب ہے اب ہم یہہ کہتے ہین کہ فقر اور احتیاج حصول ثواب کے واسطے اقارب
مین شرط ہے یا نہین ظاہر آیت سے معلوم ہوتا ہی کہ اقارب کو مال کا دینا عموماً نیکی ہے
لیکن چونکہ یتیمون مین فقر اور احتیاج شرط ہے تو چاہیئے کہ یہان بہی شرط ہو اور
بسبب ظہور قرینہ کے ذکر نہ فرمایا ہو تحقیق یہہ ہے کہ اقارب مین حصول ثواب اور نیکی
کے واسطے فقر اور احتیاج شرط نہین ہے کیونکہ اس صورت مین صلہ رحم تو ہوتا ہی ہے
اگرچہ خیرات نہوا اور صلہ رحم بہی ثواب مین صدقہ سے کم نہین ہے ہان صدقہ اور خیرات اوسوقت
ہوتا ہی کہ محتاج بہی ہو لہذا اقارب کو بغیر احتیاج اور فقر کے زکوۃ اور خیرات اور کفارات
دینا نچاہیئے وَالْيَتٰمٰى اور دے اوس مال کو یتیمون کو کہ بے پدر صغیر السن ہون

موضح القرآن

خواہ مرد خواہ عورت اس واسطے کہ بسبب خوردسالی کے تلاش اور کسب نہین کرسکتے اور
بسبب بے پدری کے اونکا کوئی خبرگیران نہین ہے پس اونکو تمام بنی نوع آدم کے
ساتھ قرابت حکمی ہوگئی گویا تمام مالدارون کو اللہ تعالیٰ نے باپ اون کا فرمایا اوراسی
جہت اور شدت احتیاج سے متصل ذوی القربیٰ کے مذکور فرمایا وَالْمَسَاکِیْنَ اور بے
پونجی والون کہ آمدنی اون کی خرچ سے کم ہے اگرچہ کسب کرتے ہون اور کچھ مال رکہتے
ہون اور اس جگہہ اس گروہ سے وہی آدمی مراد ہین کہ سوال اور اظہار حاجت نہین
کرتے اور قناعت اور صبر اور سکون سے گذارہ کرتے ہین بدلیل حدیث صحیح کے کہ صحاح مین
وارد ہے لَیْسَ الْمِسْکِیْنُ الَّذِیْ تَرُدُّہُ التَّمْرَۃُ وَالتَّمْرَتَانِ وَاللُّقْمَۃُ وَاللُّقْمَتَانِ
وَلٰکِنَّ الْمِسْکِیْنَ الَّذِیْ لَایَجِدُ غِنًی یُّغْنِیْہِ وَلَا یُفْطَنُ لَہٗ فَیُتَصَدَّقَ
عَلَیْہِ یعنی مسکین اوسکو نجانو کہ دروازون پر پہرتے ہین اور ہر گہر سے لقمہ لقمہ وصول
کرکے لیجاتے ہین بلکہ مسکین وہ ہے کہ بقدر کفاف حاجت کے مال نہین پاتا اور کوئی
اوسکے حال سے خبر نہین رکہتا تاکہ خیرات پہونچاوین اور بدلیل اس بات کے کہ سوال
کرنے والون کو علیحدہ فرمایا پس مساکین سوای سوال کرنے والون کے ہین وَابْنَ السَّبِیْلِ
اور دوم مسافر راہ گذر کو کہ خرچ نہ رکہتا ہو یا سواری اور سامان رکہتا ہو گو وطن مین مال
رکہتا ہو خصوصاً جب کہ مہمان ہو کہ زبان حال سے سوال کرتا ہے اوراسی خصوصیت
سے ابن عباس رضؓ نے تفسیر ابن السبیل مین مہمان لکہا ہے چنانچہ ابن ابی حاتم
نے اون سے روایت کی ہے کہ فرماتے تھے ابن السبیل وہ مہمان ہے کہ مسلمانون
کے یہان نازل ہو وَالسَّآئِلِیْنَ اور دو اوس مال کو سوال کرنے والون کو
خواہ مسلمان ہون یا کافر اگرچہ حقیقت احتیاج معلوم نہو لیکن جو ذلت سوال
اور عار گدائی کے گوارا کی صریح دلیل حاجت کی ہے اسلئے کہ انسان بدون ضرورت
کے یہہ ذلت اور عار گوارا نہین کرتا اسیواسطے مسند امام احمد وابوداؤد مین بروایت
حضرت امام حسین واقع ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ سوال
کرنے والی کا حق ہے اگرچہ گہوڑے پر ہو اور ابن ابی شیبہ سالم بن ابی الجعد سے

روایت کرتے ہین کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ سائل کا حق ہے اگرچہ گہوڑے پر سوار ہو
اور گہوڑے کے گلی مین ہیکل چاندی کی پڑی ہو اور ترمذی مین بروایت ام بجید ہے کہ بیعت
کرنے والون آنحضرت صلعم سے ہین کہ وہ کہتے ہین مینے کہا یارسول اللہ سائل میرے دروازہ
پر آتا ہے اور میرے پاس اوسکے دینے کے قابل کچہہ نہین ہوتا فرمایا کہ جو کچہہ ہو دیدے اور خالی
مت پہیر اگرچہ بکری کا جلا ہوا کھر ہی ہو اور ابو نعیم ابن عمر سے مرفوعاً روایت کرتے ہین
کہ سائل کہ دروازہ پر آتا ہے مرد با ایمان کے واسطے ہدیہ خدا ہے وَفِی الرِّقَابِ اور دو
تم مال کے خلاص کرنی قیدیون مین کہ مسلمان کافرون کے ہاتہہ مین گرفتار ہون اور یہہ آدمی مال
دیکر اونکے ہاتہون سے خلاصی دی و یا قرض دار قرضخواہون کے یہان مقید ہون
اونکو روپیہ دیکر رہائی دی ہرچند یہہ آدمی کہانے پینے کے محتاج نہین ہین لیکن
قید مخلوقات سے رہا ہونے مین مال کے محتاج ہین اور اس جگہہ علماے عربیت کو اشکال
قوی ہے حاصل اوسکا یہہ ہے کہ فِی الرِّقَابِ ظرف ہے اور سابق ذَوِی الْقُرْبٰی
مع معطوفات کے مفعول بہ ہے اور عطف ظرف کا مفعول بہ پر باوجود اختلاف نیت عمل کے
کیونکر درست ہو اس اعتراض کا جواب دو طریق سے دیا ہے اول یہہ کہ یہہ عطف محمول ہے
حذف فعل پر بہ تقدیر اٰتی المال فی الرقاب کے پس عطف جملہ کا ہے جملہ پر نہ عطف
ظرف کا مفعول بہ پر اور یہی طریق صاحب کشاف نے آیت لَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ
فِي مَوَاطِنَ كَثِيرَةٍ وَيَوْمَ حُنَيْنٍ مین اختیار کیا ہے اور نصرکم یوم حنین مقدر کیا
ہے اور عطف جملہ کا جملہ پر کیا ہے تاکہ عطف ظرف زمان کا ظرف مکان پر لازم نہ آوے دوسرا
جواب یہہ ہے کہ یہہ ظرف معطوف ہے دوسرے ظرف محذوف پر کہ متعلق وَالسَّائِلِينَ فِي
حَوَائِجِهِمْ وَفِي فَكِّ الرِّقَابِ اور سوال عام ہے خواہ بزبان قال ہو و یا بزبان حال
اور تحقیق اس مقام کے یہہ ہے کہ مدار صحت عطف کا معنے پر ہے نہ صورت لفظ پر اور
اس جگہہ باعتبار معنے کے جہت نہین سہے اس واسطے کہ رقاب اور ماسبق
دونو مصارف مال ہین اور معطی لہ یعنے جسکے واسطے مال دیا گیا ہے اور زمان
و مکان دینے مال کا گو ظاہر مین یہہ داخل ہوتا ہے اور وہ نہین ہوتے

اور نکتہ قاعدی کے بدلنے مین یہہ ہے کہ اس مصرف مین قیدیون اور قرضدارون کو دینا معمول نہین ہے بلکہ اون آدمیون کو کہ قید کرکے لے گئے ہین یا اون لوگون کو کہ قرض مانگتے ہین مال دینا چاہیئے تاکہ یہہ خلاص ہون بخلاف مصارف ماسبق کے کہ مال خود اونہین کو دینا چاہیئے اور یہہ گواہ ہین از روے خرچ کرنے مال اور اداے حقوق خلق کے کہ عند البعض حقوق اللہ پر مقدم ہین پہر چاہیئے کہ حقوق اللہ کو کما ینبغی ادا کرین وَاَقَامَ الصَّلٰوۃَ اور قائم کرد نماز کو بروجہ کمال اس واسطے کہ نماز ایک عبادت ہے کہ مشغول ہوجاوین تمام اعضا ظاہری اور باطنی اور جب انکو راست کیا تو اداے حق الٰہی ہر عضو سے ہوا پس اداے حق بدنی ہے کہ پانچ وقت ہر روز ذمہ واجب ہین فارغ ہوا وَاٰتَی الزَّکٰوۃَ اور دیوے زکوٰۃ کہ حق الٰہی مین ہے تاکہ اس حق سے بہی فارغ ہو گو حوائج خلق کے دینے مال اون چہہ مصارف مذکورہ مین کفایت تہے اور زکوٰۃ نام ہے ایک اندازہ معین کا مال ہے کہ اوسپر ایک سال کامل گذر گیا ہو بشرطیکہ وہ مال حد نصاب کو پہونچ گیا ہو اور حد نصاب چاندی مین باون تولہ اور سونے مین ساڑہے سات تولہ اور اسباب سوداگری سے جس جنس کا کہ ہو بہ قیمت نصاب چاندی یا سونے کے کرکے دیوے اور قدر واجب زکوٰۃ مین چالیسوان حصہ ہے لیکن مواشی اور زراعت کہ زمین محصولی مین ہو پس اسکی زکوٰۃ تفصیل طویل ہے کہ کتب فقہ مین مذکور ہے اور چونکہ دینا زکوٰۃ کا سواے دینے مال اقارب اور یتیمون اور اور مقربون اور مسافرون اور سائلون اور قیدیون کے شمار کیا تو معلوم ہوا کہ وہ دینا غیر دینے زکوٰۃ کے ہی کہ بعضے اون مین سے واجب یا فرض ہے جیسے خبرگیری اون اقارب کی کہ محرمیت رکہتے ہین اور محتاج ہین اور جیسے خبرگیری مسافر مضطر اور صدقۃ الفطر اور نذر اور کفارہ اور قربانی اور بعضے مستحب ہین جیسے لینا مطالبہ اوس دینی کا اوس شخص پر بہی ہوتا ہے کہ اوسپر زکوٰۃ واجب نہین ہے ویا زکوٰۃ ادا کرچکا ہے اور یہی معنے ہین اوس حدیث کے کہ ترمذی اور ابن ماجہ فاطمہ بنت قیس سے روایت کرتے ہین کہ آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ مال مین سواے زکوٰۃ کے اور حق بہی ہے اور یہہ آیت تلاوت فرمائی اور

بخاری اپنی تاریخ مین بروایت ابو ہریرہ روایت کرتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا
کہ بعد ادای زکوۃ کی مال ہین اور بہی حقوق ہین فرمایا البتہ اور یہہ آیت آتی المال علی حبہ آخر تک
پڑہی اور وہ کہ حضرت مرتضی علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے کہ تحقیق زکوۃ سنے نسخ کردیا
ہر حق مال مین سے اور مال مین حق سوائے زکوۃ کے نہین ہے تو اسکی یہہ معنے ہین کہ
خدا کا فرضی حقوق علاوہ زکوۃ اور کچھہ نہین ہے اور یہہ حقوق مذکورہ اول مقدر نہین
ہین اور پہر حق خدا نہین ہین حق خلق ہین اور یہہ تکلیفات کہ مذکور ہوئین اوس قسم سے
نہین کہ اللہ تعالی نے آدمیون پر بغیر اونکے الزام کے اپنی ویا خلق کے وسطے لازم فرمائین
لیکن جو چیز کہ آدمی پر لازم کرلین پس وہی نیک ہین وَالْمُوفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ یعنی وفا کرنیوالے
اپنے عہد کے خواہ اوس عہد کو خدا سے باندھین ویا اپنے پر نذر مقرر کرین یا قسم اللہ کی نام
کی نیک کام پر کھاوین اور خواہ خلق سے عہد باندھین یا کسیکی امانت لین یا کسی سے
وعدہ نیک کرین کہ ان سب صورتون مین وفا واجب ہے لیکن چاہیئے کہ نیت وفا کی
دل مین مضبوط کرلے اِذَا عَاهَدُوْا یعنی جسوقت کہ عہد باندہین پس اوسی وقت اگر نیت
وفا کی نہو اور پہر بسبب ملامت آدمیون کے وفا کرے تو یہہ وفا معتبر نہین ہے
اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ اور ایسی ہی اگر عہد باندھنے کے وقت وفا کی نیت مضبوط ہو اور
پہر بسبب کسی ناچاری کے یا بیقدوری یا ظالم کے خوف سے وفا نکر سکا تو معذور ہے
اور بیوفاؤن مین محسوب نہوگا اور وفای عہد ہرچند ظاہر مین ایکہی کام کار ہای نیک سے
معلوم ہوتا ہے لیکن حقیقت مین تمام معاملات کو شامل ہے کہ بندہ کو خدا سے یا خلق خدا سے
اتفاق پڑتا ہے جیسی پیری مریدی اور استادی شاگردی اور پیغمبر ہونا اور امت ہونا
متضمن عہد الہی جانبین ہین کہ لوازم ان حقوق کو کماحقہ ادا کرین اور ایسے ہی دین اسلام
مین داخل ہونا اور اطاعت مین شروع کرنا گویا انکی اتمام موجب پر عہد باندھنا ہے اور
اسیواسطے جو آدمی کہ آنحضرت صلعم سے بیعت کرتے تھے ہرگز حالت تنگی و فراخی و خوشی
و ناخوشی مین اور کلمہ حق کہنے مین جہان کہین ہون خوف نہین کرتے تھے اور تقیہ
اور جانب داری نہین کرتے تھے اور کسی مخلوق سے سوال نکرنے مین ان چیزونکو اپنے ذمہ کر

موضح قرآن

اس آیت سے معلوم ہوا کہ جو کسی سفر اور بیماری کی رمضان کا روزہ کھاوے اور گنتی پورا کرنا درست ہین
يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ وَلِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَلِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ
چاہتا ہے خدا تعالی تمہارے ساتھ آسانی اور نہین چاہتا تم پر مشکل اور چاہتا ہے خدا تعالی کہ پورا کرو گنتی روزے رمضان کی اور بہت بزرگی اور بڑائی سے یاد کرو خدا تعالی کو بعوض اسکے کہ تمکو عید کی صبح کو بسبب اسکے کہ راہ دکھائی تمکو خدا تعالی اور تو شاید

زیادہ لازم اون سے سمجہتی تہے یہانتک کہ بعض اصحاب صفہ کے کہ ترک دنیا اور جمع مال پر بیعت کی تہی اور مرنے کے وقت ایک دو اشرفی اونکی تہیلی مین نکلی مورد عتاب اور وعید شدید کے ہوئے اور نکاح اور وکالت اور شراکت اور اکثر معاملات وفاے عہد پر ہین اور بغیر اس خصلت نیک کے اداے حق کسی معاملہ کا بروجہ شرعی نہین ہوسکتا اور اسی واسطے قاعدہ تغیر کرکے تعبیر فعل سے اسم کرکے بیان فرمایا اور تمام خصلتین کہ مذکور ہوئین کہ قسم نیکی سے ہین چند بیان کی ہین وَالصَّابِرِيْنَ یعنی یاد کرو تم صبر کرنیوالون کو کہ اونکے حق مین آیت عنقریب وبشر الصابرین مین کیا کچہہ بشارت گذری ہے اور کس مرتبہ نیکی مین ہین خصوصًا جب کہ صبر انکا تمام سختیون کا گہیرنے والا ہو پس صبر کرو تم فِي الْبَأْسَاءِ شدت فقر مین رشوت چکہنے سے باوجودیکہ چندان احتیاج نہین رکہتے ہو صبر نہین کرسکتے وَالضَّرَّاءِ حالت مرض اور درد و رنج مین نہ مثل تمہارے کہ ایک قسم کے کہانے سے اگرچہ لذیذ و نفیس ہو تنگ ہوکر کہتے ہو لن نصبر علے طعام واحد یعنی ہرگز ہم صبر نہین کرینگے طعام واحد پر وَحِيْنَ الْبَأْسِ اور وقت لڑائی کے کہ نیز قحط غلہ اور آب اور نیز ہجوم دشمنون کا اور اونکا خوف اور نیز محنت بدنی اور بیخوابی اور زخم تلف اعضا کا ہوتا ہے نہ مثل تمہارے کہ کہا تمنے اِذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَا اِنَّا هٰهُنَا قَاعِدُوْنَ یعنے تم اور تمہارا رب چلے جاؤ اور لڑو ہم تو اس جگہہ بیٹہے ہین اور جس آدمی نے ان تینون حالتون مین ہمیشہ صبر اختیار کیا تو اوسکا صبر کامل ہوا اسواسطے کہ مصیبتین جو انسان پر آتی ہین اور وقت امتحان کے صبر ہو ہمی تین قسم ہین اول نقصان مال کہ آخر اسکا شدت فقر ہے دوسرے نقصان بدن کہ مقدمہ اوسکا درد و رنج و بیماری و زخم و صدمات ہے تیسرے جان کی ہلاکت کہ اکثر وقت خطرہ لڑائی کا ہے اور نیز جاننا چاہیئے کہ ان آدمیون کا صبر فقط اطاعت الٰہی کے واسطے ہے وگرنہ افراد بشر باعتبار دلیری طبیعت کے بعض ان مصیبتون مین سے پڑا نہین کرتے مثلًا بعض آدمی بالکل لڑائی مین خوف نہین کرتے اور تہوڑی بیماری سے حواس باختہ ہوجاتے ہین اور بعض آدمی حالت فقر مین ثابت قدم رہتے ہین اور لڑائی کے نام زرد ہوجاتے ہین

اور جو آدمی کہ ان سب حالتون مین ثابت قدم رہے ہنین ہوتا مگر بسبب غلبہ طاعت الٰہی کے
بالجملہ نیکوکاری جامع ہونا ان تمام اوصاف سے ہے اگر ایک وصف بھی فوت ہو نام نیکوکاری
اوسپر درست نہین پس اہل کتاب کہ یہہ تمام اوصاف اون مین فوت ہین یہانتک کہ
ایمان خدا پر اسقدر قصور کیا کہ عزیر اور عیسیٰ علیہما السلام کو خدا کا بیٹا قرار دیا اور
یہودیون نے یداللہ مغلولۃ کہا اور نصاریٰ اتحاد اور حلول کے قائل ہوگئے اور ایمان
معاد مین بھی اسیطرح اعتقادات اور اہیات کے معتقد ہوئے اور کہا کہ لَنْ یَّدْخُلَ الْجَنَّۃَ
اِلَّا مَنْ کَانَ هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰی اور کبھی کہا کہ لَنْ تَمَسَّنَا النَّارُ اِلَّآ اَیَّامًا
مَّعْدُوْدَۃً اور ایمان فرشتون مین کہ بہترین فرشتون سے ہین جیسے حضرت
جبرئیل علیہ السلام کو اپنا دشمن قرار دیا اور عصمت ملائکہ کی بالکل منکر ہوئے اور
ایمان کتاب مین عجب طرح کے تفریق کی کہ ایک پارہ کی معتقد ہوئی اور ایک سے صریح
انکار کیا اور ایسے ہی ایمان انبیاء علیہم السلام مین یہانتک کہ جماعت کثیر نبیون کو قتل
کیا اور مال کا دینا تو کیا امکان بلکہ بعوض اوسکے دین کو بیچا اور آیات اور احکام
الٰہی متاع قلیل دنیا کے بدلی ہاتھہ سے دیئے اور شکستگی پیمان عادت قدیمی ہے
جیسے سیپارہ اول مین گذرا اور بے صبری بھی زمانہ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے
بار بار ظہور کرتی ہے یہانتک کہ صریح کہا لَنْ نَّصْبِرَ عَلٰی طَعَامٍ وَّاحِدٍ اور بزدلی
لڑائی مین اس حد کو پہونچی کہ اِذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّكَ کہا پس یہہ لوگ کہ ایک وصف
بھی نہین رکہین کیونکہ دعوی نیکوکاری کا کرسکین ہان نیکوکار وہ شخص ہین کہ ان جمیع
اوصاف کی جامع ہین اور اسکی وجہ ظاہر ہے اسوسطے کہ نیکوکاری یا اعتقاد مین ہے
یا اعمال اور اخلاق مین اُولٰٓئِكَ یہہ یعنی جامع اوصاف مذکور الَّذِیْنَ صَدَقُوْا
وہ لوگ ہین کہ اعتقادات مین سچے ہین وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ اور وہ لوگ ہین کہ اعمال و
اخلاق مین پرہیزگار ہین اور اخلاق اور اعمال مین کسی وجہ سے خلل نہ رکہین اور نیکوکاری
اونکی ظاہرا و باطنا کمال پر ہوا اب بیان کرتے ہین کہ وصف صابرین کو منصوب کیون
بیان فرمایا حالانکہ تمام صفات سابقہ مرفوع ہین اور عطف اس صفت کا اون

صفات پر تقاضا کرتا ہے کہ یہہ بھی مرفوع ہو اہل عربیت نے کہا ہے کہ اس نصب کو علی المدح و
الاختصاص کہتے ہین جب منجملہ اور صفات مین سے ایک صفت کی زیادہ شرافت اور عظمت
منظور ہوا کرتی ہے تاکہ اون سے متمیز ہو جاوے تو اعراب مین امتیاز دیتے ہین اور صبر سختیون مین
اور لڑائیون مین صفت عمدہ ہے اس صفت کو ماسبق سے امتیاز دینا ضرور تھا اسواسطے
اسکے اعراب کو اعراب ماسبق سے تغیر کر کے رفع سے نصب کیا گویا اس طرح فرمایا ہے کہ ہم
صابرین کو مدح عظیم اور کمال نیکی سے خاص کرتے ہین اور ابو علی فارسی نے کہا ہے کہ جو
چاہے کہ صفت ہاے بسیار کو مقام مدح اور ہجو مین ذکر کرے پس مقتضاے بلاغت کا
یہہ ہے کہ اعراب اون صفات کو مختلف لاوے اور سب کو اوسکے موصوف کی برابر
جاری نکرے اسواسطے کہ مقام مدح اور ہجو محل اطناب اور مبالغہ کا ہے اور جب اعراب
مختلف ہوئے معنون مین اطناب حاصل ہوا اس واسطے کہ کلام صورت اختلاف اعراب
مین ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا کسی طرح کا کلام ہے اور اگر اعراب مختلف نہو تو مجموع
ایک جملہ ہوتا ہے اور بعض محققین نے وجہ اختلاف حرکت کی کہ کیون مبالغہ مدح و ہجو
مین ہوتا ہے بیان کی ہے کہ اصل مدح اور ہجو کلام سامع سے ہے اس واسطے کہ
جب ایک شخص نے کسی کا ذکر کیا کہ فلانے نے ایسا کیا اکثر سننے والے سے اوس کے
مدح اور ثنا کرتا ہے اور کہتا ہے کہ کیا اچھے آدمی کا ذکر کیا یا وہ کیسا عاقل ہے اور کیسا
قابل ہے یا ایسے ہی ہجو اور ذم کرتا ہے پس وقت مدح اور ہجو کے متکلم چاہتا ہے کہ اپنے
تئین سامع قرار دیکر اسی طریق سے گفتگو کرے لہذا اختلاف اعراب دلیل مدح اور ذم
کی ہوتی ہے اور حدیث شریف مین بروایت ابن مردویہ اور عبد بن حمید کے وارد ہوا ہے
کہ ایک شخص حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور پوچھا کہ ایمان کیا ہے حضرت
ابوذر نے یہہ آیت پڑھی اوس مرد نے کہا یہہ آیت میری سوال کا جواب نہو سکے
حضرت ابوذر نے کہا کہ اسیطرح ایک آدمی نے آنحضرت صلعم سے سوال ایمان کا کیا
اور آنحضرت صلعم نے یہی آیت تلاوت کی اور وہ بھی مثل تیرے راضی نہوا آنحضرت صلعم
نے اوس آدمی کو فرمایا کہ پاس آ جب نزدیک آیا ارشاد کیا کہ جب تجھہ سے نیکی سرزد ہو

علم الله انكم تختانون انفسكم فتاب عليكم وعفا عنكم فالئن باشروهن وابتغوا ما كتب الله لكم

خوش ہو اور امید ثواب کی رکھے اور جو بدی ہو غمگین ہو اور خوف عذاب سے ڈرا اور ابن ابی شیبہ
ابو ہریرہ سے روایت کرتے ہین کہ جسنے اس آیت پر عمل کیا ایمان اوسکا کامل ہوا اور
فی الواقع بتامل ظاہر ہوتا ہے کہ کوئی شے تکالیف شرعی سے مضمون اس آیت سے خارج
نہین ہے اور حکیم ترمذی ابو عامر اشعری سے روایت کرتے ہین کہ مینے پوچھا یا رسول اللہ
کمال نیکی کیا ہے فرمایا کہ جو کچھہ خلوت مین کرے ظاہر مین بھی کرے اور ابن عساکر زید
ابن رفیع سے بیان کرتے ہین کہ اون سے کسینے حال خوارج کا پوچھا کہ انکی تکفیر مین کیا
کہتے ہو کہ وہ اصحاب قبلہ ہین اور نماز و روزہ بطریق اسلام کے ادا کرتے ہین زید ابن
رفیع نے کہا کہ نماز و روزہ اور استقبال قبلہ پر فریفتہ مت ہو تم کہ اللہ تعالی فرماتا ہے
لَيْسَ الْبِرَّ أَنْ تُوَلُّوا وُجُوهَكُمْ قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ پس جس کسینے اپنا ایمان ان
چیزون سے درست کیا مومن ہے اور جو کوئی ایک کا ان مین سے منکر ہوا کافر ہے اور جب
جان لیا کہ بہترین اقسام نیکو کاری سے صبر ہے پس اس خصلت کو ہرگز ہاتھہ سے مت دو خصوصًا
اسوقت کہ ایک تمہارا دوست یا مسلمان تمہاری سے مارا جاوے اور تم بسبب غضب انتقام قاتل
اور اندوہ فراق مقتول اور شرمندگی کمال عجز اپنے کی محافظت مقتول سے اور لاحق ہونے
ذلت سے عجب حالت پیدا کرو اور اوس وقت بے صبر ہو کر چاہو کہ اکتفا قصاص مین ایک
پر نکرو بلکہ بجاے ایک آدمی کے کئی آدمیون کو مار ڈالو اور ہمراہ قاتل کے اوس کے بھائی
اور فرزند اور خویشون کو قصاص مین پہونچاؤ یا عورت مقتولہ کے بدلے قاتلہ عورت پر اکتفا
نکرکے اوسکے آدمیون کو جیسے خاوند اور فرزند کو بھی تہ تیغ کر ڈالو یا اپنے غلام کے بدلے
کہ کسیکے غلام کے ہاتھہ سے مارا گیا ہو غلام کے مارنے پر اکتفا نکرو اور اوس کے مالک
کو بھی مار ڈالو يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اے آدمیو ایمان والو مقتضا تمہارے ایمان کا
یہہ ہے کہ جو کچھہ احکامات الہی لکھے گئے ہین کسی حالت مین اون سے تجاوز نکرو كُتِبَ
عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ لکھا گیا ہے تمپر برابر کرنا فِي الْقَتْلَى اس مقدمہ کشتگان مین پس
ہر کشتہ کو برابر کشتہ دیگر کے جانو اور بسبب محبت اور قرابت کے یا علم و فضل
اور نسب و حسب اور عمدہ زادگی و رذالت کی اور خوش صورتی اور بد صورتی

موضح القرآن
دن کو رمضان مین
تن کو اور ڈھونڈو وہ
جو لکھا خدا نے تمکو
سو اب ملو یعنی حاصل
کرو ان سے اولاد
اور کھاؤ اور پیو
حتی یتبین لکم
الخیط الابیض من
الخیط الاسود من الفجر ثم اتموا الصیام
الی اللیل اور کھاؤ اور
پیو ساری رات رمضان مین
جب تک کہ ظاہر ہووے
اور نظر آوے تمکو دھاری
سفیدی کی آسمان مین
سیاہ دھاری سے جو کہ رات
کی ہے یعنی
جب تک کہ صبح صادق
اوس روشنی نظر آوے
جب تک کہ کھاؤ پیو

اور صلاح اور فسق کشتگان کی درمیان مین ترجیح اور امتیاز مت کرو کہ عوض ایک آدمی کی کئی کو
مار ڈالو اسواسطے کہ اگر اس طرح کی ترجیح اور امتیاز کروگے مقدمہ قصاص موقوف ہوجاویگا
اور جاری نہو سکیگا اس واسطے کہ ہر ایک کے نزدیک اپنا کشتہ عزیز اور بزرگ ہوتا
ہے جیسے تم اپنے کشتہ پر غم اور اندوہ کرتے ہو ایسے ہی اور بھی کرتے ہین وہ کب گوارا
کرینگے کہ تم ایک کے عوض چند آدمیون کو مار ڈالو پس اَلْحُرُّ آزاد برابر ہے بِالْحُرِّ
آزاد دوسرے کے گو از روے علم یا نسب وجمال کے فضیلت رکھتا ہو مثلاً ایک سید ہو
اور دوسرا جولاہہ وَالْعَبْدُ اور غلام برابر ہے بِالْعَبْدِ دوسرے غلام کے
ایسے ہی ہر لونڈی برابر دوسری لونڈی کے ہے اگرچہ ایک غلام چیلہ محبوب بادشاہ کا ہو
اور دوسرا خدمتگار دہقان ہو اور ایک لونڈی حرم خاص بادشاہی ہو اور دوسری
کسی بارکش کی وَالْاُنْثٰی ہر عورت برابر ہے بِالْاُنْثٰی دوسری عورت کے اگرچہ ایک
بیگم محل نشین ہو اور دوسری فرو در کوچہ گرد ہو اس جگہ جاننا چاہیئے کہ مدلول اس
آیت کا یہی ہے کہ اہل ایمان کو چاہیئے کہ بسبب غلبہ غضب اور دشمنی کے مقدمہ خون
مین بے صبری نکرین اور حد شرع سے مارنے مین تجاوز نہ کرین جیسا کہ زمانہ جاہلیت
مین عمل ہوتا تھا کہ اشراف اپنی غلام کی عوض چاہتے تھے کہ آزادون کو مارین اور
عورتون کی عوض مردون کو ایک مرد کے عوض دو مرد کو تو اس طرح عمل تم نکرو بلکہ اس
مقدمہ پر مرد آزاد کو برابر مرد آزاد کے سمجھو اور ایسے ہی ہر عورت کو برابر دوسری عورت
کے اور غلام کو دوسرے غلام کے برابر اور بسبب شرافت نسب یا عمدہ ہونے کے
ترجیح اور تفضیل نہ دو اور ایک آدمی کو برابر کئی آدمیون کے مت کرو اور مفہوم مخالف
اس آیت کا کہ غلام آزاد کے برابر نہین ہے اور مرد عورت کے برابر اور ایسے ہی آزاد
غلام کے برابر اور عورت مرد کے برابر نہین ہے پس یہہ عموماً مراد نہین ہے بلکہ دیت
لینے مین اسواسطے کہ آزاد آدمی کی دیت قریب دو ہزار آٹھ سو روپیہ کے ہے اور
دیت آزاد عورت کی اسکے نصف مبلغ کے اور غلام اور لونڈے کے دیت اون کے
قیمت ہی لیکن صورت بدلہ خون بخون مین کچھ فرق نہین ہی حنیفہ کے نزدیک آزاد

عٰکِفُوْنَ فِی الْمَسٰجِدِ تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَقْرَبُوْهَا كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ [illegible]

غلام کے عوض مین قصاص ہوسکتا ہے بشرطیکہ غلام اوسکا مملوک نہوا ور مرد عورت کے عوض
مین باجماع مارا جا سکتا ہے اور اکثر مفسرین نے کہ قتلی کو بطریق تغلیب کے شامل مقتولون
اور قاتلون کی کیا ہے اور برابر کرنا مقتولون کا قاتلون سے مراد لیا ہے مفہوم مخالف
مین متردد ہوتے ہین بعضے شافعی اپنی مذہب پر اسکو دلیل لاتے ہین اور کہتے
ہین کہ آزاد کو بمقابلہ غلام مارنا نچاہیئے اور حق یہہ ہے کہ اس مذہب پر مفہوم مخالف
سے استدلال کرنا مناسب نہین اسواسطے کہ اگر یہہ معنی مراد ہون تو اسکے عکس بہی مراد
ہونگے اور وہ خلاف اجماع ہے اور نیز جبکہ ہر عورت دوسری عورت کے برابر ہوئی
اور لونڈی بی بی برابر پس اگر غلام اور آزاد مین فرق کیا ہے تو چاہیئے کہ لونڈی اور
آزاد عورت مین بہی فرق کرین اور باوجود اسکے یہہ مفہوم مخالف مرد اور عورت کسی طور درست
نہین ہوسکتا اور نیز مناقض عموم آیت النفس بالنفس کی ہے اور منافی حدیث المسلمون تتکافو
دماءہم کی ہان اگر چند آدمی ایک آدمی کو مار ڈالین تو اوس کے عوض یہہ سارے جاوینگے
اسواسطے کہ ہر ایک اون چند مین سے قاتل اس ایک کا ہے پس غیر قاتل نہ مارا گیا اور یہی
معنے قول حضرت امیر المومنین عمر فاروق رض کے ہین کہ لو تمالا علیہ اہل صنعاء
لقتلتهم اور نیز جاننا چاہیئے کہ حکم قصاص سے چند صورت خارج اور مستثنی ہین۔
اول یہہ کہ مسلمان کافر حربی کو مارے تو بالاجماع اوس سے قصاص نہین ہے ذمی
یا صلح والے کو مارے تو خلاف ہے شافعیہ کے نزدیک اس صورت مین قصاص نہین
ہے اور حنفیہ کے نزدیک ہے لیکن حدیث صحیح لا تقتل المسلم بکافر مؤید قول
شافعیہ ہے دوسرے یہہ کہ مسلمان نے دوسرے مسلمان کو خطا سے مارا ہو اسکے
دو طریق ہین اول یہہ کہ معرفت مین خطا کرے اور اوس مسلمان کو بسبب شکل اور
لباس اور ہمراہ ہونے کفار کے کافر جانکر مارے دوسرے فعل مین خطا کرے مثلاً تیر یا گولی شکار
پر مارے اور درمیان مین سے مسلمان گذرا اور اوسکے تیر لگ گیا اور مر گیا ان دونون
صورتون مین قصاص نہین آتا بلکہ خون بہا واجب ہوتا ہے جیسے سورہ نساء مین مذکور
ہے تیسرے یہہ کہ باپ یا مان نے لڑکے یا لڑکی یا پوتے یا نواسی کو مارا اس صورت مین بھی

قصاص نہین ہی خون بہا لینا چاہیئے جیسے کہ مالک غلام یا لونڈی کو مار ڈالے اور اس صورت
مین نہ قصاص ہے اور نہ خون بہا لیکن کفارہ دینا مالک پر لازم آتا ہے اس جگہہ کئی سوال
جواب طلب ہین اول یہہ کہ مخاطب اس کلام کے کون آدمی ہین اگر قاتل ہین پس اونپر
واجب نہین ہے کہ اپنے تئین آپ مار ڈالین بلکہ یہہ فعل حرام ہے اور اگر وارث مقتول
ہین پس وہی موافق شرع کے مختار ہین چاہین قصاص لین یا معاف کردین بلکہ بدلیل
فَمَنْ عُفِيَ اور وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ معاف کرنا بہتر ہے اور اگر ان دو گروہون کے علاوہ ہین تو
کون مردم ہین اور باوجود اسکے دوسرے پر بالاتفاق مقدمہ خون مین کچہہ چیز واجب
نہین ہوتی نہ دیت دینا اور نہ قصاص لینا اسکا جواب یہہ ہے کہ قصاص کے معنے برابر
کرنا ہے اور رعایت برابری کے مقتولون مین سب مسلمانون پر واجب ہے اس طرح پر کہ
جب وجوب قصاص کی شرطین جمع ہون اون کو جائز نہین ہے کہ اوس وقت رعایت
برابری کی نہ کرین قاتل کو تسلیم نفس واجب ہوتا ہے اور یا رعایت برابری اور اور
وارث مقتول کو بہی مطالبہ رعایت برابری کا چاہیئے نہ زیادتی اور بادشاہون اور
حاکمون کو بہی مارنے مین برابری چاہیئے پس مخاطب اس خطاب کے تمام مسلمان
ہین لیکن چونکہ کسی کا کہنا بغیر تائید حاکم کے پیش نہین جاتا اسواسطے کہہ سکتے ہین کہ
مخاطب اس کلام کے فقط حاکم ہی ہین دوسرے یہہ کہ ظاہر آیت تقاضا کرتی ہے
وقت لینے خون کے رعایت برابری واجب ہے لیکن عوض خون کے خون لینا اس
آیت سے نہین سمجہا جاتا جواب اسکا یہہ ہے ہان البتہ یہہ مضمون اس آیت سے سمجہا نہین
جاتا اور آیت کہ دلالت وجوب معاوضہ خون پر کرے آیت دوسری ہے سورہ مائدہ مین کہ
اَلنَّفْسَ بِالنَّفْسِ اور باوجود اسکے کہہ سکتے ہین کہ مراد برابری سے کہ اس آیت مین واجب
ہوئی ہے برابری فی القتل ہے اور برابری در قتل صفت قتل ہے اور صفت واجب کرنا
مقتضی واجب کرنی اوس ذات کی ہے کہ موصوف ساتھہ اوس صفت کی ہو پس
وجوب قتل اس آیت سے اس طور مفہوم ہوا لیکن شرائط وجوب جیسی مطالبہ وارثون کا
خون کا اور ہونا قتل کا جنس عمد سے بلا شبہہ درکار ہے تیسرے یہہ کہ برابری قتل سے

مفہوم ہوتا ہے کہ کیفیت قتل مین برابری بجا ہئیے مثلاً قاتل آگ سے جلایا گیا ہو تو اوسکو بہی جلانا
چاہئیے اور اگر پانی مین غرق کیا گیا ہو تو اوسکو آب مین ڈبونا چاہئیے اور اگر ہاتھ پانون قطع
کئے گئے ہون دیا آنکھہ نکالی گئی ہو دیا کان اور ناک اوکھاڑی گئی ہون تو ایسی قسم سے قاتل
کو بہی مقتول کرنا چاہئیے جیسا کہ حدیث شریف مین بروایت بخاری واقع ہے کہ زمانہ
آنحضرت صلعم مین یہودی خبیث نے ایک دختر انصار کو واسطے لینے زیور کے فریب دیکر
جنگل مین لے گیا اور اوسکے سر کو پتھر سے پہوڑ ڈالا آنحضرت صلعم نے اوس یہودی کو بعد
اقرار کے اسی قسم کے مارنے کو فرمایا اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا بہی یہی مذہب ہے اسکا جواب
یہہ ہے کہ رعایت برابری کیفیت قتل مین اس آیت سے مفہوم نہین ہوتی اسواسطے کہ فی
القتلی فرمایا ہے نہ کہ فی القتل اور باوجود علی العموم کے رعایت برابری کیفیت قتل مین
ہمیشہ نہین سکتی مثلاً کسی شخص نے ایک آدمی کو جادو کرکے مارا اوسکو جادو سے نزدیک
شافعیون کی بہی نہین مار سکتے اسواسطے کہ جادو فعل حرام ہے اور ایسے ہی اگر بچہ صغیر کو
بسبب لواطت کے مارا اوسکو اسی طرح سے نہین مار سکتے بلکہ تلوار سے ہان جو کہ حدیث
شریف مین منقول ہے اسیقدر دلالت کرتا ہے کہ رعایت برابری کے کیفیت قتل مین واسطے
تشفی وارثان مقتول کی بہتر ہے حوت یہہ ہے کہ اگر قاتل نے اپنے اس فعل سے توبہ نہ کی
اور ترک توبہ پر اصرار کیا پس اوسپر قصاص کا واجب کرنا معقول ہے کہ ایک طرح کا عذاب
ہی عوض گناہ کی جانب خدا سے اور اگر تو دل سے توبہ کی اور ندامت کی پس اوسپر
قتل واجب کرنے مین کیا حکمت ہے ظاہر ہے کہ بعد توبہ کے عقوبت نہین ہو سکتی
اسکا جواب یہہ ہے توبہ کہ عبارت ندامت ماضی پر اور ارادہ مصمم ترک گناہ مستقبل مین
ہی کام دل ہے خلق کو اوسپر اطلاع نہین ہوتی اگر توبہ کو مانع لینے قصاص سے کرتے
ہرگز حکم قصاص جاری نہوتا ہر قاتل بعد قتل کے کہے گا کہ مینے توبہ کی اور اس جگہہ
نہین کہہ سکتے کہ جھوٹ بولنا خلق سے اکثر ہوتا ہے خالق حال باطنی سے
خبردار ہے اس واسطے کہ فرضیت قصاص لینے کی خلق پر ہے پس ترک قصاص
عین اطلاع خلق کے قبول توبہ پروردگار ہے اور باوجود اسکے محققین نے

موضع الظہور
چاند کا نکلنا وقت
عورت پیٹ والیون کا
بچون کو وقت

کہا ہے کہ حقیقت توبہ کی حقوق عباد مین یہہ ہے کہ باوجود ندامت اور ترک گناہ کی صاحب
حق کو بھی راضی کرے اور راضی ہونا صاحب حق کا اس جگہہ تسلیم نفس قصاص کے لئے
ہو سکتا ہے اور نیز واجب کرنے قصاص مین تائب پر بہت حکمتین ہین اول حق قاتل
مین اسلئے کہ وہ پہلے سے جانتا ہے کہ اگر مینے کسی کو مارا تو اوسکے قصاص مین مارا
جاؤنگا اور عذر توبہ مسموع نہ ہوگا یہہ جاننا اوسکو مانع خون ناحق سے ہوگا دوسرے
حق وارث مقتول مین کہ تشفی اوس غم کشیدہ اور آفت رسیدہ کے ہے تیسرے
تمام آدمیون کے حق مین کہ عبرت پکڑین گے اور ایسے افعال بد سے باز رہین گے
اور باوجود اسکے بدلہ خون کا لینا واجب نہین ہے پس اگر وارثان مقتول قاتل کو دیکھینگے
کہ توبہ نصوح کی اور توبہ نصوح بدون حاضر ہونے پاس وارثان مقتول اور اقرار کرنے
گناہ یا بسبب دینے مال اور یا برلانے کسی کار کے اون کو راضی کرنے بغیر نہین ہو سکتی
البتہ خیال خون اوسکے سے گذرین گے اور معاف کر دینگے اور اگر بسبب حاجت کے
مال مین رغبت کرینگے یا کسی اور منفعت مین تو اوسکو قبول کرین گے لیکن قاتل کے
خون سے درگذرنے اور معاف کرنے کی دو صورتین ہین ایک یہہ کہ تمام وارث فقط
ثواب آخرت کے واسطے بغیر عوض مال اور منفعت کے قاتل کو معاف کرین ایسی صورت مین
خود شریعت مین ذمہ قاتل پر کوئی چیز نہے مگر یہہ کہ شکر اس نعمت کا زبان و دل سے
کرے اور ہمیشہ اونکے حق مین دعای خیر کرے دوسرے یہہ کہ معاف نکرین بلکہ ہنوز مطالبہ
رکھین اس صورت کی شریعت مین بعض احکام مقرر ہین فَمَنْ عُفِیَ لَهٗ پس جو شخص کہ اوسکے
واسطے معافی ہوئی مِنْ اَخِیْهِ بھائی دینے سے شَیْءٌ کچھہ تھوڑے بایں طور کہ بعضے وارثون
نے معاف کیا اور بعض نے نکیا اور چونکہ خون ایسے شے ہے کہ منقسم نہین ہو سکتے
کہ بعض حصہ مارا جاوے اور بعض نہین ایسی صورت مین حکم شرع یہہ ہے کہ
قصاص ساقط ہو جاتا ہے اور جن وارثون نے کہ معاف نکیا ہے اپنے حصہ کے
موافق دیت لین یا تمام وارث مقتول خیال خون سے درگذرین لیکن جو مال کہ
بمقابلہ اوسکے مقرر کیا ہے خواہ بمقدار دیت ہو یا زیادہ یا کمتر اور ان دونو صورتون مین عفو کامل نہین ہے

کہ ذمہ قاتل سے مطلق بری الذمہ ہو لیکن جو چیز کہ ایذا سکے گردن پر باقی رہے فَاتِّبَاعٌ
پس تابع مرضی معاف کرنے والے کے ہے جو کچھ اوسکی مرضی ہو قبول کرے بِالْمَعْرُوْفِ
ایسا طور پر کہ مروّج اور معمول شرع ہے معاملات اور معاوضات میں نہ اوس طور پر کہ خلاف
شرع ہے مثلاً وارث مقتول کہے کہ تیرے خون سے گذرا بشرطیکہ اپنے پسر کو میرا غلام
کر دے یا تیری دختر سے زنا کر دوں یا میرے واسطے شراب طیار کرے یا نماز و روزہ
ترک کرے یا میرے واسطے فلانے کو مار ڈال یا رہزنی اور چوری کر کے اسقدر مال لا
پس یہہ سب شرطیں مردود اور غیر مقبول ہیں اور متابعت اوسکے مرضی کی نچاہیئے
وَ اَدَاءٌ اور نیز قاتل کے ذمہ واجب ہوتا ہے اَدَاءٌ اوا کرنا چیز کا کہ قبول کیا تھا اِلَیْهِ
اوسی معاف کرنے کے طرف نہ یہہ کہ حاکم یا قاضی اور وکیل کو رشوت دیکر اوسکو محروم کرے
اگرچہ اوسی قدر مبلغ خرچ کرے اور چاہیئے کہ ادا کرنا ہو بِاِحْسَانٍ نیکی اور سلوک اور قبول
منت سے نہ کہ ترش روئی اور خلاف وعدگی اور دیر کرنے میعاد مقرر سے یا قدر مقرر سے کم
یا بجائے کھرے کے کھوٹے اس واسطے کہ ذٰلِكَ یہہ یعنے قبول عفو خون وارثوں مقتول
کی طرف سے ایک نعمت خاص تمہارے واسطے ہے کہ یہودیوں کے شریعت میں نہ تھے
اسواسطے کہ اونکی شریعت میں خون کی عوض خون ہی لینا مقرر تھا اور شریعت
نصاریٰ میں خون بہا لینا مقرر تھا پس یہہ وسعت بڑی ہے کہ اگر چاہو مفت ثواب آخرت
کے واسطے معاف کر دو اور اگر مال کی حاجت ہو خون بہا لو اور اگر خواہ نخواہ تشفی و تشمتی
اور غصہ کے چاہو مار ڈالو تَخْفِیْفٌ تمہارے پر تکلیف شرعی ہلکی کرنی ہے مِّنْ رَّبِّكُمْ
تمہارے پروردگار سے وَرَحْمَةٌ اور مہربانی ہے اوس خطاب سے قاتل پر بھی کہ
مقتول کے وارثوں کی خوشامد کر کے معاف کرانے یا خون بہا لینے پر راضی کر کے
زندہ رہ سکتا ہے اور وارثان مقتول پر بھی کہ اگر چاہیں مال لیں اگر حاجت ہو
اور اگر ثواب آخرت کے طالب ہوں تو بھی حاصل کر سکتے ہیں فَمَنِ اعْتَدٰی
پس جو شخص کہ تجاوز کرے بَعْدَ ذٰلِكَ بعد اس تخفیف اور رحمت کے اسطرح کہ ایک کی
عوض کئی آدمیوں کو مار ڈالے یا غیر قاتل کو یا اول قاتل کو عفو یا قبول دیت پر مطمئن کر کے

موضح القرآن

وَقَاتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ الَّذِیْنَ یُقَاتِلُوْنَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوْا اِنَّ اللّٰهَ لَا یُحِبُّ الْمُعْتَدِیْنَ
اور لڑو اللہ کی راہ میں ان لوگوں سے جو لڑتے ہیں تم سے اور زیادتی مت کرو [illegible]

مارڈالے یا قاتل ادای دیت مین عام سانحہ کرے یا خلاف وعدہ کے کرے یا قدر مقرر سے
کم دے یا کہرون کی عوض کھوٹی دے فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ تو اسکے لیے بعد اوسکے واسطے عذاب
درد دہندہ ہے آخرت مین حدیث شریف صحیح مین بروایت بیہقی وارد ہے کہ جس کیکو
بسبب قتل یا نقصان جسم کے کسی کے ہاتھ سے آفت پہونچے ہولپس اوس مقتول کے
وارث اور صاحب جراحت کو تین چیزون مین اختیار ہے یا قصاص لے یا فدیہ لے
یا معاف کردے اور اگر ان تین چیز کے سوا چاہے پس اسکے دونو ہاتھ پکڑ لو اور کرنے
ندو اور اگر بالفرض تعدی کرکے کچھ عمل مین لایا فَلَهٗ نَارُ جَهَنَّمَ خَالِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا اور
نیز ابن جریر اور اور محدثین روایت کرتے ہین کہ آنحضرت صلعم نے فرمایا لَآ اُعَافِيْ
اَحَدًا قَتَلَ بَعْدَ اَخْذِ الدِّيَةِ یعنی مین معاف نکرونگا اوس شخص کو کہ بعد لینے خون بہا کے
قاتل کو مارے گو وارث قاتل کا معاف کردے اسواسطے کہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے فَمَنِ
اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ اگر تمہارے کسی کی خاطر مین گذرے کہ ان
احکام مین وجہ تخفیف اور رحمت کی ظاہر ہے کہ عفو کو جائز رکہنا قاتل کے حق مین بہی مہربانی
ہے کہ زندہ رہے وارث اور مقتول کے بہی کہ اوسکا کشتہ زندہ نہین ہوسکتا ثواب آخرت
بہی کیون کہو یا اور ایسے ہی خون بہا کے لینے مین کہ فی الحال وارث مقتول کو وسعت
فے المال وخرچ حاصل ہوا اور اوسکے کام روا ہون اور بہی قاتل کو عبرت اور سرزنش
ہو کہ آگے کو خون ناحق نکریگا لیکن قصاص لینے مین تخفیف اور رحمت ظاہر نہین ہے
کہ گویا بنیان ربانی کی جڑ اوکہاڑنا ہے اور باوجود اسکے تلف جان ہے کہ بعد مرنے
کے راہ ترقی فے الآخرت اور ثواب کا حاصل کرنا اور مافات کے تدارک کرنے کا
بند ہوجاتا ہے اور منافع دنیوی بہی کہ وجود انسان سے متوقع ہین معدوم ہوجاتی
ہین ہم جواب دیتے ہین کہ اگر تامل کرو تو ایجاب قصاص مین تمام تخفیف اور رحمت
ہے اگر قصاص واجب نہ کرتے نعمت عفو کی قاتل کو کس طرح معلوم ہوتی اور وارث مقتول کو
ثواب آخرت کیونکر حاصل ہوتا اور ایسے ہی قاتل کا دیت کا دینا کیونکر سبک ہوتا اور
مقتول کیونکر مال اور قوت سے مطالبہ کرسکتا اور باوجود اسکے اگرچہ قصاص

مین ایک جان جاتی ہے لیکن بہت سی جانین محفوظ رہتی ہین وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ اور اے مسلمانو تمہارے واسطے قصاص مین ایک طرح کی زندگی ہے کہ تم اوسکو سمجھہ نہین سکتی اسواسطے کہ قاتل کو جب قصاص مین مارین اور وہ اپنے نفس کو تابعداری اور فرمان برداری خدا کے سبب وارثان مقتول کے سپرد کردے تاکہ آخرت مین نجاست گناہ سے پاک اوٹھے اور عذاب دوزخ سے رہائی پاوے اور حیات ابدی پاوے بلکہ قبر مین معاملہ رحمت اور عفو کا اوس کے ساتھہ واقع ہو اور روح اور راحت اوسکی نصیب ہو پس اس طرح کا مارا جانا اوسکے حق مین فقط انتقال اس دار آلام سے طرف دار الراحت کے ہوا اور مقتول کا بسبب اسکے کہ اوس کے عوض لیا گیا اور مفت مارا گیا نگیا بلکہ پچھلے لوگون مین نام اور مرتبہ ہوا اور اوسکے عزت زیادہ ہوا اور مثل مشہور ہے کہ ذکر الفتی عیشة الثانی یعنی یادگاری جوان کی دوسرے زندگی ہے اور اوسکی روح کو رنج اس سبب سے کہ ناحق مارا گیا تھا نہ رہا پس عالم قبر مین فارغ البالی سے گذرانتا ہے اور تلخی اوس جہان سے مکدر نہین ہوتا اور وارثان مقتول کو بھی عزت و جاہ زیادہ ہو کہ عوض کشتہ کے قاتل کو مارا اور غم و رنج بھی کم ہوا اور تشفی غصہ سے حاصل ہوئی اور قبایل قاتل کو بھی وارثان مقتول کے طرف سے اطمینان حاصل ہوا ورنہ جسکو پاتے مار ڈالتے جیسا جاہلیت مین تھا اور اب بھی بعض فرقے ایسا ہی کرتے ہین کہ بعد وقوع ایک خون کے دونو طرف سے پشتون تک کشت و خون جاری رہتی تھی اور ایک جانب دوسرے سے مطمئن نہوتے تھے اور زندگی دونو طرف کے کمال تلخی سے گذرتی تھی اور قصہ مہلہل کا اپنے بھائی کلیب کے عوض ہزارون کو مارا اور قبیلہ بکر ابن وائل کو قریب لفنا پہونچایا تواریخ عرب مین مشہور ہے اور نیز کوہستانی افغانون کا اور راجپوتون اور دہقانیون کا معمول ہے اور تمام آدمیون کو عبرت اور سرزنش ہوئی کہ قاتل ناحق کا یہہ حال ہوگا پس جس کسیکو بسبب غلبہ قوت غضبیہ کے قتل ناحق کا خطرہ دل مین گذری تو یہہ عبرت اوس کو قتل سے مانع ہو اور خود بھی زندہ رہے اور جسکو مارنا چاہتا تھا وہ بھی زندہ رہے پس

مشروع ہونا اس حکم کا بالکل حکمت اور باعث زندگی عام خلایق کا ہے لیکن اسی طرح کی حیات
کو تم دریافت کرو یَا اُولِی الْاَلْبَابِ اے صاحبان عقل کہ مغز سخن کو دریافت کرتے ہو
اور اوسکے پوست پر قناعت نہین کرتے اور حقایق کے باطن کو دیکھتے ہو اور اوس کے
ظاہر پر اکتفا نہین کرتے نہ وہ لوگ کہ عقل خالص نہین رکھتے اور قصاص کو فقط
اتلاف جان سمجھتے ہین اور اس حکم کو مشروع فقط اسواسطے فرمایا ہے لَعَلَّكُمْ
تَتَّقُوْنَ کہ شاید تم اپنی افراط غضب سے پرہیز کرو تاکہ غضب خدا سے محفوظ رہو اور
بنیان اپنے رب کو بلا موجب ہدم نکرو اور اپنے تئین اور غیر اپنے کو تلف سے نگاہ رکھو
اسجگہ چند بحث ہین اول یہہ کہ از روے قواعد دین کے مقرر ہے کہ اگر مقتول کو کوئی
قتل نہ کرتا البتہ اپنی موت سے مرتا اسواسطے کہ عمر مقدر اوسکے اسی طرح سے ہے اور اسیطرح
اگر کوئی شخص ارادہ کسی کے مارنے کا کرے اور بسبب خوف قصاص باز رہے تو البتہ
یہہ آدمی بہی اپنی موت سے مریگا اگرچہ اوس شخص نے نہ مارا اس واسطے کہ جو
وقت اوس کے قتل کا قرار دین وہی وقت اوسکے موت کا ہے پس قصاص کے
مشروع ہونے سے حصول زندگی کیونکر متصور ہو سکے اسکا جواب یہہ ہے کہ اللہ تعالی
نے ہر چیز کے واسطے ایک سبب معین فرمایا ہے کہ وجود اور عدم اوس شے کا اوس
سبب پر موقوف ہے اگر سبب موجود ہو تو چیز بہی موجود ہو ورنہ نہین اور مشروع ہونا
قصاص کا بہی اسی طور سبب زندگی کا ہے کہ بسبب خوف قصاص کے اوسکے مارنے سے
باز رہا اور وہ اور یہہ دونو زندہ رہین مانند تمام اسباب کے اور جو کوئی منکر اسباب
کا ہو مخالف عقل اور شرع اور عرف کے ہے اور عند اللہ مذموم اور عند الناس
قابل ملامت ہوتا ہے اور اس طرح کے شبہے سببیت اسباب مین آتے ہین لیکن
بسبب معرفت قضا و قدر کہ سلسلہ اسباب اور مسببات کا اونہین سے مربوط ہے
مندفع ہو جاتے ہین دوسرے یہہ کہ اس مضمون کو عرب والے قرآن شریف کے
نزول سے پہلے ہی جانتے تھے اور بتعبیر مختلفہ مین تعبیر کرتے تھے بعضون نے کہا
قتل البعض احیاء للجمیع یعنے قتل کرنا بعض کا سب کے واسطے زندگی ہے اور

بعضون نے کہا اکثر والقتل لیقل القتل اور ایک عبارت مختصر سب سے اسی مضمون مین
شایع کی کہ القتل انفی للقتل حق تعالیٰ نے اس کلام اعجاز نظام مین اون عبارتون
مشہورہ کو ترک فرما کر یہہ الفاظ ارشاد فرمائے کہ فی القصاص
حیوۃ اسواسطے علماے بلاغت نے آیت قرآنی کے امثال مشہورہ پر ترجیح ہونے مین
بہت سخن بیان کئے ہین اور انتخاب اون سب مین سے دس وجہ ہین اول یہہ کہ وہ
مثل مشہور بالکل صحیح نہین ہوتی اسواسطے کہ جو قتل براہ ظلم اور تعدی کے واقع ہو وہ دور
کرنے والا قتل کا نہین ہے ازروے قصاص کے بلکہ باعث زیادتی قتل قصاص کا
ہے اور اگر مثل مشہور مین دونو جگہہ قید ختیار کرکے کہین القتل قصاصا انفی
للقتل ظلما تو عبارت بہت دراز ہوجاوے اور آیت قرآنی بلا تکلف اس معنی کو ادا کرتی
ہے دوسرے یہہ کہ قتل قصاص کہ قتل ناحق کو دور کرتا ہے مگر نہ اس حیثیت سے کہ قتل
ہے بلکہ اس حیثیت سے کہ قصاص ہے اور یہہ بات آیت قرآنی سے معلوم ہوتی
ہے نہ مثل مشہور سے تیسرے یہہ کہ غرض اصلی آدمی کی وہ زندگی ہے اور نفی
قتل فقط واسطے حصول زندگی کے ہے پس تصریح بغرض اولی ہے جیسا کہ آیت مین
ہے چوتھے یہہ کہ تکرار لفظ بدون ضرورت کے قبیح ہے جیسا کہ مثل مشہور مین ہے
نہ آیت مین پانچوین یہہ کہ حروف ملفوظ آیت کہ اعتبار اختصار کلام کا نہین حروف
پر ہے دس ہین اور مثل مشہور مین چودہ پس عبارت آیت مختصر تر ہے چھٹے یہہ کہ غالب
مثل مشہور مین اسباب پوشیدہ واقع ہوئی ہین اور یہہ مخل سلامت ترکیب ہے اور
آیت مین باوجود کمال اختصار کے سبب اور وتد اور فاصلہ سب مین ساتوین یہہ کہ ظاہر
مضمون مثل مشہور کا مقتضی اس بات کا ہے کہ ایک چیز بعینہ سبب اپنی انتفاع
کے ہو اور یہہ محال ہے اور آیت مین قصاص کا سبب حیات کیا ہے اور یہہ
دونون باتین بظاہر متغائر معلوم ہوتی ہین آٹھوین یہہ کہ آیت مین لفظ قصاص
اور حیات مین صنعت متضاد ہے اور مثل مشہور اس صنعت سے خالی ہے نوین یہہ کہ لفظ
آیت کا مبارک ہے کہ فال نیک لے سکتے ہین اور مشتمل ذکر حیات پر ہے اور مثل مشہور

کلام بدفال ہے کہ نفی دونو طرف قتل سے محیط ہے دسوین بحث یہہ آیت مشتمل دو اسم اور ایک حرف پر ہے اور مثل مشہور تین اسم اور ایک حرف پر اور اگر تعریف کو شمار کرین پس آیت مین ایکبار ہے اور مثل مشہور مین دوبار اور اگر تنوین کو بھی شمار کرین تو حرف برابر ہوجاتے ہین لیکن زیادتی اسمار کی مثل مشہور مین رہتی ہے علاوہ یہہ کہ افعل التفضیل کو جب بغیر لام اور اضافت کے استعمال کرین تو من تفضیلیہ خواہ مخواہ متقدر ہوتا ہے پس تقدیر کلام مثل مشہور کی اس طور ہوگی القتل انفی للقتل من کل شئ پس اختصار کہان رہا تیسری بحث یہہ ہے کہ اس آیت سے معلوم ہوا کہ حیات اور زندگی آدمی کی جسطرح کہ ہو مطلوب شرع تھی اور اسی واسطے ذکر خیر مردہ کو مستحب رکہا ہی اور اوسکی جانشینون کو تاکید فرمائی کہ دوستون اور اوسکی اقارب کی مراعات کرین بلکہ اسی واسطے میراث اور وصیت اوسکے واسطے جاری رکہین کہ بعد اوسکے موت کی خاندان کی زندہ رہنے کا باعث ہے اور لہذا کُتِبَ عَلَیْکُمْ فرض کیا گیا تمہارے برائے مسلمانو ہرچند کہ یہہ حکم مقتضائے ایمان کا نہین ہے تا کہ تمکو اس حکم سے کہ یا ایہا الذین امنوا خطاب کیا جاوے اسواسطے کہ مال وارثون کے واسطے چہوڑنا عادت جبلی ہر انسان کی ہے اور اسی واسطے ہر فرقہ مین مروّج اور معمول ہے لیکن تمپر لازم کیا جاتا ہے اِذَا حَضَرَ اَحَدَکُمُ الْمَوْتُ یعنے جسوقت تمہارے مین کسیکا وقت موت حاضر ہوا اور اوسکی علامات مثل ساقط ہونے قوت کے ظاہر ہون اور مرض اس حد کو پہونچی کہ طبیعت مغلوب ہوجاوے لیکن اِنْ تَرَكَ خَيْرًا اگر مال اسقدر چہوڑا ہو کہ خرچ تکفین و تجہیز اور لوازم ماتم داری اور ادائے قرض سے زائد ہو اَلْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ وَالْاَقْرَبِيْنَ وصیت کرنا ماباپ اور اور رشتہ دارون کو اسطرح کہ میرے ماباپ کو اسقدر دینا اور فلانے رشتہ دار کو یہہ اسواسطے کہ معمول اور مروّج یہہ ہے کہ جسوقت آدمی مرتا ہے اوسکے مال پر اوسکی فرزند اور عورتین متصرف ہوتے ہین اور ماباپ اور دیگر رشتہ دارون کو کچہہ بھی نہین دیتے حال آنکہ شریعت مین ماباپ کا حق مقرر ہے اور اور رشتہ دارون کا بہی جیسے دادا ۔ دادی باوجود فرزندون کے لیکن یہہ لوگ پاس شریعت کا نہین کرتے اور مردہ کو زیادہ تر موکد جانتے ہین اور بعض

موضح القرآن

وقاتلوهم حتی لا تکون فتنة ویکون الدین لله فان انتهوا فلا عدوان الا علی الظلمین

فمن اعتدی علیکم فاعتدوا

رشتہ دارون کو کہ اونکا مقرر نہین ہے وصیت تہائی مال سے دینا مستحب ہے تاکہ توشہ راہ
آخرت کا ہو لیکن چاہیئے کہ یہہ وصیت بِالْمَعْرُوْفِ موافق طریق شرع کے ہو پس اگر فقیر رشتہ دار
کو محروم رکہا اور غنی کے واسطے وصیت کی تو طریق معروف نہوا اور ایسی ہی اگر والدین اور
چچا کے بیٹون کو برابر کیا تو بہی طریق معروف نرہا بلکہ جسکا جسقدر شرع نے حصہ مقرر کردیا ہے
اوسکو اوس حصہ سے زیادہ وصیت کرنا خلاف طریقہ معروفہ ہے بہر حال پس جب کسینے
اس طرح وصیت کی تو وہ وصیت ہوجاتی ہے حَقًّا حق یعنی اوسکا جاری کرنا لازم ہوجاتا ہے
عَلَى الْمُتَّقِيْنَ پرہیز گارون پر اوسکی پروا نکرین اور کسیکو اسکی تغییر اور تبدیل کا اختیار
نہین ہے اسواسطے کہ مخالف شرع کی نہین ہے فَمَنْ بَدَّلَهٗ پس جو شخص کہ تبدیل کرے
خواہ مردہ کا وارث ہو خواہ جسکو وصیت کی ہو اور خواہ گواہ بَعْدَ مَا سَمِعَهٗ بعد اسکے کہ حق
لازم کو وصیت کرنے والی سے سنا ہو اگرچہ اوس پر گواہ نکیا ہو فَاِنَّمَآ اِثْمُهٗ
عَلَى الَّذِيْنَ يُبَدِّلُوْنَهٗ پس گناہ اسکا تبدیل کرنے والون پر ہے نہ اوس پر کہ موافق ظاہر
اوسکے کے حکم کرے اور فتوی دے اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ تحقیق اللہ سننے والا ہے قول وصیت
کرنیوالی اور قول تبدیل کرنے والے کو عَلِيْمٌ جاننے والا ہے اوس آدمی کو کہ تبدیل
کی ہے اور جسقدر تبدیل کے ہے لیکن یہہ سب اوسی صورت مین ہے کہ تبدیل مین کوئی
مصلحت شرعی و یا عرفی نہو فَمَنْ خَافَ مِنْ مُّوْصٍ جَنَفًا پس جس شخص نے کہ وصیت
کرنے والی سے خوف غلطی کا کیا کہ بسبب جہل احکام شرعیہ کی جا سے بیجا کردیا ہے اَوْ اِثْمًا
یا گناہ صریح کا کہ دیدہ و دانستہ مستحق کو محروم رکہا اور غیر مستحق کو دیا یا مستحق کو ناقص
کردیا فَاَصْلَحَ بَيْنَهُمْ پس درمیان وارثون موصی کی کہ قائم مقام اور متصرف مال کے
ہین اور جنکو وصیت کی گئی ہے صلح کردی فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ پس اوس پر کچھ گناہ نہین
ہے اگرچہ وصیت مین فی الجملہ تغییر اور تبدیل ہوا اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ
تحقیق اللہ بخشنے والا اور مہربان ہے اون آدمیون کو کہ ارتکاب گناہ مین نیت فاسدہ کیتے
ہین بخشدیتا ہے ان صلاح کرنیوالونکو کہ تبدیل مین نیت نیک رکہین کیون نہ بخشی اسجگہ چند
بحث ہین بحث اول یہہ کہ وصیت مذکورہ اس آیت کی ظاہر ہے کہ واجب ہے بدلیل کتب

سے کہ حالانکہ موافق شرع کے وصیت کسی وقت واجب نہین ہے نہایت درجہ یہہ ہے
کہ مستحب اور مندوب ہے اسکا جواب یہہ ہے کہ وصیت کبھی واجب بھی ہوتی ہے مثلاً
اوس شخص کے ذمہ قرض ہو اور تمسک و گواہ نہو اور وارثون کو بھی قرض کی خبر نہین
ہے یا اوسکے پاس کسی کی امانت اوسکی مال مین ملی ہوئی ہے اور وارث مطلع نہین
تاکہ صاحب امانت پاس پہونچا وین اس صورت مین وصیت بالاجماع واجب ہوتی
ہے اور اسی قسم کی وصیت حدیث صحیحین مین بروایت ابن عمر وارد ہے کہ آنحضرت
صلعم نے فرمایا کسی مرد مسلمان کو لائق نہین ہے کہ بقدر تین رات اوسپر گذر جاوین
اور اوس کی پاس وصیت نامہ موجود نہو ہان یہہ وصیت کہ اس جگہ مذکور ہے اب واجب
نہین ہے شروع اسلام مین واجب تھی اسواسطی کہ احکام فرائض اور رشتہ دارون کے
حصے مال مردہ سے رائج اور معمول نتھی آدمی مردہ کا سارا مال عورت اور بچون کا حق
جانتے تھے اور ماباپ اور دادا دادی بلکہ بہائیون کو بھی باوجود دخترون اور نواسون کے
نہین دیتے تھی اور وصیت مردہ کی اونکی ذہن مین قدر عظیم تھے اور سمجھتے تھے کہ خلاف وصیت
کرنا گویا مردہ پر ظلم کرنا ہے اور تکلیف دینا اسواسطی اوسوقت یہہ حکم واجب ہوا اور اب کہ
احکام فرائض رائج اور معمول ہوئی اور ہرکس و ناکس اونکو جانتا ہی پس حاجت وصیت کی
نہی اور اب حکم یہہ ہے کہ رشتہ دار مردہ کہ اوسکے وارث ہون اپنی حصہ لی لین اور
باقی سے وصیت جاری ہو جیسی کہ صحیحین مین وارد ہے الا ان اللہ تعالیٰ قد
اعطی کل ذی حق حقہ فلا وصیۃ لوارث اور رشتہ دار مردہ کے بسبب مانع کی
میراث سی محروم ہین مثلاً ماباپ مردہ کے کافر ہین اور یہ مسلمان غلام اور لونڈی مین اور
یا بسبب دوسرے وارث کے محروم ہین جیسی نواسہ باوجود بہائیون اور چچا بیٹون کے پس
اس صورت مین اونکی واسطی وصیت مستحب ہے لیکن اگر تیسرے حصہ مال سے وصیت ادا
ہوجاوے فبہا والا جسقدر ادا ہو ادا کرے لیکن تیسرے حصہ سے زیادہ دینا بدون
رضامندی وارثون کے صحیح نہین ہی اور یہی حکم اوس وصیت کا ہی کہ اجنبی اور دوستون اور
فقیرون و آشنا دن کے واسطے ہو دوسرے یہہ کہ روایات مین بہت صحابہ سے

ان ترک خیرا کی تفسیر قدر معین مال سے کی ہے ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا ہے کہ جس شخص نے ساٹھہ دینار چھوڑے تو اوسکو ترک خیرا نہین کہہ سکتی اور بیہقی حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سے روایت کرتا ہے کہ وہ اپنے غلام آزاد کئے ہوئے کے پاس وقت موت کے تشریف لے گئے اوسنے عرض کیا کہ مین چاہتا ہون کہ وصیت کرون فرمایا کہ تیری پاس کسقدر مال ہے اوسنے کہا کہ چھہ سو یا سات سو درم ہین آپ نے فرمایا کہ اس قدر مال کو ترک خیرا نہین کہہ سکتے وصیت نکر اور مال اپنی وارثون کے لئے چھوڑ اور نیز حضرت ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہی کہ آپ سے کسینے پوچھا کہ مین چاہتا ہون کہ وصیت کرون فرمایا کہ مال کسقدر ہے کہا کہ تین ہزار یا چار ہزار درہم ہین آپنے فرمایا کہ اسقدر قلیل ہے اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ان ترک خیرا اس مال کو اپنی آل و عیال کے لئے رہنے دی کہ یہی بہتر ہے حالانکہ لفظ خیراً عرف عرب مین مطلق مال کے واسطے مستعمل ہے اور نیز وصیت اور میراث قلیل و کثیر مین جاری ہی پس ان تخصیصات کی کیا وجہ ہے اس کا جواب یہہ ہے کہ مراد ان بزرگون کی یہہ ہی کہ وصیت مستحبہ غیر وارثون کی واسطے اوسوقت کرنی چاہیئے کہ مال کثیر ہو اور وارث باوجود وصیت کے مستغنی ہون وگرنہ بہتر نہین ہے کہ وارث کا حق تلف ہو نہ یہہ کہ لفظ خیر کے موافق عرب کے اس قدر پر تخصیص کرتے ہین یا میراث اور وصیت واجبہ کو مقید ان قیود سے کرتے ہین تیسرے یہہ کہ خوف اوس چیز مین جسکا وقوع قریب ہو اور ہنوز واقع نہوئی ہو بولا جاتا ہے اس جگہ وصیت واقع ہوئی اور بالیقین معلوم ہے پس لفظ خوف کیونکر صحیح ہو اس بحث کا دو طرح جواب ہے اول یہہ کہ مرد صلح کار زندگی وصیت کرنیوالی مین پہلے اس سے کہ کام وصیت منصرم ہو اور نوشت و خواند اور حضور شہود درمیان مین آوے حال وصیت کرنے والی سے حال و قال قرینون سے دریافت کرلیتا ہے کہ یہہ مرد وصیت مین خلاف شرع کرے گا اوسیوقت وصیت کرنیوالی کو سمجھا دے اور اوس ارادہ ناصواب سے پھیرے اگر وہ آدمی کہ جن کو وصیت سے نفع پہونچتا اور وارث کہ جنکو نقصان عائد ہوتا آپس مین منازعت اور منافشت کرین تو اونکو سمجھا دے پس معنی خوف کے حقیقتاً اس صورت مین متحقق ہوتے ہین

پس جو قربانی سے میسر ہو
...
قربانی کرین اور حجامت نکرو تم اپنے سرون کی جب تک پہنچ نہ چکی قربانی
...
جب قربانی وہان پہونچ چکی

اور استعمال اس لفظ کا بجا ہی حاصل اسکا یہہ ہے کہ جب تک موصی زندہ ہے احتمال فسخ وصیت کا قائم ہے پس اوس وصیت کی وقوع کا یقین کب ہے بعد موت موصی کے وصیت متعین اور متیقن الوقوع ہوتی ہے لیکن استعمال اس لفظ کو اوس حالت پر کیون حمل کرین کہ ضرورت نہین ہے دوسرا جواب یہہ ہے کہ خوف اس جگہ بمعنی علم کے ہے اور بعض عبارات عربی مین علم کے معنی مین خوف مستعمل ہوا ہی پس اس صورت مین اعتراض وارد ہی نہین ہو سکتا چوتھے یہہ کہ اس آیت سے معلوم ہوتا ہی کہ جیسے صدقات اور خیرات اقارب پر اجانب سے مقدم ہین ایسی وصیت بہی مقدم ہی لیکن اقارب مین دو شرط ہین اول یہہ کہ فی الحال وارث ہون گو وراثت کی لیاقت رکہتی ہون دوم یہہ کہ اوس مال کے محتاج ہون نہ مستثنے اور قاعدہ عرب والون کا جاہلیت مین یہہ تہا کہ نام کے حاصل ہونے کے واسطے غیرون کو وصیت کر کے مال دور دراز بہیجتے تہے تا کہ شہرہ ہو جاوے اور اقارب کو فقرہ و فاقہ مین چہوڑتے تہے حق تعالی نے اس آیت کو واسطے رفع اس عادت بد کی نازل فرمایا اور اس آیت مین فقط ذکر اقارب پر اکتفا فرمایا گویا اس طرح ارشاد ہوا کہ وصیت رشتہ دارون کی بمرتبہ فرض کے ہے اور غیرون کے واسطے بمنزلہ مستحب کے پس فرض کو بغیر ادا کئے مستحب کام اختیار کرنا کمال بے وقوفی ہے اور ضحاک کا قول اسی تاکید اور تقدیم پر محمول ہے کہ من مات ولم یوص لاقربه فقد ختم عمله علی المعصیة یعنی جو شخص مرا اور اقارب کے واسطے وصیت نہ کی پس تحقیق اوسکا عمل گناہ پر ختم ہوا اور ایسے ہی ہے قول طاؤس کہ ان اوصی للاجانب وترك الاقارب نزع عنهم فرد الی الاقارب اور قول حضرت حسن بصری اور علاء بن زیاد و مسروق و مسلم کا ہے کہ یہہ آیت ثابت ہی اور منسوخ نہین ہی اسواسطے کہ قریب دو قسم کے ہین ایک وہ قریب کہ وارث ہو پس اللہ تعالی نے اوسکا حق دیا اور ایک وہ قریب کہ وارث نہو پس اوسکے واسطے وصیت ہی اور قریب اسی معنی کی ابن عباس سے بہی منقول ہوا ہی پانچوین یہہ کہ قرآن شریف مین ہر جگہ رشتہ دارون کے واسطے لفظ ذوی القربی اور اولی القربی مذکور ہے اور اس آیت وصیت و میراث مین اقربین پس اس فرق مین کیا نکتہ ہے

فمن كان منكم مريضا او به اذى من راسه ففدية من صيام او صدقة او نسك فاذا امنتم فمن تمتع بالعمرة الى الحج فما استيسر من الهدي

اسکا جواب یہہ ہے کہ مقام احسان اور ادای حق قرابت مین سب اقارب برابر ہین ہر ایک کو بقدر استحقاق
کے حسن سلوک سے اور احسان سے حصہ دینا چاہیئے اس واسطے ان مقامات مین لفظ ذوی
القربیٰ اور اولی القربیٰ مستعمل ہوا اور آیت وصیت اور میراث مین جو کوئی کہ قریب تر مقام
اوجاجب ہے بعید کو پس اس مقام مین لفظ اقربین چسپان ہے تاکہ ترجیح قریب قرابت اور قوت
اوسکی مفہوم ہو چھٹی یہہ کہ لفظ اِذَا اپنے مابعد کو فعل مستقبل کے معنی مین کر دیا کرتا ہے پس اِذَا
حَضَرَ بمعنے مستقبل ہوا اور کُتِبَ فعل ماضی ہے پس تعلق ماضی کا زمانہ مستقبل مین کیونکر
صحیح ہو جواب اسکا یہہ ہے کہ اِذَا حَضَرَ بر وجہ تقدیم و تاخیر متعلق وصیت کے ہے کہ بمعنے
ایصال کے ہے نہ کُتِبَ کے ساتوین یہہ کہ خطاب عَلَیْکُمْ تمام مسلمانون سے ہے
اور اِذَا حَضَرَ اَحَدَکُمُ الْمَوْتُ متعلق وصیت کے ہے پس لازم آتا ہے کہ وقت قرب موت
ایک آدمی کی وصیت سب مسلمانون پر فرض ہو جاوے اور یہہ باطل ہے اسکا جواب
یہہ ہے کہ حکم ایک آدمی غیر معین کا جماعت سے بر طریقہ بدلیت کے متعلق بتمام
اوس جماعت کے ہے پس واجب ہونا وصیت کا وقت قریب موت ایک کے
مخاطبان سے جسکو تصور کرین متعلق سارے مخاطبون کے علی سبیل البدلیۃ ہوگا اور
یہہ معنے صحیح ہے وجہ بطلان نکے نہین ہے آٹھوین یہہ کہ دو آدمیون مین کہ تنازع
اور جھگڑا ہو صلح کر دینا اس آیت سے جائز ہے اس واسطے کہ تجادل اور جھگڑا اکثر
باعث ارتکاب ممنوعات شرعی کا ہوتا ہے پس دو آدمیون مین صلح کرانا ممنوع شرعی
مین واقع ہونے سے باز رکہنا ہے اور نیز یہہ آیت دلیل ہے کہ اگر وقت صلح کرانے
کے کلام مین نشیب و فراز اور تغییر و تبدیل قرار مین لازم آوے تو مضائقہ نہین ہے
اور موجب گناہ نہین اور اسی واسطے حدیث شریف مین وارد ہے کہ تین جگہ جھوٹ بولنا
درست ہے اول دو آدمیون مین صلح کرانے کے وقت دوسرے لڑائی کے وقت غنیم
کے غافل کرنے کے واسطے تیسرے اپنی زوجہ کو راضی کرنیکے وقت لیکن شرط یہہ ہے
کہ وقت جھوٹ بولنے کی نقض عہد لازم نہ آوے ورنہ حرام ہو جاوے نوین یہہ کہ باجماع
علما وصیت فقط تیسرے حصہ مین جاری ہوتی ہے اور تیسرے حصہ سے زیادہ وصیت کرنا

درست نہین بلکہ کم کرنا مستحب ہے اسواسطے کہ صحیحین مین وارد ہے کہ آنحضرت صلعم واسطے عیادت
سعد کے تشریف لے گئے اونسنے عرض کیا کہ یا رسول اللہ مین مالدار ہون اور سوای ایک دختر
کے اولاد نہین رکہتا اگر ارشاد ہو تو اپنے سارے مال دو حصون مین وصیت کر جاؤن
فرمایا نہین اونسنے کہا کہ نصف مال مین آپ نے فرمایا نہین اوسنے پہر عرض کیا کہ
تیسرے حصہ سی آپ نے فرمایا البتہ اگرچہ یہہ بہی بہت ہے اگر وارثون کو مستغنی چہوڑے
تو یہہ بہتر ہے اس سے کہ فقیر چہوڑے تو اونہیں علماؤن نے لکہا ہی کہ اگر کوئی ارادہ وصیت
کا کرے پس یہہ ہے کہ قرابتون یعنی وارثون کو مقدم کرے اور اون آدمیون کو کہ
محرمیت رکہتے ہین جیسے خالہ پہوپہی بہن بہتیجی بہانجی چچا ماموں بہائی اور پہر اون
آدمیون کو کہ دودہ مین شریک ہین پہر اونکو کہ حرمت مصاہرت رکہتی ہین اور پہر ہمسایون
کو جیسا کہ حالت زندگی مین احسان کرتے ہین اور یہی ترغیب مرعی ہوتی ہی اگر ایک وارث
کو اوسکے حق سے زیادہ وصیت کی تو اور وارثون کی اجازت پر موقوف رہی گی اگر اجازت
دین تو جاری ہو جاوے گی اور ایسے ہی اگر تیسرے حصہ سے زیادہ وصیت کی تو موقوف
بر اجازت وارثان ہوگی اور جب بیان حکم قصاص اور وصیت سے فارغ ہوئے آپ
فرماتے ہین کہ ان دونون حکمون سے سمجہو کہ موذی کو مارنا اور بیگناہ کی زندگی مین کوشش
کرنا کسقدر نیکی رکہے ہے اور وصیت مُردہ کو بعد موت کے بے تبدیل اور تغیر کے جاری
کرنا گویا اوسکی حکم کا زندہ رکہنا ہے اور پسندیدہ مرضی الہی ہے پس یَا اَیُّہَا الَّذِیْنَ
اٰمَنُوْا اے آدمیو ایمان والو مقتضائے ایمان یہہ ہے کہ اپنے نفس کے مارنے پر مستعد ہو
کہ موذی راہ دین ہے اور روح کے زندہ کرنے مین سعی کرو کہ اصل عالم پاک اور بیگناہ
سے ہے ولہذا کُتِبَ عَلَیْکُمُ الصِّیَامُ فرض کیا گیا تمہارے اوپر روزہ اور وہ یہہ ہے
کہ کہانا پینا اور عورت سے صحبت کرنا طلوع صبح صادق سے غروب آفتاب تک
ترک کرے بشرطیکہ صاحب روزہ حیض اور نفاس سے پاک ہو اس واسطے
کہ نفس اکثر راغب نہین چیزون کا ہوتا ہے اور اوس کا مرغوب نہ دینا معنے
مارنی کے ہی اور اکثر رغبت اوسکے اسی وقت مین ہوتی ہے کہ خواب سے اُٹہتا ہے

موضح القرآن

اور شہوت تر وتازہ ہوتی ہی اور حواس کشادہ ہر چیز کو دیکھتا ہے اور نام سنتا ہے اور خیال اور آرزو کرتا ہے اور دیگر اپنے ہم جنسون کو دیکھتا ہے کہ کھاتے پیتے ہین اور عورتون سے اختلاط رکھتے ہین نہ وقت رات کہ اوس وقت ہر آدمی خواب غفلت مین مُردہ وار پڑا رہتا ہے اور نہ کسی شئے کو دیکھتا ہے اور نہ سُنتا ہے اور نہ ہم جنسون کو مشغول لذتون مین دیکھتا ہے تا کہ خود رغبت کرے اسی واسطے مخلوق کا معمول ہے کہ رات کو کوئی شغل سوا ے خواب کے نہین کرتے لیکن جماع کہ وقت خواب کے واقع ہوتا ہے پس عند التامل وہ جماع مقتضاے نفس نہین ہے تا کہ شکل وشمائل اور لباس وزیور اور ادا وحرکات عورتون کے دیکھنے سے فریفتہ ہوکر مشغول بہ جماع ہو بلکہ وہ جماع قسم رفع طبیعت سے ہے کہ جاے منی امتلا کرتا ہے اور یہہ آدمی واسطے رفع امتلا کے اوس وقت تاریک مین کہ شکل پری دیو سے ممتاز نہین ہوتی اوس منی کو بہر کیف کسی محل مین گراتا ہے اور سُبکی حاصل کرتا ہے اور اسی واسطے یہہ جماع جو اپنی زوجہ سے ہو مثل تطہرات سے ہے جیسے استبراق بول وبراز کہ موجب خوشی اور جودت رُوح کا ہے نہ موجب قوت نفس ہان بعضے ناقص فطرت لوگ نفس پروری کے واسطے چاہتے ہین شب کو دن کرین اور مشعل اور چراغون اور نغمات سے تحریک نفس کرکے جو کام کہ دن مین کرسکین اوس سے بہتر رات کو کرتے ہین لیکن تب بہی فرق بہت ہے کہ بیخوابی اور سُست ہونا حواس اور فتور عقل اور محروم رہنا لذت دن سے لازم اس شغل کا ہے اسی واسطے رات کو محل روزہ نہ کیا کہ بالطبع وقت اور ہنگام ترک شہوات اور لذات کا ہے اگر وہ وقت محل روزہ قرار دیتے تو عبادت عادت سے اور حکم شرع مقتضاے طبع سے ممتاز نہوتا اور اسی واسطے نماز تہجد اور وقت تلاوت ومناجات شب کو قرار دیا ہے نہ روزہ ہے کو خاص کر اور رمضان کی رات واسطے اداے نماز تراویح کے مقرر کی تا کہ کمال مخالفت مقتضاے طبیعت کی ثابت ہو کہ طبیعت واسطے رفع سُستی روزہ کی استراحت کے خواستگار لیکن چاہیئے کہ اپنا روزہ بطریق ہنود اور صابئین کی کہ دن مین اشیاء خوردنی اور میوے اور پہلون کو کہاتے ہین اور بعضے بوقت شب کہانے پینے سے امساک کرتے ہین

مت کرو کہ یہ طریق خلاف طریق شریعت الٰہی کے ہی بلکہ روزہ تمہارے پر فرض ہوا ہے
کَمَا کُتِبَ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکُمْ جیسے تم سے پہلے لوگون پر فرض کیا گیا تھا کہ مطلق کہانا
پینا اور عورتون سے صحبت رکہنا دن مین ایام روزہ مین حرام تھا زمانہ حضرت آدم علیہ السلام
سے آخر زمانہ حضرت عیسیٰ ع تک یہی طریقہ رہا ہان تعین ایام روزہ مین اختلاف تھا
حضرت آدم پر ہر مہینے کی روشن ایام مین روزہ فرض تھا اور یہودیون پر روز
عاشورے کے اور ہر روز روز شنبہ ہفتہ مین اور اور چند روزہ فرض تہے اور
نصاریٰ پر ماہ رمضان لیکن جب نصاریٰ نے روزہ رکہنا گرمی کی شدت مین شاق
دیکہا ایسا مقرر کر لیا کہ موسم ربیع مین پچاس روزے رکہین اور واسطے تدارک اس
تبدیل کی بیس روزے زیادہ کر لئے حضرت امیر المومنین مرتضیٰ علی کرم اللہ وجہہ
سے روایت ہی کہ روزہ قدیم ہے کوئی امت اسکی فرضیت سے حضرت آدم
سے اس وقت تک خالی نہ ہے گمان نہ کرو کہ یہہ تکلیف فقط ہمارے ہی پر
مقرر ہوئی ہے اور ابن جریر سے روایت ہے کہ مسلمانون نے اسی لفظ سے معلوم
کیا کہ طریقہ روزہ رکہنے کا اہل شرایع سابقہ سے حاصل کرنا چاہیئے پس ایسا
مقرر ہوا کہ موافق اہل کتاب کی کھانا پینا بعد خواب کی موقوف کرنا چاہیئے اور
عورتون سے صحبت ہے یہانتک کہ یہہ معمول آیت آیندہ سے منسوخ ہوا اور عبد بن حمید نے
ابن ابی حاتم عبداللہ ابن عمر اور ابن عساکر سے اور ان دونون نے ابن عباس سے
یہی مضمون روایت کیا ہے بالجملہ تمہارے اوپر یہہ عبادت فرض کی گئی تاکہ
لَعَلَّکُمْ تَتَّقُوْنَ شاید تم پرہیزگاری قبول کرو دو طریق سے اول یہہ کہ مشق
بند کرنے نفس کو مالوفات اور مرغوبات سے حاصل کرو اور جیسے کہ روزون مین
بحکم خدا ضروریات متعادہ سے باز رہتے ہو اگرچہ نفس تقاضی شدید کرے ایسی
ہی تمام ایام مین نامشروعات سے ہرچند محبوب اور مرغوب ہون باز رہ سکتے ہو
پس فرض کرنی اس عبادت مین حبس کرنا نفس کا مقتضیات سے حاصل ہوتا ہے
اور مانند ریاضت جانورون اور اطفال کی کہ اول اون کو ترک مالوفات سیکھا کر

کار مقصود مین مشغول کرتے ہین دوسرے یہہ کہ اکثر گناہ بسبب شدت قوت شہوت اور
غضب کے پیدا ہوتے ہین اور یہہ عبادت ان دو چیزون کو توڑتی ہے اس واسطے
کہ مدار شہوت اور غضب دونو قوت مزاج اور تیزی رُوح پر ہے اور رُوح غذاؤن
اور کھانے پینے سے پیدا ہوتی ہے جو کھانے پینے مین تقلیل اختیار کی رُوح نرم اور
رقیق ہو جاوے اور طاقت جاری کرنے شہوت اور غضب کے نرہی ناچار یہہ دونو
خصلت مذموم متروک ہو جاوین اور اسیواسطے یہہ عبادت تمہارے حق مین مقرر
کی گئی ہے اَیَّامًا مَّعْدُوْدَاتٍ چند ایام شمردہ کہ نہ بہت کم ہین تا توڑنے قوّت
اور غضب مین تاثیر نہ کرین اس واسطے کہ نفس ایک دو بار صدمہ ترک مالوفات سے خاطر
مین نہین لاتا اور نہ بہت زیادہ کہ ہمراہ ٹوٹنے قوت شہوت اور غضب کے اعتدال
مزاج اور قوت طاقت عبادت مین فرق آجاوے اور اسکی علاوہ اور عبادات مثلاً
نماز نوافل و سفر حج اور طلب علم اور مطالعہ کتب دین اور عیادت مریضون اور ہمراہ
ہونے جنائز اور کوشش کرنے حوائج اقارب اور محتاجون سے باز رہے اور اسوجہ
تمہاری تقویٰ مین قصور عائد ہو اور وہ روزی شمردہ روزی ایک ماہ کامل کی
ہین اس واسطے کہ مدّت ایک ماہ کامل کی مدّت ایک ماہ متوسطہ ہے درمیان
مدت ہفتہ کے کہ بہت کم ہے اور درمیان مدت سال کی کہ بہت زیادہ ہے پس
وقت رعایت توسط کے اسی مدّت کو اختیار کرنا مناسب ہوا اور نیز دَوری
کہ پے در پے اوضاع آسمانی سے پیدا ہوتے ہین سب تین دوری ہین اوّل دورہ
رات اور دن کا کہ مقرر ساتھ حرکت اولی کے ہے اور دوم دورہ ماہ کا کہ مقرر ساتھ
حرکت قمر کے ہے تیسرا دورہ سال کا کہ مقرر ساتھ حرکت آفتاب کے ہے اور اور دورے
سوائے ان تین کے کہ متعارف ہین جیسے دورہ ہفتہ یا سال قمری اور اصل نہین ہین
بلکہ تکرار ایک دورہ سے حاصل ہوتے ہین ان دوردن تین سے اگر دورہ شب و روز
قرار دیتے تو داخل ہونا شب کا روزہ مین لازم آتا اور معہذا یہہ دورہ بہت قلیل ہے تاثیر
نہ کرتی مگر جب اوسکی تکرار کی جاوے اور تکرار بھی اس طرح کہ درمیان دونو دورہ کے

فاصلہ ہے تاثیر معتد بہ رکہی تکرار متصل راجح بطرف دورہ دوم ہو یا مانند دوم اور ایسے ہی
اگر دورہ سال قرار دیتی بسبب تبدیل فصول اور طول مدت کے موجب اختلال مزاجون کا
ہوتا پس اختیار دورہ دوم ہوا اور باوجود اسکے ایک ماہ معین کرنے مین ایک اور بہید
ہے کہ قرآن کا نزول اولاً لوح محفوظ سے آسمان دنیا پر واقع ہوا اوس مقام مین کہ مسمی
بہ بیت العزت ہے پس مدت دورہ حرکت اوسی آسمان کو کہ مناسبت تمام نزول
قرآن سے رکہتی ہے اعتبار کرنا چاہیئے اگر کوئی کہے کہ لفظ اَیَّامًا مَّعْدُوْدَاتٍ سے یہہ
مفہوم ہوتا ہے کہ وہ روزے متعددہ ہین ایک ہی مہینہ کی مدت اس لفظ سے کیونکر
معلوم ہوئی جواب دیتے ہین ہم کہ جو ایام کہ بیان اونکا شمار سے ہوتا ہے اور سوای
شمار کے اور نام نہین رکہتے ہین وہ دن ایام ماہ ہین روزہای ہفتہ کو اون کے نام سے
شمار کرتے ہین نہ اعداد سے پس لفظ معدودات اونپر صادق نہین آتا اسواسطے کہ اس
لفظ سے یہہ معلوم ہوتا ہے کہ اون ایام کے نام مین عدد ہی معتبر ہے پس کوئی احتمال نرہا
سوائے ایام ماہ کے کہ تواریخ ماہ اعداد سے بیان ہوتے ہین جیسے دوسرے تیسرے
چوتہے اور منتہای ذکر عدد مدت تمام ماہ رکہی بعد ازان تمام ماہ کو بمنزلہ واحد قرار دیکر
صحیحًا یا کسورًا شمار کرتے ہین پس ذکر اَیَّامًا مَّعْدُوْدَاتٍ بعد وقت نظر کے گویا تصریح ہے
کہ روزہ کے ایام ایک مہینہ کامل کے دن ہین اور اسیواسطے فرماتے ہین کہ اگر تمکو یہہ خطرہ
آوے کہ یہہ مدت دراز ہے شاید بعد شروع کے بیمار ہو جاوین یا سفر درپیش آجاوے تو
ہمسے یہہ عبادت کس طرح سرانجام ہو سکے پس جانو تم کہ ہرچند فرضیت اسکی تم سب پر
خواہ مریض یا مسافر ہو ہے لیکن فی الحال اوسکا ادا تندرست غیر مسافر پر ہے فَمَنْ
کَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا پس جو شخص کہ تم مین سے بیمار ہو ایسے بیماری کہ روزہ رکہنے سے
ضرر پہونچے اَوْ عَلٰى سَفَرٍ یا سفر مین ہو کہ روزہ اوس پر شاق ہو فَعِدَّةٌ پس اوسپر
واجب ہے شمار اون ایام کا کہ افطار کیا ہے مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ایام دیگر سے خواہ پے
درپے رکہو یا فاصلہ سے اور باوجود اسکے اسوقت مین کہ ابتدائی ہی کہ اور مشقت روزہ
کے خوگر نہوئی ہو باوجودیکہ کوئی عذر سفر یا مرض کا نرکہتے ہو اگر بعض روزہ کی توفیق

نہ ہو پس واسطے توسع کے بدلے روزہ کی مقرر کی ہے ہمنے وَعَلَی الَّذِیْنَ یُطِیْقُوْنَهٗ
اوراُن آدمیون پر کہ طاقت روزہ کی رکہین اور بسبب بے عادتی کے لیے دریے ماہ کامل
کے روزہ نہین رکہہ سکتے فِدْیَۃٌ بدلا ہے اور وہ بدل طَعَامُ مِسْکِیْنٍ خوراک ایک مسکین کی
ہے عوض ہر روزہ کے اگر پختہ دے تو اس قدر دے کہ دونو وقت خوب پیٹ بہر
کے کہائے اور اگر خام دے تو دو سیر گیہون دی کہ بعضے کو غذا کرے اور بعضے سے
مصالح غذا مثلاً گہی لکڑی پانی نمک وغیرہ اور یہہ بدل اسواسطے مقرر ہوا چونکہ یہہ آدمی
خدا کے واسطے ترک طعام وآب ونمک نہین کر سکتے بارے اتنا کر سکتے ہین کہ بندہ
مسلمان کو رات دن کی بہوک سے نجات دین اور وہ بندہ مسلمان کہ اس عرصہ مین جو
عبادت وطاعت کریگا یہانتک کہ روزہ بہی تو اسکا حصہ ہے ثواب مین ہوجا دے گا
اور نیز جو مقدار خدا کی واسطے دی گویا معنے خوراک ایک آدمی سے اپنے تئین باز رکہا اور فی الجملہ
مشابہت روزہ سے پیدا کی کہ اصل مین روزہ خوراک ایک روزہ سے باز رہنا اور یہہ
بدلہ بہت کم ہے فَمَنْ تَطَوَّعَ خَیْرًا پس جو شخص کہ عبادت مین زیادہ نیکی کرے یعنی
ایک مسکین کیمقدار سے چند مساکین کو دیوے فَهُوَ خَیْرٌ لَّهٗ یہہ بہتر ہے اوس کے واسطے اس سے
کہ مقدار ایک مسکین کے دے اسواسطے کہ زیادہ احسان موجب زیادتی اجر ہے وَاَنْ تَصُوْمُوْا
اور اگر خود روزہ رکہو خَیْرٌ لَّکُمْ بہتر ہے تمہارے واسطے فدیہ دینے سے اگرچہ
قدر واجب سے زیادہ دو اِنْ کُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ اگر تم فضائل روزہ اور اوس کے فوائد جانتے
ہو اس واسطے کہ کسر شہوت اور غضب مین کوئی بدلہ نہین ہو سکتا جو جاوے کہ اصلا
بدن پر مشقت نہین ہوتی اگر چاہو کہ فضیلت اور فوائد روزہ دریافت کرو پس
زبان پیغمبر صلعم سے سنو کہ صحاح مین وارد ہے کہ آنحضرت نے فرمایا کہ ہر عمل آدمی
کا ثواب مین مضاعف ہوتا ہے اور ایک نیکی کی جگہ دس لکہتے ہین اور اوس کے موافق
جزا دیتے ہین یہانتک کہ بعضی نیکی کے عوض سات سو نیکی شمار کرتے ہین لیکن حق تعالے
فرماتا ہے کہ روزہ اس حکم سے خارج ہے اسواسطے کہ روزہ خالص میرے واسطے ہے
پس اوس کے جزا خود مین دونگا کہ روزہ دار نے طعام وشراب اور اپنے

مرغوبات خالصاً میرے لئے ترک کیا روزہ دار کو دو وقت خوشی اور فرحت کے ہین ایک افطار کے وقت دویم ولقائے پروردگار کے اور روزہ دار کے منہہ کی بدبو خدا کے نزدیک خوشبوئے مشک سے ہے اور روزہ آگ سے بچانیوالا ہے اور بیہقی نے روایت کی ہے کہ ایکشخص نے سفیان بن عیینہ سے پوچھا کہ معنی اس حدیث قدسی کے کیا ہین کہ کل عمل آدم لہ الا الصوم فانہ لی وانا اجزی بہ یہ جواب دیا کہ یہ حدیث صحیح زیادہ اور محکم زیادہ ثبوت مین سے ہے اور اوسکے معنی یہ ہین کہ جب قیامت کے دن آدمیون اور اونکے عملون مین محاسبہ ہوگا جو کچھ اوسکے ذمہ حقوق خلایق سے ہوگا اوسکے نیک اعمال دیدینگے یہانتک کہ کوئی عمل نیک نرہیگا جب نوبت روزہ کی پہونچے گی روزہ اوسکو دیا نجاویگا اور اللہ تعالے فرماویگا کہ اسکو چھوڑدو یہہ خاص میرے واسطے ہے اور ظلم باقی کو اللہ تعالے خود متحمل ہوگا اور اہل حقوق کو ثواب دیکر راضی کریگا روزہ ہمراہ ہوکر اوسکو بہشت مین لیجاویگا اور نیز صحاح ستہ مین بروایت متعدد وارد ہے کہ بہشت کے آٹھ دروازے کی یہہ خاصیت ہے کہ جو کوئی اوس مین داخل ہو تشنگی اوسکی دفع ہوجاوے اور پھر ابدالآباد پیاسا نہو اور صحیح ابن خزیمہ وارد ہے کہ جو کوئی اوس دروازہ مین ہوکر جاویگا اوسکو شربت پلادینگے اوس شربت کی یہہ خاصیت ہے کہ تشنگی بالکل دور ہوجاتی ہے اور نیز صحاح ستہ بروایت چند واقع ہے کہ جو کوئی تمام رمضان بحکم ایمان اور طلب اجر سمجھکر روزہ رکھے اوسکے گناہ گذشتہ معاف ہوجاوین اور بیہقی بروایت ابوہریرہ مرفوعاً روایت کرتے کہ روزہ مین ریا نہین ہوسکتی اس واسطے کہ روزہ خاص میرے واسطے ہے اور اوسکی جزا مین ہون اور اوسکے معنی یہہ ہین کہ ہر عمل خیر جیسے نماز و تلاوت ذکر خیر و خیرات واعتکاف و حج و جہاد ان سب کی صورت محسوسہ ہین اگر کوئی شخص دکھلاوے کے واسطے وہ صورتین کرے تو تو ٹری جاسکتی ہے بخلاف روزہ کے کہ کوئی صورت محسوسہ نہ رکھے کہ خلق اوسپر مطلع ہون مگر کہنے سے کہ روزہ دار کہے کہ مین روزہ دار ہون اور اس کہنے مین متہم ہے کہ شاید شیخی

فمن الناس من
يقول ربنا آتنا في
الدنيا وما له في
الآخرة من خلاق

کے واسطے جھوٹ بول دیا ہو پس شیخی اس عمل مین پیش نہین جاتی اور خلق کو فریفتہ نہین کرسکتا اور نسائی اور بیہقی نے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ روزہ دار کے واسطے پانچ بزرگیان ہین ایک یہہ کہ افطار کے وقت اوسکی دعا خواہ مخواہ مقبول ہوتی ہے دوسرے یہہ کہ اوس کا خاموش بیٹھے رہنا بجائے تسبیح کہنے دوسرون کے ہے اوسکی ہڈیان تسبیح کرتی ہین تیسرے یہہ کہ ہر نیک اور اچھے کام کا ثواب دوچند رکھتا ہے مثلاً نماز تلاوت ذکر خیر اور خیرات دینا اور سوا اوسکے یہہ عمل اور اون کے عمل سے مضاعف ہوتے ہین چوتھے یہہ کہ حالت روزہ مین اوسکی دعا مستجاب ہے پانچوین یہہ کہ گناہ معاف ہین اور نسائی اور حاکم اور بیہقی ابو امامہ سے روایت کرتے ہین کہ مینے کہا یا رسول اللہ مجھے ایسا عمل بتاؤ کہ جس مین فائدہ عظیم ہو فرمایا کہ روزہ رکھ اسکے برابر اور عمل نہین ہے اور انھین کتابون مین بروایت ابو عبیدہ وارد ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ روزہ دار آگ دوزخ سے بچا ہوا ہے جب تک کہ روزہ نہ توڑے اور طبرانی مین اوسط مین بروایت ابو ہریرہ سے حدیث کے تتمہ مین مذکور ہے کہ آنحضرت سے آدمیون نے پوچھا کہ روزہ توڑنا کس طرح ہوتا ہے فرمایا کہ جھوٹ بولنے اور غیبت کرنے اور فحش اور غل مچانے اور لڑائی کرنے سے اور ابن ماجہ مین مرفوعاً مروی ہے کہ ہر چیز کی زکوۃ ہے اور زکوۃ بدن روزہ ہے اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ مین مرفوعاً وارد ہے کہ جب روزہ دار کے آگے آدمی کھاتے پیتے ہین تو فرشتہ روزہ دار پر درود بھیجتے ہین اور استغفار کرتے ہین اور ہر ہر بند اور ہڈی تسبیح مین مشغول ہوتی ہے اور بزاز اور بیہقی بروایت

جو وہ کہتا ہے کہ اے پروردگار ہمارے دے ہمکو دنیا مین مال اور عزت اور نہین ہے واسطے اوسکے اوس جہان مین کچھ حصہ نعمت سے ومنھم من یقول ربنا آتنا فی الدنیا حسنۃ وفی الآخرۃ حسنۃ وقنا عذاب النار اور لوگون سے کوئی شخص ہے جو کہتا ہے کہ اے پروردگار ہمارے دے ہمکو اس جہان مین نیکی یعنی توفیق بندگی کی دے دنیا مین اور اوس جہان مین . . . .

ابو ہریرہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہین کہ دعا
تین آدمیون کی البتہ مستجاب ہے دعا روزہ دار کی اور دعا مسافر
اور مظلوم کی اور نیز حدیث مشہور مین آیا ہے کہ جو شخص جوان ہو اور
شہوت جماع اپنے مین پاوے اگر مقدور نکاح کا رکہتا ہو البتہ نکاح
کرے وگرنہ روزہ رکھے کہ دافع شہوات ہے اور بمنزلہ کوٹنے رگون
خصیون کے ہے اور ابن ماجہ اور حاکم اور بیہقی بیان کرتے ہین
کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ روزہ دار کی دعا افطار
کے وقت ایسی دعا ہے کہ ہرگز مردود نہین ہوتی اور بزار بروایت ابوہریرہ
مرفوعا بیان کرتے ہین کہ روزہ دارون کے واسطے قیامت کے دن
ایک حوض خاص ہے کہ غیر روزہ دار اوسپر وارد نہوگا اور نیز بروایت
ابن عباس مروی ہے کہ آنحضرت صلعم نے ابوموسے کو ایک کام
کے واسطے بھیجا تھا اور ابوموسے عین دریا مین جہاز پر سوار تھے
اور رات تاریک تھی کہ ناگاہ ابوموسے اور اون کے یارون نے
آسمان سے آواز سنی کہ ٹھہرو مین تمکو حکم خدا سے خبر دیتا ہون
اور اوس عہد سے کہ اللہ تعالے نے اپنی مبارک ذات پر لازم
کر رکھا ہے آگاہ کرتا ہون ابوموسے اوٹھے اور کہا کہ اے یار عزیز
ہوا موافق چل رہی ہے اور بادبان کشتی کے کھلے ہوئے ہین ہم کشتی کو
اس طرح ٹھہراوین اور تمکو حاجت توقف کی نہین ہے جو کہنا ہو کہو
کہ ہم جان و دل سے سنتے ہین آواز آئی کہ حق تعالے نے اپنی ذات
پاک پر ایسا فرمایا ہے کہ جو کوئی اپنے تئین واسطے رضامندی
اللہ تعالے کے گرمی کے دن مین پیاسا رکھے اوسکو اللہ تعالے
قیامت کے روز تشنگی سے امان دے اس قصہ کو ابی شیبہ اور
بیہقی نے ابوموسے سے روایت کیا ہے اور ترمذی اور نسائی

اور اور معتبر کتب احادیث مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے
مروی ہے کہ حق تعالے نے حضرت یحییٰ علیہ السلام کو پانچ چیز کا
حکم فرمایا کہ آپ بھی اوسپر عمل کرین اور بنی اسرائیل کو فرماوین تاکہ
اوسکے موافق عمل کرین حضرت یحییٰ علیہ السلام نے بسبب سرکشی
بنی اسرائیل کے اون احکام کے اظہار مین توقف کیا حضرت عیسے
علیہ السلام کو وحی ہوئی کہ حضرت یحییٰ علیہ السلام سے کہ خداے تعالے
نے تمکو ❊ وَسَلِّمُوا كَثِيرًا كَثِيرًا ❊

# خاتمة الطبع

الحمد للہ علے احسانہ کہ ترجمہ تفسیر عزیزی کا اُردو زبان مین موافق محاورہ
زبان اہل دہلی کے بہت کوشش تصحیح کے ساتھ مطبع فاروقی دہلی کوچہ رحمان
کے قریب حویلی کلان مین اہتمام سے سید محمد منظم صاحب مطبع کے
دسوین تاریخ ماہ ربیع الاول سنہ ۱۳۱۲ ہجری کو چھپکر فیض بخش عالم ہوا اللہ تعالےٰ
اسکی برکت سے اہل مطبع کو
ہدایت عمل کی نصیب ہووے
آمین آمین آمین 2680